عکسیہ

# فرہنگ عامرہ

یعنی

## عربی، فارسی اور ترکی لغات

کا

## باتلفظ مخزن

اشاعت ثالث

مؤلف

محمد عبداللہ خاں خویشگی

ملنے کا پتہ

مکتبہ اشاعت اردو

اُردو بازار۔ جامع مسجد دہلی

قیمت

سات روپے پچاس نئے پیسے



(مطبوعہ کمال پرنٹنگ پریس دہلی)

# فرہنگ عامرہ

## کے متعلق چند قیمتی رائیں

بھارت و پاکستان کے علم دوست مشاہیر، ادیبوں، شاعروں، پروفیسروں۔ استادوں
رگرانپایہ معیاری رسالوں اور اخباروں نے اس جدید طرز کی لغت کو بہت پسند کیا ہے۔ جنکی
بشمار رایوں میں سے کچھ کے خلاصے آپ کے لاحظہ کے لیئے پیش کیئے جلتے ہیں۔

**سر تیج بہادر سپرو سابق صدر کل ہند انجمن ترقی اردو:-** اس عرصہ میں مینے چند
رآپ کی کتاب کا مطالعہ کیا۔ میری رائے ناقص میں یہ نہایت مفید ثابت ہوگی اور ہم سب کو
ن کو کہ اردو سے تعلق ہے آپکا احسان ماننا پڑیگا۔ یہ لغت نہایت قابل قدر ہے۔

**لنا حسین احمد مدنی صدر مدرس دار العلوم دیوبند:-** یہ کتاب اپنے نئے اسلوب پر
ایت عرق ریزی سے تیار کی گئی ہے۔ میرا خیال ہے کہ نہ صرف اسکول اور کالج کے طلبہ بلکہ انکے
سین بھی اس سے مستغنی نہیں ہوسکتے۔ ان کیلئے تعلیم و تعلم کے سلسلہ میں یہ کتاب آب حیات کا
ام دیگی۔ نیز ارباب علم اور شائقین اردو فارسی کے لئے بھی نہایت کار آمد ہے۔ میں علم دوست
ضہ سے پر زور اپیل کرتا ہوں کہ وہ اس کتاب کی اشاعت میں بیش از بیش حصہ لیں اور اللہ تعالیٰ
سے دعا کرتا ہوں کہ مؤلف موصوف کو اس علمی خدمت کی جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین۔

**فتی کفایت اللہ:-** یہ کتاب عربی، فارسی اور ترکی کے چالیس ہزار الفاظ کا بیش بہا خزانہ
ہے۔ میرا خیال ہے کہ اس قسم کی سہل الماخذ مفید اور کوئی کتاب موجود نہیں ہے۔ جو اہل علم
ریروانشاسے دلچسپی رکھتے ہیں ان کے لئے یہ کتاب بیحد کار آمد ہے۔ حق تعالیٰ مولف کو جزائے
دے اور اس تالیف کو قبولیت عامہ کے خلعت سے سرفراز فرمائے۔ آمین۔

**ردار عبد الرب نشتر:-** آپ کی کوشش قابل داد ہے۔ خدا کرے آپ زیادہ سے زیادہ
و زبان کی خدمت کرسکیں۔

ڈاکٹر ذاکر حسین خاں :۔ آپ نے جس محنت اور قابلیت سے یہ مفید لغت مرتب فرمائی ہے
اس پر اردو زبان کا ہر قدردان خراج تحسین پیش کرے گا۔ زبان کے اساتذہ اور طلبہ سب
اس سے مستفید ہوں گے۔

پروفیسر حامد اللہ افسر :۔ فرہنگ عامرہ ہر تعریف و توصیف سے بالاتر ہے۔ آپ کی تحقیق
و تدقیق کی داد نہ دینا ظلم ہے۔ یہ اس قدر دشوار کام تھا کہ علماء کی ایک جماعت سے بھی اس کا
بخیر و خوبی سرانجام کو پہونچنا مشکل تھا۔ اس کا صلہ آپ کو حکومت سے ملنا چاہیئے۔ حامیان
اردو غریب ہیں۔ ان کے پاس دعا کے سوا دینے کے لئے کچھ نہیں ہے۔ خدا آپکو جزائے خیر دے۔

پروفیسر احسن مارہروی :۔ مولوی محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی قابل مبارکباد ہیں
کہ انہوں نے ایک ایسا مجموعۂ لغت اپنی پوری محنت اور گہری کاوش سے مرتب کیا ہے جس میں
چالیس ہزار الفاظ ضروری تشریح اور مناسب تصریح کے ساتھ فراہم ہو گئے ہیں۔ ایک
نمایاں ترین خصوصیت صحیح تلفظ کا اظہار و التزام ہے۔ جس کی وجہ سے طلبہ غلط تلفظ کی
ابتلا سے بچے رہیں گے۔ اور بغیر کسی استاد کی مدد کے صحت الفاظ پر اعتماد حاصل کر سکیں
گے۔ مؤلف موصوف نے یہ علمی فرض کفائی پوری کامیابی کے ساتھ پورا کیا ہے۔ طلبہ غلطی
کریں گے۔ اگر ایسے کارآمد لغت سے کام نہ لیں گے۔ اس کا مطالعہ یقیناً ان کو دوسرے
لغتوں سے مستغنی کر دے گا۔ اور امتحان کے وقت بآسانی کامیابی کا اطمینان دلائے گا۔

پروفیسر رشید احمد صدیقی :۔ فرہنگ عامرہ میں ان تمام الفاظ کے معنی اور تلفظ نہایت
واضح اور جامع طریقہ سے دیئے گئے ہیں جو اردو میں عام طور سے مروج ہیں۔ قابل مؤلف
نے بڑی محنت اور تحقیق سے کام لیا ہے۔ فرہنگ کی تالیف بڑی عرق ریزی قابلیت اور
ذمہ داری کا کام ہے، اور مجھے بڑی خوشی ہے کہ خانصاحب ممدوح اپنے فرائض سے عہدہ
برآ ہونے میں پورے طور پر کامیاب ہوئے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ اس فرہنگ کی پذیرائی اردو
داں طبقہ میں نہایت فراخ حوصلگی سے ہوگی۔

پروفیسر الیاس برنی عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن :۔ ماشاءاللہ تم نے بہت خوبی سے
ایک علمی خدمت انجام دی ہے۔ امید ہے کہ یہ کتاب بہت مقبول ہوگی۔ مدت سے اردو میں ایسے مختصر
اور جامع فرہنگ کی ضرورت تھی۔ کتاب فی الجملہ بہت خوب ہے۔

پروفیسر احتشام حسین رضوی لکھنؤ یونیورسٹی :۔ اب میں کچھ عرض کرنا چاہتا ہوں۔ میں فرہنگ

عامرہ کو استعمال کر رہا ہوں اور میرا خیال ہے کہ بہت سے لوگ اسے استعمال کر رہے ہیں۔ کیونکہ اردو میں لغات کی بہت کمی ہے۔

پروفیسر مہیش پرشاد ہندو یونیورسٹی بنارس :۔ آنجناب کی گرانمایہ تصنیف فرہنگ عامرہ دیکھ چکا ہوں۔ کتاب نہایت ہی عمدہ ہے۔ امید کہ دیگر تصانیف بھی کچھ کم گرانقدر اور مفید نہ ہونگی۔

علامہ تاجور نجیب آبادی لاہور یونیورسٹی :۔ آپ نے فرہنگ عامرہ مرتب کر کے فارسی ادب کے لئے ایک ضرورت کی چیز مہیا کر دی ہے۔ اکثر اساتذہ اس سے مستفید ہو رہے ہیں۔ ان میں سے ایک میں بھی ہوں۔ جزاکم اللہ تعالےٰ عنی عنہم خیر الجزاء۔

علامہ نیاز فتحپوری :۔ ہماری زبان میں لغت کی کتابوں کی بہت کمی ہے اور خصوصیت کے ساتھ جو جامع بھی ہوں اور مختصر بھی۔ اس لئے ملک کو جناب محمد عبد اللہ خاں خویشگی کا ممنون ہونا چاہیئے کہ انہوں نے سالہا سال کی محنت کے بعد یہ قابل قدر فرہنگ مرتب کی اور طلبہ کی بڑی ضرورت کو پورا کیا۔

خواجہ غلام السیدین :۔ آپ نے اس فرہنگ کو بہت محنت اور قابلیت سے مرتب کی ہے اور اب سے پہلے جس مقصد کے لئے ضخیم تر کتابوں کی طرف رجوع کرنا ہوتا تھا وہ اب آپکی اس فرہنگ سے حاصل ہو سکتا ہے۔ خدا کرے آپ کی یہ ادبی اور لسانی کوشش مشکور ہوں۔

سید سجاد حیدر یلدرم مرحوم :۔ یہ فرہنگ مغربی ڈکشنریوں کے طرز پر لکھی گئی ہے۔ الفاظ کے معانی مختصر مگر صحیح اور تشفی بخش دئے گئے ہیں۔

مولوی منظر اللہ اسسٹنٹ رجسٹرار عثمانیہ یونیورسٹی :۔ یہ بڑی مفید کتاب ہے اور جدید طرز پر مرتب ہوئی ہے۔

مولانا حسرت موہانی :۔ اس لغت کا پرجوش خیر مقدم کیا جائیگا۔

خواجہ حسن نظامی :۔ یہ فرہنگ ہر لحاظ سے بے مثل ہے۔

نواب مرزا سراج الدین احمد خاں سائل مرحوم :۔ مجھے امید ہے کہ فرہنگ عامرہ کو شائقین ادب اردو نعمت غیر مترقبہ جانیں گے۔ اور اس کے مطالعہ سے عام و خاص فوائد کثیر حاصل کریں گے۔ مؤلف کے متعلق میرے ہاتھ دعا کے لئے اٹھتے ہیں۔ خدائے توانا و تقدس اس کی عمر میں برکت دے۔

قاضی عبد الغفار مدیر پیام :۔ فرہنگ عامرہ اپنی قسم کی پہلی کتاب ہے۔ اردو زبان کے

کسی حامی اور کسی تعلیمی ادارہ کا کتاب خانہ اس سے خالی نہ رہنا چاہیئے۔

مولانا طیب قاسمی مہتمم دارالعلوم دیوبند :۔ یہ کتاب بحیثیت مجموعی اردو ادب کی ایک بے نظیر خدمت ہے۔ خدائے تعالیٰ قبول فرمائے اور اردو خواں طبقہ کے لئے اسے مشعل راہ بنائے۔ امید ہے کہ اہل زبان اسے قدر کے ہاتھوں لینگے اور مصنف کو دعائے خیر سے فراموش نہ کرینگے۔

خان بہادر عبدالرحمٰن چغتائی :۔ سب سے پہلے آپ کی تصنیف فرہنگ عامرہ میں ۱۹۳۶ء میں حیدرآباد دکن مکتبہ ابراہیمیہ سے خریدی۔ اور اس وقت سے آج تک ہر جگہ جہاں موقع ملا اس کی تعریف کرتا رہا۔

نواب مہدی یار جنگ وزیر تعلیمات ریاست حیدرآباد :۔ یہ فرہنگ مختصر اور جامع ہے اور صحت کے ساتھ مرتب کی گئی ہے۔ مجھے یقین ہے کہ اس کی تمام ملک میں بہت مانگ ہوگی۔ آپ نے اسے مرتب کر کے ملک کی اچھی خدمت کی ہے۔

مسٹر بشیر حسین زیدی وزیر اعظم ریاست رامپور :۔ فرہنگ عامرہ جیسا خوش اسلوب لغت مرتب فرما کر آپ نے ملک کے لئے لائق ستائش خدمت انجام دی ہے۔ تلفظ کا یہ طریقہ بہت آسان اور نوسکھ اصحاب کے لئے بڑا معین و مددگار ثابت ہوگا۔

قاضی محمد احمد کاظمی :۔ یہ کتاب برسوں کی سعی و کوشش کا نتیجہ ہے۔ میں مولوی عبداللہ خاں صاحب کو اس کی تکمیل پر مبارکباد دیتا ہوں۔ انہوں نے اردو زبان پر ایک بڑا احسان کیا ہے۔ امید ہے کہ ہر طبقہ کے حضرات فرہنگ عامرہ کی پوری قدر کرینگے۔

مسٹر آصف علی بیرسٹر دہلوی :۔ آپ نے ایک بڑی مہم سر کی ہے اور جس محنت سے آپ نے یہ کام سرانجام دیا ہے وہ مبارکباد کی مستحق ہے۔

حامد علیخاں نائب مدیر ہمایوں :۔ آپ نے بڑی محنت کی ہے اور ایک مفید کام سرانجام دیا ہے۔

مولوی احمد بخش مدیر جنرل نیوز دہلی :۔ جس کتب خانہ میں فرہنگ عامرہ نہیں اسے علمی اعتبار سے مفلس سمجھنا چاہیئے۔

اردو دہلی :۔ یہ فارسی، عربی، ترکی الفاظ کی لغات ہے۔ اس میں تمام ضروری الفاظ آگئے ہیں۔ ایک اچھا کام یہ کیا ہے کہ ہر لفظ کا تلفظ قوسین میں ٹکڑے کر کے بتا دیا ہے اور ان پر اعراب بھی دے دئے ہیں۔ طلبا کے لئے بہت کارآمد ہے۔

ہمایوں لاہور :۔ خویشگی صاحب نے زبان کی بڑی خدمت کی ہے۔ اہل علم کو اس کی پوری پوری قدر کرنی چاہیئے۔

ساقی دہلی :۔ فرہنگ عامرہ سے بہتر اردو لغت ملنی ناممکن ہے۔

شاہکار لاہور :۔ مولوی عبداللہ خاں صاحب نے یہ قابل قدر فرہنگ مرتب کرکے زبان پر ایک بہت بڑا احسان کیا ہے اور ہمیں یقین ہے کہ ملک کے علمی و ادبی حلقوں میں اس کی بہت قدر ہوگی۔

نگار لکھنؤ :۔ میں نے اس فرہنگ کو دیکھا ہے اور میں نے یہ تمام خصوصیات اس میں پائی ہیں۔ ہماری زبان میں لغت کی کتابوں کی بہت کمی ہے اور خصوصیت کے ساتھ وہ جامع بھی ہوں اور مختصر بھی۔ اس لئے ملک کو جناب محمد عبداللہ خاں خویشگی کا ممنون ہونا چاہیئے۔ کہ انہوں نے سالہا سال کی محنت کے بعد یہ قابل قدر فرہنگ مرتب کرکے طلبہ کی بڑی ضرورت کو پورا کیا۔

سب رس حیدرآباد :۔ اس کے مرتب نے بہت ہی محنت کے ساتھ یہ خدمت انجام دی ہے کیا ہی اچھا ہو کہ وہ اسی طرح اردو کے ٹھیٹ ہندوستانی الفاظ کی بھی ایک فرہنگ مرتب کر دیں۔

شاعر آگرہ :۔ فرہنگ عامرہ ایک کامیاب جدید لغت ہے جو ہر تشنۂ تحقیق کے لئے مفید ہے۔ اور طلبہ کے لئے بیحد ضروری چیز ہے۔ ہندوستان کے کسی ادیب و شاعر، رسالہ و اخبار نے اسکی افادیت سے انکار نہیں کیا ہے۔ صد شکر کہ محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے سالہا سال کی محنت سے یہ مفید ترین لغت مرتب فرمایا جو اپنے اندر بے شمار خوبیاں رکھتا ہے۔

حریم لکھنؤ :۔ یہ بات ہم وثوق کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ اردو میں اب تک اس قدر جامع اور کارآمد لغت شائع نہیں ہوئی ہے۔ محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے ایسی مفید کتاب کو پیش کرکے صحیح معنوں میں ملک اور قوم کی خدمت کی ہے۔

اضطراب بنارس :۔ اس لغت کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ ہر لفظ کا صحیح تلفظ دیا ہے۔ طالب علموں اور عوام کے لئے بہت مفید ہے۔ ہر زباں داں کے لئے الفاظ کا صحیح تلفظ جاننا ضروری ہے۔ یہ لغت بہت کارآمد ہے۔

زیب النساء لاہور و حیدرآباد :۔ یہ لغت اپنی نوعیت کی بہترین لغت ہے۔ خویشگی صاحب کی عرق ریزی اور جانفشانی کی داد دئے بغیر نہیں رہا جا سکتا۔ ہم بغیر کسی تامل کے قارئین بہنوں کی خدمت میں سفارش کرتی ہیں کہ وہ یہ لغت ضرور اپنے پاس رکھیں کیونکہ اسے خریدنے کے بعد آپ کی لائبریری لغت کے لحاظ سے مکمل ہو جائے گی۔

طلوع اسلام دہلی :- یہ فرہنگ ہماری موجودہ ضروریات کو بڑی حد تک پورا کرے گا۔ قارئین "طلوع اسلام" میں سے وہ حضرات جو رسالہ کے انداز تحریر کی مشکل پسندی کی شکایت کرتے ہیں اس فرہنگ سے ضرور فائدہ حاصل کریں۔

پارس لاہور :- فرہنگ عامرہ نہ صرف تعلیم یافتہ طبقہ کے لئے مفید ہے بلکہ اس سر چشمۂ علم سے معمولی علمی استعداد رکھنے والے حضرات بھی یکساں طور پر فائدے اٹھا سکتے ہیں بشرطیکہ اٹھانا چاہیں۔ ہمارے خیال میں یہ فرہنگ شعراء، ادباء، فصحا، مضامین نگاروں، واعظوں، خطیبوں، طلبہ اور اساتذہ غرض ہر طبقہ، ہر جماعت اور ہر مذاق کے لوگوں کے علمی خزانوں میں اضافہ کرنے کی پوری پوری استعداد رکھتی ہے۔ ہم فرہنگ عامرہ کے فاضل مؤلف کی خدمت میں قلبی مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

پیام حیدرآباد دکن :- ہمیں یقین ہے کہ فرہنگ عامرہ اپنی قسم کی پہلی کتاب ہے جو نہ صرف طلباء ہی کے لئے بلکہ ارباب علم و فضل کے لئے بھی مفید و مددگار ثابت ہوگی۔ ہمیں یقین ہے کہ حیدرآباد میں اردو زبان کے تمام پرجوش حامی اور سرکار عالی کا سر رشتۂ تعلیمات بھی علمی کاوش کے اس قابل قدر نتیجہ کی داد دیگا۔ اردو زبان کے کسی حامی اور کسی تعلیمی ادارہ کا کتاب خانہ فرہنگ عامرہ سے خالی نہ رہنا چاہیے۔

حق لکھنؤ :- فرہنگ عامرہ اس وقت ہمارے روبرو ہے جو ترقی اردو کے سلسلہ میں ایک قابل قدر اور غیر فانی چیز ہے۔ یہ لغت مبتدی اور منتہی دونوں کے لئے یکساں طور پر مفید ہے۔ عبداللہ خانصاحب خویشگی کی یہ مایۂ ناز پیشکش انکی ادبی و فنی جد و جہد اور علمی زندگی کا ایک ایسا کارنامہ ہے جسکو محفوظ رکھنے اور اس کے فوائد کو عام و تبلیغ کرنا ہر فرد قوم کا اولیں فرض ہے۔ غرض جدت، ندرت اور بلاغت کی وہ تمام مثالیں جو کسی ذخیرۂ لغت کے لئے ضروری ہوسکتی ہیں فرہنگ عامرہ میں ایک ایک لفظ کے ساتھ موجود ہیں۔ خدا کرے ملک کے طول و عرض میں اس کا طوطی بولے اور ملک کے ہر چھوٹے بڑے تعلیمی اداروں، انجمنوں اور مجلسوں میں اس کو ممتاز جگہ ملے۔

ہمجولی دہلی :- اردو زبان و ادب کے شیدائیوں کو یہ معلوم کرکے خوشی ہوگی کہ فرہنگ عامرہ کے نام سے لغت کی ایک نہایت مفید کتاب شائع ہوگئی ہے۔ یہ لغت جناب عبداللہ خانصاحب خویشگی خورجوی کی محنت اور ادبی ذوق کا نتیجہ ہے۔ فرہنگ عامرہ یقیناً لغت کی ایک مفید کتاب ہے اور ہمارا مشورہ یہ ہے کہ جو لوگ لغت کی کتاب خریدنے والے ہوں وہ فرہنگ عامرہ کو کم سے کم دیکھ ضرور لیں۔ گمان غالب یہی ہے کہ وہ اسی کو خریدنا پسند کرینگے۔

**صداقت کانپور :** ۔ یہ کتاب اپنی صوری و معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بہت قابل تعریف اور مفید و کار آمد ہے ۔ ہمارے خیال میں یہ لغت اردو اور فارسی زبانوں کے طلبہ اور معلمین دونوں کے لئے نہایت مفید ہے ۔ اور کتب خانوں، درسگاہوں یا دیگر علم دوست حضرات کی الماریوں میں رہنے کے قابل ہے ۔

**علم حیدرآباد دکن :** ۔ یہ بہت جامع و مانع اور بہترین لغت ہے ۔ یہ لغت نہ صرف طلبا ہی کے لئے بلکہ مدارس، دفاتر، کتبخانوں اور صاحبانِ ذوق کے لئے یکساں مفید ہے ۔ ہم اس کی خریداری کی پرزور سفارش کرتے ہیں ۔

**انجام دہلی :** ۔ کتاب کے مطالعہ سے اس امر کا اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ خوشنگی صاحب نے ایک بہت بڑی کمی کو پورا کرنے کی جو مساعی کی تھیں وہ بدرجۂ اتم کامیاب رہیں ۔ خوشنگی صاحب نے اردو زبان پر احسان عظیم کیا ہے اور ہمیں توقع ہے کہ اہل علم حضرات اس کی پوری قدر کریں گے ۔

**عالمگیر لاہور :** ۔ اس لغت کی ایک نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ الفاظ کے سامنے قوسین میں انکا صحیح تلفظ بھی درج کر دیا گیا ہے ۔ مرتب نے انتہائی عرقریزی اور شبانہ روز کاوش سے کام لیا ہے ۔ ہمیں امید ہے کہ حامیانِ اردو کے حلقوں میں اس لغت کا پرجوش خیر مقدم کیا جائیگا ۔

**اولڈ بوائے علیگڈھ :** ۔ ہماری رائے میں اس قابل قدر لغات کو صوبجات سرحد، مدراس، بنگال اور مملکت آصفیہ میں علی الخصوص رواج دینے کی ضرورت ہے ۔ جہاں آجکل اردو اشاعت پذیر ہے ۔ ہمیں امید ہے کہ مؤلف کی ہر طبقہ پر حوصلہ افزائی کی جائے گی ۔

**انصاری دہلی :** ۔ یہ لغت جدید طرز کی بہت سی خوبیوں کی حامل ہے ۔ فرہنگ ھٰذا کو عصر جدید کے قالب میں ڈھالنے کی جو کامیاب کوشش کی گئی ہے ۔ وہ قابل قدر، لائق تحسین اور کافی قدر افزائی کی مستحق ہے ۔ ضرورت ہے کہ اس سے زیادہ سے زیادہ استفادہ کیا جائے ۔ اس کی بہت سی افادی خصوصیت صرف مطالعہ سے تعلق رکھتی ہیں ۔ اس مختصر ریویو میں انکا اظہار نہیں کیا جاسکتا ہے ۔

**اتاترک دہلی :** ۔ اس کتاب کی جسقدر بھی تعریف کی جائے کم ہے ۔ ضرورت ہے کہ ملک کا اردو زبان سے دلچسپی رکھنے والا طبقہ کتاب کی قدر کرے ۔ ہماری رائے میں اس کتاب کو ملک کی تمام یونیورسٹیوں کے نصاب میں داخل کرنا چاہیئے ۔

**ریاست دہلی :** ۔ اس لغت کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ ہر لفظ کے سامنے حرکت و اعراب کے ساتھ اس کا تلفظ بریکٹ میں دے دیا گیا ہے اور الفاظ کے معنی بیان کرنے میں جامعیت اور

اختصار سے کام لیا گیا ہے۔ یہ کتاب اپنی صوری و معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بہت دلکش ہے۔

**جدت مُرادآباد:** ہمیں مسرت ہے کہ مولوی محمد عبداللہ خانصاحب خویشگی نے ایک فرہنگ "فرہنگ عامرہ" کے نام سے تالیف فرماکر اردو زبان کی نہایت ہی قابل قدر خدمت انجام دی ہے جس کے لئے وہ ابنائے ملک کے شکریہ کے مستحق ہیں۔ یوں تو یہ کتاب ہر شخص کے لئے مفید و کارآمد ہے لیکن طلباء کے لئے خصوصیت کے ساتھ یہ ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔ ہم سفارش کرتے ہیں کہ فرہنگ عامرہ کو ہر دارالمطالعہ، کتب خانہ اور ادارۂ تعلیمی کی زینت بنایا جائے اور کسی اردو خواں شخص کا گھر اس کتاب سے خالی نہ رہنا چاہیئے۔

**مشیر دکن حیدرآباد:** ہماری رائے میں یہ لغت طالب علموں، مدرسوں، قانون دانوں مضمون نگاروں، شاعروں اور ہر اردو علم و ادب سے ذوق رکھنے والوں کے لئے بہت مفید ہے۔ جناب مرتب قابل مبارکباد ہیں جنھوں نے زبان کی ایسی گرانقدر خدمت سرانجام دی ہے۔ ہر اردو داں کے لئے نہایت ضروری ہے کہ اس لغت کا ایک نسخہ اپنے پاس رکھے۔

**ایسٹرن ٹائمس لاہور:** یہ کتاب جیسا کہ نام سے ظاہر ہے ایک فاضلانہ تالیف ہے جو بڑی کاوش اور تدقیق کا نتیجہ ہے جس سے اردو زبان کے طلبہ کی ایک صریح ضرورت جو عرصہ سے محسوس ہو رہی تھی پوری ہوگئی ہے۔ اس میں بہت سے ایسے محاسن ہیں جنھوں نے رائج الوقت لغات میں فرہنگ عامرہ کو اتنا ممتاز بنادیا ہے کہ ہمارے علم و تحقیق میں کوئی دوسری لغت اس کے ہم پلہ نہیں کہی جاسکتی ہے۔

**ماہ نیم ماہ دہلی:** ہم پرزور الفاظ میں درخواست کریں گے کہ وہ تمام حضرات جو اردو زبان سے دلچسپی رکھتے ہیں۔ اس فرہنگ سے ضرور استفادہ کریں۔

**عصر جدید کلکتہ:** ہم کو معلوم ہے کہ اسکول اور مدارس کے طلبہ اس قسم کی جامع لغات کی تلاش میں رہتے ہیں۔ بنابریں ہم سفارش کرتے ہیں کہ وہ ضرور کتاب منگواکر اپنے پاس رکھیں اتنی جامع لغت کی کتاب شاید اب تک ہماری نظر سے نہیں گذری ہے۔

**کامیاب دہلی:** زبان اردو کے شاداب چمن میں ایک اور پھول کھلا اور مخالفین اردو حیران رہ گئے۔ اس نئے پھول کا نام فرہنگ عامرہ ہے۔ فرہنگ عامرہ اخبار نویسوں، مترجموں اور طالب علموں کے لئے خصوصیت سے کارآمد ثابت ہوگی۔ خویشگی صاحب اس شاندار خدمت زبان کیلئے یقیناً مبارکباد کے مستحق ہیں۔ امید ہے کہ حامیان اردو ان کے اس انتہائی مفید کارنامہ کی قدر کرینگے۔

**تیج ویکلی دہلی:** فرہنگ عامرہ اردو میں نئے طرز کی ایک مکمل لغت ہے۔ جو مدرسوں طالبعلموں

معنفوں، اخبارات و رسائل کے ایڈیٹروں، مترجموں، مضمون نگاروں اور راویوں کے لئے مفید ہے اور ہماری رائے ہے کہ یہ کتاب ہر اس اسکول یا کالج کی لائبریری میں ہونی چاہیئے جہاں زبان اردو ذریعہ تعلیم ہے۔

**اُردو معلی کانپور:۔** مرتب نے انتہائی عرق ریزی اور کاوش سے کام لیا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ حامیانِ اردو کے حلقہ میں اس لغت کا پرجوش خیر مقدم کیا جائیگا۔

**ملاپ لاہور:۔** فرہنگ عامرہ ایک مختصر اور جامع لغت ہے۔ خویشگی صاحب نے جس جانفشانی اور عرق ریزی سے اس گراں پایہ ادبی خدمت کو سرانجام دیا ہے اس کیلئے وہ مبارکباد کے مستحق ہیں۔ ہمیں امید ہے کہ اہل ذوق اس کاوش کی قدر کرکے حسن ذوق کا ثبوت دیں گے۔

**منادی دہلی:۔** اردو کی خوش نصیبی ہے کہ اس میں ہر مہینہ نہایت مفید اور اعلیٰ کتابوں کا اضافہ ہو رہا ہے۔ محمد عبداللہ خانصاحب خویشگی نے ایک فرہنگ مرتب کی ہے۔ جو ہر لحاظ سے بے مثل ہے۔ عبداللہ خاں صاحب کی اس کاوش کی قدر کرنی چاہیئے۔

**ذاکار لاہور:۔** ہماری رائے میں یہ لغت ماہرین زبان اور معمولی لکھے پڑھوں کے واسطے حد درجہ مفید ہے۔ خصوصیت سے کالجوں اور اسکولوں کے طلبار کے لئے یہ لغت ایک نعمتِ غیر مترقبہ ہے۔ غرض کہ یہ لغت اپنی ظاہری و معنوی خوبیوں کے لحاظ سے بہت ہی مفید اور دلکش ہے۔

**الامان دہلی:۔** عبداللہ خانصاحب خویشگی ساکن خورجہ نے فرہنگ عامرہ کے نام سے عربی، فارسی، ترکی الفاظ کا ایک بیش بہا ذخیرہ جمع فرما کر دنیائے علم و ادب پر احسانِ عظیم کیا ہے جو طلبائے مدارس کے علاوہ فضلاء و کملاء کے وسعت معلومات کا نہایت قیمتی سرمایہ ہے۔ مبتلاشیان الفاظ و معانی کے لئے فرہنگ عامرہ سے بہتر کوئی لغت اب تک ملک میں تالیف نہیں ہوئی۔

**سرگذشت علیگڈھ:۔** فرہنگ عامرہ زبان اردو میں نئے طرز کی پہلی لغت ہے۔ موجودہ زمانہ کے سرذوق کی علمی ضروتیں پوری کرنے کی اس میں صلاحیت موجود ہے۔ یہ نہ صرف ماہرین زبان کے واسطے ایک مفید ذخیرہ ہے بلکہ معمولی لکھے پڑھوں کے واسطے بھی حد درجہ مفید ہے۔ المختصر یہ کہ مدرسوں، واعظوں، قانون پیشوں، مضمون نگاروں، شاعروں اور سرمذاق کے لوگوں کے واسطے مفید اور کارآمد ہے۔ جس کے واسطے فاضل خانصاحب ملک سے مبارکباد کے مستحق ہیں۔

**قومی گزٹ غازی آباد:۔** فرہنگ عامرہ موجودہ دور تعلیم کے لئے بیحد مفید ہے۔ اس کی سب خوبیاں مولف کو داد دینے پر مجبور کرتی ہیں۔ اور ہم دعوے کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ فرہنگ عامرہ کو

دیکھ کر ہر صاحب ذوق سلیم خریدے بغیر نہیں رہ سکتا ۔

زمانہ کانپور :۔ فرہنگ عامرہ کے نام سے محمد عبداللہ خانصاحب خویشگی خورجوی نے ایک کارآمد فرہنگ تیار کیا ہے۔ اس فرہنگ میں بہت سی خوبیاں ہیں۔ یہ فرہنگ اسکولوں اور کالجوں کے طالب علموں کے لئے مفید ہے۔

وطن دہلی :۔ مولوی عبداللہ خانصاحب خویشگی ساکن خورجہ نے فرہنگ عامرہ نامی ایک جامع لغات کی تدوین فرماکر درحقیقت اردو علم وادب کی شاندار خدمت انجام دی ہے۔ فرہنگ عامرہ واقعی عربی و فارسی و ترکی لغات کا مخزن ہے۔

شہباز لاہور :۔ یہ ایک جامع فرہنگ ہے جس میں الفاظ کا صحیح تلفظ درج ہے۔ اردو زبان میں ایسی فرہنگ تقریباً کمیاب ہے۔ یہ کتاب بیحد مفید ہے اور اہل علم کے پاس ضرور موجود ہونی چاہیئے۔

انقلاب لاہور :۔ فرہنگ عامرہ کئی سال کی جانفشانی اور عرقریزی کا نتیجہ ہے۔ توقع ہے کہ فرہنگ عامرہ بہت مقبولیت حاصل کرے گی۔ یہ لغت ہمارے خیال میں نہ صرف طلباء اور معلمین بلکہ ادباء، شعراء، مصنفین، مولفین اور قانون پیشہ حضرات کے لئے بھی بہت مفید ہے۔ ہم مولوی عبداللہ خاں خویشگی خورجوی کو اس کامیابی پر مستحق مبارکباد سمجھتے ہیں۔

ہند کلکتہ :۔ آپ نے زبان پر یہ بڑا احسان کیا ہے۔ اس سے ہر شخص صحیح تلفظ اور اس تلفظ کے معنی نہایت آسانی سے سمجھ سکتا ہے۔ اس کتاب کو اگر اسکولوں میں شامل کر دیا جائے اور طالبعلموں کو استفادہ کا موقع دیا جائے تو بہت ہی کارآمد چیز ثابت ہوگی۔ ہم خاص طور پر اپنی طرف سے محمد عبداللہ صاحب خویشگی کو اردو کی اس خدمت پر مبارکباد پیش کرتے ہیں۔

سرپنچ لکھنؤ :۔ آج ایک ایسی لغت پر تبصرہ کیا جارہا ہے جو صحیح معنوں میں اردو کی پہلی مکمل ڈکشنری کہلانے کی مستحق ہے۔ دراصل فرہنگ عامرہ کی تالیف مولانا محمد عبداللہ خانصاحب خویشگی کا ایک کارنامہ عظیم ہے۔ ہمیں امید ہے کہ اردو داں حضرات اس مفید اور کارآمد کتاب کی بہت قدر کرینگے۔

پیسہ اخبار لاہور :۔ یہ کتاب خانصاحب نے بچوں کے لئے تالیف کی ہے۔ موجودہ زمانہ کی علمی ضرورتوں کو کماحقہٗ پورا کرتی ہے۔ ادیب وادیب عالم وغیرہ کے امتحانوں کی تیاریوں کے لئے یہ لغات بڑی مفید ہے۔ یہ فرہنگ اپنی ظاہری و معنوی خوبیوں کے اعتبار سے بہت مفید ہے۔

احسان لاہور :۔ مولف نے یہ گرانقدر ذخیرہ مرتب کرکے اردو زبان پر ایک غیر فانی احسان کیا ہے۔

طلباء کے لئے یہ لغت خصوصیت کے ساتھ مفید ہے۔ جامعیت اور اختصار کے لحاظ سے فرہنگ عامرہ لغات میں ایک ممتاز حیثیت رکھتی ہے۔ امید ہے کہ حامیانِ اردو فاضل مؤلف کی حوصلہ افزائی کرینگے۔

خیام لاہور :۔ یہ لغت اردو داں طبقہ کی ایک دیرینہ ضرورت پورا کرتا ہے۔ مرتب نے انتہائی محنت و کاوش سے کام لیا ہے۔ اس لغت میں بہت سی ایسی خصوصیات ہیں جو اردو کے کسی اور لغت میں موجود نہیں ہیں۔ یہ فرہنگ اخبار نویسوں، مترجموں، شاعروں اور طالب علموں کے لئے علی الخصوص مفید رہے گا۔ ہم مصنف کو اس مہتم بالشان کارنامہ پر مبارک باد دیتے ہیں۔

نگارستان دہلی :۔ اردو زبان میں یہ فرہنگ اپنی قسم کی واحد فرہنگ ہے جو انگریزی ڈکشنریوں کے اصول پر تالیف کی گئی ہے۔ ہماری رائے میں اس قابل قدر لغات کو اردو کی ترویج کے لئے ہر جگہ رواج دینے کی ضرورت ہے تاکہ نوآموز طالبانِ اردو زبان کے سمجھنے، بولنے اور کتابیں و اخبارات پڑھنے میں اس فرہنگ سے استفادہ کرسکیں۔ امید ہے کہ حامیان ترقی اردو اسے قدر کے ہاتھوں لیں گے۔ اور مولف کی حوصلہ افزائی کریں گے۔

ندیم بھوپال :۔ یہ فرہنگ اپنی نوعیت کی بہترین لغت ہے۔ ایسے زمانہ میں جبکہ ہماری زبان پر چار طرف سے حملے ہو رہے ہیں۔ بیحد مفید ہے۔ حامیان اردو کے پاس اسکی ایک کاپی نہ ہونا ضروری ہے۔

ہندوستان لکھنؤ :۔ روزمرہ کے چھوٹے ادبی کاموں اور طالب علموں کے لئے یہ بے مثل چیز ہے۔ ابھی تک ہماری نگاہ سے کوئی ایسی لغت نہیں گزری۔ اسے تیار کرکے مولف نے اردو کی بہت بڑی خدمت کی ہے۔ اس لغت نے اردو کی ایک بہت بڑی کمی کو پورا کر دیا ہے۔ اردو کے ہر قدردان کو اپنے کتب خانہ میں یہ کتاب رکھنی چاہیئے۔

گور و گھنٹال لاہور :۔ یہ کتاب اپنے طرز کی پہلی کتاب ہے۔ جو موجودہ زمانہ کے صاحب ذوق حضرات کی علمی ضرورتوں کو اچھی طرح پورا کرے گی۔ اس کتاب کی خوبصورتی اور خوبیاں ہر شخص کو مجبور کرتی ہیں کہ یہ ان کی میز پر ضرور ہونی چاہیئے۔

پیغام وطن دہلی :۔ ہمیں خوشی ہے کہ مصنف ممدوح نے فرہنگ عامرہ مرتب کرکے دنیائے اردو پر احسان کیاہے۔ وہ اردو کے حامیوں کے شکریہ کے مستحق ہیں۔ امید ہے کہ پبلک مصنف کی اس جانفشانی اور قومی خدمت کی داد دے گی۔ آپ بھی اس کے استعمال سے فائدہ اٹھا کر اور اپنے بچوں کو استفادہ کرا کے قومی خدمت ادا کیجیے۔

دیش سماچار دہلی :۔ عبداللہ خانصاحب خویشگی نے درحقیقت یہ ایک ایسی لغت تالیف کی ہے۔ جو موجودہ دور تعلیم کے لئے بیحد مفید ہے۔ اب تک ہمارے یہاں کوئی ایسی لغت موجود نہیں تھی۔

دین دنیا دہلی :۔ ترتیب و تالیف فرہنگ میں زیادہ تر انگریزی اسکولوں اور کالجوں میں پڑھنے والے طالب علموں کی ضرورتوں کو مدنظر رکھا گیا ہے جن کے لئے فرہنگ عامرہ ایک جامع، مختصر اور مفید لغت ہے۔ امید ہے کہ قابل مؤلف کی حوصلہ افزائی کی جائے گی اور اسکولوں و کالجوں میں فرہنگ عامرہ بہت جلد کافی مقبولیت حاصل کرے گی۔

ہندوستان ریویو پٹنہ :۔ یہ کتاب ایک لغت ہے جو بلاشبہ گہری کاوش اور تدقیق کا ثمرہ ہے جس سے ایک سہل دست مگر جامع لغات کی ضرورت جو اردو کے طلبہ عرصہ سے محسوس کر رہے تھے باحسن وجوہ پوری ہو گئی ہے۔

کہکشاں دہلی :۔ حقیقت میں فرہنگ عامرہ مفید، دلکش اور آسان لغت ہے جسکی ایک ایک جلد اڈیٹر، واعظ، لیڈر اور اردو داں حضرات کے پاس ضروری رہنی چاہیئے۔

حقیقت لکھنؤ :۔ اس میں شک نہیں کہ فرہنگ عامرہ کی تالیف میں بڑی کاوش سے کام لیا گیا ہے اور اس سے اردو زبان کے طلبار کی ایک صریح ضرورت جو عرصہ سے محسوس ہو رہی تھی پوری ہو گئی ہے جس کے لئے ہم مولانا محمد عبداللہ خانصاحب خویشگی مولف فرہنگ عامرہ کو مبارکباد دیتے ہیں اور بہت زور کے ساتھ سفارش کرتے ہیں کہ سررشتۂ تعلیم میں اس کو منظور کر کے مولف کی ہمت افزائی کی جاوے۔

ذوالقرنین بدایوں :۔ فرہنگ عامرہ میں یہ نئی بات کی گئی ہے کہ ہر لفظ کا تلفظ بھی انگریزی ڈکشنریوں کی طرح دیدیا گیا ہے۔ اردو طلبار کے لئے فارسی زبان کے معنی اور تلفظ معلوم کرنے میں فرہنگ عامرہ اچھا کام دے گی۔

پرتاپ لاہور :۔ یہ مجموعہ پوری کاوش اور محنت کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے۔ اس لغت سے پہلے کئی لغت شائع ہو چکی ہیں مگر ان میں یہ ترتیب اور ضبط نہیں جو فرہنگ عامرہ میں ہے۔ یہ لغت بالکل انگریزی طرز پر تیار کی گئی ہے۔

کتاب نما جامعہ ملیہ دہلی :۔ فرہنگ عامرہ اردو زبان میں نئے طرز کی پہلی لغت ہے۔ اس میں شک نہیں کہ یہ ایک اہم تصنیف ہے جسے فاضل مولف نے بڑی کاوش اور تحقیق کے بعد مرتب کیا ہے مصنف نے اس کتاب کو ترتیب دے کر اردو زبان کی ایک بہت بڑی کمی کو پورا کر دیا ہے۔

عصمت دہلی :۔ شکر ہے عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے سالہاسال کی محنت عرق ریزی کے بعد فرہنگ عامرہ ترتیب دیکر اردو زبان کی کمی کو بڑی حد تک پوری کر دیا ہے۔ جس کے اندر ایسی خصوصیات ہیں جو اسے تمام دوسری لغات سے ممتاز کرتی ہیں۔

سوراجیہ دہلی :۔ خانصاحب موصوف نے اپنے اس کارنامہ سے اردو زبان میں نئے سرے سے جان ڈال دی ہے۔ فرہنگ عامرہ ایک جامع اور مکمل لغات ہے جسکا مطالعہ خاصکر طلبار کے لئے بہت مفید ثابت ہوسکتا ہے۔ میں جناب عبداللہ خانصاحب کو خصوصًا اس عظیم الشان کارنامہ پر مبارکباد پیش کرتا ہوں۔ امید کامل ہے کہ اردوداں طبقہ اس جانفشانی کا اعتراف کریگا۔

زمیندار لاہور :۔ یہ کتاب عربی، فارسی اور ترکی الفاظ کا گرانقدر ذخیرہ اور جدید اردو لغات میں بلند پایہ اضافہ ہے۔ اس لغت کی نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ اعراب کے ذریعہ صحیح تلفظ بتادیا گیا ہے جو حد درجہ مفید ہے۔ الفاظ کے اتنے بڑے ذخیرہ کو یکجا کرنے میں مولوی عبداللہ خانصاحب خویشگی نے جو کوشش کی ہے وہ اس کے لئے مستحق تبریک و تحسین ہیں۔ اس گرانقدر ذخیرۂ لغت کو دیکھتے ہوئے قیمت کچھ بھی زیادہ نہیں۔

انوکھی دنیا لاہور :۔ فرہنگ عامرہ میری نظر میں :۔ فاضل مؤلف نے اس خوبی و قابلیت سے مرتب کیا ہے کہ ایک بڑے سے بڑے دارالعلوم کی موجودگی میں کسی دوسرے لغت کی ضرورت ہی باقی نہیں رہتی ہے۔ مؤلف نے طالب علموں اور عالموں پر یکساں احسان کیا ہے۔ اس کے لئے وہ مستحق مبارکباد ہیں۔ میں ضرورتمند اصحاب سے اس کو خریدنے کی پرزور سفارش کرتا ہوں۔

منشور دہلی :۔ یہ محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی کی تالیف ہے۔ یہ فرہنگ طلبہ کے لئے اور ان سب کے لئے مفید ہے جو مطالعہ سے دلچسپی رکھتے ہیں۔

نیشنل گزٹ دہلی :۔ ہم وثوق کے ساتھ کہہ سکتے ہیں کہ فرہنگ عامرہ ہی صرف ایک ایسی مستثنیٰ لغت ہے جو زمانۂ جدیدہ کے مطابق ہے اور اردو زبان کو ملک میں رواج دینے کی غیر معمولی صلاحیت رکھتی ہے۔ اعلائے تلفظ کا طریقہ اس قدر مفید اور کارآمد ہے جس سے ہر شخص مستفید ہوسکتا ہے۔ اس لئے حامیانِ اردو کو یہ کتاب خریدنا اور اس کو ملک میں رواج دینا چاہیئے۔

خضر راہ لاہور :۔ مولوی عبداللہ خانصاحب نے اردو زبان کی گرانقدر خدمت سرانجام دی ہے۔ فرہنگ عامرہ ترتیب حروف تہجی، صحت تلفظ اور معانی کے اعتبار سے عام لغات میں امتیاز رکھتی ہے۔

ہمدم لکھنؤ : ۔ یہ لغت زبان اردو میں مغربی طرز پر لکھی ہوئی پہلی لغت ہے جو سوسائٹی کے ہر طبقہ کے لئے یکساں مفید ہے ۔ ہم فاضل مولف کو ان کی اس محنت و جانفشانی پر جو زبان اردو کی ایک بیش بہا خدمت انجام دینے میں کی مبارک باد دیتے ہیں ۔

نیرنگ خیال لاہور : ۔ یہ جدید طرز کی لغت مڈل اور ہائی کلاسوں کے لئے بیحد مفید ثابت ہوگا ۔

نوائے وطن دہلی : ۔ فرہنگ عامرہ عبداللہ خاں صاحب خویشگی کے دماغ کی مصوری کا کامیاب نتیجہ ہے ۔ عبداللہ خانصاحب کی یہ کوشش زبان اردو پر بڑا بھاری احسان ہے ۔ کتاب نہایت مفید ہے اور قیمت بہت کم ۔

نگار خانہ دہلی : ۔ جو الفاظ فی زمانہ اردو میں رائج ہیں اور عام طور پر بولے جاتے ہیں وہ اس کتاب لغت موسوم بہ فرہنگ عامرہ میں مع صحیح تلفظ او رمحاورہ معنوں کے موجود ہیں ۔ عبداللہ خانصاحب خویشگی خورجوی نے جس محنت اور جانفشانی سے اس کتاب کو ترتیب دیا ہے وہ قابل صد ستائش و داد ہے ۔

عزیز ہند جھانسی : ۔ فرہنگ عامرہ ایک نادر ڈکشنری ہے ۔ الفاظ کی ترتیب یعنی مصادر ، مضارع غرض کوئی کمی ایسی نہیں ہے جو پوری نہ کی گئی ہو ۔ علاوہ محاسن باطنی کتاب میں ظاہری خوبیاں اور دلکشی بھی موجود ہے ۔

فہرست مصنفین اردو دہلی : ۔ فرہنگ عامرہ اردو زبان کا بالکل جدید چالیس ہزار با تلفظ لغات کا خزانہ ہے ۔ فرہنگ کو دور حاضرہ کے قالب میں ڈھالنے کی ہر امکانی کوشش کی گئی ہے ۔ نہایت جامع اور پر از معلومات ہے ۔

محشر خیال دہلی : ۔ جناب محمد عبداللہ خاں صاحب خویشگی نے نہایت محنت اور کاوش کے بعد چالیس ہزار الفاظ کو کتابی شکل میں جمع کرکے یہ لغت کی کتاب تیار کی ہے ۔ جس کا نام فرہنگ عامرہ رکھا گیا ہے ۔ ہر لفظ کے ساتھ اس کے بولنے کا طریقہ لکھ دیا گیا ہے یہ مولفین مصنفین اور شائقین ادب اردو کے لئے فرہنگ عامرہ ایک ضروری کتاب ہے ۔

نیشنل کانگرس لاہور : ۔ اردو زبان میں ایسے لغت تقریباً ہیں ہی نہیں جنمیں تلفظ کا خیال رکھا گیا ہو ۔ مؤلف نے یہ لغت ترتیب دیکر اردو زبان پر واقعی احسان کیا ہے ۔

اردوئے معلی کانپور : ۔ مدت سے اردو میں ایک ایسے لغت کی ضرورت تھی جو اخبار نویسوں سخنوروں شاعروں اور طالبعلموں کی ضروریات کو پورا کرسکے ۔ ہمیں مسرت ہے کہ جناب محمد عبداللہ خانصاحب خویشگی نے بے انتہا محنت اور کاوش سے ایک ایسا لغت مرتب کیا ہے ۔ اس لغت کا نام فرہنگ عامرہ ہے ۔

پے ویو سیالکوٹ :- آپ نے فرہنگ عامرہ جیسی جامع لغات تدوین فرما کر درحقیقت اردو ادب کی ایک شاندار خدمت سرانجام دی ہے۔

ادبی دنیا لاہور :- ضرورت اس بات کی تھی کہ ایسی لغت شائع کی جائے جو الفاظ کی کثرت کے ساتھ ہلکی پھلکی روزمرہ استعمال کے قابل ہو۔ مولوی عبداللہ خانصاحب خویشگی نے حال ہی میں فرہنگ عامرہ کے نام سے ایک ڈکشنری مرتب کر کے شائع کی ہے۔ یہ لغت اردو زبان کے ہر طالب علم کے لئے ایک مفید کتاب ہو سکتی ہے۔ معانی کے ساتھ ہر لفظ کا صحیح تلفظ بھی اس میں درج ہے۔ ہم کئی روز سے وقتاً فوقتاً اس لغت کا استعمال کر رہے ہیں۔ اور ہم نے اسے اب تک ہر طرح سے صحیح پایا ہے۔ امید ہے کہ اردو زبان کے مشتاق اس لغت کی قدر کریں گے۔

تہذیب النسواں لاہور :- یہ کتاب جو عربی فارسی اور ترکی کے چالیس ہزار الفاظ کا مجموعہ ہے۔ جناب محمد عبداللہ خاں خویشگی نے بڑی محنت اور کاوش سے مرتب کی ہے اور عام اردو داں طبقے کے علاوہ معلمین اور متعلمین کے لئے یکساں مفید ہے۔ امید ہے کہ اس لغات کی اشاعت کے بعد اردو اور فارسی الفاظ پر اس قسم کے اعتراضات کا سلسلہ بند ہو جائیگا کہ ان کی "مکتوبی صورت" اور "ملفوظی صورت" میں کوئی تطابق نہیں۔ یعنی ہم ان الفاظ کو اس طرح نہیں لکھتے جس طرح انہیں ادا کرتے ہیں۔

مدینہ بجنور :- اس فرہنگ کی خصوصیت یہ ہے کہ ہر لفظ کا تلفظ اس لفظ کے آگے جدید قاعدہ کے مطابق دیا گیا ہے۔ مثلاً زنجبیل کے آگے بریکٹ میں تلفظ یوں لکھا ہے (زَنْ۔ جَبِیل) پرانے لغات کی طرح تلفظ کو لفظوں میں اس طرح نہیں لکھا کہ "بفتح زائے معجمہ و سکون نون منقوطہ و فتح جیم......" اور نہ لغات کشوری کی طرح اسی لفظ پر زیر و زبر پیش لگائے گئے ہیں بلکہ کوشش یہ کی گئی ہے کہ لفظ کے جتنے ٹکڑے (Syllables) آواز کے اعتبار سے ہو سکیں ان کو الگ الگ لکھا جائے۔ اور پھر ان پر زیر زبر لگائے جائیں مثلاً خوش اسلوبی کا تلفظ اس طرح لکھا گیا ہے (خُش۔اُس۔لُو۔بِی) علاوہ ازیں ہر جمع کا واحد اور واحد کی جمع لفظ کے ساتھ بتلا دی گئی ہے۔ کثیر الاستعمال فارسی مصدروں کے قیاسی و سماعی صیغے بھی لفظ کے ساتھ لکھ دیئے گئے ہیں۔ نئے الفاظ جو موجودہ صدی میں زبان میں داخل ہوئے ہیں ان کا اضافہ کیا گیا ہے اور اس کے مقابلے میں بہت سے غیر ضروری اور نادر الاستعمال

الفاظ کو نکال دیا گیا ہے۔ ان باتوں کی وجہ سے یہ لغت بے انتہا مفید ہے۔

جامعہ دہلی :۔ عربی فارسی اور ترکی الفاظ کی یہ لغت عبداللہ خاں صاحب نے نہایت کاوش سے اور بہت اچھی تیار کی ہے۔ مولف نے اس میں دو باتوں کا خاص التزام رکھا ہے۔

ایک تو یہ ہے کہ عربی فارسی کے بہت سے الفاظ کا املا ایک ہی ہوتا ہے لیکن اعراب میں اختلاف ہونے کی وجہ سے اس کے معنی میں بڑا تغیر ہو جاتا ہے۔ مولف نے تمام الفاظ پر اعراب دے دئے ہیں تاکہ تلفظ میں غلطی نہ ہونے پائے۔ دوسری خصوصیت یہ ہے کہ بعض الفاظ کے چہروں پر پردے پڑے ہیں کہ باوجود صحیح املا ہونے کے ان کا صحیح تلفظ نہیں ہو سکتا۔ مولف نے اس دقت کو آسان کرنے کے لئے ہر لفظ کے سامنے اس کا براہ راست تلفظ درج کر دیا ہے مثلاً "آبائی" کو اس کے سامنے قوسین میں اس طرح لکھ دیا ہے۔ (آ۔ با۔ اِئی) تاکہ پڑھنے میں آسانی ہو۔ یہ طریقہ در اصل انگریزی ہے لیکن اردو یا فارسی لغات میں ہندوستان میں ابھی تک کسی نے استعمال نہیں کیا تھا۔

الفاظ کی واحد جمع بھی دی گئی ہیں۔ نیز کثیر الاستعمال فارسی مصادر کے مضارع نیز ان کے سماعی و قیاسی مشتقات بھی درج کردئے گئے ہیں۔ زمانہ حاضرہ کے نئے معربات و مفرسات بھی شامل کئے گئے ہیں۔ چالیس ہزار الفاظ کا اعراب کے ساتھ صحیح چھپ جانا بھی ایک کارنامہ ہے۔ عبداللہ خاں صاحب کی یہ کاوش لائق داد اور قابل ستائش ہے اردو دانوں کے لئے یہ لغت بہت مفید ہے۔

ہمدرد بمبئی :۔ فرہنگ عامرہ ایک نایاب لغت ہے۔ سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ لغت مطلوبہ اسقدر آسانی سے مل جاتا ہے کہ طالب علم کا ذہن اس کی تلاش و کاوش میں کچھ بھی گرانی محسوس نہیں کرتا۔ ایسی اب تک کوئی لغت نہ تھی کہ ایسے ڈھنگ سے ترتیب دی گئی ہو۔

تقطیع $\frac{20\times30}{16}$ صفحات ۶۶۰ مجلد مع گرد پوش قیمت صرف ۵۰-۷

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ

جس زبان کی خود اپنی مستقل فرہنگ نہیں وہ نامکمل ہے، اور جو فرہنگ تلفظ سے معرا ہے لایعنی ہے۔ اس لئے کہ تلفظ ہی کے بطن سے معانی پیدا ہوتے ہیں پس جس طرح کہ لغات کے معنوں کو سمجھنا اور انکو یاد کرنا طالب علم کے لئے ایک ضروری امر ہے، بالکل اسی قدر بلکہ اس سے بھی زیادہ ضروری صحیح تلفظ کو جاننا اور بولنا ہے کسی زبان کو شستہ لب ولہجہ میں ادا کرنے کی مہارت کا فقدان کمال زباندانی میں ایک نقص ہے، مگر اس سے بھی بڑھ کر معیوب یہ ہے کہ ہم غلط اور بے جوڑ الفاظ بولنے کے باعث اپنا صحیح مافی الضمیر بیان کرنے سے قاصر ہوں کیونکہ عربی اور فارسی لغات میں ایک ہی املے کے متعدد تلفظ ہوتے ہیں اور بہ حالات ہر تلفظ اپنی ایک جداگانہ حیثیت اور معنے رکھتا ہے، چنانچہ اس فرہنگ کے مطالعہ سے یہ حقیقت واضح طور پر منکشف ہو جاویگی کہ ایک ہی لغت کے اعراب میں تغیر ہونے پر کس طرح اس کے معنے بدلتے ہوئے چلے جاتے ہیں۔ حتّٰی کہ بعض اُن میں کوئی باہمی علاقہ تک باقی نہیں رہتا۔ لہٰذا تلفظ سے ناواقفیت کی بناء پر ایک ہم شکل مگر غیر معنے لفظ کا بے محل استعمال کور ذوقی اور جہالت لسانی کا مضحکہ انگیز نمونہ ہے اور ایک مدعی علم کی

عبائے فضیلت پر ایسا بدنما دھبا ہے کہ جس کی تلافی کسی یونیورسٹی کی اعلیٰ ترین سند بھی نہیں کر سکتی۔

عربی میں علی العموم مرکب الفاظ، فارسی اور ترکی میں بالخصوص مفرد لغات ایسے پائے جاتے ہیں کہ جن کے چہروں پر زائد حروف کے پردے پڑے ہوئے ہیں جس کی وجہ سے اُن کے املے اور تلفظ میں کامل ہم آہنگی نہیں یعنی جس ہجے کے بموجب لکھے جاتے ہیں اس کے ماتحت پڑھے نہیں جاتے، اور یہ تفہیم تلفظ میں ایک ایسی سنگین دشواری ہے کہ جس کا ازالہ اعراب بھی نہیں کر سکتے۔ اس لئے جب تک ہر لغت کے پہلو بہ پہلو اس کا براہ راست تلفظ مندرج نہ ہو اصلی شکل بے نقاب نہیں ہو سکتی۔

آج سے تقریباً ایک صدی ماقبل جب کہ فارسی ہندوستان کی سرکاری زبان تھی اور گھر گھر اس کا چرچا تھا، جب کہ یہاں کا طبقۂ اعلیٰ اردو کی نوشت و خواند سے بھی ابا کرتا تھا اور فارسی انشاپردازی کا سکہ جما ہوا تھا۔ ممکن ہے کہ یہ کسی حد تک کتابی تلفظ سے بے نیاز ہو، اور کیا عجب ہے کہ اس زمانہ کی فرہنگوں میں ہر لغت کے ہمدوش تلفظ کا التزام نہ ہونے کی یہی علت غائی ہو مگر آج جبکہ فارسی کے سر سے بادشاہت کا تاج اتر چکا ہے اور خود اس کے متوسلین دیرینہ کی ایک جماعت موقع پاکر بیخ کنی پر تلی ہوئی بیٹھی ہے، آج جب کہ فارسی سمجھنے والوں کی تعداد بتدریج محدود اور بولنے والوں کی مفقود ہوتی چلی جارہی ہے ناممکن

## دیباچہ

ہے کہ تشنہ کامانِ ادب با تلفظ فرہنگوں کی امداد کے بغیر پورے طور پر سیراب ہو سکیں۔

اب تک ہماری زبان اردو میں فارسی کی جتنی فرہنگیں لکھی جا چکی ہیں وہ تلفظ سے بیگانہ ہیں اور ان کا نصب العین طلباء کو صرف لغات کے معانی رٹا کر تحریری امتحانات میں کامیاب کرا دینا ہے، یہ ایک ایسا صریح نقص ہے جو انکی قدر و قیمت کو بہت کم کر دیتا ہے، کیونکہ شعراء، خطباء اور صحیح الذوق جو اہلِ علم و ادب جو ایک زبان کو بحیثیتِ زبان سیکھنا چاہتے ہیں ایسی ناتمام کتابوں سے کوئی معتدبہ فائدہ حاصل نہیں کر سکتے کہ جن میں لغات کا تلفظ محض قیاس اور وجدان پر یاد کرنا پڑتا ہے۔

فرہنگ ہذا میں حتی الوسع پوری تحقیق و تدقیق کے بعد تلفظ لکھے گئے ہیں مگر بڑی مصیبت یہ ہے کہ جہاں ہماری اجتماعی زندگی کا شیرازہ ہر معاملہ میں بکھرا ہوا ہے وہاں ہماری زبان بھی اس پراگندگی اور انتشار سے مستثنیٰ نہیں کیونکہ ہمارے یہاں کوئی ایسی فارسی فرہنگ موجود نہیں جو ایک مسلم حاکمانہ سند تصور ہو۔ پس نکتہ چینوں کو ہر جدید فرہنگ کی تردید کے لئے کوئی نہ کوئی موافق مطلب کتاب ہاتھ لگ جاتی ہے، یہی وجہ ہے کہ ایک غریب مؤلف سالہا سال خونِ جگر کھا کر لغات مرتب کرتا ہے مگر اپنی مساعی شاقہ کا کوئی خوشگوار صلہ پانے کے بجائے اس کو الٹا معترضین کا ہدفِ ملامت بننا پڑتا ہے۔

ڈاکٹر سیموئل جانسن نے ۱۷۵۵ء میں جب اپنی ڈکشنری لندن کی پبلک

کے سامنے پیش کی تو مشہور مربی علوم ارل آف چیسٹر فیلڈ نے مجلہ "ورلڈ" کی دو مسلسل اشاعتوں میں نہایت فراخدلی سے داد تحسین دی جس پر تمام قوم نے ہمنوا ہو کر لبیک کہا اور اس کے ہجے، تلفظ اور معنوں کو قول فیصل تسلیم کیا۔ مگر ٹھیک اسی زمانہ میں جب کہ علامہ سراج الدین خاں آرزو نے اپنی فارسی فرہنگ "دلی والوں" کی نذر کی تو وہ خود بیں و خود پسند طبائع کے غبار میں دب کر رہ گئی، حالانکہ جانسن کا جو پایہ انگریزی لٹریچر میں تسلیم کیا گیا ہے خان آرزو کا درجہ کہ جن کی دایۂ قابلیت نے میر، سودا، درد اور مظہر جیسے فخر روزگار باکمال پروان چڑھائے ہمارے علم و ادب میں اس سے بھی بڑھ کر ارفع و اعلیٰ ہے۔

لغات کا تلفظ بیان کرنے کا پرانا طریقہ اس قدر طولانی اور دیر عمل ہے کہ کتاب کی ضخامت میں بیجا طوالت اور قیمت میں ناواجب اضافہ کے ماسوائے بیچارے طالب علم کے قیمتی وقت کا ایک حصہ تلفظ ٹٹول کر نکالنے میں صرف ہوتا تھا، اس کے علی الرغم فرہنگ ہذا کے ادائے تلفظ کا طریقہ انگریزی کتب لغات سے استخراج کیا گیا ہے اور اس کے اصول و ضوابط فارسی کتب قواعد سے ماخوذ ہیں، جو اس قدر جامع اور حاوی ہیں کہ تمام کتاب میں ایک لغت بھی ان کے حدود سے باہر نہیں پایا جا سکتا۔ بحمداللہ اب تلفظ اتنا سلیس اور عام فہم بن گیا ہے کہ ایک نوآموز بھی بیک نظر صحیح طور پر معلوم کر سکتا ہے۔

ملک میں قدیم فارسی فرہنگوں کی کمی نہیں، مگر مرقع عالم کے جن نگین

ورق پر یہ نقوش ثبت کیے گئے تھے۔ بادحوادث کے تھپیڑوں نے اس کو الٹ دیا وہ دور منقلب ہو گیا، البتہ یہ مجموعۂ اوراق تقادیم پارینہ جن کی یادگار باقی رہ گئے ہیں۔ جن میں آج سے صدہا سال پہلے کی مجلسی زندگی اور تمدن کا انعکاس جلوہ نما ہے اور جو بے شمار ایسے فرسودہ اسمار سے مملو ہیں کہ جن کے مسئے تک بھی زمانہ کی دستبرد سے معدوم ہو چکے ہیں۔ جب ہم ان لغات قدیمہ کی سیر کرتے ہیں تو عالم تصور میں وہ تمام جیتا جاگتا سماں پیش نظر ہو جاتا ہے کہ جس کو زمانہ اپنی ازلی بے پرواہی سے پیچھے چھوڑتا ہوا آج سیکڑوں برس آگے بڑھ آیا ہے۔

سچی بات یہ ہے کہ ارتقائے علوم و فنون کے دوش بدوش ہماری فرہنگوں کی تہذیب و تجدید نہیں کی گئی، اور اس کوتاہی کے بہت سے اسباب تھے جو اس وقت ہمارے موضوع بحث سے خارج ہیں، مگر جن پر بجائے خود ایک مستقل کتاب تصنیف کی جا سکتی ہے۔ ان ہی میں سے ایک سبب یہ بھی تھا کہ قدیم الایام کی پرانی فارسی کتابیں نصاب تعلیم میں داخل تھیں اور ان کے اندر جو متروک لغات و دور از کار تلمیحات اور فرضی اسماء مرقوم تھے وہ سب بلا تحقیق و امتیاز طالب علموں کے فہم مطالب کی خاطر عام فرہنگوں میں بھی بھر دیے جاتے تھے۔

متاخرین نے جو فارسی فرہنگیں ہماری زبان میں تدوین کیں ان میں اکثر بدقسمتی سے تجارتی اغراض پر مبنی تھیں جن میں کسی اصلاح کی جانب توجہ نہیں

کی گئی جو یا تو فرہنگہائے قدیمہ کے تحت اللفظ تراجم تھے یا ان کی بعض کورانہ تقلید۔

فرہنگ ہذا کو عصر جدید کے قالب میں ڈھالنے کے لئے حتےّ الامکان جانفشانی کی گئی ہے جس کے خاص خاص اصلاحی امور علی الترتیب مندرجہ ذیل ہیں:۔

(۱) لغات کے حروف تہجی کی ترتیب جدید لائنوں پر نہایت صحت کے ساتھ قائم رکھی گئی ہے جس کے باعث کسی لفظ کی جستجو میں اسرافِ وقت اور پریشانیٔ خاطر کا اب کوئی احتمال باقی نہیں رہا ہے۔

(۲) ادائے تلفظ کا التزام اعراب اور علائم ترکیبی سے مکمل طور پر کر دیا گیا ہے۔

(۳) فارسی کی خلاف قیاس اور عربی کی مستعمل جمع اپنے صیغہ مفرد کے ذیل میں تمامہ درج کر دی گئی ہیں اور کثیر الاستعمال صیغہائے جمع کو مستقل لغت کی حیثیت میں اپنی مناسب جگہ پر پھر دوبارہ دیدیا گیا ہے۔ جمع فراہم کرنے میں سب سے بڑی صعوبت یہ پیش آئی کہ پرانی لغاتوں میں جمع کے معنے صرف جمع میں دے دئے گئے ہیں الّا ان کا مفرد بیان نہیں کیا۔ برعکس ازیں فرہنگ ہذا میں جمع کے معنے میں اس کا صیغۂ مفرد بتا دیا گیا ہے جس کے معنے آسانی سے تلاش کئے جا سکتے ہیں۔

(۴) کثیر الاستعمال فارسی مصادر کے مضارعات نیز ان کے سماعی اور قیاسی مشتقات خاص اہتمام سے درج کئے گئے ہیں اور افادۂ طلباء کی غرض سے

ایک بڑی تعداد قلیل الاستعمال مصادر کی بھی شامل کر دی گئی ہے۔

(۵) فارسی میں ایسے الفاظ بیشتر پائے جاتے ہیں کہ جو فی الواقع ایک ہی لغت کی دو مختلف صورتیں ہیں۔ بات یہ ہے کہ فارسی کے اکثر حروف میں باہمی بدل ہے جس سے معنے اور طریقۂ ادائے تلفظ میں کوئی فرق نہیں آنے پاتا مگر املا تبدیل ہو جاتا ہے۔ اس ضروری امر کی وضاحت ہماری فرہنگوں میں نہیں پائی جاتی جس کے باعث بہت سے طلبا ان لفظوں کو اپنی اپنی جگہ جداگانہ لغات سمجھتے رہتے ہیں۔ کہ جو فی الاصل ایک ہی ماں کے جڑواں بچے ہیں۔ کونسے حرف کا کس کے ساتھ بدل ہے۔ اس کی پوری تصریح فرہنگ ہذا کے اندر ہر حرف کی تقطیع کے شروع میں معلوم کی جا سکتی ہے۔ معہذا یہ امر فراموش نہ ہونا چاہیئے کہ اس تبادلہ کرنے کا ہر شخص مجاز نہیں بلکہ جس لفظ میں جس طرح پر اگلے اساتذہ تصرف کر گئے ہیں ان ہی کا متبع ہم کو بھی کرنا پڑتا ہے۔ چنانچہ یہ پہلو مدنظر رکھتے ہوئے ایسے ہمسلک لغات کے معنی صرف ایک جگہ پر لکھ دیئے گئے ہیں اور باقی میں اس کو دیکھنے کی ہدایت کر دی گئی ہے۔

(۶) عہد سلطنت کی مردہ اور بے رواج چیزوں کے نام احتیاط سے الگ کر کے ان کی جگہ زمانہ حاضرہ کے ہزارہا مفید اور زندہ معربات اور مفرسات درج کر دیئے گئے ہیں۔

(۷) مخرب اخلاق استعارات اور محرک جذبات شوخ تشبیہات سے جو زوال

حکومت کے بعد ہمارے مجلسی عیش پرستانہ زندگی کا لازمہ اور اس عہد کے لٹریچر کا مایۂ افتخار بن چکی تھیں۔ تا بحدِ دور اجتناب کیا گیا ہے۔ البتہ اعضائے جمانی کے نام، نیز طبی اصطلاحات یا بعض دیگر لغات ضروریہ کا مفہوم متانت اور تہذیب کے ساتھ ادا کر دیا گیا ہے۔

(۸) اشیاء کی ماہیت اور معانی میں جو قدیم تحقیقاتیں علوم جدیدہ اور تازہ انکشاف سے غلط ثابت ہو چکی ہیں ان کے بجائے نئی تحقیقاتیں انگریزی کتب لغات کے توسل سے داخل کر دی گئی ہیں۔

(۹) فرہنگہائے قدیمہ نے افسانوی افراد اور تاریخی شخصیتوں سے متعارف کرانے میں کذب و صدق کے مابین کوئی حدِ فاصل قائم نہیں کی۔ ان کے اندر حاتم طائی اور رستم وستاں پہلو بہ پہلو نظر آتے ہیں۔ حالانکہ ایک اُن میں تاریخی حقیقت ہے اور دوسرا حکیم فردوسی کی قوتِ متخیلہ کی شاعرانہ تخلیق۔ اس کوتاہی کی وجہ سے لسان و ادب کے طالب علم کا ذہن تاریخی حقائق کے ادراک سے عاری رہتا تھا۔ فرہنگ ہذا میں اسماء الرجال کی ترتیب اور تبویب سے یہ غلط فہمی بھی رفع کر دی گئی ہے۔

(۱۰) لغات کے معانی بیان کرنے میں مجلسی رواداری کا احترام حتی الامکان ملحوظ رکھا گیا ہے۔

صرف مندرجہ بالا اصلاحات ہی پر اکتفا نہیں کیا گیا بلکہ اور بہت سے

ضمنی اور جزوی معاملات میں بھی اصلاح و درستی کی گئی ہے جن کا اعادہ موجب طوالت ہوگا۔ غرض کتاب کو مفید بنانے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا گیا۔ مگر بہرکیف یہ ایک محض منفردہ اور اپنی نوعیت کی اولیں اصلاحی کوشش ہے جس میں قدم قدم پر بے شمار مشکلات حائل تھیں اور کوئی مددگار مشورے اور نمونہ رہنمائی کے لئے موجود نہ تھا۔ لہذا قارئین کرام کی خدمت میں التماس ہے کہ اگر کوئی لغزش پائیں تو نگاہ عفو فرمائیں۔ آئندہ اشاعت میں مزید تصحیح کی سعی کی جاوے گی۔ انشاء اللہ تعالے۔

اتنی بات ہر شخص جانتا ہے کہ ہماری زبان اردو نے فارسی کی آغوش تربیت میں پرورش پائی ہے، سو یہ فرہنگ ان الفاظ کے بھی ایک قیمتی خزانہ سے معمور ہے جو ہماری زبان کی زینت ہیں۔ لہذا اردو اور فارسی طالب علموں کے لئے یکساں طور پر مفید ہے۔ ماسوائے اسکے علوم و تمدن کے ارتقار کے ساتھ روز افزوں اخباری لٹریچر، مختلف العنوان تازہ تراجم، روزانہ جدید انکشافات و اکتشافات اور نت نئی ایجادات نے بے شمار نئے نئے الفاظ کی ضرورت ہماری زبان میں آئے دن پیدا کر رکھی ہے، جن کے لئے فرہنگ ہذا ہر طرح معین ثابت ہوگی جو اکثر کتب متداولہ سے زیادہ لغات کا ذخیرہ اپنے دامن میں سمیٹے ہوئے ہے اور ان زندۂ جاوید الفاظ سے لبریز ہے کہ جو ایک علم پرور اور ثریا رفعت تہذیب کے امانت دار ہیں اور جو ہزار سال سے ہندوستان، ایشیا، مشرقی یورپ اور شمالی و مشرقی افریقہ کے کروڑوں اشراف خاندانوں کا

نسلاً بعد نسلٍ روز مرہ بنے ہوئے ہیں اور ایک ہمہ گیر بین الاقوامی وسعت اپنے اندر رکھتے ہیں۔

فرہنگ اردو وہ بھی ایک ایسی فرہنگ جس کے اندر اَن گنت اعراب و علائم ہوں لیتھو کی صحت طباعت کے لئے کس قدر جانفشانی اور عزیز مساعی کی محتاج ہے۔ اس کا اندازہ کچھ وہی لوگ زیادہ اچھی طرح کر سکتے ہیں جنہوں نے کبھی اس دشت کی سیاحی کی ہے۔

میں اپنے اُن تمام اعزا اور احبا کا بدل ممنون ہوں کہ جنہوں نے کسی نوع سے اس کام میں میرا ہاتھ بٹایا ہے۔ علی الخصوص میرے لائق دوست پروفیسر لکشمی نرائن ٹنڈن ایم۔اے۔ایل۔ٹی نے جن کو اردو اور فارسی ادبیات سے ایک شغف ہے بعض قابل قدر کتابیں بہم پہنچائیں۔

بہرکیف پبلک کی خدمت میں یہ ایک اصلاحی نمونہ پیش کیا جا رہا ہے۔ ملک وقوم کا جو مفاد اس خدمت سے متصور ہے اس کو تجربہ خود ثابت کر دے گا۔

اَلسَّعْیُ مِنِّیْ وَالْاِتْمَامُ مِنَ اللّٰہِ ط

**محمد عبداللہ خاں خویشگی**

فیروز منزل۔ خورجہ

دوشنبہ ۱۵ فروری ۱۹۳۷ء

# اَصنافِ کلمات

## انسلاکِ الصدور و توابعاتِ ترکیبی

آسا، مانند مثلاً شیر آسا، مرد آسا
ار، زینت کلام، مثلاً گفتار، دیدار
ار، فاعلیت مثلاً خریدار، فروختار
ار، حاصل مصدر مثلاً گفتار، رفتار
اک، نسبت مثلاً فناک، مغاک
ان، نسبت مثلاً مغان، ایران
ان، فاعلیت مثلاً خندان، گریان
انہ، نسبت مثلاً سالانہ، ماہانہ
انہ، لیاقت مثلاً شاہانہ، مردانہ
اوند، مشابہت مثلاً خویشاوند
ب، زینت کلام مثلاً بجز، بگو
بار، کثرت مثلاً دریا بار، رودبار
بام، رنگ مثلاً سبز بام، سرخ بام
بان، محافظت مثلاً دربان، فیلبان
بر، زینت کلام مثلاً برجید، بربست
پیش، مشابہت مثلاً خیر پیش۔
جرہ جردہ، رنگ مثلاً سیاہ جرہ، سیاہ جردہ
چہ، تصغیر مثلاً باغچہ، طاقچہ
دار، محافظت مثلاً پردہ دار، رازدار
دان، ظرفیت مثلاً نمکدان، چائدان
در، زینت کلام مثلاً درخواست، درساخت
دس، مشابہت مثلاً حوردس
دیس، مشابہت مثلاً حوردیس
زار، ظرفیت یا کثرت مثلاً گلزار، صدف زار
سار، مشابہت مثلاً خاکسار، شرمسار
سار، ظرفیت یا کثرت مثلاً شاخسار، نمکسار
سان، مشابہت مثلاً خیرسان، تیرسان
ستان، ظرفیت مثلاً گلستان، نیستان
ش، حاصل مصدر مثلاً آمرزش، گردش
فام، رنگ مثلاً گلفام، سیاہ فام
فرا، زینت کلام مثلاً فرارفت
فرو، زینت کلام مثلاً فروگذاشت، فروخواند
فش، مشابہت مثلاً شاہ فش، ماہ فش
ک، تصغیر مثلاً مردک، اسپک
کدہ، ظرفیت مثلاً بتکدہ، میکدہ
گار، صاحب، خداوند مثلاً پروردگار، گنہگار
گان، لیاقت مثلاً شایگان، رائیگان
گر، فاعلیت مثلاً شیشہ گر، فتنہ گر
گوں، رنگ مثلاً گلگوں، شفقگوں
گونہ، رنگ مثلاً زرد گونہ، گلگونہ
گیں، پیوستگی مثلاً اندوہگیں، سہمگیں
لاخ، کثرت مثلاً سنگلاخ، رودلاخ
ما، زینت کلام مثلاً مادرنے، ماسونے
مند، صاحب، خداوند مثلاً زورمند، مستمند
ن، نسبت مثلاً امین، روشن
ناک، پیوستگی مثلاً غمناک، نمناک
و، تصغیر مثلاً پسرو، بچو، سخو
وا، زینت کلام مثلاً واگذاشت، واشگاف

وار، مشابہت مثلاً بزرگوار، بندہ دار
وار، لیاقت مثلاً شاہوار، گوشوار
وام، رنگ مثلاً سبزوام، زردوام
وان، نسبت مثلاً پہلوان، بندیوان
وان، مشابہت مثلاً پچلوان
ور، صاحب، خداوند مثلاً تاجور، ہنرور
وش، مشابہت مثلاً ماہوش، پری وش
ون، مشابہت مثلاً پیلون، استردن
وند، ظرفیت مثلاً آوند

وند، مشابہت مثلاً خداوند، پولاووند
ویہ، نسبت مثلاً راہویہ، سیبویہ
ہ، نسبت مثلاً یکسالہ، یک روزہ
ہم، شرکت مثلاً ہمدرد، ہمراز
ی، حاصل مصدر مثلاً شرمندگی، بخشندگی
ی، لیاقت مثلاً گفتنی، خوردنی
ی، نسبت مثلاً قریشی، برفی
ین، زینت کلام مثلاً کمترین، بخشین
ین، نسبت مثلاً سیمین، نگارین

# تشریح التلفظ

## علامات قرارت

| | | |
|---|---|---|
| زیر، کسرہ، جر، | یعنی علامت | ( ِ ) |
| زبر، فتحہ، نصب، | ″ ″ | ( َ ) |
| پیش، ضمہ، رفعہ، | ″ ″ | ( ُ ) |
| جزم مطلق، | ″ ″ | ( ْ ) |
| جزم مجہول، | ″ ″ | ( ٨ ) |
| تشدید، | ″ ″ | ( ّ ) |
| مد، | ″ ″ | ( ~ ) |
| حرکت، یعنی زبر، زیر، پیش | | ( َ ، ِ ، ُ ) |
| تنوین، یعنی دو زبر، زیر یا پیش | | ( ً ، ٍ ، ٌ ) |
| وقف، یعنی کوئی علامت نہ ہونا۔ | | |

| | | |
|---|---|---|
| سکتہ، | یعنی علامت | ( ٥ ) |
| بیت کامل، | ″ ″ | ( ۰ ) |
| بیت ناقص | ″ ″ | ( ۱ ) |
| قوسین | ″ ″ | ( ) |

## اعراب کا عمل حروف پر

مجرور، مکسور، جس کے نیچے زیر ہو مثلاً دل (دِل) کی دال۔
مفتوح، منصوب، جس کے اوپر زبر ہو۔ مثلاً من (مَن) کی میم
مضموم، مرفوع، جس پر پیش ہو مثلاً گل (گُل) کا گاف۔
مجزوم، جس پر کوئی جزم ہو مثلاً بدگو (بَدْگُوْ) کے دال اور واو۔
مشدد، جس پر تشدید ہو اور دو دفعہ پڑھا جائے مثلاً لمت (لِلّت) کا لام
ممدودہ، جس الف کے اوپر مد ہو۔
متحرک، جس پر کوئی حرکت ہو مثلاً غلامی (غُلاَمِیْ) کا غین یا لام یا میم۔
منون، جس پر تنوین ہو اور جس کے آخر میں نون پڑھا جاوے مثلاً قوتاً (قوتَن)

موقوف، جس کا ماقبل مجزوم ہو مگر خود اس پر کوئی اعراب نہ ہو۔ مثلاً اسپ (اَس، پ) کی پ۔

مدہ، جس حرف علت کی حرکت ماقبل موافق ہو مثلاً نور، باغ، جین (نُور، بَاغ، جِین)

لین، جس حرف علت کی حرکت ماقبل موافق نہ ہو مثلاً قول، بیت (قَوْل، بَیْت)

## اقسام حروف باعتبار تلفظ

الف مقصورہ، جو اپنی اکیلی آواز دے۔ مثلاً اگر (اَگر) کا الف

الف ممدودہ، جو دوسرے الف سے مل کر آواز دے مثلاً آ (اا)

نون مخلوطہ، جو درمیان کلمہ میں حرف ماقبل سے مل کر آواز دے مثلاً سنگ، رنگ، (سَنگ، رَنگ)

نون غنہ، جو درمیان کلمہ میں الف کے ساتھ ناک میں بولا جاوے مثلاً خواند، ماند، (خواں د، ماں د)

نون غنہ، جو آخر کلمہ میں حرف علت کے ساتھ ناک میں بولا جائے مثلاً جہاں، بیلیں، چوں (جہاں، بیلیں، چوں)

واو معروف، جس کے ماقبل ضمہ خالص ہو مثلاً فضول، مشہور (فُضُول، مَشہُور)

واو مجہول، جس کے ماقبل ضمہ غیر خالص ہو مثلاً ہوش، شور (ہوش، شور)

واو معدولہ، جو پڑھنے میں نہ آئے۔ مثلاً خوش، تو (خُش، تُ)

واو اشمام، جس کے پہلے خائے مفتوحہ اور مابعد الف ہو اور جس کے تلفظ میں خ کو ادا کرتے ہی ہونٹوں کو بغیر ملائے منہ کی طرف اشارہ کیا جاوے مثلاً خواہ، خواں (خواہ، خواں)

یائے معروف، جس کے ماقبل کسرہ خالص ہو مثلاً امیر، فقیر (اَمِیر، فَقِیر)

یائے مجہول، جس کے ماقبل کسرہ غیر خالص ہو۔ مثلاً بیٹی۔ شیر۔ (بیٹی، شیر)

---

جس لغت کے معانی سلسلہ وار دیئے گئے ہیں منشا یہ ہے کہ وہ اپنے علیحدہ معنوں اور جدا مفہوم کے ساتھ ان السنہ مختلفہ میں علی الترتیب مستعمل ہے جن سے ہماری زبان اردو نے تشکیل پائی ہے۔

## مخففات

جع یعنی جمع

جع جع 〃 جمع الجمع

مضع 〃 مضارع

# فارسی جمع

اکثر الفاظ کی جمع فارسی قاعدے کے بموجب ہماری زبان اردو کے اندر بھی استعمال ہوتی ہیں۔ جن کے بنانے کے قاعدے بہت آسان مگر حاوی اصولوں پر مبنی ہیں۔ لہٰذا بنظر اختصار ان کو عربی جمع کے ہمدوش اپنے مفردات کے ساتھ درج کرنے کی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔ تاہم قارئین اردو کی سہولت کو ملحوظ رکھتے ہوئے چند عام فہم قاعدے بیان کئے جاتے ہیں۔

## جاندار اسمار

(۱) اسم مفرد ذی روح کے آخر میں خواہ وہ مذکر ہو یا مونث حروف 'ان' بڑھا دینے سے اس کی جمع بن جاتی ہے۔ مثلاً مرد سے 'مردان' زن سے 'زنان' مرغ سے 'مرغان'

(۲) جو اسم مفرد حروف 'او' میں سے کسی پر ختم ہوتا ہو اس کی جمع بنانے میں حروف 'ان' علامت جمع سے پہلے حرف 'ی' اور زائد ملا لینا چاہیے مثلاً دانا سے دانایان، خوبرو سے خوبرویان۔

(۳) جس اسم مفرد کے آخر میں حرف 'ہ' ہو اس کی جمع بناتے وقت یہ حرف 'ہ' حرف 'گ' سے بدل دینا چاہیے۔ مثلاً بچہ سے بچگان، خفتہ سے خفتگان

## بے جان اشیار

(۱) اسم مفرد غیر ذی روح کے آخر میں خواہ وہ اردو کے اندر مذکر بولا جاتا ہو یا مونث 'ہا' یعنی کلمہ 'ہا' بڑھا دینے سے اس کی جمع بن جاتی ہے۔ مثلاً دل سے دلہا، سنگ سے سنگہا۔

(۲) اگر یہ اسم مفرد حرف 'ہ' پر ختم ہو تو یہ 'ہ' جمع کی 'ہا' سے ملکر ساقط ہو جاتی ہے۔ مثلاً افسانہ سے افسانہا

---

بعض اسمار کی جمع بطریقۂ عربی بھی فارسی میں بنائی جاتی ہے مثلاً بیگم سے بیگمات، دہ سے دہات، کارخانہ سے کارخانہ جات وغیرہ

کبھی کبھی متذکرہ بالا فارسی قاعدے کے برعکس بھی جمع استعمال کی گئی ہیں۔ اس قسم کے خلاف قیاس جمع کو اپنے مفرد کے ماتحت حتی الامکان درج کر دیا گیا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فرہنگِ عامرہ



ا (اِلف) قائم مقام عدد ۱، حرفِ قمری، حرفِ علت، فارسی میں چند حرفوں سے بدل جاتا ہے۔ ۱۔ د کے ساتھ مثلاً بادیں، بدیں۔ ۲۔ گ کے ساتھ مثلاً اُستاخ، گستاخ۔ ۳۔ ہ کے ساتھ مثلاً ایچ ہیچ۔ ۴۔ ی کے ساتھ مثلاً ایلاق، ییلاق۔

آ (آ) حرفِ ندا، حرفِ تشبیہ، آؤ۔ نقلِ آواز

آب (آب) پانی، رونق، چمک، خوبی، عزت، قدر، جوہر، خالص شراب

آبا (آبا) ابکی جمع، پرکھے، باپ دادا، (آبا) نظمی، نیساں، بوستاں

آب آتشیں (آب۔ آ۔ تَشِیں) تیز شراب

آباد (آ۔ باد) سرسبز، بسا ہوا۔ ۲۔ ابکی جمع

آبادان (آ۔ با۔ دان) آباد کا مزید علیہ، سرسبز

آبادانی (آ۔ با۔ دا۔ نی) سرسبزی۔ چہل پہل

آبادی (آ۔ با۔ دی) بستی، بساہٹ

آبار (آ۔ بار) ابر کی جمع، ۲۔ جلالم اسیسہ

آبارانیدن (آ۔ با۔ را۔ نی۔ دن) تعریف کرنا۔

آبارہ (آ۔ با۔ رَہ) حساب۔

آبال (آ۔ بال) ابل کی جمع

آبان (آ۔ بان) فارسی کا آٹھواں شمسی مہینہ

آب انار (آب انار) سرخ شراب

آب انگور (آب۔ اَنگ۔ گور) انگور کی شراب

آبائی (آ۔ با۔ ئی) منسوب بہ آبا۔ پیدائشی

آب باراں (آب۔ با۔ راں) مینہ کا پانی

آب باز (آب۔ باز) تیراک

آب برندہ (آب۔ بُرن۔ دَہ) ہلکا اور صاف پانی

آب بستہ (آب۔ بس۔ تہ) شیشہ

آب بقا (آب۔ بقا) آبحیات

آبپاشی (آب۔ پا۔ شی) سینچائی، چھڑکاؤ۔

آب تاب (آب۔ تاب) چمک دمک، رونق

آبتاختن (آب۔ تاخ۔ تن) پیشاب کرنا

آب جاری (آب۔ جا۔ ری) بہتا ہوا پانی

آبجو (آب۔ جو) ندی، نالہ

آبجوش (آب۔ جوش) شوربا۔ یخنی، سوڈا واٹر

آب چشم (آب۔ چش۔ م) آنسو

آب چک (آب۔ چک) پانی ٹپکنے کی جگہ

آب حیات، آبِ حیواں (آ۔ ب۔ حَیات) (آب۔ حَی۔ واں) امرت، وہ پانی جس کو پی کر کبھی موت نہیں آتی۔

آب خاصہ (آب۔ خا۔ صہ) امیروں کے پینے کا پانی

باطن (بَا۔طِن) اندرون، دل ۔ جمع بَوَاطِن
باطنی (بَا۔طِنی) اندرونی، دلی ۔
باطنیہ (بَا۔طِنی۔یَہ) منسوب بہ باطن، ایک قدیم سیاسی فرقہ جس کا بانی حسن بن سباح تھا ۔
باعث (بَا۔عِث) وجہ، سبب جمع بَوَاعِث
باغ (بَاغ) پھلوں کا جھرمٹ، چمن، گلشن جمع بُغان ۔ باغات ۔
باغ باغ (بَا۔غ۔بَاغ) نہایت خوش وخرم
باغبان (بَاغ۔بَان) مالی، باپ، مربی ۔
باغبانی (بَاغ۔بَانی) مالی کا کام
باغچہ (بَاغ۔چَہ) بغیچہ، چھوٹا باغ ۔
باغڑہ (بَا۔غ۔ڑَہ) دولمبا، گلگٹی، گومڑا ۔
باغستان (بَا۔غِس۔تَان) باغوں کا جھرمٹ
باغ وحش (بَاغ۔وَح۔ش) چڑیا خانہ ۔
باغندہ (بَا۔غَن۔دَہ) روئی کا گالہ
باغی (بَا۔غِی) نافرمان، حکومت سے پھرا ہوا ۔ جمع بُغَات ۔
باف (بَاف) بُننے والا ۔
بافت (بَافت) بُنائی، بناوٹ ۔
بافتن (بَاف۔تَن) بُننا ۔ مضارع بافد ۔
بافتنی (بَاف۔تَنی) بُننے کے لائق ۔
بافتہ (بَاف۔تَہ) بُنا ہوا ۔
بافکار (بَاف۔کَار) جولاہا، بُننے والا ۔
بافکاری (بَاف۔کَا۔رِی) بُننے کا کام
بافندگی (بَا۔فِن۔دَگی) بُنائی کا کام، بُنائی
بافندہ (بَا۔فِن۔دَہ) بُننے والا ۔
بافیدن (بَا۔فِی۔دَن) دیکھو بافتن ۔
باقر (بَا۔قِر) بڑا عالم، بڑا مالدار، شیر درندہ ۔
باقل (بَا۔قِل) سبزی فروش، کنجڑا ۔
باقہ (بَا۔قَہ) گلدستہ
باقی (بَا۔قِی) بچا ہوا جمع بَوَاقِی ۔

باقی ماندہ (بَا۔قِی۔مَاں۔دَہ) باقی بچا ہوا، باقی رہا ہوا ۔
باقیات (بَا۔قِیَات) باقی چیزیں ۔
باک (بَاک) ڈر، خوف
باکرہ (بَا۔کِرَہ) دوشیزہ، کنواری ۔
باکو (بَا۔کُو) نام شہر (قفقاز)
باکورہ (بَا۔کُو۔رَہ) نیا پھل جمع بکر
باکی (بَا۔کِی) رونے والا جمع بُکات ۔
بال (بَال) ۱۔ بازوئے انسان، بازوئے پرند ۲۔ دل، جان، عیش، عظمت ۳۔ شہد
بالا (بَا۔لَا) اوپر، قد، اونچا، لمبا ۔
بالابند (بَا۔لَا۔بَن۔د) لباس کا ایک حصہ ۔
بالاپوش (بَا۔لَا۔پُوش) اوپر اوڑھنے کا کپڑا ۔
بالاتفاق (بِل۔اِت۔تِفَاق) اتفاق کے ساتھ
بالاچاق (بَا۔لَا۔چَا۔ق) غالب، حاکم، بالا ۔
بالاخانہ (بَا۔لَا۔خَا۔نَہ) کوٹھا ۔
بالادست (بَا۔لَا۔دَس۔ت) غالب، اعلیٰ
بالادستی (بَا۔لَا۔دَس۔تِی) غلبہ ۔
بالارادہ (بِل۔اِرَا۔دَہ) ارادے کے ساتھ ۔
بالازدن (بَا۔لَا۔زَدَن) دسے جھکنا ۔
بالاستقلال (بِل۔اِس۔تِق۔لَال) استقلال کے ساتھ
بالالتزام (بِل۔اِل۔تِزَام) التزام کے ساتھ ۔
بالان (بَا۔لَان) دیکھو دالان ۔
بالانشین (بَا۔لَا۔نِشِین) بہتر، میر مجلس
بالانشینی (بَا۔لَا۔نِشِی۔نِی) بہتری، میر مجلسی ۔
بالانیدن (بَا۔لَا۔نِی۔دَن) حرکت دینا، ہلانا ۔
بالاوپست (بَا۔لَا۔وَ۔پَس۔ت) اونچا نیچا ۔
بالائی (بَا۔لَا۔اِی) اوپری، بلندی والا یا والی، دودھ کی ملائی ۔
بال بندہ (بَال۔بَن۔دَہ) بادل کا ٹکڑا ۔
باجملگی (بِل۔جُم۔لَگی) تھوک فروشی ۔

بالجملہ (بِل۔جُم۔لَہ) حاصل کلام، تھوک فروش۔
بالخصوص (بِل۔خُصُوص) خاصکر، خصوصیت سے۔
بالست (بَا۔لِس۔ت) کنواری۔
بالش (بَا۔لِش) تکیہ۔
بالشت (بَا۔لِش۔ت) کھلے ہاتھ کی چوڑائی، تکیہ۔
بالشتک (بَا۔لِش۔تَک) آلپین اُڑسنے کا گدا۔
بالضرور (بِض۔ضَرُور) ناچار۔
بالضرورت (بِض۔ضَرُورَت) ضرورت کے باعث۔
بالعکس (بِل۔عَک۔س) برخلاف، اُلٹا۔
بالعموم (بِل۔عُمُوم) عام طور پر۔
بالغ (بَا۔لِغ) پورا جوان ہونے والا، کامل، اچھا، خوب جمع بَلَغَہ (بَا۔لُغ) پیمانۂ شراب۔
بالغہ (بَا۔لِغَہ) کامل، پوری جوان۔
بالقرض (بِل۔قَرض) ساتھ قرض کر لینے کے۔
بالفعل (بِل۔فِع۔ل) اب، اس وقت۔
بالکل (بِل۔کُل) تمام قطعی، سب۔
بالکلیہ (بِل۔کُل۔لی۔یَہ) دیکھو بالکل۔
باللہ (بِل۔لَاہ) اللہ کی قسم۔
بالمرہ (بِل۔مَر۔رَہ) یکبارگی۔
بالمشافہہ (بِل۔مُشَا۔فَہَہ) آمنے سامنے، روبرو۔
بالمقطع (بِل۔مَق۔طَع) کاٹ چھانٹ کے ساتھ۔
بالمواجہہ (بِل۔مُوَا۔جَہَہ) روبرو، آمنے سامنے۔
بالندہ (بَا۔لِن۔دَہ) بڑھنے والا، بڑھانے والا۔
بالو (بَا۔لُو) محفل رقص و سرود۔
بالودن (بَا۔لُو۔دَن) بڑھنا۔
بالوس (بَا۔لُوس) ناقص کافور۔
بالوعہ (بَا۔لُو۔عَہ) کنڈی، چہ بچہ۔
بالون (بَا۔لُون) غبارہ۔
بالی (بَا۔لِی) منسوب بہ بال۔۲۔ دیکھو بالیہ۔
بالیدگی (بَا۔لی۔دَگی) بڑھوار۔ بڑھاؤ۔
بالیدن (بَا۔لی۔دَن) بڑھنا، بڑھانا مصدر بالندہ۔

بالیدنی (بَا۔لی۔دَنی) بڑھنے کے لائق۔
بالیدہ (بَا۔لی۔دَہ) بڑھا ہوا۔
بالیں (بَا۔لِیں) سرہانہ، تکیہ۔
بالیں پرست (بَا۔لِیں۔پَرَس۔ت) اپاہج، احدی۔
بالیہ (بَا۔لِیَہ) قدیم، پرانا۔
بام (بَام) چھت، صبح، قسم مچھلی، فام، رنگ۔
بام چشم (بَام چَش۔م) آنکھ کا پپوٹا۔
بامداد، بامدادان (بَام۔دَاد، بَام۔دَا۔دَان) صبح۔
بام زد (بَام۔زَد) صبح کی نوبت۔
بامزہ (بَا۔مَزَہ) مزیدار۔
بامگاہ (بَام۔گَاہ) صبح۔
بامہ (بَا۔مَہ) لمبی داڑھی والا۔
بامیا (بَا۔مِیَا) بھنڈی۔
بان (بَان) کلمۂ نسبت، رکھنے والا، رنگ، چھت۔۲۔ بید مشک، سہجنا کا پیڑ (بَ۔آن) ساتھ اُس کے۔
بانگ (بَانگ) آواز۔
بانو (بَا۔نُو) بی بی، خاتون، بیگم۔
بانوا (بَا۔نَوَا) بے نیاز، جس میں آواز ہو۔
بانوائی (بَا۔نَوَا۔ئی) بے نیازی، آواز والا ہونا۔
بانوج (بَا۔نُوج) جھول، جھولا، پالنا۔
بانہ (بَا۔نَہ) پیڑو، ناف سے نیچے بالوں کی جگہ۔
بانی (بَا۔نِی) بنانے والا، بنا کرنے والا۔ جمع بُنَات۔
بانی کار (بَا۔نِی۔کَار) کام میں ماہر۔
باو (بَ۔او) ساتھ اُس کے۔
باوجود (بَا۔وُجُود) تسپر بھی۔
باوجودیکہ (بَا۔وُجُود۔دے۔کِہ) اس پر بھی۔
باور (بَا۔وَر) یقین، اعتبار۔

باورچی (بَا۔ وَرْ۔ چِی) کھانا پکانے والا۔
باوصف (بَا۔ وَصْ۔ ف) باوجود۔
باویں (بَا۔ وِیں) کاتنے کی روئی کا پونیا۔
باہ (بَاہْ) قوت، شہوت۔
باہت (بَا۔ ہَتْ) ایک زہریلا سفید پتھر جس کو دیکھنے پر بے ساختہ ہنسی آتی ہے۔
باہر (بَا۔ ہَر) روشن، ظاہر، کھلا ہوا۔
باہم (بَا۔ ہَمْ) آپس میں۔
باہمہ (بَا۔ ہَمَہْ) سب کے ساتھ۔
باہمی (بَا۔ ہَمِی) منسوب بہ باہم۔
بایت (بَا۔ یَاتْ) باسی، شبینہ۔
بائض (بَا۔ ئِضْ) انڈا دینے والی مرغی۔
بای حال (بَ۔ اَیْ۔ حَالْ) بہرحال۔
باید (بَا۔ یَدْ) چاہیئے۔
بایس (بَا۔ یِسْ) محتاج، فقیر۔
بایست (بَا۔ یَسْ۔ ت) چاہیئے۔
بایستگی (بَا۔ یَسْ۔ تَگِی) لائقی، بہتری۔
بایستن (بَا۔ یَسْ۔ تَنْ) ضروری ہونا مصدر باید۔
بایستنی (بَا۔ یَسْ۔ تَنِی) ضروری ہونے کے لائق
بایستہ (بَا۔ یَسْ۔ تَہْ) لائق، بہتر۔
بایع (بَا۔ یِعْ) بیچنے والا جمع باعۂ۔
بایل (بَا۔ یِلْ) پیشاب کرنے والا۔
باین (بَ۔ اِیْنْ) اس کے ساتھ۔
بایں ہمہ (بَ۔ اِیْں۔ ہَمَہْ) اس سب کے ساتھ۔
ببر (بَبَرْ) بال والا شیر، ببور (بَبْ۔ ر) چوہا۔
ببص (بَبْ۔ ص) تنگی، سختی۔
ببغا (بَبْ۔ غَا) طوطی، طوطا۔
بپسا دیدن (بِپَسَا۔ دِی۔ دَنْ) گھسنا، سلنا، پلپنا
بپسودان (بِپْ۔ سُو۔ دَانْ) چھونا، چھونے کی قوت،
بت (بُتْ) مورت (بَتْ) علامت ترکیب (۔،) جو بتوت کا ہے۔

بتان (بُتَاں) بت کی جمع ذی روح یعنی پیارے
بتابیدن (بِتَابِی۔ دَنْ) چھوڑنا۔
بت پرست (بُتْ۔ پَرَسْ۔ ت) مورت کا پجاری
بت پرستی (بُتْ۔ پَرَسْ۔ تِی) مورتی پوجا۔
بت تراش (بُتْ۔ تَرَاشْ) مورت گھڑنے والا۔
بت تراشی (بُتْ۔ تَرَاشِی) مورت گھڑنا۔
بتر (بَتَرْ، بَتْ۔ تَرْ) بدتر، ابتر۔
بترا (بُتْ۔ رَا) تنڈورا۔
بت راہ (بُتْ۔ رَاہْ) مانع راہ۔
بتری (بَتْ۔ تَرِی، بَتَرِی) بدتری، خرابی۔
بترین (بَتْ، تَرِینْ) بہت خراب۔
بتکدہ (بُتْ۔ کَدَہْ) بت خانہ۔
بتکن (بَتْ۔ کَنْ) سرا دل یہا، کھیت کا پٹرا۔
بتکندن (بَتْ۔ کَنْ۔ دَنْ) پیٹ بھرا ہونے سے کچھ نہ کھانا، جھک جانا۔
بتمامہ (بِتَمَا۔ مِہ) بالکل، سب۔
بتول (بَتُولْ) علائق دنیا ترک کرنے والی۔
بتہ (بَتْ، تَہْ) ایک مرتبہ کاٹنا۔ ۲ بیل کا بچّہ۔
بتیارہ (بِتْ۔ یَا۔ رَہْ) دیو، جادو، فریب، بلا، مکروہ، مہیب۔
بتیل (بَتِیلْ) دیکھو بتول۔
بث (بَثْ) ظاہر کرنا، فاش کرنا۔
بثر (بَثْرْ) گرمی دانہ۔
بثرہ (بَثْ۔ رَہْ) گرمی دانہ، ننھا چھالا جمع بثور۔
بجا (بَجَا) ٹھیک، درست، جگہ پر۔
بجال (بُجَالْ) کوئلہ، زغال۔
بجان آمدہ (بَجَاں۔ آمَدَہْ) تنگ، ناخوش
بجان تو (بَجَانِ۔ تُوْ) تیری جان کی قسم۔
بجای (بَجَایْ) بدلے، بعوض۔
بجرہ (بَجْ۔ رَہْ) کشتی۔

بجز (بَجُز) سوائے۔
بجس (بَجَس) ناک کی پھلک، نرمی، سستی۔
بجنسہ (بِجِن۔سِہی) ویسا ہی۔
بجول (بُجُول) پاؤں کا گٹا، پانسہ۔
بجہت (بَجِہَت) بسبب، وجہ سے۔
بچاق (بِچَاق) چاقو، چھری۔
بچش (بَچَش) دیکھو بجس۔
بچشک (بِچِش، ک) دیکھو پزشک۔
بچہ (بَچ، چَہ) جو جوان نہ ہوا ہو۔
بچہ دار (بَچ، چَہ۔دَار) جس کے بچہ ہو۔
بچہ لو (بَچ، چَ، اِ۔لَو) حادثہ، نتیجہ، کلی، کونپل
بچیز (بِچِیز) کمترین، حقیر، کمینہ
بحاث (بَح، حَاث) بڑا بحث کرنے والا۔
بحار (بِحَار) بحر کی جمع۔
بحال (بِحَال) خوش و خرم، حالت پر قائم۔
بحالی (بَحَالِی) رونق، خوشی، حالت پر قیام۔
بحالیکہ (بَحَا۔لِے۔کِہ) ساتھ اس حال کے۔
بحبوحہ (بُح۔بُو۔حَہ) بیچوں بیچ۔
بحت (بَح، ت) خالص، محض، صرف
بحث (بَح، ث) تلاش، کاوش، تحقیق، کھدائی
جمع بحوث۔
بحر (بَح، ر) سمندر، بڑا دریا جمع اَبحار،
اَبحُر، بِحَار وزن شعر جمع بحور۔
بحران (بُح۔رَان) مریض پر حالت بیماری اور
تندرستی کی کشمکش۔
بحر رواں (بَح، رِ۔رَوَاں) کشتی، جہاز۔
بحر سیہ (بَح، رِ۔سِیَہ) خطرناک گہرا دریا۔
بحری (بَح۔رِی) سمندری، دریائی۔
بحرین (بَح۔رَین) ۲ سمندر، ۲ بحر۔
بحکم (بِحُک، م) مطابق۔
بحل (بِحِل) معاف۔

بحوحتہ (بُحُو۔حَت) گلا پڑنا۔
بحور (بُحُور) بحر کی جمع۔
بحیرہ (بُحَی۔رَہ) چھوٹا سمندر، بڑی جھیل، تالاب۔
بخ (بَخ) کلمہ خوشی۔
بخار (بُخَار) بھاپ، بھبک جمع اَبخِرَہ،
اَبخِرَات، تپ۔
بخارا (بُخَا۔رَا) نام شہر روسی ترکستان
بخارست (بُخَا۔رِس، ت) دارالحکومت رومانیہ (یورپ)
بخاریہ (بُخَا۔رِی۔یَہ) اسٹیم انجن۔
بخالت (بَخَالَت) کنجوسی۔
بخت (بَخ، ت) قسمت، تقدیر، حصہ۔
بختاور (بَخ، ت۔آ۔وَر، بَخ۔تَا۔وَر) خوش قسمت۔
بختاوری (بَخ۔تَا۔وَرِی) خوش قسمتی۔
بخت سفید (بَخ، تِ۔سَفِید) اچھا نصیب۔
بخت سیاہ (بَخ، تِ۔سِیَاہ) برا نصیب۔
بختو (بَخ۔تُو) غرانے والی چیز، گھور گرج۔
بختور (بَخ۔تَوَر، بَخ، ت۔وَر) خوش قسمت۔
بختوری (بَخ، ت۔وَرِی) خوش قسمتی۔
بختہ (بَخ۔تَہ) فربہ دنبہ، بینڈھا۔
بختوہ (بَخ۔تُوہ) دیکھو بختو۔
بختی (بُخ۔تِی) تیز رو خراسانی اونٹ۔
بختیار (بَخ، ت۔یَار) خوش قسمت۔
بخر (بَخَر) منھ کی باس۔
بخرد (بَخ۔رَد) عقلمند، دانا۔
بخردی (بَخ۔رَدِی) عقلمندی، دانائی۔
بخرہ (بَخ۔رَہ) حصہ
بخس (بَخ، س) ۱۔ سکہ قلب ۲۔ بارانی زمین۔
بخسانیدن (بَخ۔سَانِی۔دَن) رنج میں گھلنا۔
بخستن (بَخ۔سَ۔تَن) سوتے میں خراٹے لینا۔
بخسیدن (بَخ۔سِی۔دَن) دیکھو بخسانیدن۔
بخش (بَخ، ش) حصہ، نصیب، بخشنے والا۔

بخشائیدن (بَخْ۔شا۔ئی۔دَن) رحم کرنا بخشش کرنا مضع بخشا

بخشائیدنی (بَخْ۔شا۔اِی۔دَنی) بخشنے کے لائق۔

بخشائیدہ (بَخْ۔شا۔اِی۔دَہ) بخشش کیا ہوا۔

بخشایش (بَخْ۔شا۔یِش) عطا بخشش، مہربانی

بخشایندہ (بَخْ۔شا۔یِن۔دَہ) بخشنے والا۔

بخشش (بَخْ۔شِش) دیکھو بخشایش۔

بخشندہ (بَخْ۔شِن۔دَہ) بخشنے والا۔

بخشودن (بَخْ۔شو۔دَن) رحم کرنا بخشش کرنا مضع بخشاید۔

بخشودہ (بَخْ۔شو۔دَہ) بخشا ہوا۔

بخشی (بَخْ۔شی) تنخواہ بانٹنے والا افسر۔

بخشیدن (بَخْ۔شی۔دَن) بخشنا، دینا۔ مضع بخشاید۔

بخشیدہ (بَخْ۔شی۔دَہ) بخشا ہوا۔

بخل (بُخْل) کنجوسی، خست، بُخّل یا بخیل کی جمع۔

بخور (بَخُور) دھونی

بخیل (بَخِیل) کنجوس، جمع بُخَلا۔

بخیدن (بَخی۔دَن) تومنا، دھنکنا۔

بخیدہ (بَخی۔دَہ) دھنکی ہوئی روئی۔

بخیہ (بَخ۔یَہ) باریک مضبوط سلائی۔

بد (بَد) بُت، بود، تصلابد، چارہ، علاج، جمع اَبْداد۔ بَاَدہ (بَد) مالک، صاحب، خراب، ۳۔ اَبُدا (بَد) شروع کرنا۔

بدا (بَدا) ظاہر ہونا، رائے بدلنا ۲۔ بہت یا (بَدا) شروع کرنا۔

بداخلاق (بَد۔اَخ۔لاق) بدچلن، بدمزاج۔

بداسلوب (بَد۔اُس۔لُوب) بے ڈھنگا۔

بداسلوبی (بَد۔اُس۔لُو۔بی) بے ڈھنگاپن

بداصل (بَد۔اَص۔ل) نیچ، کمینہ۔

بداطوار (بَد۔اَط۔وَار) بُرے چلن والا۔

بداطواری (بَد۔اَط۔وا۔ری) خراب چلن

بداغ (بَداغ) ٹہنی، تلوار۔

بدال (بَدال) غلہ فروش۔

بدآموز (بَد۔آ۔موز) جس کی تعلیم ناقص ہو۔

بداں (بَداں) دیکھو آں، بد کی فارسی جمع ذی روح۔

بداں تا (بَداں۔تا) برائے آنکہ۔

بداندیش (بَد۔اَن۔دیش) دشمن، برائی سوچنے والا۔

بدائت (بَدا۔اَت) ابتدا، شروع، آغاز۔

بدائع (بَدا۔اِع) بدیع کی جمع، عجائبات۔

بدآئین (بَد۔آ۔ئین) بدعقیدہ، بداطوار۔

بدآئینی (بَد۔آ۔ئی۔نی) بداطواری، بدعقیدگی۔

بداہت (بَدا۔ہَت) بے سوچی ہوئی بات، بے سوچے بات کہنا۔

بدایع (بَدا۔یِع) دیکھو بدائع۔

بدباطن (بَد۔با۔طِن) جسکے اندرونی خیالات بد ہوں

بدباطنی (بَد۔با۔طِنی) خیالات بد ہونا

بدبخت (بَد۔بَخْت) بدقسمت۔

بدبختی (بَد۔بَخ۔تی) بدقسمتی۔

بدبو (بَد۔بو) سڑاند، جس کی باس بُری ہو۔

بدپرہیز (بَد۔پَر۔ہیز) جو پرہیز نہ کرے۔

بدپرہیزی (بَد۔پَر۔ہی۔زی) پرہیز نہ کرنا۔

بدتبار (بَد۔تَبار) جس کا کنبہ خراب ہو۔

بدتر (بَد۔تَر) بہت خراب۔

بدتری (بَد۔تَری) خرابی۔

بدترین (بَد۔تَرین) سب سے خراب۔

بدجلو (بَد۔جِلَو) سرکش گھوڑا۔

بدچشم (بَد۔چَش۔م) جس کی نظر بد ہو۔

بدچشمی (بَد۔چَش۔می) نظر بد ہونا۔

بدحال (بَد۔حال) خراب حال۔

بدحالی (بَد۔حا۔لی) خراب حال ہونا۔

بدحواس (بَد-حَوَاس) بے اوسان۔
بدحواسی (بَد-حَوَا-سِی) بے اوسانی
بدخشان (بَدَخ-شَان) نام شہر (افغانستان)
بدخشانی (بَدَخ-شَا-نِی) بدخشان کی طرف منسوب
بدخط (بَد-خَط) خراب خط والا۔
بدخطی (بَد-خَطِی) خراب خط ہونا۔
بدخلق (بَد-خُل-ق) خراب مزاج والا۔
بدخلقی (بَد-خُل-قِی) خراب مزاج ہونا۔
بدخو (بَد-خُو) خراب عادت۔
بدخوئی (بَد-خُو-اِی) خراب عادت ہونا۔
بدخواہ (بَد-خَوَاہ) بُرا چاہنے والا۔
بدخواہی (بَد-خَوَا-ہِی) بُرا چاہنا۔
بددعا (بَد-دُعَا) کوسنا۔
بددل (بَد-دِل) اُچاٹ دل۔
بددلی (بَد-دِلِی) دل اُچاٹ ہونا۔
بددماغ (بَد-دِمَاغ) خفا، غیر مطمئن۔
بددماغی (بَد-دِمَا-غِی) خفگی، بدمزاجی۔
بدذات (بَد-ذَات) کمینہ، شریر۔
بدذاتی (بَد-ذَا-تِی) کمینہ پن، شرارت۔
بدذہن (بَد-ذِہ-ن) گھامڑ، ناسمجھ۔
بدذہنی (بَد-ذِہ-نِی) ناسمجھی، گھامڑ ہونا۔
بدر (بَد-ر) پورا چاند جمع بُدُور اسلام کی پہلی جنگ دفاعی کا مقام (بَدَر) باہر
بدرام (بَد-رَام) آراستہ، خوش، بہتر (بَد-رَام) سرکش گھوڑا۔
بدراہ (بَد-راہ) جو بُری راہ چلے۔
بدراہی (بَد-رَا-ہِی) بُری راہ چلنا۔
بدرو (بَد-رَو) پانی نکلنے کی نالی۔
بدرستی (بَدُرُس-تِی) بیشک، واقعی۔
بدرقہ (بَد-رَقہ) نگہبان، رہبر، دوا کی مدد کی چیز۔

بدرکاب (بَد-رِکَاب) سواری کا خراب گھوڑا۔
بدرکابی (بَد-رِکَا-بِی) سواری میں خراب ہونا۔
بدرگ (بَد-رَگ) کمینہ۔
بدرنگ (بَد-رَنگ) جس کا رنگ خراب ہو۔
بدرنگی (بَد-رَنگ-گِی) رنگ خراب ہونا۔
بدرو (بَد-رُو) بدصورت (بَد-رَو) خراب چلنے والا۔
بدرود (بَد-رُود) رخصت، وداع۔
بدروی (بَد-رَوِی) بُری راہ چلنا (بَد-رُو-یِی) بدصورتی۔
بدرویہ (بَد-رَوِی-یَہ) جس کا ڈھنگ خراب ہو۔
بدرہ (بَد-رَہ) ہزار روپیہ کا توڑا، ہمیانی۔
بدزبان (بَد-زَبَان) جس کی زبان بے لگام ہو۔
بدزبانی (بَد-زَبَا-نِی) زبان بے لگام ہونا۔
بدزہرہ (بَد-زَہ-رَہ) بزدل، ڈرپوک۔
بدزیب (بَد-زِیب) جو اچھا نہ لگے۔
بدزیبی (بَد-زے-بِی) اچھا نہ لگنا۔
بدساعت (بَد-سَاعَت) بُری گھڑی۔
بدست (بدش-ت) بالشت، شبر، وجب، کدست۔
بدستور (بَدَس-تُور) قاعدہ کے مطابق۔
بدسرشت (بَد-سِرِش-ت) طبیعت کا بُرا۔
بدسرشتی (بَد-سِرِش-تِی) طبیعت کی بُرائی۔
بدسگال (بَد-سِگَال) دشمن، بداندیش۔
بدسگالی (بَد-سِگَا-لِی) دشمنی، بداندیشی۔
بدسلوک (بَد-سُلُوک) بُرا برتاؤ کرنے والا۔
بدسلوکی (بَد-سُلُو-کِی) بُرا برتاؤ۔
بدسیرت (بَد-سِی-رَت) بُری عادت والا۔
بدسیرتی (بَد-سِی-رَتِی) بُری عادت ہونا۔
بدشکل (بَد-شَک-ل) بھونڈی شکل والا۔
بدشکلی (بَد-شَک-لِی) بھونڈی شکل ہونا۔
بدشگن (بَد-شَگُن) بدفال۔
بدشگنی (بَد-شَگنِی) بدفالی۔
بدشیر (بَد-شِیر) کمینی ماں کا دودھ پیا ہوا۔

بدصورت (بَد-صُو-رَت) بدشکل۔
بدصورتی (بَد-صُو-رَتی) بھونڈی صورت والا ہونا۔
بدطریق (بَد-طَرِیق) خراب چلن والا۔
بدطینت (بَد-طِی-نَت) طبیعت کا برا۔
بدطینتی (بَد-طِی-نَتی) طبیعت کی برائی۔
بدظن (بَد-ظَن) بدگمان۔
بدظنی (بَد-ظَنی) بدگمانی۔
بدعت (بِد-عَت) دین میں نئی بات جمع بِدَع، بِدعات۔
بدعتی (بِد-عَتی) بدعت کرنے والا۔
بدعہد (بَد-عَہد) قول کا جھوٹا۔
بدعہدی (بَد-عَہ-دی) جھوٹا قول، عہد توڑنا۔
بدفعل (بَد-فِع-ل) برا کام کرنے والا۔
بدفعلی (بَد-فِع-لی) برا کام کرنا۔
بدقدم (بَد-قَدَم) منحوس، بری چال چلنے والا۔
بدقدمی (بَد-قَدَ-می) نحوست، بری چال چلنا۔
بدقوارگی (بَد-قَوَا-رَگی) بری حرکت ہونا۔
بدقوارہ (بَد-قَوَا-رَہ) بھونڈا، بری حرکتوں والا۔
بدک (بُدَک) اُدھر بُدھر۔
بدکار (بَد-کَار) بدچلن، بدفعل۔
بدکاری (بَد-کَا-ری) بدچلنی، بدفعلی۔
بدکردار (بَد-کِر-دَار) بدعمل، بدچلن۔
بدکرداری (بَد-کِر-دَا-ری) بدعملی، بدچلنی۔
بدکیش (بَد-کِیش) ادھرمی، بدمذہب۔
بدکیشی (بَد-کے-شی) بدمذہبی۔
بدگل (بَد-گِل) بدصورت۔
بدگمان (بَد-گُمَان) برا شبہ کرنے والا۔
بدگمانی (بَد-گُمَا-نی) برا شبہ کرنا۔
بدگو (بَد-گو) برا کہنے والا۔
بدگوہر (بَد-گَو-ہَر) بدذات۔
بدگوئی (بَد-گو-ئی) برا کہنا۔

بدگہر (بَد-گُہَر) بدذات۔
بدل (بَدَل) بدلا، توڑ، مصنوعی جمع اَبدال
(بِدل) عوض، شریف آدمی جمع اَبدال۔
بدلا (بَد-لا) عوض، پلٹا، توڑ۔
بدل اشتراک، بدل الاشتراک (بَدَلِ اِش-تِرَاک، بَدَ-لُل اِش-تِرَاک) اخبار یا رسالہ وغیرہ کی قیمت، آبونہ۔
بدلحاظ (بَد-لِحَاظ) جس میں لحاظ نہ ہو۔
بدلحاظی (بَد-لِحَا-ظی) لحاظ نہ ہونا۔
بدلگام (بَد-لِگَام) منہ پھٹ، منہ زور۔
بدلگامی (بَد-لِگَا-می) منہ زوری، منہ پھٹ ہونا۔
بدل ما یتحلل (بَدَلِ مَا یَتَحَل-لَل) تحلیل ہوئی چیز کا بدلہ۔
بدمزگی (بَد-مَزَ-گی) بے لطفی، مزہ کرکرا ہونا۔
بدمزہ (بَد-مَزَہ) جس کا مزہ خراب ہو۔
بدمست (بَد-مَس-ت) متوالا۔
بدمستی (بَد-مَس-تی) متوالاپن۔
بدمظنہ (بَد-مَظِن-نَہ) شکی۔
بدمعاش (بَد-مَعَاش) لچا، بری کمائی والا۔
بدمعاشانہ (بَد-مَعَا-شَانَہ) بدمعاش سے منسوب۔
بدمعاشی (بَد-مَعَا-شی) بری روزی کمانا۔
بدمعاملگی (بَد-مُعَا-مَلَگی) معاملہ برا ہونا۔
بدمعاملہ (بَد-مُعَا-مَلَہ) معاملہ کا برا۔
بدمہر (بَد-مِہ-ر) بیوفا، بے محبت۔
بدمہری (بَد-مِہ-ری) بیوفائی۔
بدن (بَدَن) جسم جمع اَبدان۔
بدنام (بَد-نَام) رسوا۔
بدنامی (بَد-نَا-می) رسوائی۔
بدنژاد، بدنہاد (بَد-نِژَاد، بَد-نِہَاد) پیدائشی خراب۔
بدنسل (بَد-نَس-ل) جس کی نسل بری ہو۔

بدنسلی (بَد-نَس-لی) نسل بُری ہونا۔
بدنصیب (بَد-نَصِیب) بُری قسمت والا۔
بدنصیبی (بَد-نَصِی-بی) قسمت کی بُرائی
بدنظم (بَد-نَظ-م) بدانتظام۔
بدنظمی (بَد-نَظ-مِی) بدانتظامی۔
بدنما (بَد-نُما) بھونڈا۔
بدنمائی (بَد-نُما-اِی) بھونڈاپن۔
بدنمود (بَد-نُمُود) بدنما۔
بدنی (بَدَ-نِی) منسوب بہ بدن
بدو (بَدْ-و) ابتداء، آغاز، جنگل، بیابان (بَدْ-و) دیکھو باد (بَدْ-و، بُدُوّ) ظاہر ہونا
بدوضع (بَد-وَض-ع) بُری وضع والا۔
بدوضعی (بَد-وَض-عِی) بُری وضع ہونا۔
بدولت (بَدَ-وْ-لَت) آسرا، آسرے سے۔
بدون (بِدُون) سوائے اِس کے۔
بدوی (بَدَ-وِی) منسوب بہ بدو بمعنی جنگل، عرب کا گنوار۔
بدہ (بَدَہ) غیر پھل دار درخت، بھات، خشکہ۔
بدہیات (بَدِ-ہِی-یات) دیکھو بدیہیات۔
بدہیئت (بَد-ہَی-اَت) بگڑی ہوئی شکل والا۔
بدی (بَدِی) بُرائی (بَدِی) اولین۔
بدید (بَدِید) ظاہر۔
بدیع (بَدِیع) نادر، نئی چیز۔ جمع بَدائِع۔
بدیل (بَدِیل) چیز کا بدلہ جمع اَبْدال۔
بدیں (بَدِیں) دیکھو بایں۔
بدیہ، بدیہہ (بَدِیہ، بَدِی-ہَہ) ظاہر، بے سوچی بات۔
بدیہی (بَدِی-ہی) جو محتاج دلیل نہ ہو۔
بدیہیات (بَدِی-ہی-یات) جانی بوجھی ہوئی پیش نظر چیزیں۔
بذ (بَذّ) غلبہ کرنا۔

بذا (بَذَاء) بیہودہ اور فحش بکنا۔
بذاتہ (بِذا-تِہی) اپنی ذات کے ساتھ۔
بذج (بَذَج) میمنا، بھیڑ کا بچہ،
بذح (بَذْح) پھاڑنا۔
بذر (بَذْر) اناج کا بیج جمع اَبْذار، بُذُور۔
بذرقطونا (بَذْرِ-قَطُو-نَا) اسپغول۔
بذرقہ (بَذْ-رَ-قَہ) راہبر۔
بذرگر (بَذْ-رگر) کسان۔
بذع (بَذْع) ڈر، خوف۔
بذل (بَذْل) بخشش۔
بذلہ (بَذْ-لَہ) لطیفہ، چٹکلہ (بِذْ-لَہ) سوٹ، بوری پوشاک۔
بذلہ سنجی (بَذْ-لہ-سَن-جِی) لطیفہ گوئی
بذور (بُذُور) تخم، بیج، دیکھو راجع بذر۔
بذی (بَذِیّ) بے شرم آدمی، اوباش۔
بر (بَرْ) اوپر، پھل، فائدہ، بدن، جسم، عورت کا سینہ، جوان عورت، بغل، گود، مکان کا در تمام، سب، طرف، جانب، حافظہ، فراخی، کلمۂ الصاق مثلاً دوش بردوش، لیجانے والا، (بَرّ) نیکوکار، مہربان جمع اَبْرار، خشک زمین، بیابان جمع بَرارِی نام حق تعالیٰ (بِرّ) نیکی، بخشش، خوشنودی، رضامندی (بُرْ) ایک یعنی پہلا عدد (بُرّ) کاٹنے والا (بُرّ) گیہوں جمع اَبْرار (بَرُ-م) اچھا ہونا۔
براد (بَرْ-آ) باہر نکلنے والا۔
برابر (بَرَا-بَرْ) مقابل، ہموار، گُنا۔
برات (بَرات) حصہ، بخرہ، خزانہ کی وصولیابی کا کاغذ
براجم (بَرا-جِم) بُرجُم کی جمع۔
براد (بُرَّاد) ٹھنڈا۔
برادر (بِرا-دَر) بھائی۔
برادرانہ (بِرا-دَرا-نَہ) بھائی کی مانند۔

برادر بطنی (بَرا۔دَر۔بَط۔نی) ماجایا سوتیلا بھائی۔
برادر زادہ (بَرا۔دَر۔زا۔دَہ) بھتیجا۔
برادر زادی (بَرا۔دَر۔زا۔دی) بھتیجی۔
برادر نسبتی (بَرا۔دَر۔نِس۔بَتی) سالا، بہنوئی
برادندر (بَرا۔دَن۔دَر) سوتیلا بھائی۔
برادری (بَرا۔دَری) بھائی بندی۔
برادہ (بُرا۔دَہ) چورا۔
برار (بَر۔آر) باہر لانے والا۔
براری (بَرا۔ری) بَرّی کی جمع۔ منسوب بہ بَرار۔
براز (بَراز) چٹیل میدان (بِراز) گُوہ، پاخانہ۔
برازخ (بَرا۔زِخ) برزخ کی جمع۔
برازش (بَرا۔زِش) گزارش۔
برازندہ (بَرا۔زَن۔دَہ) سجیلا۔
برازیدن (بَرا۔زی۔دَن) پھبنا، ملانا، مضع بَرازد۔
براسہ (بَرا۔سَہ) خاصکر۔
براعت (بَرا۔عَت) روشنی، فصاحت، فضیلت۔
براغالیدن (بَرا۔غا۔لی۔دَن) اُبھارنا، اشتعال دلانا۔
براق (بَرّاق) چمکیلی چیز (بُراق) شبِ معراج جس سردارِ دو عالم کی سواری کا جنتی چوپایہ۔
برآمد (بَر۔آ۔مَد) نکاسی۔
برآمدن (بَر۔آ۔مَدَن) باہر نکلنا مضع بَرآید۔
برآمدہ (بَر۔آ۔مَدَہ) باہر نکلا ہوا، آگے کا دالان، گھرگ۔
براں (بُرّاں) کاٹنے والا (بَر۔آں) اُس کے اوپر۔
براں سر (بَر۔آں۔سَر) اُس ارادے پر۔
براو (بَر۔اُو) اُس کے اوپر۔
برآورد (بَر۔آ۔وَرد) اٹکل، جانچ، تنخواہ کا کاغذ
برآوردن (بَر۔آ۔وَر۔دَن) باہر لانا مضع بَرآورَد۔
برآوردہ (بَر۔آ۔وَر۔دَہ) باہر لایا ہوا۔

برآورندہ (بَر۔آ۔وَرن۔دَہ) باہر لانے والا۔
برآویختن (بَر۔آ۔ویخ۔تَن) لٹکانا مضع بَرآویزَد۔
براہمہ (بَرا۔ہِمَہ) برہمن کی جمع۔
براہین (بَرا۔ہِین) بُرہان کی جمع۔
برات (بَرا۔اَت) فارغ خطی، بیزاری، دوری، پاک ہونا۔
برائے (بَرا۔اے) واسطے، لئے۔
برآیندہ (بَر۔آ۔یِن۔دَہ) باہر نکلنے والا۔
برایا (بَرا۔یا) بریت کی جمع۔
بربر (بَر۔بَر) نام علاقہ (افریقہ)
بربری (بَر۔بَری) بربر کا باشندہ، وحشی۔
بربریت (بَر۔بَری۔یَت) وحشی پن۔
برلیسن (بَر۔لِیس۔ن) قاعدہ، قانون، روش جمع بَرلیسَنگان۔
بربط (بَر۔بَط) ایک باجہ۔
برتافتن (بَر۔تاف۔تَن) مروڑنا، موڑنا، مضع بَرتابَد۔
برتافتہ (بَر۔تاف۔تَہ) موڑا ہوا۔
برتر (بَر۔تَر) بلند، افضل۔
برتری (بَر۔تَری) بلندی، فوقیت۔
برتقان (بُر۔تُقان) سنترہ۔
برتکاں (بَر۔تَکاں) بکلی، گدڑی۔
برثن (بُر۔ثُن) مسبحہ، سبابہ انگوٹھے کے برابر کی انگلی شکاری جانور کا پنجہ جمع بَراثِن۔
برج (بُرج) گنبد، گھڑی، فضائے آسمانی کا بارھواں حصہ جمع بُروج۔
برجا (بَر۔جا) ٹھیک، جگہ پر۔
برجاس (بُر۔جاس) نشانہ۔
برجستن (بَر۔جَس۔تَن) اُچھلنا مضع بَرجَہَد۔
برجستہ (بَر۔جَس۔تَہ) ٹھیک، چست، تحفہ، اُچھلا۔

برجمہ (بَرْ-جُمَہ) اُنگلی کا پور۔ جمع بَرَاجِم۔
برجلیس (بِرْ-جِیْس) ستارۂ مشتری۔
برچیدن (بَرْ-چِیْ-دَنْ) چگنا، چُننا مضع بَرْچِیْنَدْ۔
برچیدہ (بَرْ-چِیْ-دَہْ) چُنا ہوا۔
برحق (بَرْ-حَق) سچ، درست۔
برخ (بَرْخ) ٹکڑا، حصہ۔
برخاست (بَرْ-خَاسْ-ت) علیحدگی اُٹھنا۔
برخاستن (بَرْ-خَاسْ-تَنْ) اُٹھنا مضع بَرْخِیْزَدْ۔
برخاستہ (بَرْ-خَاسْ-تَہْ) اُٹھا ہوا۔
برخلاف (بَرْ-خِلَافْ) برعکس، اُلٹا۔
برخوردن (بَرْ-خُرْ-دَنْ) لطف اُٹھانا، میوہ کھانا مضع بَرْخُوْرَدْ۔
برخوردار (بَرْ-خُرْ-دَار) خوش، پھولا پھلا بیٹا۔
برخی (بَرْ-خِیْ) فدیہ، قربانی، صدقہ۔
برخے (بَرْ-خے) تھوڑا سا، کچھ۔
برد (بُرْد) سردی، جاڑا، ٹھنڈ۔ (بُرْد) شطرنج کی بازی، دھاریدار کپڑا (بَرَدْ) اولا، ژالہ، (بَرِدْ) ہر ٹھنڈی چیز۔
بردار، بردارندہ (بَرْ-دَار، بَرْ-دَا-رِنْ-دَہْ) اُٹھانے والا۔
برداشت (بَرْ-دَاشْ-ت) سہار، اُٹھانا، سہنا۔
برداشتن (بَرْ-دَاشْ-تَنْ) اُٹھانا مضع بَرْدَارَدْ۔
برداشتنی (بَرْ-دَاشْ-تَنِیْ) اُٹھانے کے لائق
برداشتہ (بَرْ-دَاشْ-تَہْ) اُٹھایا ہوا۔
بردبار (بُرْد-بَار) حلم، سہنے والا۔
بردباری (بُرْد-بَا-رِیْ) حلم، تحمل۔
بردعجوز (بَرْدِ-عَجُوْز) جاڑوں کا آخری ہفتہ۔
بردک (بَرْ-دَک) پہیلی، چیستاں۔
بردن (بُرْ-دَنْ) لیجانا مضع بَرَدْ۔

بردنی (بُرْ-دَنِیْ) لیجانے کے لائق۔
بردہ (بُرْ-دَہْ) لیجایا ہوا (بَرْدَہْ) قیدی، غلام، لونڈی۔
بردہ فروش (بَرْ-دَہْ-فَرُوْش) غلاموں کی تجارت کرنے والا۔
بردہ فروشی (بَرْ-دَہْ-فَرُوْ-شِیْ) غلاموں کی تجارت۔
بردی (بَرْ-دِیْ) نرکل۔
بردیدن (بَرْ-دِیْ-دَنْ) بھٹک جانا۔
برذعہ (بَرْ-ذَعَہْ) پالان۔
بررہ (بَرَرَہْ) بار کی جمع۔
برز (بُرْز) قد، اُونچائی (بَرْز) زراعت، زیبائی، عقلمند۔
برزخ (بَرْ-زَخْ) درمیانی چیز جمع بَرَازِخ
برزگر (بَرْزْ-گَرْ) کسان
برزن (بَرْ-زَنْ) کوچہ، گلی۔
برزین (بَرْ-زِیْن) آگ، کوچہ، گلی۔
برسام (بِرْ-سَامْ) ذات الجنب، پلیورسی۔
برش (بُرِش) کاٹ، پھانک، قاش۔
برشتن (بِرِشْ-تَنْ) بھوننا مضع بِرِیْزَدْ۔
برشتنی (بِرِشْ-تَنِیْ) بھوننے کے لائق
برشتہ (بِرِشْ-تَہْ) بھونا ہوا۔
برشکال (بَرْ-شَ-کَالْ، بَرْشَکَال) برسات
برص (بَرَصْ) سفید کوڑھ، پھلبہری۔
برطرف (بَرْ-طَرَفْ) موقوف، علیحدہ۔
برطرفی (بَرْ-طَرَفِیْ) موقوفی، علیحدگی۔
برطلہ (بُرْ-طُلَہْ) کلاہ، ٹوپی۔
برطیل (بِرْ-طِیْل) خرچی، جرمہ (بِرْطِیْل) لمبا پتھر
برع (بَرْع) باندھ، سکر۔
برعکس (بَرْ-عَکْس) اُلٹا، برخلاف۔
برغست (بَرْ-غَسْت) ندی، نالہ، قسم ساگ۔

برغلانیدن (بَرْ۔غَلاَ۔نِی۔دَن) دیکھو ورغلانیدن۔
برغمان (بَرْ۔غَمَان) اژدہا۔
برغو (بَرْ۔غُو) قرنا، سنکھ۔
برغوث (بُرْ۔غُوث) پسو، مچھر جمع براغیث
برف (بَرْ۔ف) منجمد پانی۔
برف پرورد (بَرْ۔ف۔پَرْ۔وَرْ۔د) برف میں ٹھنڈا کیا ہوا۔
برفور (بَرْ۔فَوْر) بہت جلد۔
برق (بَرْق) بجلی، چمک جمع بُرُوق۔
برق ربا (بَرْ۔ق۔رُبا) بجلی کا کنڈکٹر، بجلی اتارنے والا۔
برقرار (بَرْ۔قَرَار) قائم۔
برقراری (بَرْ۔قَرا۔رِی) قیام۔
برق زدگی (بَرْ۔ق۔زَدَ۔گِی) بجلی مارنا۔
برق زدہ (بَرْ۔ق۔زَدَہ) بجلی مارا ہوا۔
برقع (بُرْ۔قَع) گھونگھٹ، ایک پردہ دار لباس
برقہ (بُرْ۔قَہ) اونچی پتھریلی زمین۔
برقی (بَرْ۔قِی) منسوب بہ برق، بجلی کا۔
برقیہ (بَرْ۔قِی۔یَہ) خبر رسانی کا تار۔
برک (بَرَک) سہیل ستارہ، ایک اونی کپڑا (بَرْگ) بجی، سامان، سرانجام۔
برکار (بَرْ۔کَار) سینہ کھلا ہوا، بلند۔
برکان (بُرْ۔کَان) آتش فشاں پہاڑ۔
برکت (بَرَکَت) نیک بختی، افزایش جمع برکات۔
برکردن (بَرْ۔کَرْ۔دَن) ظاہر کرنا، روشن کرنا۔ مضم برکند۔
برکشیدن (بَرْ۔کَشِی۔دَن) تولنا، مرتبہ بڑھانا مضم برکشد۔
برکندن (بَرْ۔کَن۔دَن) اکھیڑنا۔
برکندنی (بَرْ۔کَن۔دَنِی) اکھیڑنے کے لائق۔
برکندہ (بَرْ۔کَن۔دَہ) اکھیڑا ہوا۔
برکہ (بِرْ۔کَہ) حوض (بُرْ۔کَہ) آٹے کی پسائی۔
برگ (بَرْگ) سامان، التفات، پیڑ کا پتہ، پروا۔
برگردیدن (بَرْ۔گَرْ۔دِی۔دَن) پھر جانا، قائم نہ رہنا مضم برگردد۔
برگ ریز، برگ ریزاں (بَرْگ۔رِیز، بَرْگ۔رے۔زاں) موسم خزاں۔
برگزیدگی (بَرْ۔گُزی۔دَگی) پسند، چھانٹ۔
برگزیدن (بَرْ۔گُزی۔دَن) پسند کرنا، چھانٹنا، چننا۔
برگزیدہ (بَرْ۔گُزی۔دَہ) پسندیدہ، چھانٹا ہوا۔
برگستان برگستوان (بَرْ۔گُس۔تَان، بَرْ۔گُس۔تُوان) پاکھر، ایک لباس جنگ۔
برگشتگی (بَرْ۔گَشْ۔تَگِی) پھرا ہوا پن۔
برگشتن (بَرْ۔گَشْ۔تَن) پھرنا مضم برگردد۔
برگشتنی (بَرْ۔گَشْ۔تَنی) پھرنے کے لائق۔
برگشتہ (بَرْ۔گَشْ۔تَہ) پھرا ہوا۔
برگ و نوا (بَرْگ۔وُ۔نَوا) توشہ، کھانا۔
برلنگ زدن (بَرْ۔لَنگ۔زَدَن) بھاگنا۔
برم (بَرَم) دیکھو برخ۔
برماس (بَرْ۔مَاس) دست کشی، چھوت۔
برماسیدن برمچیدن (بَرْ۔مَا۔سِی۔دَن، بَرْ۔مَ۔چِی۔دَن) ایک عضو کو دوسرے پر رگڑنا، ہاتھ ملنا۔
برملا (بَرْ۔مَلاَ) برسر مجلس، سب کے سامنے۔
برمہ (بَرْ۔مَہ) چھیدنے کا برمہ جمع بُرَم، بُرَمْ (بُرْ۔مَہ) ہانڈی۔
برمیل (بَرْ۔مِیل) پیپا۔
برنا (بُرْ۔نَا) جوان، ظریف۔
برناس (بَرْ۔نَاس) نادان، غافل، نادانی، غفلت
برنائی (بَرْ۔نَا۔اِی) جوانی۔
برنج (بِرِنْج) پیتل (بِرِنْج) چاول۔
برنجاسف (بِرِنْ۔جَا۔سِف) نام ایک بوٹے کا۔

برنجن (بَرَنْ ـ جَنْ) بازوبند۔
برنجی (بِرِنْ ـ جِی) پیتلی، پیتل کی چیز۔
برنده (بَرِنْ ـ دَهْ) لیجانیوالا (بُرِنْ ـ دَهْ) کاٹنےوالا۔
برنس (بُرْ ـ نُسْ) عیسائیوں اور آتش پرستوں کا ایک مذہبی لباس۔
برنشاندن (بَرْ ـ نِشَاں ـ دَنْ) بٹھلانا۔
برنشستنی (بَرْ ـ نِشَسْ ـ تَنِی) سواری بیٹھنے کے لائق۔
برنیطه (بُرْ ـ نِی ـ طَهْ) انگریزی ٹوپی۔
برلغار (بُرْ ـ لْغَارْ) جنگی فوج کا دایاں بازو۔
بردار (بَرْ ـ دَارْ) گرمیوں کا ٹھنڈا مکان، کھڑکی، بالاخانہ۔
برداز (بَرْ ـ دَازْ) چوکھٹا۔
بروت (بُرُوتْ) مونچھ۔
بروج (بُرُوجْ) برج کی جمع۔
بروجرام (بَرُوْ ـ جْرَامْ) پروگرام۔
بروجهے (بَرْ ـ وَجْ ـ هے) ایک وجہ پر
برودت (بُرُوْ ـ دَتْ) سردی۔
بروز (بُرُوزْ) باہر نکلنا، ظاہر ہونا (بَرْ ـ وَزْ) دامن کی سنجاف
بروزی (بُرُوْ ـ زِی) بروز سے منسوب، ظاہر ہونیوالا۔
بروسل (بُرُوْ ـ سَلْ) شہر برسلز (بلجیم)
برومند (بَرُوْ ـ مَنْ ـ دْ) کامیاب، پھلدار۔
برومندی (بَرُوْ ـ مَنْ ـ دِی) کامیابی، پھلداری
برون (بُرُوْنْ) باہر، سوا، بیروں۔
برونی (بُرُوْ ـ نِی) باہری
بره (بَرْ رَهْ، بَرَهْ) بکری یا ہرن وغیرہ کا بچہ، برج حمل۔
برہان (بُرْ ـ هَانْ) دلیل جمع بَرَاهِین۔
برہم (بَرْ ـ هَمْ) اُلٹ پلٹ، خفا، ناراض۔
برہمن (بِرْ ـ هَمَنْ، بَرَهْ ـ مَنْ) ہندوؤں کی سب سے افضل قوم جمع بَرَاهِمَه۔

برہمند (بِرَهْ ـ مَنْ ـ د) دیکھو برہمن۔
برہمی (بَرْ ـ هَمِی) ناراضی۔
برہنگی (بَرَهْ ـ نَگِی) ننگ پن، ننگاپن۔
برہنه (بَرَهْ ـ نَهْ، بَرْ ـ هَنَهْ) ننگا، لُچا۔
برہنه گو (بَرَهْ ـ نَهْ ـ گُوْ) کھری کہنے والا۔
برہنه گوئی (بَرَهْ ـ نَهْ ـ گُوْ ـ ئِی) کھری کھری کہنا۔
برہون (بَرْ ـ هُوْنْ) صابون، دائرہ، حلقہ، آرائش، زینت۔
بری (بَرِی) پاک، بے قصور، الگ، بےزار، (بَرْ ـ رِی) منسوب بہ بَرّ، خشکی کا۔
بری الذمه (بَرِی ـ ئُزْ ـ ذِمْ ـ مَهْ) ذمہ داری سے بری۔
بریاں (بِرْ ـ یَاں) بھنا ہوا۔
بریانی (بِرْ ـ یَا ـ نِی) اعلیٰ قسم کا پلاؤ۔
بریت (بَرِی ـ یَتْ) خلق، بریہ جمع بَرَایَا بیقصوری، علیحدگی۔
برید (بُرِیدْ) کاٹ (بَرِیدْ) قاصد، نامہ بر، ڈاک۔
برید فلک (بَرِی ـ دِ ـ فَلَکْ) چاند۔
بریدن (بُرِی ـ دَنْ) کاٹنا مضع بُرْدْ۔
بریدنی (بُرِی ـ دَ ـ نِی) کاٹنے کے لائق۔
بریده (بُرِی ـ دَهْ) کاٹا ہوا۔
بریز بریز (بِرِیز ـ بِرِیز) کھلبلی، بدحواسی۔
بریشم (بَرِ ـ شَمْ، بَرِیـ ـ شَمْ) ریشم۔
بریق (بَرِیقْ) روشن، درخشندہ۔
بریں (بَرِیں) بلند، برتر، اوپر (بُرِیں) پھانک، برش۔
بریندہ (بِرِیـ ـ نِنْ ـ دَهْ) بھوننے والا۔
بریہ (بَرِیـ ـ یَهْ) خلق جمع بَرَایَا۔
بز (بُزْ) بکری، سہرا، برج حمل (بَزّ) کپڑا، بوچی، اسباب خانہ داری۔
بزاختن (بُزَا ـ خْ ـ تَنْ) پگھلانا۔

بزاخفش (بُزْ۔ اَخْ۔ فَش) گھامڑ، احمق۔
بزار (بَزْ۔ زَار) پنساری، دوا فروش۔
بزاز (بَزْ۔ زَاز) کپڑا بیچنے والا۔
بزازیدن (بُزازِیْ۔ دَن) دیکھو بزاختن۔
بزاغ (بَزْ۔ زَاغ) سانوتری، مطار، (بُزاغ) ظریف آدمی۔
بزاق (بُزاق) تھوک، منہ کا لعاب۔
بزال (بُزال) عورت کی شہوت۔
بزبازی (بُزْ۔ بَا۔ زِی) بکرا اور بندر نچانا۔
بزجگر، بزدل (بُزْ۔ جِگَر، بُزْ۔ دِل) ڈرپوک
بزداغ (بُز۔ دَاغ) آنکل، دھار نکالنے کا آلہ۔
بزر (بَزْ۔ ر) ترکاری کا بیج جمع ابزار (اَبْزَار) بزور۔
بزرا (بَزْ۔ رَا) چارے کے لئے بونے کی چیز
بزراغ (بُزْ۔ رَاغ) پورا جوان، کامل جوان۔
بزرگ (بُزُرْ۔ گ) بڑا، (بَزْ۔ رَگ) اَلسی، کتان۔
بزرگر (بَزْ۔ رِ۔ گَر) کھیتی کرنے والا۔
بزرگری (بَزْ۔ رِ۔ گَرِی) کھیتی۔
بزرگوار (بُزُرْ۔ گ۔ وَار) بزرگ کی مانند۔
بزرگواری، بزرگی (بُزُرْ۔ گ۔ وَا۔ رِی، بُزُرْ۔ گِی) بڑائی۔
بزشک (بِزِشْ۔ ک) دیکھو پچشک۔
بزغ (بَزْغ) پچھنے لگانا۔
بزغالہ (بُزْ۔ غَا۔ لَہ) بکری کا بچہ۔
بزغہ (بُزْ۔ غَہ) پھل دار ٹہنی کی ٹہنی۔
بزق (بَزْق) منہ پر تھوک دینا۔
بزقدم (بُزْ۔ قَدَم) سست قدم۔
بزگر (بَزْ۔ گَر) نرائی کا بندھا تیار کرنے والا۔
بزگیری (بُزْ۔ گِی۔ رِی) چوری، جعلسازی
بزل (بَزْل) سختی، شدت۔
بزم، بزمگاہ (بَزْم، بَزْم گَاہ) جشن، محفل

بزن (بِزَن)، مار (بَزَن) کھیتی کا پٹرا، پھرا، سہاگا۔
بزور (بَزُوْر) زور کے ساتھ (بُزُوْر) بزر کی جمع۔
بزوغ (بُزُوْغ) روشنی، طلوع۔
بزہ (بَزَہ) گناہ، خطا (بُزَہ) خوشبودار پھل۔
بزہ کار (بَزَہ۔ کَار) خطا کار۔
بزہ کاری (بَزَہ۔ کَا۔ رِی) خطا کاری
بس (بَس) بہت، کافی، مانند، فقط (بُس) بوس کا مخفف، ایک آہنی سیخ۔
بسا (بَسَا) بہت، تمام، اکثر
بسابورت (بَسَا۔ بُوْ۔ رَت) باسپورٹ۔
بساتین (بَسَا۔ تِین) بستان کی جمع۔
بسارت (بِسَا۔ رَت) برسات۔
بساط (بِسَاط) فرش، شطرنجی، بچھونا، گھر کا اسباب، دسترس، دستگاہ جمع بسط (بَسَاط) چوڑی ہموار زمین۔
بساط خانہ (بِسَاط۔ خَا۔ نَہ) ضروریات خانگی۔
بساطی (بِسَا۔ طِی) بساط خانہ کا سوداگر۔
بسالت (بَسَا۔ لَت) بہادری، شجاعت۔
بسام (بَس۔ سَام) ہنسوڑ، شگفتہ
بسان (بَسَان) مانند، ویسا ہی۔
بسائط (بَسَا۔ ئِط) بسیط کی جمع۔
بسباس (بِس۔ بَاس) بے معنی، فضول۔
بسباسہ (بِس۔ بَا۔ سَہ) جاوتری
بسبب (بَسَبَب) وجہ کے ساتھ، وجہ سے۔
بست (بِسْ۔ ت) دیکھو بیست (بَسْ۔ ت) بندش، بندھائی، گانٹھ (بُسْ۔ ت) بستان۔
بستاخ (بُس۔ تَاخ) دیکھو گستاخ
بستام (بِس۔ تَام) مونگا، مرجان۔
بستان (بُس۔ تَان) پھول باغ جمع بساتین
بستان سرائی (بُس۔ تَان۔ سَرَائی) خانہ باغ

بستانی (بُس۔ تا۔ نِی) بستان والا۔
بستر (بِس۔ تَر) بچھونا، چٹائی۔
بستر آہنگ (بِس۔ تَر۔ آ۔ ہَنگ) بچھونے کی چادر۔
بسترم (بُس۔ تُرم) بچے کی بیماری۔
بستگی (بَس۔ تَگی) بندھا ہوا پن۔
بستیم (بِس۔ تیم) دیکھو بیتیم۔
بستن (بَس۔ تَن) باندھنا مضو بَندَد۔
بستنی (بَس۔ تَنی) باندھنے کے لائق، بندھن
بستو، بستوقہ (بِس۔ تُو، بَس۔ تُو۔ قَہ) مرتبان۔
بست وکشاد (بَس۔ تُو۔ کُشاد) کھول باندھ
بستہ (بَس۔ تَہ) بقچہ، بندھا ہوا، بنڈل، پارسل
بسار (بُس۔ سار۔ بُس۔ سُد) ہونگا۔
بسر (بُس۔ ر) کچی کھجور۔
بسراق (بُس۔ راق) پکھراج۔
بسط (بَس۔ ط) پھیلاؤ، فراخی، بچھانا۔
بسطت (بَس۔ طَت) فراخی، کشادگی، دوستی۔
بسغدیدن (بَسغ۔ دِی۔ دَن) موافقت کرنا، بنانا، آمادہ کرنا۔
بسق (بَس۔ ق) دیکھو بزق۔
بسم (بَسم) مسکرانا۔
بسمل (بِس۔ مِل) زخمی، گھائل۔
بسملہ (بَس۔ مَلَہ) بسم اللہ کا مخفف
بسن (بَسَن) حسن کا تابع مہمل۔
بسند (بَسَن۔ د) کافی، سزاوار، تمام، کفایت۔
بسندہ (بَسَن۔ دَہ) کفایت کیا ہوا
بسوریدن، بسولیدن (بَسُو۔ رِی۔ دَن، بَسُو۔ لِی۔ دَن) کوسنا۔
بسے (بَسے) اکثر، بہت۔
بسیار (بِس۔ یار) بہت۔
بسیاری (بِس۔ یا۔ رِی) زیادتی، بہتات۔
بسیچ (بَسیچ) قصد، ارادہ، تیاری۔

بسیحہ (بَسی۔ حَہ) نافہ، نافجہ۔
بسیط (بَسیط) فراخ، غیر مرکب جمع بَسَائِط۔
بسیم (بَسیم) مسکرانے والا، متبسم، خوش ذائقہ۔
بش (بَش) جوڑ، ٹانکا۔
بشار (بُشار) نچھاور۔
بشارت (بَشارَت) خوشخبری۔
بشاش (بَش۔ شاش) خوش، تازہ۔
بشاشت (بَشا۔ شَت) کشادہ روئی، خوش طبعی
بشاعہ (بَشا۔ عَہ) بدصورتی۔
بشتام (بِش۔ تام) بن بلایا مہمان، طفیلی، ضیفن۔
بشترم (بُش۔ تُرم) دیکھو بسترم۔
بشخائیدن، بشخودن (بِش۔ خا۔ ئی۔ دَن، بِش۔ خُو۔ دَن) ناخن سے چھلنا۔
بشر (بَشَر) انسان، آدمی جمع اَبشار۔
بشرطیکہ (بَشَر۔ طے۔ کہ) اس شرط کے ساتھ
بشرہ (بَشَرَہ، بَش۔ رَہ) چہرہ۔
بشری (بَشَری) منسوب بہ بشر، (بُش۔ را) خوشخبری، اچھی خبر۔
بشریت (بَشَری۔ یَت) آدمیت۔
بشع (بَشِع) بدمزہ، گلوگیر۔
بشقاب (بُش۔ قاب) بڑی رکابی، پلیٹ۔
بشک (بُشک) زلف، جٹا، لٹ۔
بشکال (بِش۔ کال) دیکھو برشکال۔
بشکلیدن (بِش۔ کَلی۔ دَن) کریدنا۔
بشکولیدن (بِش۔ کُو۔ لِی۔ دَن) جلدی کرنا، لالچی ہونا۔
بشکیل (بِش۔ کِیل) چھینٹ، پھولدار کپڑا۔
بشورانیدن (بِشُو۔ را۔ نِی۔ دَن) گھولنا۔
بشولیدن (بِشُو۔ لِی۔ دَن) پریشان کرنا۔
بشیر (بَشیر) خوشخبری دینے والا، خوبصورت۔
بصارت (بَصا۔ رَت) بینائی، نظر۔

بصاق (بُصَاق) دیکھو بزاق ۔
بصر (بَصَر) بینائی ، آنکھ جمع اَبصار ۔
بصرہ (بَص رَہ) نام شہر (عراق)
بصل (بَصَل) پیاز ۔
بصیر (بَصِیر) د ، بینا جمع بُصَرَا ۔
بصیرت (بَصِی رَت) یقین ، دانائی ، قلب جمع بَصَائِر ۔
بضاعت (بِضَاعَت) پونجی جمع بِضَاعَات ۔
بضع (بَضْع) تین سے نو تک کا عدد (بُضْع) نکاح ، عورت کی شرمگاہ (بَضْع) گوشت کاٹنا ، سیراب ہونا ۔
بضعہ (بَضْ عَہ) گوشت کا ٹکڑا ۔
بط (بَطّ) بطخ ، بطے ۔
بطا (بُطَاء) دیر ، درنگ (بُطْئ) دیری ۔
بطاطہ (بَطَا طَہ) آلو
بطال (بَطْ طَال) جھوٹا ، بیکار ۔ ۲ - بڑا بہادر
بطالت (بَطَالَت) بیکاری (بِطَالَت) دلیری ۔
بطانہ (بِطَا نَہ) دلی دوست ، لباس کا استر
بطحا (بَطْ حَا) ہموار اور نشیبی فراخ زمین جمع بَطَائِح ، مکہ معظمہ کی ایک وادی ۔
بطر (بَطَر) غرور ۔
بطریق (بِطْ رِیق) عیسائیوں کا ایک مذہبی پیشوا جمع بَطَارِقَہ (بَطْرِیق) طریقہ کے ساتھ ۔
بطش (بَطْ ش) حملہ ، حملہ کرنا ۔
بطک (بَطَک) شراب کا چھوٹا شیشہ ۔
بطل (بَطَل) دلیر ، شجاع جمع اَبطَال ۔
بطلان (بُطْ لان) ناچیز ، ضائع ہونا ۔
بطن (بَطْن) پیٹ جمع بُطنان ، بُطُون (بَطِن) بڑا پیٹو ، لتا بنان ۔
بطناً بعد بطنٍ (بَطْ نَن - بَعْ دَ - بَطْ نِن) پشتوں سے ۔

بطنہ (بِطْ نَہ) امتلا ، پیٹ بھرا ہوا پن ۔
بطو (بُطُوّ) دیر ، آہستگی ۔
بطور (بَطَوْر) طریقہ کے ساتھ ۔
بطون (بُطُون) پوشیدگی ، چھپاؤ ، بطن کی جمع ۔
بطہ (بَطْ طَہ) بطخ ۔
بطی (بَطِی) دیر کرنے والا ، آہستہ ۔
بطی الاثر (بَطِی یُل - اَثَر) دیر میں اثر کرنے والا ۔
بطیخ (بِطْ طِیخ) خربوزہ ۔
بطیخ اخضر (بِطْ طِیخ - اَخ ضَر) تربوز ۔
بطین (بَطِین) توندیلا ، شکم دار ، بڑا پیٹو ۔
بظر (بَظْ ر) عورت کی شرمگاہ کا گوشت پارہ
بعاد (بِعَاد) دوری
بعال (بِعَال) عورتوں کے ساتھ کھیلنا ۔
بعث (بَعْ ث) فوج ، قیامت ، اٹھنا ۔
بعثت (بِعْ ثَت) ظہور ، برانگیختگی ، اٹھان ، بیداری ۔
بعث ونشر (بَعْ ثُ وَ نَشْ ر) قیامت کا دن
بعج (بَعْ ج) پیٹ پھاڑنا ، رنج وغم میں ڈالنا ۔
بعد (بَعْ د) پیچھے (بُعْد) دوری جمع اَبعاد ۔
بعدازاں (بَعْ د - اَز آں) اس کے بعد ۔
بعدالممات (بَعْ دَل - مَمَات) موت کے بعد
بعدہ (بَعْ دَ ہُو) اس کے بعد ۔
بعر (بَعْ ر) مینگنی جمع اَبعار ۔
بعض (بَعْ ض) کوئی ، کچھ ایک ، کسی چیز کا ٹکڑا ۔
بعل (بَعْ ل) کسی چیز کا مالک ، شوہر جمع بُعُول ، بِعَال ، بُعُولَہ ۔
بعوض (بِعِوَض) بجائے ، بدلے (بَعُوض) مچھر ، ڈانس ۔
بعوضہ (بَعُو ضَہ) مچھر ، ڈانس ۔
بعید (بَعِید) دور ۔

بکر (بِکْ ، ر) کنواری ہر چیز کا اول ، نازک ،
لطیف جمع اَبکار (دوشیزہ) جمع اَبکار
بکران (بُکْ ۔ رانْ) کھرچن ۔
بکرہ (بُکْ ۔ رَہْ) صبح (بَکْ ۔ رَہْ) چرخی ، گری ۔
بکرم (بُکْرَم) گونگاپن (بُکْ ، م) بکم کی جمع ۔
بکھنگ (بِکْ ۔ ہَنْگْ ، بُکھَنگْ) لنڈورا ۔
بکور (مبکورمنج سحر خیزی ، سویرے جانا ۔
بکہ (بَکْ ۔ کَہْ) مکہ معظمہ کا پرانا نام ۔
بکی (بُکِیْ) رونا رو ۔
بکین (بیکینْ) شہر بکن (دارالحکومت چین)
بکیہ (بکیْ ۔ یَہْ) رونی عورت ۔
بگ (بَگْ) مینڈک (بگْ) بیگ کا مخفف ۔
بگلر (بگلرْ) امیر کبیر
بگلربیگ (بگْ ۔ لرْ ۔ بیگْ) امیر الامرا ، خانخانان ۔
بگیارق (بگْ ۔ یا ۔ رُقْ) ایک امیر کے غلام ۔
بل (بَلْ) حرف اضراب ، بلہ (بَلَہْ) ترک کرنا ، بھگونا ۔
بلا (بَلَا) مصیبت ، دکھ ، بپتا ۔
بلابل (بَلَا ۔ بِلْ) بلبل کی جمع ۔
بلاتحاشا (بلا ۔ تحا ۔ شا) بے تحاشا ۔
بلاد (بِلَادْ) بلد کی جمع ۔
بلادت (بَلَا ۔ دَتْ) کند ذہنی ۔
بلادر ، بلاذر (بَلَا ۔ دُرْ ، بَلَا ۔ ذُرْ) بھلاواں ۔
بلاعت (بَلَا ۔ عَتْ) اکال ۔
بلاغ (بَ ۔ لَاغْ) کمال ، پہونچانا ۔
بلاغت (بَلَا ۔ غَتْ) باموقع گفتگو ۔ تیز زبانی ۔
بالغی ، چیرہ زبانی ، جوان ہونا ۔
بلاط (بَلَاطْ) پتھر کا چوکہ ۔
بلاق (بُلَاقْ) چشمہ پانی ، ناک کی نتھ ۔
بلاکردن (بَلَا ۔ کَرْ دَنْ) عجیب کام کر دکھانا ۔
بلاکش (بَلَا ۔ کَشْ) دکھیارا ، دکھیاری ۔
بلاکشی (بَلَا ۔ کَشِیْ) دکھ اٹھانا ۔

بلاگردان (بَلَا ۔ گَرْ ۔ دَانْ) تصدق کی ہوئی چیز ۔
بلاگردانی (بَلَا ۔ گَرْ ۔ دَانِیْ) تصدق ہونا ۔
بلان (بَلْ ۔ لَانْ) حمام ، گرمابہ ۔
بلانصیب (بَلَا ۔ نَصِیْبْ) جس کی قسمت میں دکھ ہو ۔
بلاہت (بَلَا ۔ ہَتْ) بھولاپن ، نادانی ۔
بلبال (بَلْ ۔ بَالْ) سخت رنج ۔
بلبان (بَلْ ۔ بَانْ) منھ کا ایک باجا ۔
بلبل (بُلْ ۔ بُلْ) ایران کا ایک گانے والا پرند جمع بلابل
بلبلہ (بُلْ ۔ بُلَہْ) کوزہ ، صراحی ، انڈیلنے کی آواز ۔
(بَلْ ۔ بَلَہْ) غم و وسوسہ
بلجیک ، بلژیک (بِلْ ۔ جِیکْ ، بِلْ ۔ ژِیکْ)
ملک بلجیم ۔ (مغربی یورپ)
بلد (بَلَدْ) شہر ، بستی ، رہبر ۔ جمع بلدان ، نقش قدم ،
نشان ۔ جمع اَبلاد ۔
بلدہ (بَلْ ۔ دَہْ) شہر ، بستی ، قطعہ زمین ۔
جمع اَبلاد ۔
بلدیہ (بَلْ ۔ دِیْ ۔ یَہْ) میونسپلٹی ۔
بلسان (بَلَسَانْ) ایک مصری پر روغن دار درخت
بلسک (بَلْ ۔ سَکْ) چرچٹا گھاس ۔
بلسن (بَلْ ۔ سَنْ) مسور (بَلْ ۔ سَنْ) خرفہ ۔
بلشت (بِلِشْتْ) دیکھو بالشت ۔
بلع (بَلْعْ) نیچے ڈالنا ، اگلنا ۔
بلعوم (بُلْ ۔ عُومْ) نرخرا ۔
بلغا (بُلَغَا) بلیغ کی جمع ۔
بلغار ، بلغاریہ (بُلْ ۔ غَارْ ۔ بُلْ ۔ غَا ۔ رِیَہْ)
ملک بلگیریا ۔ (مشرقی یورپ)
بلغر (بَلْ ۔ غَرْ) نام شہر ۔
بلغراد (بَلْ ۔ غَرَادْ) شہر بلگریڈ ، ملتان ۔
بلغم (بَلْ ۔ غَمْ) منھ یا ناک کی راہ سے نکلا ہوا ایک خلط
بلغمی (بَلْ ۔ غَمِیْ) منسوب بہ بلغم ۔
بلغور (بُلْ ۔ غُورْ) دلیہ ، دلیدہ ۔

بلغہ (بُل۔غَہ) بلاغت (بُلَغَہ) بالغ کی جمع - (بُلْ۔غَہْ) جو معاش میں کفایت کرے ۔
بلقان (بَل۔قان) مشرقی یورپ کا ایک حصّہ ۔
بلقع (بَل۔قَع) خالی زمین جمع بَلاقِع ۔
بلکشہ (بَل۔کَشَہ) گھونس، گورموش ۔
بلکہ (بَل۔کَہ) حرف اضراب، شاید، ضرور ۔
بلل (بَلَل) تری، نمی ۔
بلمہ (بَل۔مَہ) لمبی داڑھی والا ۔
بلند (بُلَن۔د) اونچا ۔
بلندی (بُلَن۔دی) اونچائی
بلوا (بَل۔وَا) دیکھو بلوی ۔
بلور (بِل۔لور، بِل۔لُور) ایک شفاف پتھر، شیشہ جمع بَلالِیر، بِلَّورَہ ۔
بلوری، بلورین (بِل۔لَو۔ری، بِل۔لَو۔رِین) بلور سے منسوب، شیشہ کا ۔
بلوط (بَل۔لوط) سیتا، سپاری کا پیڑ ۔
بلوغ (بُلُوغ) بالغ ہونا، جوبن نکالنا، پہونچنا ۔
بلوغت (بُلُوغَت) بالغ پن، پوری جوانی ۔
بلوک (بُلُوک) گاؤں، قصبہ جمع بُلوکات ۔
بلوی (بَل۔وا) سختی، محنت، آزمائش ۔
بلہ (بُل۔ہ) ابلہ کی جمع (بَلَہ) تھوڑی سی پونجی ۔ (بَل۔لَہ) سیل، تری ۔
بلی (بَلا، بَلی) کلمہ تصدیق، جی ہاں، اچھا ۔
بلیت، بلیہ (بَلی۔یَت، بَلی۔یَہ) رنج، آزار، سختی ۔ جمع بَلِیّات ۔
بلید (بَلِید) کند ذہن، کودک ۔
بلیغ (بَلِیغ) خوش بیان ۔ جمع بُلَغاء
بلیلہ (بَلِی۔لَہ) نام دوا ۔
بم (بَم) راگ کا اونچا سر
بمجرد (بِہ۔مُجَرْ۔رَد) مثلاً، فوراً، صرف ۔
بمنزل (بِہ۔مَن۔زِل) بجائے، بدلے، بالعوض ۔

بمنہ (بِہ۔مِن۔نِہ) ویسا ہی، ویسی ۔
بموجب (بِہ۔مُو۔جَب) مطابق ۔
بن (بِن) بیٹا، جمع بَنُون، بَنِین ۔ (بُن جڑ، بانٹ) کمینی ۔ ۲ - قہوہ جو لپا ہو ۔
بنا (بِنا) نیو، بنیاد ۔ جمع اَبنِیَہ، اَبنِیات ۔ (بَنّا۔ ناہ) اناج ۔
بنابر (بِنا۔بَر) اس لیے، اس سبب سے ۔
بنابراں (بِنا۔بَر۔آں) اس واسطے، اس بنا پر ۔
بنابریں (بِنا۔بَرِیں) اس بنا پر، اس واسطے ۔
بنات (بَنات) بنت کی جمع ۔
بنات النعش (بَنا۔تُن۔نَع۔ش) سات تاروں کا ایک جھمکا، عقد ثریا ۔
بناد (بُناد) بکواس، زل ۔
بنادر (بَنا۔دِر) بندر کی جمع ۔
بنادق (بَنا۔دِق) بندق کی جمع ۔
بناگوش (بُنا۔گوش) کان کی لو ۔
بنامیزد (بِنا۔مے۔زَد) ساتھ نام اللہ کے ۔
بنانہ (بَنا۔نَہ) پور، انگلی ۔ جمع بَنان، بَنانات ۔
بنا علیہ (بِنا۔اَ۔لَی۔ہ) اس واسطے ۔
بنائی (بَن۔نا۔ای) راج گیری، معماری ۔
بنت (بِنت) بیٹی، لڑکی ۔ جمع بَنات
بنت البحر (بِن۔تُل۔بَح۔ر) جل پری
بنت العنب (بِن۔تُل۔عِنَب) انگوری شراب ۔
بنج (بَنج) دیکھو بنگ، خراسانی اجوائن ۔
بند (بَنْد) کاغذ کا ریم، قید، ٹکڑا، تدبیر، فریب، حیلہ، بدن کا جوڑ، بند حصن، کشتی کا داؤ، زنجیر، قفل، بند قبا، پانی کا باندھ، عہد، عزم، توتیح، لالچ، باندھنے والا ۔
بندر (بَن۔دَر) لنگر گاہ جہاز ۔ جمع بَنادِر
بندش (بَن۔دِش) بندھائی ۔
بندق (بُن۔دُق) گولی، غلہ، فندق ۔

بندگی (بَن۔دَگی) تابعداری، غلامی، سلامی۔
بندن (بَن۔دَن) باندھنا
بندوبست (بَن۔دُو۔بَسْت) انتظام۔
بندوق (بَن۔دُوق، بَن۔دُوق) تفنگ۔ جمع بنادیق
بندہ (بَن۔دَہ) غلام، داس۔
بندہ پرور (بَن۔دَہ۔پَر۔وَر) کلمۂ تعظیم، غلام پالنے والا، مہربان۔
بندہ پروری (بَن۔دَہ۔پَر۔وَری) غلام پالنا، مہربانی۔
بندہ زادہ (بَن۔دَہ۔زا۔دَہ) غلام بچہ۔
بندہ نواز (بَن۔دَہ۔نَواز) غلام پر مہربان۔ غلام کو نوازنے والا۔
بندہ نوازی (بَن۔دَہ۔نَوا۔زی) غلام پر مہربانی۔
بندی (بَن۔دی) قیدی، گرفتار۔
بندی خانہ (بَن۔دی۔خا۔نَہ) جیلخانہ۔
بنس (بَن۔س) بینس، جیتی۔
بنصر (بِن۔صَر) چھوٹی سے بعد کی انگلی۔ جمع بناصر
بنطلون (بَن۔طَلُون) پتلون۔
بنفش (بَنَف۔ش) نیلگوں، اودا۔
بنفشہ (بَنَف۔شَہ، بِنَف۔شَہ) نام دوا۔
بنفشی (بَنَف۔شی) منسوب بہ بنفش۔
بنگران (بُن۔گَران) کفرمعت۔
بنگ (بَنگ) سبزک، حشیش۔
بنگاہ (بُن۔گاہ) کوٹھار، مکان۔
بنگرہ (بُن۔گَرَہ) لوری، نالو۔
بنگش (بَن۔گَش) نام ملک، باشندہ بنگش۔
بنگہ (بُن۔گَہ) دیکھو بنگاہ۔
بنگی (بَن۔گی) بھنگڑی۔
بنوت (بُن۔وَّت) فرزندی۔
بنوسرخ (بُن۔شرُخ) مسور، عدس۔
بنماش (بُن۔ماش) مونگ۔

بنی (بَنی) ابن کی جمع۔
بنیاد (بُن۔یاد) نیو، جڑ۔
بنیادی (بُن۔یا۔دی) منسوب بہ بنیاد، جڑ کا
بنیان (بُن۔یان) نیو۔
بنی جان (بَنی۔جان) قوم جنات۔
بنیک (بُنیک) نسر، قز۔
بنیہ (بُن۔یَہ) بنیاد، وجود، سرشت۔
بو (بُو) باس، امید، لالچ، کھوج، محبت، خوبی کا فیصلہ، شاید، بود، آلو۔ ۲۔ ابو کا مخفف۔
(بَو) نادان، بیوقوف۔
بواب (بَوّ۔واب) ڈیوڑھی بان، دربان۔
بوابہ (بَوّا۔بَہ) پھاٹک۔
بوادی (بَوا۔دی) بادیہ کی جمع۔
بوار (بَوار) ہلاکی، خرابی۔
بوارد (بَوا۔رِد) بارد کی جمع
بوارق (بَوا۔رِق) بارقہ کی جمع۔
بواسیر (بَوا۔سِیر) باسور کی جمع ۲۔ نام مرض
بواطن (بَوا۔طِن) باطن کی جمع۔
بواعث (بَوا۔عِث) باعث کی جمع
بواقی (بَوا۔قی) باقی کی جمع۔
بوال (بَو۔وال) ستورا، گھتو۔
بوالعجب (بُل۔عَجَب) عجیب آدمی۔
بوالفضول (بُل۔فُضُول) اکثر فضول آدمی۔
بوالہ (بَو۔وا۔لَہ) متوالی، اکثو۔
بوالہوس (بُل۔ہَوَس) بہت ہوس والا۔
بوالہوسی (بُل۔ہَوَسی) بہت ہوس ہونا۔
بوبک (بُو۔بَک) ہمیشہ گناہ کرنے والا۔ (بُو۔بَک) بیوقوف، احمق، (بُو۔بَک) شہر ترکستان۔
بوبو، بوبہ (بُو۔بُو، بُو۔بَہ) ہدہد، کھٹک، بلبلا۔
بوتل (بُو۔تَل) جس میں شراب وغیرہ رکھتے ہیں۔
بوکم (بُو۔کَم) لقمہ، نوالہ۔

بوتہ (بُو۔تَہ) سنار کی کٹھالی، اونٹ کا بچہ (بُوتَہ) چھوٹی قسم کی جھاڑی، بوٹا۔

بوتیمار (بُو۔تِی۔مَار) بگلا۔

بوجی (بُوجِی) کوئی چھوٹا سا پالتو جانور۔

بوخلافت (بُو۔خِلَافَت) ابلیس کی کنیت۔

بود (بُود) رہائش، ہستی، تھا (بُوَد) حرف شک شاید، ہووے، ہے۔

بوداون (بُو۔دَا۔دَن) دانے بھوننا۔

بودگی (بُو۔دَگِی) بساط، حیثیت۔

بودن (بُو۔دَن) ہونا، رہنا۔ مضمع بُوَد، باشد۔

بودنی (بُو۔دَنِی) موجودات، ہونے کے لائق۔

بودو باش (بُود۔وبَاش) رہنا سہنا۔

بوذی (بُو۔ذِی) بدھ مذہب کا پیرو

بور (بُور) سرنگ گھوڑا۔

بورانی بورانیہ (بُورَانِی، بُو۔رَا۔نِی۔یَہ) ایک قسم کا رائتہ۔

بورق (بُو۔رَق) کھلون، پاپڑی نون۔

بورہ (بُو۔رَہ) سہاگہ۔

بوری (بُو۔رِی) بوریا (بُو۔رِیَا) حصہ، تھیلیاں

بوریا (بُو۔رِیَا) چٹائی، حصیر۔

بوز (بُوز) چالاک گھوڑا۔ تیز طرار آدمی (بُوزِ) کھونسا۔

بوزک (بُو۔زَک) پھپھوندی۔

بوزنہ (بُو۔زِنَہ) بندر۔

بوزہ (بُو۔زَہ) بیرہ، جو کی شراب۔

بوزہ خانہ (بُو۔زَہ۔خَا۔نَہ) شراب بیچنے کا مکان۔

بوزینہ (بُو۔زِی۔نَہ) دیکھو بوزنہ۔

بوزنہ (بُو۔زِنَہ) کلی، بگڑا، شگفتہ۔

بوس (بُوس) چومنا، بوسہ، چومنے والا۔ (بُؤس) شدت، دکھ، رنج۔

بوستان (بُوس۔تَان) دیکھو بستان

بوستہ (بُوس۔تَہ، بُو۔سِتَہ) ٹوکرا

بوسندہ (بُو۔سِن۔دَہ) چومنے والا

بوسہ (بُو۔سَہ) چومہ، پیار۔

بوسیدگی (بُو۔سِی۔دَگِی) پرانا پن۔

بوسیدن (بُو۔سِی۔دَن) چومنا، پرانا ہونا۔ مضمع بُوسَد۔

بوسیدنی (بُو۔سِی۔دَنِی) چومنے کے قابل۔

بوسیدہ (بُو۔سِی۔دَہ) چوما ہوا، پرانا، گلا سڑا ہوا۔

بوش (بُوش) کجاوہ، کینہ، تماشبین۔ جمع اَوبَاش۔

بوغا (بُو۔غَا) ڈھول۔

بوغاز (بُو۔غَاز) آبنائے۔

بوق (بُوق) قرنا، سرنائے، تُرہی۔ جمع بیقان

بوقبیس (بُو۔قُبَیس) نام پہاڑ (مکہ معظمہ)

بوقلمون (بُو۔قَلَمُون) طرح طرح، رنگا رنگ۔

بوقلمونی (بُو۔قَلَ۔مُو۔نِی) رنگا رنگی۔

بوک (بُوک) شاید، مگر۔

بول (بَول) موت، پیشاب۔ جمع اَبوَال۔

بوم (بُوم) اُلو، بنجر زمین، سرشت، طینت۔

بوم طلا (بُوم۔طِلَا) طلائی زمین پر نقشین کام

بومی (بُو۔مِی) دیسی، ہموطن۔

بون (بُون، بَون) دوری، جدائی، درمیانی فرق

بونے افراز (بُو۔نے۔اَف۔رَاز) گرم مصالحہ

بوئیدن (بُو۔ئِی۔دَن) سونگھنا، بو دینا۔ مضمع بُویَد۔

بوئیدہ (بُو۔ئِی۔دَہ) سونگھا ہوا، بسایا ہوا۔

بویا (بُو۔یَا) بو دینے والی چیز۔

بویا نیدن (بُو۔یَا۔نِی۔دَن) سنگھوانا، بو والا

بویندہ (بُو۔یِن۔دَہ) بو دینے والا، سونگھنے والا۔

بہ (بِہ) اچھا، بہتر، میوہ بہی (بَہ) ساتھ سے بیچ، اوپر۔

بہا (بَہَا) مول، قیمت، خوبی، زیبائی۔

بہاجت (بَہا۔جَت) خوشی۔ خوش ہونا۔
بہادر (بَہا۔دُر) دلیر، سورما۔
بہار (بَہار) ث، فصل ربیع۔
بہاراں (بَہا۔راں) فصل ربیع، بسنت رت۔
بہارخانہ (بَہار۔خا۔نَہ) بتخانہ، رفیع الشان عمارت۔
بہاری (بَہا۔رِی) بہار سے منسوب۔
بہانہ (بَہا۔نَہ) حوالہ، سبب، حیلہ۔
بہانہ باز (بَہا۔نَہ۔باز) بہانہ کرنے والا۔
بہانہ بازی (بَہا۔نَہ۔با۔زی) بہانہ کرنا۔
بہانہ جو (بَہا۔نَہ۔جُو) بہانہ ڈھونڈھنے والا۔
بہانہ جوئی (بَہا۔نَہ۔جُو۔ئی) بہانہ ڈھونڈھنا۔
بہائم (بَہا۔ئِم) بہیمہ کی جمع۔
بہبود، بہبودی (بِہ۔بُود، بِہ۔بُو۔دی) بھلائی۔
بہتات (بُہ۔تات) کثرت، زیادتی۔
بہتان (بُہ۔تان) دوش، افترا، تہمت، طوفان
بہت (بُہ۔ت) حیرانی، غلط گوئی، افترا۔ (بَہت) زیرانی، کمیر، بہات۔
بہتت (بُہ۔تَت) حیرت، اچنبھا۔
بہتر (بِہ۔تَر) اچھی چیز۔
بہترک (بِہ۔تَرَک) بہت بہتر۔
بہتری (بِہ۔تَری) اچھائی، بھلائی، خوبی۔
بہترین (بِہ۔تَرِین) سب سے اچھی چیز۔
بہجت (بَہ۔جَت) خوشی، تازگی، زیبائش۔
بہر (بَہ۔ر) ۱۔ واسطے، باعث، بہرہ۔ ۲۔ ہلاک، ہلاکت (بحب۔ وُبہ۔ر) لے لینا۔
بہرام (بَہ۔رام) ستارہ مریخ، یاقوت۔
بہرج (بَہ۔رَج) کھوٹا درم، ہر خراب چیز۔
بہرحال (بَہَر۔حال) ہر طرح سے، سب طرح سے
بہرطور (بَہَر۔طَور) ہر طریقے سے۔
بہرمان (بَہ۔رَ۔مان) یاقوت سرخ، کسم کا پھول
بہرہ (بَہ۔رَہ) حصہ، جزو، نصیبہ، فائدہ۔

بہرہ مند، بہرہ ور (بَہ۔رَہ۔مَنْد، بَہ۔رَہ۔وَر) خوش نصیب، فائدہ پانے والا۔
بہرہ مندی (بَہ۔رَہ۔مَن۔دی) خوش نصیبی، فائدہ پانا۔
بہشت (بِہِش۔ت) جنت۔
بہشتی (بِہِش۔تی) جنتی۔
بہط (بَہَط) خشکہ، بھات۔
بہق، بہک (بَہَق، بَہَک) چھیپ۔
بہل (بِہِل) جانے دو، چھوڑ دو۔
بہلول (بُہ۔لُول) ہنس مکھ، سردار قوم۔
بہلہ (بَہ۔لَہ) چمڑے کا دستانہ۔
بہم (بَہَم) مصالحہ، باہم۔
بہمن (بَہ۔مَن) فارسی کا گیارھواں شمسی مہینہ۔
بہمہ (بَہ۔مَہ) بکری یا بھیڑ کا بچہ (بُہ۔مَہ) دلیر، سخت کام، لشکر
بہنانہ (بَہ۔نا۔نَہ) بندر، بوزنہ۔
بہو (بَہو) قصر، محل، ایوان۔
بہی (بِہی) بہتری، نام ایک پھل۔
(بَہی) روشن، تاباں۔
بہیہ (بَہی۔یَہ) روشن، تاباں۔
بہیج (بَہیج) خوش، شاداں
بہیر (بَہیر) فوجی چھاؤنی کے لوگ۔
بہیمانہ (بَہی۔ما۔نَہ) حیوانوں کے مثل۔
بہیمہ (بَہی۔مَہ) بے عقل و تمیز جانور جو تبہا ئم۔
بہیمی (بَہی۔می) منسوب بہ بہیمہ، حیوانی۔
بہین (بِہِین) بہترین۔
بے (بے) حرف نفی، بدون، بنا، بغیر۔
بے آب (بے۔آب) بے رونق، بے پانی۔
بیابان (بِیا۔بان) جنگل۔
بیابانی (بِیا۔با۔نی) جنگلی
بے آبرو (بے۔آب۔رُو) بے عزت، بےحیا۔
بے آبروئی (بے۔آب۔رُو۔ئی) بے عزتی، بےحیائی

بے آبی (بے۔ آ۔ بی) بے رونقی، پانی نہ ہونا۔
بے اجل (بے۔ اَجَل) بن آئی موت۔
بے احتیاط (بے۔ اِح۔ تیاط) جو بچاؤ نہ کرتا ہو۔
بے احتیاطی (بے۔ اِح۔ تیا۔ طی) بچاؤ نہ کرنا۔
بے اختیار (بے۔ اِخ۔ تیار) بے قابو، ناچار۔
بے اختیاری (بے۔ اِخ۔ تیا۔ ری) ناچاری، اختیار نہ ہونا
بے ادب (بے۔ اَدَب) گستاخ، بدتہذیب۔
بے ادبانہ (بے۔ اَدَبا۔ نہ) بے ادبی سے منسوب۔
بے ادبی (بے۔ اَدَبی) گستاخی۔ بدتہذیبی۔
بے آرام (بے۔ آ۔ رام) بے چین، بے کل۔
بے آرامی (بے۔ آ۔ را۔ می) بے چینی، بے کلی۔
بیارہ (بیا۔ رَہ) بیل کا پیڑ۔
بے اطمینان (بے۔ اِط۔ مِی۔ نان) بے تسلی، بے دلاسا۔
بے اطمینانی (بے۔ اِط۔ مِی۔ نانی) اطمینان نہ ہونا
بیاض (بیاض) سفیدی، کوری کتاب۔
بیاع (بَیّاع) دلال۔
بے اعتبار (بے۔ اِع۔ تبار) بے بھروسہ۔
بے اعتباری (بے۔ اِع۔ تبا۔ ری) بھروسہ نہ ہونا۔
بے اعتقاد (بے۔ اِع۔ تقاد) بے یقین۔
بے اعتقادی (بے۔ اِع۔ تقا۔ دی) بے یقینی۔
بہ اغاریدن (بہ۔ اَغا۔ ری۔ دن) بھگونا، گوندھنا۔
بہ اغالیدن (بہ۔ اَغا۔ لی۔ دن) تحریک کرنا، ترغیب دینا
بے امان (بے۔ اَمان) بے بچاؤ، بے پناہ۔
بے امتیاز (بے۔ اِم۔ تیاز) بے فرق۔
بے امتیازی (بے۔ اِم۔ تیا۔ زی) بے فرقی۔
بے امضا (بے۔ اِم۔ ضا) گمنام۔
بیان (بَیان) اظہار، ظاہر ہونا، فصیح ہونا۔ شیر کا دشمن ایک درندہ۔
بے اندازہ (بے۔ اَن۔ دا۔ زَہ) بہت زیادہ جس کا اندازہ نہ ہو۔

بے اندام (بے۔ اَن۔ دام) بے ادب۔
بے اندامی (بے۔ اَن۔ دا۔ می) بے ادبی۔
بیانی (بَیا۔ نی) بیان سے منسوب۔
بے اولاد (بے۔ اَو۔ لاد) بے بال بچوں والا۔
بے اولادی (بے۔ اَو۔ لا۔ دی) آل بچوں کا نہ ہونا۔
بے آہو (بے۔ آ۔ ہو) بے عیب۔
بے ایمان (بے۔ ای۔ مان) دغاباز۔
بے ایمانی (بے۔ ای۔ ما۔ نی) دغابازی، لامذہبی۔
بیباق (بے۔ باق) جب کچھ باقی نہ رہے۔
بیباقی (بے۔ با۔ قی) کچھ باقی نہ رہنا۔
بیباک (بے۔ باک) نڈر، بے دھڑک۔
بیباکی (بے۔ با۔ کی) نڈرپن، بے دھڑک پن۔
بے بال و پر (بے۔ با۔ لُو۔ پَر) بے طاقت۔
بے بال و پری (بے۔ با۔ لُو۔ پَری) بے طاقتی۔
بیبان (بی۔ بان) باب کی جمع۔
بے بدل (بے۔ بَدَل) لاجواب۔
بے برگ و بار (بے۔ بَر۔ گُو۔ بار) بے سامان۔
بے بقا (بے۔ بَقا) جو قائم نہ رہے۔
بے بہا (بے۔ بَہا) بے حد بڑھیا۔
بے بہار (بے۔ بَہار) بے رونق۔
بے پر (بے۔ پَر) لاچار۔
بے پری (بے۔ پَری) لاچاری۔
بے پروا (بے۔ پَر۔ وا) بے دھیان، بے توجہ
بے پروائی (بے۔ پَر۔ وا۔ ئی) بے دھیانی، بے توجہی۔
بے پناہ (بے۔ پَناہ) بے بچاؤ، بے امان۔
بے پناہی (بے۔ پَنا۔ ہی) بچاؤ نہ ہونا۔
بے پیر (بے۔ پیر) گمراہ، ظالم۔
بے پیری (بے۔ پی۔ ری) گمراہی۔
بیت (بَیت) گھر، مکان۔ جمع بیوت جمع الجمع بیوتات، شعر جمع ابیات۔

بےحسابی (بے-حِسا-بی) حساب نہ ہونا۔
بےحضور (بے-حُضُور) غائب، کھویا ہوا۔
بےحضوری (بے-حُضُو-رِی) غائب پن، دھیان نہ ہونا
بےحق (بے-حَق) حق کے بغیر۔
بےحکمت (بے-حِک-مَت) نادان، ناسمجھ۔
بےحکمتی (بے-حِک-مَتی) نادانی، ناسمجھی۔
بےحمیت (بے-حَمِی-یَت) بےحیا، بےشرم۔
بےحمیتی (بے-حَمِی-یَتی) بےشرمی، بےحیائی۔
بےحیا (بے-حَیا) بےشرم، بےلاج۔
بےحیائی (بے-حَیا-ئی) بےشرمی، لاج نہ ہونا۔
بیخ (بیخ) جڑ۔
بےخار (بے-خار) بےکانٹوں والی چیز۔
بےخبر (بے-خَبَر) بےاطلاع، بےسرت، انجان، جو آگاہ نہ ہو۔
بےخبری (بے-خَبَری) آگاہی نہ ہونا، بےسرتی۔
بیختن (بیخ-تَن) چھاننا۔ مضمہ بیزدن۔
بیختنی (بیخ-تَنی) چھاننے کے قابل۔
بیختہ (بیخ-تَہ) چھانا ہوا۔
بیخرد خاوند (بے-خِرَد-خا-وَنْد) غمگین، لاوارث بےمالک۔
بخستن (بِ-خَس-تَن) عاجز ہونا اور ماندہ ہونا
بےخطا (بے-خَطا) بےچوک، بےغلطی، بےگناہ۔
بےخطائی (بے-خَطا-ئی) خطا نہ ہونا،
بےخطر (بے-خَطَر) بےاندیشہ، بےخوف
بےخطری (بے-خَطَری) بےڈر، خوفی۔
بیخ کنی (بیخ-کَنی) جڑ سے کھودنا۔
بیخ مہک (بیخ-مَہَک) ملہٹی۔
بےخواب (بے-خواب) بےنیند۔
بےخوابی (بے-خوا-بی) نیند اچٹنا۔
بےخواست (بے-خواسْت) بےمانگ، بےچاہت
بےخود (بے-خُود) بےہوش، بےسرت۔

بےخودانہ (بے-خُدا-نَہ) بےہوش کی طرح۔
بےخودی (بے-خُو-دی) بےہوشی، بےسرتی۔
بےخور و خواب (بے-خُور-و-خواب) بے کھانا اور بغیر سوئے
بےخویش (بے-خویش) بےہوش، جسکا کوئی اپنا نہ ہو۔
بید (بید) ایک لچکنے والی لکڑی، کاغذ یا کپڑے کا کیڑا، بےفائدہ، بیہودہ۔
بیدا (بی-دا) میدان، بیہودہ۔ جمع بید
بیدانجیر (بید-اَن-جِیر) ارنڈ کا پیڑ۔
بیداد (بے-داد) ناانصافی، ظلم، مبالغہ۔
بیدادگر (بے-داد-گَر) ظالم۔ ناانصاف۔
بیدادگری (بے-داد-گَری) ناانصافی کرنا ظلم ڈھانا۔
بیدادی (بے-دا-دی) ناانصافی۔
بیدار (بے-دار) جاگتا ہوا، ہشیار۔
بیداربخت (بے-دار-بَخْت) خوش قسمت۔
بیداربختی (بے-دار-بَخ-تی) خوش قسمتی۔
بیداردل (بے-دار-دِل) دل آگاہ، ہوشیار
بیداردلی (بے-دار-دِلی) ہوشیاری، دل آگاہی
بیداری (بے-دا-ری) ہشیاری، جاگ۔
بیدانشت (بے-دا-نِشْت) بےرکھ رکھاؤ۔
بیدانشتی (بے-دا-نِش-تی) بےرکھ رکھاؤ پن۔
بیداغ (بے-داغ) بےدھبہ۔ پاک صاف۔
بیداغی (بے-دا-غی) دھبہ نہ ہونا۔
بیدانہ (بے-دا-نہ) بہی کے بیج جنہیں اصل میں بیہی دانہ کہتے ہیں
بیدبخ (بی-دَبَخ) موٹی تازی لمبی تڑنگی عورت۔
بیدخل (بے-دَخْل) بےتصرف، بےقبضہ۔
بیدخلی (بے-دَخ-لی) داخل نہ ہونا، قبضہ نہ ہونا
بیدخوردہ (بید-خور-دَہ) کیڑا کھایا ہوا۔
بیدرد (بے-دَرْد) جسکو درد نہ آئے، بےرحم
بیدردانہ (بے-دَرْ-دا-نَہ) بےدردی کے ساتھ، بےرحمی سے۔

بیدردی (بے۔ دَر۔ دِی) بے رحمی، درد نہ ہونا
بیدرنگ (بے۔ دَرَنگ) جھٹ پٹ، فوراً۔
بیدریغ (بے۔ دَرِیغ) بے پچھتائے، بغیر افسوس
بیدست و پا (بے۔ دَسْ۔ تُو۔ پَا) لاچار، مجبور
بیدست و پائی (بے۔ دَسْ۔ تُو۔ پَا۔ اِی) لاچاری، مجبوری۔
بیدستور (بے۔ دَسْ۔ تُور) بے قاعدہ، بے رواج۔
بیدستوری (بے۔ دَسْ۔ تُو۔ رِی) بے قاعدگی۔
بے دعوی (بے۔ دَع۔ وَا) بے مطالبہ۔
بیدق (بَی۔ دَق) شطرنج کا پیادہ۔
بدماغ (بے۔ دِمَاغ) چڑچڑا، جلا بھنا۔
بدماغی (بے۔ دِمَا۔ غِی) چڑچڑاپن، جلا بھنا ہونا۔
بیدمشک (بید۔ مُشْک) نام دوا۔
بیر (بِیر) کنواں۔ مع آباز، انور، ابر۔
بیران (بِی۔ رَان) دیکھو ویران۔
بیرانہ (بِی۔ رَا۔ نَہ) دیکھو ویرانہ۔
بے راہ (بے۔ رَاہ) بے طریقہ، بے چلن۔
بے راہی (بے۔ رَا۔ ہِی) بے چلنی، ٹھیک راہ نہ چلنا
بے ربط (بے۔ رَبْط) بے لگاؤ، بے جوڑ۔
بے ربطی (بے۔ رَبْ۔ طِی) لگاؤ نہ ہونا۔
بے رحم (بے۔ رَحْم) ظالم، سنگدل۔
بے رحمی (بے۔ رَحْ۔ مِی) ظلم، سنگدلی۔
بے رضا (بے۔ رِضَا) ناخوشی، ناخوشنودی۔
بیرق (بَی۔ رَق) جھنڈی، چھوٹا سا بھالا۔
بیرگ (بے۔ رَگ) بے غیرت۔
بیرم (بَی۔ رَم) برسہ، تہوار، جشن، عید۔
بے رنگ (بے۔ رَنگ) نقش تعمیر خاکہ، بیرنگ، بے لطف
بے رنگی (بے۔ رَن۔ گِی) بے لطفی۔
بیمرو (بے۔ مُرُو) بے مروت، بے شرم۔
بیروت (بَی۔ رُوت) نام شہر (فرانسیسی شام)

بیرون (بے۔ رُون) باہر۔ خارج۔
بیرونجات (بے۔ رُون۔ جَات) نواح۔ باہر کا علاقہ۔
بیرونی (بے۔ رُو۔ نِی) باہر والا۔ دیوانخانہ۔
بے رونی (بے۔ رَو۔ نِی) بے مروتی، بے خرچ۔
بیرہ (بِی۔ رَہ) جو کی شراب بیر۔
بیرہی (بے۔ رَہِی) دیکھو بے راہی۔
بے ریا (بے۔ رِیَا) جس میں دکھاوا نہ ہو۔
بے ریب وریا (بے۔ رَیْ۔ بُو۔ رِیَا) بغیر شک اور دکھاوا
بے ریائی (بے۔ رِیَا۔ اِی) دکھاوا نہ ہونا۔
بیریش (بے۔ رِیش) بے داڑھی۔
بیریشہ (بے۔ رِی۔ شَہ) بے چھوٹا سا۔
بیز (بِیز) چھاننے والا۔
بیزار (بے۔ زَار) جدائی ڈھونڈنے والا۔
بیزاری (بے۔ زَا۔ رِی) جدائی ڈھونڈنا۔
بے زر (بے۔ زَر) کنگال، مفلس۔
بیزری (بے۔ زَرِی) کنگالی، مفلسی۔
بیزندہ (بے۔ زَن۔ دَہ) چھاننے والا۔
بیزنہاری (بے۔ زِن۔ ہَا۔ رِی) بے پناہی۔
بیزوال (بے۔ زَوَال) اٹل۔ جو کبھی نہ جائے
بے ساختگی (بے۔ سَاخ۔ تَگِی) بناوٹ نہ ہونا۔
بے ساختہ (بے۔ سَاخ۔ تَہ) بے بناوٹ۔
بیست (بِیسْت) بیس (۲۰)
بے ستری (بے۔ سَت۔ رِی) ننگاپن، بے غیرتی۔
بیستم (بِیسْ۔ تَم) بیسواں
بے سر (بے۔ سَر) بے نظیر، لاجواب۔
بے سراک (بے۔ سُرَاک) خچر، جوان اونٹ۔ اونٹ کا بچہ۔
بے سرو پا (بے۔ سَرُو۔ پَا) بے سر پیر، بے مقدور۔ بے نصیب۔

بےسروپائی (بے۔سَر۔وُ۔پا۔ئی) بے مقدوری، بدنصیبی۔
بےسرو ڈل (بے۔سَر۔وُ۔ڈِل) لاپروا۔
بےسروساماں (بے۔سَر۔وُ۔سا۔ماں) بے وسیلہ خالی ہاتھ۔
بےسروسامانی (بے۔سَر۔وُ۔سا۔ما۔نی) خالی ہاتھ ہونا۔ بے وسیلہ پن۔
بےسری (بے۔سَر۔ری) سردار نہ ہونا، بدنظمی، لاچاری۔
بےسکون (بے۔سُکُون) جو نچلا نہ بیٹھے۔
بےسکہ (بے۔سِک۔کہ) بے قدر۔ بے مقدور۔
بےسواد (بے۔سَوَاد) جاہل، کند ہونا۔
بےسوادی (بے۔سَوا۔دی) جہل، کند ہونا۔
بےسلیقگی (بے۔سَلی۔قَگی) بےشعوری۔
بےسلیقہ (بے۔سَلی۔قہ) بےشعور۔
بیش (بیش) زیادہ۔
بےشائبہ (بے۔شا۔ئبہ) بیشک۔ بلاشبہ۔
بیش بہا (بیش۔بہا) قیمتی۔
بیشتر (بیش۔تر) بہت زیادہ۔
بیشترک (بیش۔تَرک) ایک ذرا زیادہ۔
بےشرم (بے۔شَرم) بےحیا، جو لاج نہ کرے۔
بےشرمی (بے۔شَر۔می) بےحیائی، بےغیرتی۔
بےشعور (بے۔شُعُور) بےسلیقہ۔
بےشعوری (بے۔شُعُو۔ری) بےسلیقگی۔
بےشفقت (بے۔شَفقَت) نامہربان۔
بےشفقتی (بے۔شَفقَتی) نامہربانی۔
بیشک (بے۔شَک) بےگمان۔
بیشمار (بے۔شُمار) اَن گنت۔
بیشہ (بے۔شہ) جنگل، کچھار۔
بیشیئہ (بے۔شی) زیادتی۔
بےصبر (بے۔صَبر) مضطرب، بےڈھارس۔
بےصبری (بے۔صَب۔ری) ڈھارس نہ بندھنا۔
بےصرفہ (بے۔صَر۔فہ) بےفائدہ۔

بیصلاح (بے۔صَلاح) بےمشورہ، بےنیکی۔
بیض (بَیض) انڈا دینا۔
بیضا (بَی۔ضا) گوری عورت، ہر مؤنث چمکتی چیز۔ سفید، روشن، سورج۔ جمع بِیض۔
بےضبط (بے۔ضَبط) بےترتیب، بےانتظام۔
بےضبطی (بے۔ضَب۔طی) بےترتیبی، بےانتظامی۔
بیضوی (بَی۔ضَوی) منسوب بہ بیضہ، انڈے کی شکل۔
بیضہ (بَی۔ضہ) انڈا، خصیہ، خود۔ جمع بَیض، بُیُوض، بَیضات۔
بیطار (بَی۔طار) مویشی کا علاج کرنے والا۔
بیطاری (بَی۔طا۔ری) مویشی کا علاج۔
بےطاقت (بے۔طا۔قت) کمزور۔
بےطاقتی (بے۔طا۔قتی) کمزوری۔
بےطالع (بے۔طا۔لع) بدقسمت۔
بےطالعی (بے۔طا۔لعی) بدقسمتی۔
بیطر (بَی۔طَر) دیکھو بیطار۔
بیطری (بَی۔طَری) دیکھو بیطاری۔
بیطرح، بیطور۔ (بے۔طَرح، بے۔طَور) بےڈھنگ
بیع (بَیع) فروخت، خرید (بِیَع) آتش پرستوں کا عبادت خانہ۔ جمع بِیَع۔
بیعانہ (بَی۔عا۔نہ) سائی۔
بیعت (بَی۔عَت) مریدی، عہد باندھنا۔
(بِی۔عَت) آتشکدہ۔
بےعدل (بے۔عَدل) بےانصاف
بیع سلم (بَی۔ع۔سَلَم) بدھنی۔
بیعنامہ (بَیع۔نا۔مہ) خرید فروخت کی تحریر۔
بےعیب (بے۔عَیب) بےکمی، بےبرائی۔
بےعیبی (بے۔عَی۔بی) برائی نہ ہونا۔
بنگاہ (بُن۔گاہ) باغ کی جمع۔
بےغایت (بے۔غا۔یَت) بےانتہا۔
بےغایتی (بے۔غا۔یَتی) بےانتہائی۔

بیلہ (بی۔لہ) جزیرہ، ٹاپو، آداک
بیم (بیم) خوف، ڈر۔
بیمار (بی۔مار) روگی، آزاری
بیمارخانہ (بی۔مار۔خا۔نہ) شفاخانہ
بیماردار (بی۔مار۔دار) دیکھو تیماردار
بیمارداری (بی۔مار۔دا۔ری) دیکھو تیمارداری
بیمارستان (بی۔ما۔رس۔تان) شفاخانہ
بیماری (بی۔ما۔ری) روگ، آزار۔
بیماری رشتہ (بی۔ما۔ری۔رش۔تہ) تار
بے مانند (بے۔ما۔نند) لاجواب۔
بے مایگی (بے۔ما۔یگی) بے دولتی، مفلسی۔
بے مایہ (بے۔ما۔یہ) بے دولت، مفلس۔
بے مثال (بے۔مثال) جسکی مثال نہ ہو۔
بے مثالی (بے۔مثا۔لی) مثال نہ ہونا۔
بے محاسبہ (بے۔محا۔سبہ) بے حساب۔
بے محل (بے۔محل) بے موقع۔
بے مروت (بے۔مرو۔وت) بے مروتی، نامہربان
بے مروتی (بے۔مرو۔وتی) نامہربانی، مروت نہ ہونا
بے مزگی (بے۔مز۔گی) بے لذتی، پھیکاپن۔
بے مزہ (بے۔مزہ) پھیکا، بے لذت۔
بے معنی (بے۔مع۔نی) بے مطلب، بے مراد۔
بے مقدور (بے۔مق۔دور) بے قدرت، بے طاقت۔
بے منت (بے۔من۔نت) بے احسان۔
بے موقع (بے۔مو۔قع) بے جگہ، بے محل
بے مہر (بے۔مہ۔ر) بے محبت۔
بے مہری (بے۔مہ۔ری) بے محبتی۔
بین (بین) بیچ، درمیان، ہوئے پر رونا، (بی۔ین) ظاہر۔ (بین) دیکھنے والا، دیکھ۔
بینا (بی۔نا) دیکھنے والا۔
بین الاقوام (بی۔نل۔اق۔وام) قوموں کے درمیان۔

بین الاقوامی (بی۔نل۔اق۔وا۔می) قوموں کے درمیانی۔
بین السطور (بی۔نس۔سطور) سطروں کی درمیانی جگہ۔
بین الملی (بی۔نل۔مل۔لی) مذہب کے درمیانی چیز۔
بینائی (بی۔نا۔ئی) دیکھنے کی قوت۔ نظر۔
بینش (بی۔نش) نظر، دکھاوٹ، تمیز۔
بے نظیر (بے۔نظیر) لاثانی، لاجواب۔
بے نمک (بے۔نمک) بے رونق، پھیکا۔
بیننده (بی۔نن۔ده) دیکھنے والا۔
بے ننگ (بے۔ننگ) بے شرم، خوار۔
بے نوا (بے۔نوا) فقیر، بے سامان۔
بے نوائی (بے۔نوا۔ئی) فقیری، بے سامانی۔
بینوت (بی۔نو۔نت) جدائی۔
بینہ (بی۔ینہ) روشن دلیل۔ شہادت، جمع بینات۔
بینی (بی۔نی) ناک۔
بے نیاز (بے۔نیاز) بے پروا، بے حاجت۔
بے نیازی (بے۔نیا۔زی) بے پروائی، بے حاجتی
بیوہ (بیو۔ہ) کپڑے یا کاغذ کا کیڑا (بیو) دلہن
بیوپار بدلن (بیو۔پا۔ری۔بدلن) شکتھا۔
بیوت (بیوت) بیت کی جمع
بیوتات (بیو۔تات) بیت کی جمع الجمع۔
بیور (بے۔ور) دس ہزار۔
بیوفا (بے۔وفا) بدعہد، بے مروت
بیوفائی (بے۔وفا۔ئی) بدعہدی، بے مروتی
بیوقوف (بے۔وقوف) ناسمجھ، نادان۔
بیوقوفی (بے۔وقو۔فی) نادانی، ناسمجھی۔
بیوک (بیوک) دلہن۔
بیوگانی (بیو۔گا۔نی) شادی، کتخدائی۔

بیوگندن (بیو-گن-دن) دیکھو بیگندہ
بیوہ (بی-وہ) بیوہ-وہ) رانڈ-جبر بیوگان ۔
بیہدہ (بے-ہُدہ) دیکھو بیہودہ ۔
بیہش (بے-ہُش) دیکھو بے ہوش ۔
بے ہمتا (بے-ہم-تا) بے مثل، جس کی برابری کوئی نہ ہو ۔
بیہودگی (بے-ہو-دگی) بیفائدہ پن ۔ باطل پن ۔
بیہودہ (بے-ہو-دہ) ناحق، باطل، بے فائدہ ۔
بے ہوش (بے-ہوش) بے سرت، غافل ۔
بیہوشی (بے-ہو-شی) غفلت، بے سرتی ۔

# پ

پ (پے) قائم مقام عدد ۲ مخصوص حرف فارسی، چند حروف کے ساتھ بدل ہے علی الخصوص (۱) ب کے ساتھ مثلاً تب، تپ ۔ ۲ ۔ ج کے ساتھ مثلاً پالیز، جالیز ۔ ۳ ۔ چ کے ساتھ مثلاً پلاؤ، چلاؤ ۔ ۴ ۔ غ کے ساتھ مثلاً پرویزن، غرویزن ۔ ۵ ۔ ف کے ساتھ مثلاً سپید، سفید ۔ ۶ ۔ ک کے ساتھ مثلاً پیچ، کیچ ۔ ۷ ۔ ل کے ساتھ مثلاً سراندیپ، سراندیل ۔ ۸ ۔ م کے ساتھ مثلاً سپاروک، سماروک ۔ ۹ ۔ و کے ساتھ مثلاً چارپا، چاروا ۔ ۱۰ ۔ ہ کے ساتھ مثلاً کوپ، کوہ ۔

پا (پا) پاؤں ۔ ۲ ۔ تک، بنیاد ۔ طاقت، نیچا، ٹھہرنے والا ۔
پا افراز (پا-اف-راز) جوتی ۔
پا افشار (پا-اف-شار) کھڑاؤں، نعلین، چوبی ۔
پا انداز (پا-ان-داز) دہلیز کا فرش ۔
پا برجا (پا-بر-جا) ثابت، ہمیشہ، قائم ۔
پا برکاب (پا-بر-کاب) روانگی کو طیار ۔
پا برہنہ (پا-بر-ہنہ) ننگے پاؤں ۔ ۲ ۔ مفلس، کنگال، ننگے پاؤں
پا برنجن (پا-بر-نجن) پازیب، جوڑی ۔
پا بزنجیر (پا-بز-نجیر) جس کے بیڑیاں پڑی ہوں ۔

پابست (پا-بس-ت) نیو۔ مضبوط، گرفتار، منتظر ۔
پابستن (پا-بس-تن) منتظر رہنا، قید ہونا ۔
پابگل (پا-بہ-گل) گرفتار، حیران ۔
پابند (پا-بند) مجبور، پکڑا ۔
پابندی (پا-بن-دی) مجبوری ۔
پابوس (پا-بوس) پاؤں چومنے والا، عزت کرنیوالا ۔
پابوسی (پا-بو-سی) پاؤں چومنا، عزت کرنا ۔
پاپ، پاپا (پاپ، پا-پا) رومی عیسائیوں کا بڑا پادری، پوپ روم ۔
پاپوس، پاپوش (پا-پوس، پا-پوش) جوتا، جوتی ۔
پاپیادہ (پا-پیا-دہ) پیدل ۔
پاٹ (پاٹ) پاٹ، چوکی، تخت ۔
پاتابہ (پا-تا-بہ) جوتے کے اندر کا تلا، موزہ ۔
پاجامہ (پا-جا-مہ) ازار، شلوار ۔
پاجی (پا-جی) نالائق، کمینہ ۔
پاچاک (پا-چاک) اُپلا ۔
پاچال (پا-چال) جولاہے کی گاڑھ ۔
پاچان (پا-چان) دیکھو پاشان ۔
پاچامہ (پا-چا-مہ) دیکھو پاچال ۔
پاخانہ (پا-خا-نہ) پیشاب، پاخانہ ۔
پاچک (پا-چک) دیکھو پاچاک ۔
پاچیلہ (پا-چی-لہ) برف وانے کا جوتہ ۔
پاچنگ (پا-چنگ) دیکھو پازنگ ۔
پاچیدن (پا-چی-دن) پاشیدن، آہستہ آہستہ چلنا ۔
پاد (پاد) دیکھو پاس ۔
پاداش، پاداشن (پا-داش، پا-داشن) بدلہ ۔
پادام (پا-دام) گانٹ، جال میں بندھا ہوا جانور ۔
پادر رکاب (پا-در-رکاب) دیکھو پابرکاب ۔
پادرہوا (پا-در-ہوا) بے بنیاد ۔
پادست (پا-دست) کل کا آدھار ۔

پادشاہ (پا۔ دْ۔ شاہ) بادشاہ

پادشاہی (پا۔ دْ۔ شا۔ ہی) بادشاہی۔

پار (پار) پچھلا برس، فٹ

پارار (پا۔ رار) پچھلا تیسرا برس، پرسوں۔

پارچہ (پار۔ چَہ) کپڑا۔ لتّہ۔

پاردم (پار۔ دُم) زین کی دمچی۔

پارس (پا۔ رَس) دیکھو فارس

پارسا (پار۔ سا) پرہیزگار۔

پارسال (پار۔ سال) گذشتہ سال۔

پارسائی (پار۔ سا۔ ای) پرہیزگاری۔

پارسنگ (پار۔ سنگ) دیکھو پاسنگ۔

پارسی (پار۔ سی) منسوب بہ پارس، نام زبان، نام قوم

پارگانہ (پار۔ گا۔ نہ) کھڑکی، جھروکا، پالانہ۔

پارگی، پارگین (پا۔ رَ۔ گی)، (پا۔ رَ۔ گین) بُرا اپن، گندے پانی کی کنڈی۔

پارلمان (پار۔ لِمان) پارلیمنٹ، مجمع مندوبین۔

پارہ (پا۔ رَہ) ٹکڑا، حصّہ، تحفہ، تبرک۔

پارہ دوز (پا۔ رَہ۔ دوز) پیوند لگانے والا۔

پارہ دوزی (پا۔ رَہ۔ دو۔ زی) پیوند لگانا۔

پارہ کار (پا۔ رَہ۔ کار) شوخ، چالاک۔

پاریدن (پا۔ ری۔ دَن) پرواز کرنا، ٹکڑے ہونا۔ مضارع پارد۔

پاریدہ (پا۔ ری۔ دَہ) ٹکڑے ہوا۔

پاریس (پا۔ ریس) شہر پیرس (فرانس)

پارینہ (پا۔ ری۔ نَہ) قدیم، پرانا۔

پازاج (پا۔ زاج) دائی، ماچھ، قابلہ۔

پازہر (پا۔ زَہْر) زہر مہرہ۔

پازنگ (پا۔ زَنگ) دریچہ، پاپوش۔

پاس (پاس) پہرہ، محافظت، پہرا، لحاظ۔

پاسبان (پاس۔ بان) چوکیدار، پہرہ دار۔

پاسبانی (پاس۔ با۔ نی) پہرہ داری، چوکیداری

پاسپز (پا۔ سَپ۔ ز) منحوس قدم، دلال۔

پاسپزی (پا۔ سَپ۔ زی) منحوس قدمی، دلالی۔

پاستان (پاس۔ تان) دیکھو باستان۔

پاسخ (پا۔ سُخ) جواب۔

پاس خاطر (پاس۔ خا۔ طِر) لئے، واسطے۔

پاسدار (پاس۔ دار) نگہبان، طرفدار۔

پاسداری (پاس۔ دا۔ ری) نگہبانی، طرفداری

پاسک (پا۔ سَک) انگڑائی، جماہی۔

پاسنگ (پا۔ سنگ) وزن برابر کرنے کا ترازو کا پتھر

پاسہ (پا۔ سَہ) اندوہ، بیکلی، تاسہ۔

پاسیدن (پا۔ سی۔ دَن) نگہبانی کرنا۔

پاش (پاش) چھڑکنے والا۔

پاشا (پا۔ شا) ایک اعلیٰ ترکی خطاب۔

پاشان (پا۔ شان) چھڑکنے والا، چھڑکتا ہوا۔

پاش پاش (پاش۔ پاش) چور چور۔

پاشندہ (پا۔ شَن۔ دَہ) چھڑکنے والا۔

پاشنگ (پا۔ شَنگ) بھوگکڑی، ترئی وغیرہ۔

پاشنہ (پاش۔ نَہ) ایڑی، کگڑی، غرنیہ، ترپونہ۔

پاشنہ کوب (پاش۔ نَہ۔ کوب) پچھاڑنے والا۔

پاشیدن (پا۔ شی۔ دَن) چھڑکنا۔ بکھیرنا۔ مضارع پاشد۔

پاشیدنی (پا۔ شی۔ دَ۔ نی) چھڑکنے کے لائق۔

پاشیدہ (پا۔ شی۔ دَہ) چھڑکا ہوا، بکھیرا ہوا۔

پاغر (پا۔ غَر) فیلپا، پاؤں سوجنے کی بیماری

پاغندہ (پا۔ غُن۔ دَہ) روئی کا گالا۔

پاغوش (پا۔ غوش) غوطہ، ڈبکی۔

پاک (پاک) بے گناہ، پوتر، تمام وکمال۔

پاکار (پا۔ کار) چپراسی، خدمتگار، پیادہ۔

پاکباز (پاک۔ باز) ایماندار، نیک۔

پاکبازی (پاک۔ با۔ زی) ایمانداری، نیکی۔

پاک دامن (پاکْ۔دامَنْ) نیک چلن۔
پاک دامنی (پاکْ۔دا۔مَنی) نیک چلنی۔
پاکوب (پا۔کُوْبْ) رقاص، رقاصہ۔
پاکوبی (پا۔کُوْ۔بِیْ) ناچ، رقص۔
پاکی (پا۔کی) بےگناہی، صفائی، اسرہ۔
پاکیزگی (پا۔کی۔زَگی) صفائی، پاکی۔
پاکیزہ (پا۔کیزہ) پاک، صاف۔
پالا (پا۔لا) کوتل گھوڑا۔
پالان (پا۔لانْ) لدو جانور کی کاٹھی۔
پالانی (پا۔لا۔نِی) بارکش ٹٹو۔
پالائیدن (پا۔لا۔ای۔دن) دیکھو پالودن۔
پالائیدہ (پا۔لا۔ای۔دَہْ) صاف کیا ہوا۔
پالای (پا۔لا۔ئی) صاف کرنے والا، زیادہ کرنے والا
پالغز (پا۔لغْزْ) جرم، خطا، خرابی، پاؤں پھسلنے کی جگہ۔
پالکانہ (پا۔لِکا۔نَہْ) پاسنگ، بالاخانہ، کھڑکی، جھروکا۔
پالودن (پا۔لُو۔دَنْ) صاف کرنا۔ مضارع پالاید
پالودنی (پا۔لُو۔دَنِی) صاف کرنے کے لائق۔
پالودہ (پا۔لُو۔دَہْ) ایک کھانے کا نام، صاف کیا ہوا
پالوش (پا۔لُوْش) ناقص کا نور۔
پالونج (پا۔لُوْ۔نَجْ) صافی۔
پالہنگ (پالْ۔ہَنْگْ) باگ ڈور۔
پالیدن (پا۔لِی۔دَنْ) پاک کرنا، ڈھونڈنا۔ مضارع پالد۔
پالیز (پا۔لِیْز) خربزہ، تربوز وغیرہ کا کھیت۔
پالیم، پالم (پالَمْ، پالُمْ) دیکھو فام
پامال (پا۔مالْ) روندا ہوا، مصیبت زدہ۔
پامالی (پا۔ما۔لِی) بربادی، مصیبت۔
پامرد (پا۔مَرْدْ) مستقل، باہمت۔
پامردی (پا۔مَرْ۔دِی) استقلال، ہمت، مضبوطی۔

پامزد (پا۔مُزْد) چل پھر کر کمائی ہوئی مزدوری۔
پانجدہ (پانْ۔جَ۔دَہْ) دیکھو پانزدہ۔
پانداں (پانْ۔دانْ) پٹارا، پٹاری
پانزدہ (پانْ۔زَ۔دَہْ) پندرہ (۱۵)
پانزدہم (پانْ۔زَ۔دَہُمْ) پندرھواں
پانہ (پا۔نَہْ) پچڑہ، فیکہ۔
پاورق (پا۔وَرَقْ) کاپی کے نیچے اگلے صفحہ کا پہلا لفظ۔
پاہنگ (پا۔ہَنْگْ) دیکھو پاشنگ۔
پایدار (پا۔ی۔دارْ) مضبوط۔
پایداری (پا۔ی۔دا۔رِی) مضبوطی۔
پایدان (پا۔ی۔دانْ) جوتے اتارنے کی جگہ۔ پاؤں رکھنے کی جگہ، ضامن، نگہبان، رہن، ایلچی گری۔
پایندہ (پا۔یَنْ۔دَہْ) ٹھہرنے والا۔
پاییدن (پا۔ئی۔دَنْ) ٹھہرنا۔ مضارع پاید۔
پاییدنی (پا۔ئی۔دَنِی) ٹھہرنے کے لائق۔
پاییدہ (پا۔ئی۔دَہْ) ٹھہرا ہوا۔
پاییز (پا۔ئِیْز) خزاں کا موسم۔
پایین (پا۔یِیْن) نیچے، زیر، پائینتی۔
پای (پای) دیکھو پا۔
پایاب (پا۔یابْ) گھاٹ، پیر ڈاباؤ، اتھلا پانی۔
پایان (پا۔یانْ) کنارہ، انتہا، آخر۔
پایان کار (پا۔یانِ۔کارْ) آخرکار۔
پای بست (پای۔بَسْتْ) گرفتار، بیکار، منتظر۔
پای پست (پای۔پَسْتْ) پامال
پای تخت (پای۔تَخْتْ) راجدھانی۔
پای ترسا (پای۔تَرْسا) جام شراب۔
پای توغ (پای۔توغْ) منصب، علم برداری
پای جست (پای۔جَسْتْ) باکمال۔
پای در گل (پای۔دَرْ۔گِلْ) دیکھو پابگل۔

پائی رنج (پا۔ئی۔رنْ ج) روپیہ جو خدمت کی شرکت کے لئے ملے۔

پایک (پا۔یک) پیادہ۔

پائی کار (پا۔ئی۔کار) عمارتی سامان رکھنے کی جگہ

پائی کاشت (پا۔ئی۔کاش۔ت) غیر گاؤں میں کاشت کرنے والا۔

پائی کلاغ (پا۔ئی۔کلاغ) عدالتی خط شکست

پائی کوبی (پا۔ئی۔کو۔بی) دیکھو پاکوبی

پایگاہ (پا۔یہ۔گاہ) رتبہ منزلت، پایاب، اصطبل

پایندگی (پا۔ین۔دگی) مضبوطی۔

پائندہ (پا۔ین۔دہ) قائم، استوار، ٹھہرنے والا

پایہ (پا۔یہ) رتبہ، عہدہ۔

پائینہ (پا۔ئی۔نہ) آرسی

پت (پت) نرم چیز، لیٹی، پچھوانی، اہار

پتک (پت۔ک) گھن، ہتھوڑا۔

پتچیر (پت۔چیر) چینی۔

پتنگ (پتنگ) روشندان۔

پتوار (پت۔وار) اڈہ۔

پتیارہ (پت۔یا۔رہ) آفت، بلا، مکر، حیلہ، لڑاکا عورت۔

پتیرہ (پتی۔رہ) گھناؤنی چیز۔

پتیل (پتیل) چراغ کی بتی۔

پتج، پچار (پچ) پہاڑ۔

پچواک (پچ۔واک) ترجمہ، ترجمان۔

پچول (پچ۔ول) پاؤں کا گٹا۔

پچپک (پچ۔پک) ملگنی (پچپش۔ک) دیکھو پزشک

پچھور (پچ۔ور) دنیا کو پھانسنے کا مکر۔

پخ (پخ) گوہ، پاخانہ، (پخ) خوش

پخت (پخ۔ت) جزولہ، پچک جانا، (پخ۔ت) پکانا، لانا۔

پختگی (پخ۔تگی) مضبوطی، پکا ہونا۔

پختن (پخ۔تن) پکنا، پکانا مضمر پزد۔

پختنی (پخ۔تنی) پلاؤ، پکانے کے لائق۔

پختہ (پخ۔تہ) مضبوط (پخ۔تہ) روئی۔

پختہ کار (پخ۔تہ۔کار) تجربہ کار۔

پخچ (پخچ) کوٹ کر پھیلا ہوا۔

پخچیدن (پخ۔چی۔دن) کوٹ کر پھیلانا۔

پخس (پخس) پژمردہ، ڈھلا ہوا۔

پخسیدہ (پخ۔سی۔دہ) مرجھایا ہوا

پخش (پخش) دیکھو پخچ۔

پخشیدن (پخ۔شی۔دن) دیکھو پخچیدن۔

پخلوچہ، پخلیچہ (پخ۔لو۔چہ، پخ۔لی۔چہ) گدگدی۔

پخمان (پخ۔مان) دیکھو پژمان۔

پد (پد) نہ پھلنے والا درخت، پیڑ جس میں پھل نہ آئے

پدر (پدر) باپ۔

پدرام (پد۔رام) آراستہ، خوش۔

پدرانہ (پد۔را۔نہ) باپ سے منسوب، باپ کا باکی۔

پدرختہ (پد۔رخ۔تہ) غمگین، رنجیدہ۔

پدرود (پد۔رود) وداع، سلامت۔ [پدرود

پدرودن (پد۔رو۔دن) نکال دینا، ہانکنا مضمر

پدرزہ (پد۔رزہ) رومال میں بندھی ہوئی چیز۔

پدری (پد۔ری) باپ سے منسوب۔

پدندر (پد۔ندر) سوتیلا باپ۔

پدید، پدیدار (پد۔ید، پدی۔دار) ظاہر، نمودار۔

پذرفتن (پذ۔رف۔تن) دیکھو پذیرفتن۔

پذیر، پذیرا (پذیر، پذی۔را) قبول کرنے والا۔

پذیرانیدن (پذی۔را۔نی۔دن) قبول کرانا۔

پذیرائی (پذی۔را۔ئی) قبولیت، استقبال۔

پذیرش (پذی۔رش) قبولیت، فرمانبرداری۔

پذیرفتار، پذیرفتگار (پذی۔رف۔تار، پذی۔رف۔تگار) زمانہ دار، اقراری، قبول کرنیوالا

پذیرفتن (پذی۔رف۔تن) قبول کرنا۔ مضمر پذیرد۔

پرستشگاہ (پَرَس-تِش-گاہ) پوجنے کی جگہ
پرستک (پَرَس-تَک) ابابیل، دیوالی۔
پرستن (پَرَس-تَن) دیکھو پرستیدن۔
پرستندہ (پَرَس-تَن-دَہ) پوجنے والا۔
پرستوک پرستو (پَرَس-تُوک، پَرَس-تُو) ابابیل
پرستی (پَرَس-تی) منسوب بہ پرست۔
پرستیدن (پَرَس-تی-دَن) پوجنا مضم پَرَسْتَد۔
پرستیدنی (پَرَس-تی-دَنی) پوجنے کے لائق۔
پرستیدہ (پَرَس-تی-دَہ) پوجا ہوا۔
پرسش (پُر-سِش) پوچھ۔
پرسم (پَر-شَم) بلیتین، خشکی، لوافر۔
پرسندہ (پُر-سِن-دَہ) پوچھنے والا۔
پرسہ (پُر-سَہ) دیکھو پرسا۔
پرسی (پُر-سی) منسوب بہ پرس
پرسیاوشان (پَر-سِیا-وُشاں) ہنسراج، شعر الجن۔
پرسیدن (پُر-سی-دَن) پوچھنا مضم پُرْسَد۔
پرسیدنی (پُر-سی-دَنی) پوچھنے کے لائق۔
پرسیدہ (پُر-سی-دَہ) پوچھا ہوا۔
پرشکستہ (پَر-شِکَس-تَہ) اڑنے کو پر ٹوٹے ہوئے، پر ٹوٹا ہوا۔
پرغالہ (پَر-غا-لَہ) پرکالہ۔
پرقازہ (پَر-قا-زَہ) موقلم۔
پرکار (پَر-کار) دائرہ کھینچنے کا اوزار، حلقہ، تنانہ (پُر-کار) عیار، موٹا۔
پرکارہ (پَر-کا-رَہ) دیکھو پرکالہ۔
پرکاری (پُر-کا-ری) عیاری، موٹاپا۔
پرکالہ (پَر-کا-لَہ) حصہ، ٹکڑا۔
پرگندگی (پَر-گَن-دَگی) دیکھو پراگندگی۔
پرگندہ (پَر-گَن-دَہ) دیکھو پراگندہ۔
پرگنہ (علاقہ تحصیل کا ایک حصہ جمع پَرگَنات۔

پرگو (پُر-گو) بہت زیادہ کہنے والا۔
پرگوئی (پُر-گو-ئی) بہت زیادہ کہنا۔
پرملا (پَر-مَلا) مرغابی۔
پرمیو (پَر-مِیو) سوزاک۔
پران (پَرّ-ران) اڑتا ہوا۔
پرن (پَرَن) دیکھو پرویں
پرند (پَرَند) پرویں، تلوار کا جوہر، خنگی، گلشن، ریشم سادہ، ریشمی کپڑا (پَرِند) اڑنے والا جانور، پکھیرو۔
پرندہ (پَرِن-دَہ) اڑنے والا، پکھیرو، اڑنے والا جانور۔
پرنیان (پَر-نِیان) نقشین ریشمی کپڑا۔
پروا (پَر-وا) فرصت، توجہ، ڈر، ضرورت۔
پروار (پَر-وار) گھونسلا اور بادام، مویشی خانہ، فربہ۔
پروارہ (پَر-وا-رَہ) اڑنگا، ٹیکی، گذارہ۔
پرواری (پَر-وا-ری) منسوب بہ پروار۔
پرواز (پَر-واز) اڑان، اڑنے والا۔
پروازی (پَر-وا-زی) منسوب بہ پرواز۔
پرواسیدن (پَر-وا-سی-دَن) وہم کرنا، ٹٹولنا
پروانک (پَر-وا-نَک) ایک جانور جو شیر کے آگے بولتا چلتا ہے۔ پروانہ کی تصغیر، چھوٹا سا پروانہ۔
پروانگی (پَر-وا-نَگی) اجازت، حکم۔
پروانہ (پَر-وا-نَہ) اجازت، حکم، جمع پَروانَجات، ایک پردار کیڑا۔ پتنگا، پروانک۔
پروبال (پَرو-بال) قوت، پر اور بازو۔
پرور (پَرْوَر) پالنے والا۔
پرورد (پَر-وَر-د) دیکھو پروردہ۔
پروردگار (پَرْوَر-دِگار) پالنہار، خدا۔
پروردن، پروراندن (پَرْوَر-دَن، پَرْوَرانِ-دَن) پالنا، پلوانا۔ مضم پَرْوَرَد
پروردہ (پَرْوَر-دَہ) پالا ہوا۔
پرورش (پَرْوَ-رِش) پالنا پوسنا۔

پروَرندہ (پَر-وَر-نَدہ) پالنے والا۔
پروز (پَر-وَز) ۱۸ من کی مسافت۔
پرویز (پَر-وِیز) گھمنڈ۔ مجلی۔ جھتی۔
پرویزن (پَر-وِے-زَن) چھنی۔
پرویں (پَر-وِیں) جھمک، ثریا، پرن۔
پرہ (پَرَہ) فوج کا پَرا، گھاس کا پتہ، قفل کی جھڑ، ناک کی پھنک، دہیں، بائیں، کنارا، طرف، چکی کا پاٹ
پرہختن، پرہیختن (پَر-ہَخ-تن، پَر-ہیخ-تن) ادب کرنا۔
پرہما (پَر-ہما) کلغی۔
پرہیز (پَر-ہیز) بچاؤ۔
پرہیزانہ (پَر-ہے-زانہ) پرہیزی کھانا، مزدورہ۔
پرہیزگار (پَر-ہیز-گار) گناہوں سے بچنے والا
پرہیزگاری (پَر-ہیز-گا-ری) بچنا
پرہیزندہ (پَر-ہے-زن-دَہ) بچنے والا۔
پرہیزی (پَر-ہے-زی) منسوب بہ پرہیز۔
پرہیزیدن (پَر-ہے-زی-دَن) پرہیز کرنا، بچنا مضم پرہیزد۔
پرہیزیدہ (پَر-ہے-زی-دَہ) بچا ہوا۔
پری (پَری) پرسوں، جن، ایک خیالی حسین زنانی مخلوق (پُری) پُر-ری) بھرا ہوا پن۔
پری پیکر (پَری-پَے-کَر) پری چہرہ خوبصورت۔
پری خوان (پَری-خوان) منتر جاننے والا، عامل جنات
پریدن (پَری-دَن) اڑنا، گھمنڈ کرنا، فخر کرنا ہم بچھڑ کا، مضم پَرَد (پُری-دَن) بھرنا مضم پُرَد
پریدنی (پَری-دَنی) اڑنے کے لائق (پُری-دَنی) بھرنے کے لائق۔
پریدوش (پَری-دوش) کل کی رات۔
پریدہ (پَری-دَہ) اڑا ہوا (پُری-دَہ) بھرا ہوا
پریر، پریروز (پَریر، پَری-روز) گذشتہ پرسوں۔
پریزاد (پَری-زاد) بہت خوبصورت، پری کی اولاد

پریزیدان (پرے-زی-ڈان) پریسیڈنٹ، صدرِ مجلس
پریش (پَرِیش) پریشان ہونے والا، پریشان کرنے والا (پُریش) پیٹ کا مروڑ، اینٹھن۔
پریشان (پَرے-شان، پَری-شان) پراگندہ، مصیبت زدہ۔
پریشانی (پَری-شا-نی) پراگندگی
پریشانیدن (پَرے-شا-نی-دَن) پریشان ہونا۔
پریشب (پَری-شَب) گذشتہ پرسوں رات۔
پریشن (پَرے-شَن) پریشان۔
پریشیدن (پَرے-شی-دَن) بدحال اور پریشان ہونا
پریشیدہ (پَرے-شی-دَہ) پریشان، پراگندہ۔
پری وش (پَری-وَش) پری کی مانند۔
پز (پَز) پکالی، پکانے والا، پکا۔
پزانیدن (پَزا-نی-دَن) پکوانا۔
پزاوہ (پَزا-وَہ) اینٹیں پکانے کا بھٹہ۔
پزشک (پَزِش-ک) طبیب، جراح، بید۔
پزشکی (پَزِش-کی) طبابت، بیدک۔
پزمان (پَز-مان) دیکھو پژمان۔
پزوی (پَز-دی) کمینہ، رذیل۔
پزیدن (پَزی-دَن) دیکھو پختن۔
پژ (پَژ) برف جو ریزوں کی شکل میں برسے۔ (پُژ) پیپ، میل، کینہ۔
پژمان (پَژ-مان) غمگین، مخمور، اداس۔ (پَژ-مان) دیکھو پژمان۔
پژمردن (پَژ-مُر-دَن) کمھلانا، مرجھانا مضم پژمرد
پژمردہ، پژمریدہ (پَژ-مُر-دَہ، پَژ-مُری-دَہ) اداس، مرجھایا ہوا۔
پژن (پَژَن) چیل، غلیواز
پژولیدن (پَژو-لی-دَن) پریشان کرنا، مرجھانا، ڈھونڈھنا، بازپرس کرنا۔
پژولیدہ (پَژو-لی-دَہ) پریشان کیا ہوا۔

پژوہ (پِژْوَہ) لباس کا استر، ڈھونڈھنے والا، تلاش۔
پژوہش (پِژْوَ۔ہِش) کھوج، ٹوہ، تلاش۔
پژوہندہ (پِژْوَ۔ہَن۔دَہ) کھوجی، تلاشی۔
پژوہیدن (پِژْوَ۔ہی۔دَن) ڈھونڈھنا۔ مضارع پژوہد۔
پژوہیدہ (پِژْوَ۔ہی۔دَہ) کھوج لگایا ہوا۔
پژوی (پَژْ۔وِی) دیکھو پزوی۔
پژہ (پَژَہ) لباس کا استر (پِژْوَہ)، دیکھو پژوہ
پژمان (پِژْ۔مَان) آرزو، خواہش، غصہ۔
پس (پَس) تب، تو، اس لیے، پیچھے، آخرش۔
پسانیدن (پَسا۔نِی۔دَن) کھیتی یا باغ میں پانی دینا
پس افگندہ (پَس۔اَف۔گَن۔دَہ) کام کی چیز جو باقی بچ رہے، باقی بچا ہوا، پیچھے ڈالا ہوا۔
پس اندیش (پَس۔اَن۔دِیش) کوتہ اندیش۔
پس آوردہ (پَس۔آ۔وُر۔دَہ) ربیب، پہلے شوہر کا لڑکا۔
پساویدن (پَسا۔وِی۔دَن) مساس کرنا، ہاتھ سے مسلنا، ہاتھ ملنا۔
پسا (پَسا) واپس، الٹے پاؤں
پس پردہ (پَس۔پَر۔دَہ) پردہ کے پیچھے۔
پست (پَسْت) نیچا، کمینہ۔ (پِسْت) ستو
پستان (پِس۔تَان) عورت کی چھاتی (پَس۔تَان) پست کی جمع ذی روح۔
پس ترفردا (پَس۔تَر۔فَر۔دَا) نرسوں، اترسوں۔
پستک (پَس۔تَک) پست کی تصغیر، بہت نیچا۔
پستہ (پِس۔تَہ) نام میوہ (پَس۔تَہ) چھوٹا، چھوٹی
پستی (پَس۔تِی) نیچائی۔
پس خوردہ (پَس۔خُور۔دَہ) جھوٹن۔
پس تتمہ (پَس۔تَ۔تِم۔مَہ) نتیجہ، فوج وغیرہ کا پچھلا حصہ۔

پسر (پِسَر) لڑکا، بیٹا۔
پسر خواندہ (پِسَر۔خوان۔دَہ) لے پالک، متبنّیٰ
پسر زادہ (پِسَر۔زا۔دَہ) پوتا
پس رو (پَس۔رَو) پیرو، پیچھے چلنے والا۔
(پِسَ۔رُو) پسر کی تصغیر، چھوٹا سا بیٹا۔
پس روی (پَس۔رَ۔وِی) پیروی، پیچھے چلنا۔
پس غیبت (پَس۔غِی۔بَت) پیٹھ پیچھے۔
پس فردا (پَس۔فَر۔دَا) آنیوالی پرسوں۔
پس کوچہ (پَس۔کُو۔چَہ) اندر کی گلی۔
پس ماندہ (پَس۔مَان۔دَہ) پیچھے رہا ہوا۔ (جمع پسماندگان)
پسند (پَ۔سَنْد) مرضی، رغبت۔
پسندر (پَ۔سَن۔دَر) سوتیلا بیٹا۔
پسندندہ (پَ۔سَن۔دَن۔دَہ) پسند کرنے والا۔
پسندہ (پَ۔سَن۔دَہ) قسم کباب۔
پسندیدگی (پَ۔سَن۔دِی۔دَ۔گی) مرضی، رغبت
پسندیدن (پَ۔سَن۔دِی۔دَن) پسند کرنا۔ مضارع پسندد۔
پسندیدہ (پَ۔سَن۔دِی۔دَہ) پسند کیا ہوا۔
پس و پیش (پَس۔و۔پیش) آگا پیچھا، سوچ بچار۔
پسیچ (پَ۔سِیچ) ارادہ، قصد۔
پسین (پَ۔سِین) پچھلا۔
پشت (پُشْت) طاقت، کمر، پیٹھ، لگاؤ، ٹیک، شراب کی لاگ۔
پشتارہ (پُش۔تَا۔رَہ) گٹھر، بوجھ، گٹھڑ۔
پشت پناہ (پُشْت۔پَ۔نَاہ) حمایتی۔
پشت پناہی (پُشْت۔پَ۔نَا۔ہِی) حمایت۔
پشت دادن (پُشْت۔دَا۔دَن) بھاگ چھوٹنا۔
پشتک (پُش۔تَک) گھوڑے کی پاچھی
پشت گردنی (پُشْت۔گَر۔دَ۔نِی) دھول دھپا
پشت گرمی (پُشْت۔گَر۔مِی) مددگاری، تقویت

پشت ماہی (پُش۔ت۔ما۔ہی) ساتھ مچھلی کی پیٹھ

پشت نمودن (پُش۔ت۔نُمُو۔دَن) بھاگ جانا۔

پشتو (پُش۔تُو) پٹھانوں کی بولی۔

پشتوارہ (پُش۔ت۔وا۔رَہ) پوٹ۔

پشتہ (پُش۔تَہ) ٹیلا۔تودا۔

پشتی (پُش۔تی) مدد، تائید، پرورش۔

پشتیبان (پُش۔تی۔بان) سہارا دینے والا، مددگار، ٹیکا۔

پشتیبانی (پُش۔تی۔با۔نی) مددگاری، سہارا۔

پشتینی (پُش۔تی۔نی) نسلی۔پیڑھی در پیڑھی۔

پشک (پُش۔ک)، پشکی (پِش۔ک) قرعہ، لاٹا

پشنگ، پشنگ (پَشِنگ) شبنم، اوس۔

پشکریزہ (پُش۔ک۔رِی۔زَہ) مینگنی، فتہ۔

پشکال (پُش۔کال) برسات۔برکھا

پشکل (پُش۔کَل) مینگنی۔

پشم (پَش۔م) اون

پشماق (پَش۔ماق) گھوڑا۔

پشمک (پَش۔مَک) بالوں جیسی ایک مٹھائی۔ بڑھیا کا کاتا۔

پشمی (پَش۔می، پَش۔مِین) اونی

پشمینہ (پَش۔مِی۔نَہ) اونی، اونی کپڑا۔

پشولیدہ (پَشو۔لی۔دَہ) پراگندہ۔

پشہ (پَش۔شَہ، پَشَہ) مچھر، ڈانس۔

پشہ خانہ (پَش۔شَہ۔خا۔نَہ) مچھر دانی، خاصہ

پشیز، پشیزہ (پَشِیز، پشی۔زَہ) سب سے چھوٹا رائج سکہ۔

پشیمان (پَشے۔مان) شرمندہ، پچھتانے والا

پشیمانی (پَشے۔ما۔نی) پچھتاوا۔شرمندگی۔

پف، پفو (پُف، پُف۔فُو) پھونک، پھونک مارنا۔

پک (پَک) خودپسند، بےہنر، حقہ کا کش

پکچنہ (پَک۔چَہ۔نَہ) موٹا اور بونا۔

پکھوک (پَکھوک) کھڑکی، گھوگ، ہتھوڑا۔

پگ (پَگ) غلہ۔گولی۔

پگاہ (پَگاہ) صبح، سویرا۔

پگاہ تر (پَگاہ۔تَر) سحردم، بڑا سویرا۔

پگہ (پَگَہ) دیکھو پگاہ

پل (پُل) نشیب پار کرنے کی عمارت، الفذی، پیسہ مچھلی کا فلس (پَل) ایڑی، بتی، گلی

پلارک (پَلا۔رَک) جوہر دار فولاد، جوہر۔

پلاس (پَلاس) ٹاٹ، ڈھاک، موٹی جاجم، گدڑی۔

پلاؤ (پَلاؤ) چاولوں کا ایک کھانا۔

پلپل (پِل۔پِل) دیکھو فلفل۔

پلپی (پَل۔پی) کوڑی، فلوس فروش۔

پلخم (پَل۔خَم) گوپھن، فلاخن۔

پلشت (پَلِش۔ت) گندا، پلید۔

پل صراط (پُل۔صِراط) دوزخ کا پل جس پر ہوکر جنت کا راستہ ہے۔

پلغنہ (پَلَغ۔نَہ) چنگاری۔

پلک (پَلَک، پِل۔ک) پپوٹا، آنکھ کا ڈھکنا مع بال۔

پلکان (پِل۔کان) سیڑھی لکڑی کی۔

پلمہ (پَل۔مَہ) تحتی، اضطرابی۔

پلنگ (پَلَنگ) نام ایک درندہ کا، ذرافہ، چارپائی۔

پلنگ پوش (پَلَنگ۔پوش) چارپائی ڈھکنا کا کپڑا۔

پلہ (پَل۔لَہ) ترازو، درجہ، مرتبہ، ترازو کا پلڑا، سیڑھی کا ڈنڈا (پَلَہ) ڈھاک کا پیڑا سیوسی۔

پلہ دار (پَل۔لَہ۔دار) حمال، بوجھ اٹھانے والا۔

پلیتہ (پَلی۔تَہ) بتی۔فلیتہ۔

پلید (پَلِید) ناپاک، گندا۔

پلیدی (پَلی۔دی) ناپاکی، گندگی۔

پناہ (پَناہ) بچاؤ، بچنے کا ٹھکانہ، آڑ۔

پنبکی (پَم۔ بَکی) پنبئی، روئی کی چیز، سوتی۔
پنبہ (پَم۔ بَہ) روئی۔
پنبہ بگوش (پَم۔ بَہ۔ بَگوش) بہرا، کان میں روئی
پنبہ دانہ (پَم۔ بَہ۔ دا۔ نَہ) خولہ
پنبہ دہن (پَم۔ بَہ۔ دَہَن) کم گو، کم سخن۔
پنبی (پَم۔ بَ۔ ای) منسوب بہ پنبہ، سوتی۔
پنج (پَنْج) پانچ (۵)
پنج ارکان (پَنْج۔ اَر۔ کان) ۱۔ توحید ۲۔ نماز ۳۔ روزہ ۴۔ حج ۵۔ زکوٰۃ۔
پنجاہ (پَن۔ جاہ) پچاس (۵۰)
پنجاہم (پَن۔ جا۔ ہُم) پچاسواں۔
پنج پا (پَنْج۔ پا) کنکھجورا۔ سرطان۔
پنجتن (پَنْج۔ تَن) ۱۔ حضور سرور کائنات ۲۔ حضرت علی ۳۔ حضرت فاطمہ زہرا ۴۔ حضرت امام حسن ۵۔ حضرت امام حسین
پنجروز (پَنْج۔ رُوز) تھوڑی مدت
پنج حس (پَنْج۔ حِس) ۱۔ سننا ۲۔ دیکھنا ۳۔ سونگھنا ۴۔ چکھنا ۵۔ چھونا۔
پنج دعا (پَنْج۔ دُعا) پانچوں وقت کی نماز۔
پنجر (پَن۔ جَر) کھڑکی، دریچہ، پنجرہ کا مخفف۔
پنجرہ (پَن۔ جَرَہ) جالیدار چیز، تیلی دار چیز۔
پنجشنبہ (پَنْج۔ شَم۔ بَہ) جمعرات، برہسپت۔
پنجم (پَن۔ جُم) پانچواں۔
پنجہ (پَن۔ جَہ) ہتھیلی یا تلوا مع انگلیوں کے۔ پنجاہ کا مخفف۔
پنچک (پَن۔ چَک) پونی۔
پند (پَنْد) نصیحت، بھلائی کی بات
پندار (پِن۔ دار) تصور، غرور، گمان، شکل۔
پندارندہ (پِن۔ دا۔ رِن۔ دَہ) معلوم کرنے والا۔
پندارہ (پِن۔ دا۔ رَہ) فکر۔ خیال۔ تصور۔
پنداریدن، پنداشتن (پِن۔ دا۔ ری۔ دن، پِن۔ داش۔ تَن) معلوم کرنا۔ مضمر پندارد۔
پنداریدہ، پنداشتہ (پِن۔ دا۔ ری۔ دَہ، پِن۔ داش۔ تَہ) معلوم کیا ہوا۔
پندندہ (پَن۔ دِن۔ دَہ) نصیحت کرنے والا، نصیحت ماننے والا
پندہ (پَن۔ دَہ) قطرہ، بوند۔
پندیدن (پَن۔ دی۔ دَن) نصیحت ماننا، نصیحت کرنا مضمر پندد۔
پندیدہ (پَن۔ دی۔ دَہ) نصیحت کیا ہوا۔
پنزہ (پَن۔ زَہ) ایک ناچ جس میں باہم ہاتھ پکڑ کر ناچتے ہیں۔
پنگ (پَنگ) چٹکی، قرضہ۔
پنگان (پِنگان) پن گھڑی کا کٹورا۔
پنہان (پِن۔ ہان) پوشیدہ، مخفی۔
پنیر (پَنیر) پھٹی ہوئی دہی کا ایک کھانا۔
پنیری (پَنی۔ ری) منسوب بہ پنیر۔
پوپ (پوپ) پرند جانور کے سر کی چوٹی۔
پوت (پوت) بکری کی کلیجی۔
پوتہ (پو۔ تَہ) مخزن، خزانہ، کاشتکاری کا مکان۔
پوجش (پو۔ جِش) دیکھو پوزش۔
پوچ (پوچ) خالی، بے مغز، بیہودہ۔
پوچہ (پو۔ چَہ) جونک، علق۔
پوخ (پوخ) پاخانہ، گوہ۔
پود (پود) بانا، بنے کا سوت
پودہ (پو۔ دَہ) سوت کا بانا، گھسا مٹا ہوا، بوسیدہ
پور (پور) بیٹا، تیتر
پورتگال (پور۔ تُو۔ گال) دیکھو پرتگال۔
پورہ (پو۔ رَہ) پیڑ کا تنہ، بیٹا۔
پوز (پوز۔ پوز) تھوتھنی۔
پوزش (پو۔ زِش) عذر، معذرت۔
پوزمال (پوز۔ مال) تھوتھنی میں ڈالنے کا پھندا
پوزن (پو۔ زَن) زمین جو کھیتی کیلئے صاف کی جائے
پوزہ (پو۔ زَہ) پو۔ زَہ، دیکھو پوز۔

**پوزی** (پُو۔زِی) گھوڑے کا ایک ساز۔
**پوزیدن** (پُو۔زِی۔دَن) عذر کرنا، معذرت کرنا
**پوست** (پُوسْت) چھلکا، کھال، غیبت، بدگوئی، کوکنار
**پوست تخت** (پُوسْت تَخْت) مرگ چھالا۔
**پوست خانہ** (پُوسْت۔خَا۔نَہ) ڈاکخانہ۔
**پوست خندہ** (پُوسْت۔خَنْ۔دَہ) زیر لب مسکراہٹ
**پوست کندہ** (پُوسْت۔کَنْ۔دَہ) ظاہر، صاف، چھلکا اترا ہوا۔
**پوستال** (پُوسْت۔تَال) چمڑا منڈھی ہوئی چیز۔
**پوستہ** (پُوس۔تَہ) ڈاک۔
**پوستین** (پُوس۔تِین) کھال کا کوٹ، بدگوئی۔
**پوشش** (پُو۔شِش) غلاف، زرہ، جوشن، چھپانے والا، پہننے والا
**پوشا** (پُو۔شَا) پہننے والا۔ پہنے ہوئے ہونا۔
**پوشاک** (پُو۔شَاک) لباس۔
**پوشانیدن** (پُو۔شَا۔نِی۔دَن) پہنانا۔ ڈھکنا
**پوشش** (پُو۔شِش) پوشاک، لباس، پہناوا۔
**پوشک** (پُو۔شَک) بلی، گربہ۔ تانبا، سنور، ہرہ۔
**پوشندہ** (پُو۔شَن۔دَہ) پہننے والا۔ چھپا ہوا
**پوشیدگی** (پُو۔شِی۔دَگی) چھپاؤ۔
**پوشیدن** (پُو۔شِی۔دَن) پوشنا، پہننا، چھپنا، چھپانا۔ مضارع پُوشَد۔
**پوشیدنی** (پُو۔شِی۔دَنِی) پہننے کی چیز پہننے کے لائق۔
**پوشیدہ** (پُو۔شِی۔دَہ) پہنا ہوا، چھپا ہوا
**پوطہ** (پُو۔طَہ) لگان، ٹیکس، محصول۔
**پوطہ دار** (پُو۔طَہ۔دَار) نقد روپیہ والا، خزانچی
**پوک** (پُوک) کھیتی کا اناج۔
**پول** (پُول) نقدی، پیسہ، دریا کا پل۔
**پولاب** (پُو۔لَاب) جو محسوس ہوا اور نظر آوے
**پولابی** (پُو۔لَا۔بِی) حسین، مرئی۔

**پولاد** (پُو۔لَاد) دیکھو فولاد۔
**پول سفید** (پُول۔سَفِید) چاندی کا سکہ۔
**پول سیاہ** (پُول۔سِیَاہ) تانبے کا سکہ
**پول کاغذی** (پُول۔کَا۔غَذِی) کرنسی نوٹ۔
**پولہ** (پُو۔لَہ) بگڑا اور پلا ہوا پھل۔
**پوئیدن** (پُو۔ئِی۔دَن) دوڑنا۔ مضارع پُوئَد۔
**پوئیدہ** (پُو۔ئِی۔دَہ) دوڑا ہوا۔
**پویا** (پُو۔یَا) دوڑنے والا۔
**پویان** (پُو۔یَان) دوڑتا ہوا۔
**پوچہ** (پُو۔چَہ) عشق پیچاں، لبلاب عشقہ۔
**پوئندہ** (پُو۔یَن۔دَہ) دوڑنے والا۔
**پویہ** (پُو۔یَہ) گھوڑے کی چال کا نام۔
**بہ** (بَہ) کلمۂ تحسین۔
**پہلو** (پَہ۔لُو) کروٹ، نفع، فائدہ (پَہ۔لَو) بہادر، مالدار، پہلوی زبان، شہر
**پہلوان** (پَہ۔لَوَان) بہادر اور طاقتور آدمی، سور
**پہلوانی** (پَہ۔لَوَا۔نِی) پہلوی زبان، منسوب طرف پہلوان، شہری، زبان شہری، کشتی لڑنا۔
**پہلوتہی** (پَہ۔لُو۔تِہی) علیحدگی۔
**پہلوی** (پَہ۔لَوِی) منسوب بہ پہلوان، منسوب بہ پہلو، فارسی کی ایک شاخ۔
**پہن، پہنا** (پَہَن، پَہ۔نَا) چوڑا، فراخ
**پہنائی** (پَہ۔نَا۔ئِی) چوڑائی، فراخی۔
**پہن چشم** (پَہَن چَشْم) بے حیا۔
**پہنک** (پَہ۔نَک) نمبتہ۔
**پی** (پَی) پاؤں، پیٹھا، قدم کا نشان، کھوج، بوجھ پیچھے، واسطے، طاقت، بار مثلاً چند پی یعنی چند بار (پِی) چربی، پیہ
**پیاب** (پَیَاب) دیکھو پایاب۔
**پیاپی** (پَیَا۔پَی) لگاتار، باربار۔
**پیادہ** (پِیَا۔دَہ) پیدل۔

**پیادہ نظام** (پِیا-دَہ-نِظام) پلٹن کا سپاہی
**پیاز** (پِیاز) بصل، ایک جڑ۔
**پیازی** (پِیا-زی) ایک ہلکا گلابی رنگ۔
**پیالی** (پِیا-لی) چھوٹا پیالہ۔
**پیام** (پَیام) سندیسہ، کہلا بھیجی ہوئی بات۔
**پیامبر** (پَیام-بَر) پیام لانے والا
**پیامبری** (پَیام-بَری) پیام لانا۔
**پیامی** (پَیا-می) پیامبر۔
**پیچ** (پیچ) موڑ، لپیٹ، داؤں، الجھاؤ۔
**پیچاک** (پے-چاک) پیچ و خم، طُرّہ و زلف، گھونگا
**پیچان** (پے-چان) لپٹا ہوا، لپیٹا ہوا۔
**پیچانیدن** (پے-چا-نی-دن) لپٹوانا، لپیٹنا۔
**پیچ رشتہ** (پیچ-رِش-تہ) انٹی۔
**پیچش** (پے-چش) مروڑ، نام بیماری۔
**پیچک** (پے-چک) پنڈی، ڈور، لپٹی ہوئی چیز۔
**پیچوان** (پیچ-وان) حقّہ کی ایک قسم۔
**پیچ و تاب** (پے-چو-تاب) اکڑا اور اینٹھ۔
**پیچہ** (پے-چہ) امر بیل، جس درخت کے جڑ نہیں ہوتی
**پیچیدگی** (پے-چی-دگی) الجھاؤ۔
**پیچیدن** (پے-چی-دن) پھیرنا، لپٹنا، لپیٹنا
مضمر پیچید۔
**پیچیدنی** (پے-چی-دنی) لپٹنے یا لپیٹنے کے لائق۔
**پیچیدہ** (پے-چی-دہ) لپٹا ہوا۔ الجھا ہوا۔
**پیچیدہ دست** (پے-چی-دہ-دست) کمزور
**پیخ** (پیخ) دیکھو بیخ۔
**پیخال** (پی-خال) پرندکی بیٹ۔
**پیختن** (پیخ-تن) دیکھو پیچیدن مضمر پیزد
**پیختہ** (پیخ-تہ) پیچیدہ، تمیدہ۔
**پیخستہ** (پی-خس-تہ) عاجز، درماندہ۔
**پیدا** (پَی-دا) ظاہر، حاصل، ہیون۔
**پیداوار** (پَی-دا-وار) حاصل کسی چیز کی پیدائش
**پیدائیش** (پَی-دا-ئیش) پیدا ہونا
**پی درپی** (پَی-دَر-پَی) باربار۔
**پیر** (پیر) بوڑھا، بزرگ۔
**پیرا** (پی-را) سجانے والا، چھانٹنے والا۔
**پیراستگی** (پی-راس-تگی) سنوار، تراش خراش، سجاوٹ
**پیراستن** (پی-راس-تن) چھانٹ یا تراش کر سنوارنا
مضمر پیرایند۔
**پیراستنی** (پی-راس-تنی) سنوارنے کے لائق۔
**پیراستہ** (پی-راس-تہ) سنوارا ہوا۔
**پیرامن، پیرامون** (پی-را-مَن، پی-را-مون)
گرد اگرد، اطراف۔
**پیرانہ** (پی-را-نہ) منسوب بہ پیر۔
**پیرانہ سالی** (پی-را-نہ-سا-لی) } بڑھاپا
**پیرانہ سری** (پی-را-نہ-سری) }
**پیراہان** (پی-را-ہان) دیکھو پیراہن۔
**پیراہش** (پی-را-ہش) دیکھو پیرایش۔
**پیراہن** (پیرا-ہَن، پی-را-ہَن) کرتہ قمیص۔
**پیرائی** (پی-را-ئی) منسوب بہ پیرا۔
**پیرایش** (پی-را-یش) سنوار، سجاوٹ۔
**پیرایندہ** (پی-را-یِن-دہ) سجانیوالا، سنوارنیوالا
**پیرایہ** (پی-را-یہ، پیرا-یہ)
سجاوٹ، زیور، طرز لباس، قرینہ، ڈھنگ۔
**پیرزال، پیرزن** (پیر-زال، پیر-زن)
بوڑھی عورت۔
**پیرسال** (پیر-سال) بوڑھا۔ بڑھیا۔
**پیرسالی** (پیر-سا-لی) بڑھاپا۔
**پیرمغاں** (پیرِ-مُغاں) مے فروش، شراب فروش
مرشد، صاحب، آتش پرستوں کا پیشوا۔
**پیرو** (پَی-رَو) پیچھے چلنے والا۔ متبع۔
**پیروزہ** (پی-روزہ) دیکھو فیروزہ۔
**پیروزہ** (پی-رو-زہ) دیکھو فیروزہ۔

پیروی (پَے۔ رَوِی) اتباع، پیچھے چلنا۔
پیرہن (پَے۔ رَہَن) دیکھو پیراہن
پیری (پِی۔ رِی) بڑھاپا۔
پیزار (پَے۔ زار) جوتی، کفش۔
پیزن (پَے۔ زَن) چھتی، چھینا۔
پیزیدن (پے۔ زِیْ۔ دَن) چھانٹنا، چھینا
پیس (پِیس) سفید کوڑھ، برص، مبروص۔
پی سپر (پَی۔ سِپَر) بچھو، عصب۔
پی سفید (پَی۔ سَفید) منحوس، قدم۔
پیسراک (پے۔ سَراک) خچر، جوان اونٹ۔
پیسودن (پے۔ سُو۔ دَن) ارادہ کرنا۔
کسی طرف کا رُخ کرنا۔
پیسہ پیسی (پے۔ سَہ، پے۔ سِی) کبرا، مبروص
پیش (پیش) سامنے، پہلے، آگے۔
پیشاب (پے۔ شاب) مُوت۔
پیشادست (پے۔ شا۔ دَسْت) پیشگی، سائی۔
پیش آمد (پیش۔ آ۔ مَد) سلوک، رعایت۔
پیش انداز (پیش۔ اَن۔ داز) کھانا کھلاتے وقت
زانو پر ڈالنے کا کپڑا۔
پیشانی (پے۔ شا۔ نِی) ماتھا، نصیب۔
پیش آہنگ (پیش۔ آ۔ ہَنگ) قافلے کے آگے چلنا۔
پیش باز (پیش۔ باز) استقبال، پیشکار، پیشدست
پیشبندی (پیش۔ بَن۔ دی) پہلے سے بندوبست
پیشبین (پیش۔ بِین) دوراندیش، دانا۔
پیش بینی (پیش۔ بِی۔ نِی) دوراندیشی۔
پیش تختہ (پیش۔ تَخ۔ تَہ) ڈیسک، آگے کی میز
پیشتر (پیش۔ تَر) پہلے۔
پیشخانہ (پیش۔ خا۔ نَہ) گھر کا اسباب
پیش خدمت (پیش۔ خِد۔ مَت) نوکر، پرائیوٹ سکریٹری
پیشخیز (پیش۔ خیز) ستعد نوکر۔
پیشخیمہ (پیش۔ خَی۔ مَہ) لشکر وغیرہ کا اگلا خیمہ

پیشداد (پیش۔ داد) سابق۔
پیشدامن (پیش۔ دا۔ مَن) نوکر، خادم۔
پیشدست (پیش۔ دَسْت) پیشکار، غالب، مدد گار
پیشدستی (پیش۔ دَس۔ تی) سبقت، نیابت
پیشرس (پیش۔ رَس) وہ پھل جو پہلے پکے۔
پیشرفت (پیش۔ رَفْت) قابو۔
پیشرو (پیش۔ رَو) آگے چلنے والا۔
پیشروی (پیش۔ رَوِی) آگے چلنا۔
پیشطاق (پیش۔ طاق) شاہی دروازہ، صحن۔
پیش قبض (پیش۔ قَبْض) نام ہتھیار
پیش قدمی (پیش۔ قَدَمی) قدم بڑھانا، آگے بڑھنا۔
پیشکار (پیش۔ کار) سامنے کام کرنے والا۔
ماتحت، نائب، مددگار۔
پیشکاری (پیش۔ کا۔ رِی) ماتحتی، مددگاری۔
پیش کش (پیش۔ کَش) نذر، تحفہ، ڈالی۔
پیشگاہ (پیش۔ گاہ) برساتی، مہتابی۔
انگنائی، سامنے۔
پیشگی (پیش۔ گی) پہلے سے۔
پیشگیر (پیش۔ گیر) تولیہ، منہ پونچھنے کا رومال
پیش نظر (پے۔ شِ۔ نَظَر) نگاہ کے سامنے۔
پیش نہاد (پیش۔ نِہاد) ارادہ، منظور خاطر۔
پیشوا (پیش۔ وا) راہنما، ہادی۔
پیشواز (پیش۔ واز) استقبال، رقاصی کا لباس
استقبال۔
پیشوائی (پیش۔ وا۔ ئی) راہ نمائی، استقبال
پیشہ (پے۔ شَہ) کسب، ہنر۔
پیشہ ور (پے۔ شَہ۔ وَر) پیشہ کرنے والا جو پیشہ ور ہو
پیشی (پے۔ شی) منسوب بہ پیش، آگے ہونا۔
پیشیار (پیش۔ یار) پیشکار
پیشین (پے۔ شِین) اگلا، اگلی۔
پیشینہ (پے۔ شِی۔ نَہ) اگلا، پہلا۔

پیشینان (پے-شی-نان) پیشین کی جمع -
ذوی الروح ، اگلے لوگ -
پیغارہ (پَی-غا-رَہ) طعنہ ، سرزنش -
پیغالہ (پَی-غا-لَہ) جام شراب -
پیغام (پَی-غام) دیکھو پیام -
پیغامبر (پَی-غام-بَر) دیکھو پیامبر -
پیغامبری (پَی-غام-بَری) دیکھو پیامبری -
پیغانہ (پَی-غا-نَہ) دیکھو پیانہ -
پیغمبر (پَی-غم-بَر) ایلچی ، رسول -
پیغمبری (پَی-غم-بَری) رسالت ، ایلچی گری -
پیغلہ (پیغ-لَہ) بیراہہ ، خزانہ ، گوشہ -
پیغولہ (پَی-غو-لَہ) گوشہ ، کونہ -
پیک (پَیک) قاصد
پیکار (پَی-کار) لڑائی ، جنگ -
پیکان (پَی-کان) تیر یا برچھی کی انی -
پیکانی (پَی-کا-نی) ایک قسم کا لعل ، ایک
قسم کا یاقوت ، ایک قسم کا نوشادر
پیکر (پَی-کَر) شکل ، جسم ، چہرہ -
پی کردن (پَی-کَر-دَن) موچ کاٹ دینا -
پیل (پیل) دیکھو فیل -
پیلباغ (پیل-باغ) کمربند ، پٹکا ، پیٹی
پیلبان (پیل-بان) دیکھو فیلبان
پیل پا (پیل-پا) دیکھو فیلپا -
پیلپایہ (پیل-پا-یَہ) کھم ، ستون -
پیل تن (پیل-تَن) ہاتھی کی مانند جسم والا -
پیل تنی (پیل-تَنی) ہاتھی کی مانند جسم ہونا -
پیلستہ (پی-لَس-تَہ) ہاتھی دانت -
پیلمال (پیل-مال) ہاتھی سے روندا ہوا ، پامال -
پیلمرغ (پیل-مرغ) ، دیکھو فیلمرغ -
پیلوا (پی-لوا) دوا فروش
پیلہ (پی-لَہ) ریشم کا کیڑا یا کویہ -

پیلہ ور (پی-لَہ-وَر) دوا فروش ، طبیب -
پیما (پَی-ما) ناپنے والا -
پیمان (پَی-مان) وعدہ ، عہد ، سوگند -
پیمان شکنی (پَی-مان-شِکنی) عہد توڑنا -
پیمانہ (پَی-ما-نَہ) ناپنے کا آلہ -
پیمائی (پَی-ما-ئی) منسوب بہ پیما -
پیمایش (پَی-ما-یش) ناپ -
پیمایندہ (پَی-ما-یِن-دَہ) ناپنے والا -
پیمبر (پَیم-بَر) دیکھو پیغمبر
پیمبری (پَیم-بَری) دیکھو پیغمبری -
پیمودن (پَی-مو-دَن) ناپنا - مضارع پیماید -
پیمودہ (پَی-مو-دَہ) ناپا ہوا -
پیمونہ (پَی-مو-نَہ) دیکھو پیمانہ -
پینک پینگی (پی-نک-پی-نگی) اونگھ -
پینو (پی-نو) خشک کی ہوئی دہی -
پینہ (پی-نَہ) پیوند ، گٹھا - کام کی کثرت
سے ہاتھ پاؤں کا کھردراپن -
پیو (پیو) بارود کی بیماری ، مٹی کا ڈھیلا -
پیوست (پَی-وَس-ت) ، جوڑ ،
ملاپ -
پیوستگی (پَی-وَس-تگی) ملا ہوا پن ، جڑا ہوا
ہمیشگی -
پیوستن (پَی-وَس-تَن) ملنا ، ملانا ، جوڑنا
مضارع پیوندد -
پیوستنی (پَی-وَس-تنی) ملنے کے لائق ، جوڑنے کے لائق
پیوستہ (پَی-وَس-تَہ) ملا ہوا -
لگاتار ، ہمیشہ -
پیوند (پَی-وَند) جوڑ ، ٹکڑا -
پیوی (پیوی) عروسی -
پیہ (پیہ) چربی ، گھمنڈ (پیہ) بیٹا ، تابع
پیہم (پَی-ہَم) لگاتار

# ت

**ت** (تا، تے) قائم مقام عدد ۴۰۰، حرف شمسی تیرا، تجھکو، تیرے لئے، حرف زائد مثلاً فرامش، فراشت، چند حروف سے بدل ہے۔ ۱۔ ج کے ساتھ مثلاً تاراج، تارات ۔ ۲۔ د کے ساتھ مثلاً ات، بد ۔ ۳۔ ش کے ساتھ مثلاً بخت، بخش۔ ۴۔ ط کے ساتھ مثلاً تبرزد، طبرزد۔ ۵۔ غ کے ساتھ مثلاً چوک، چغوک۔

**تا** (تا) ۱۔ تک، ہرگز، جب سے، جب تک، تاکہ۔ ۲۔ نرم خاک۔

**تاب** (تاب) برداشت، طاقت، گرمی، روشنی، چمک، پیچیدگی، پیچ، چمکنے والا۔

**تابان** (تا۔بان) چمکدار، چمکنے والا۔

**تابانی** (تا۔با۔نی) چمکداری۔

**تابخانہ** (تاب۔خا۔نہ) حمام، تنور، گھر۔

**تابدار** (تاب۔دار) چمکدار۔

**تابداری** (تاب۔دا۔ری) چمکداری۔

**تابدان** (تاب۔دان) روشن دان، روشن۔

**تابستان** (تا۔بس۔تان) گرمی کا موسم

**تابش** (تا۔بش) گرمی۔ چمک۔ طاقت۔

**تابط** (ت۔اَب۔بُط) بغل میں داب لینا۔

**تابع** (تا۔بع) ماتحت، نوکر، تابعدار، پیرو جمع تبعہ، توابع، تبعات، تابعین۔

**تابعی** (تا۔بعی) وہ مسلمان جس نے اصحاب رسول اللہ کا زمانہ پایا۔ جمع تابعین

**تابکے** (تا۔بکے) کب تک۔

**تابناک** (تاب۔ناک) روشن، چمکدار

**تابناکی** (تاب۔نا۔کی) روشنی، چمک۔

**تابندگی** (تا۔بن۔دگی) چمک

**تابندہ** (تا۔بن۔دہ) چمکنے والا۔

**تابوت** (تا۔بوت) مردے کا صندوق۔

**تابہ** (تا۔بہ) توا۔

**تابید** (تا۔بید) ہمیشہ ہمیشہ کرتے رہنا۔

**تابیدن** (تا۔بی۔دن) دیکھو تافتن۔

**تابیدہ** (تا۔بی۔دہ) چمکا ہوا۔

**تابین** (تا۔بین) پیرو، سپاہی، پیروی، مرثیہ کہنا۔ منہ پر عیب بتانا۔

**تاپ** (تاپ) دیکھو تاب۔

**تاپاک** (تاپاک) بے قراری، اضطرابی، تپک

**تاپال** (تا۔پال) کندہ، چبوترہ۔

**تاتار** (تا۔تار) قدیم ترکستان۔ (وسطی ایشیا)

**تاتاری** (تا۔تا۔ری) منسوب بہ تاتار۔

**تاتق** (ت۔اَت۔تُق) بدخوئی، آرزو مندی۔

**تاتورہ** (تا۔تو۔رہ) دھتورہ۔

**تاتول** (تا۔تول) تڑھے منواں

**تاثر** (ت۔اَث۔ثُر) اثر قبول کرنا۔

**تاثم** (ت۔اَث۔ثُم) خود کو گنہگار جاننا۔

**تاثیر** (تا۔ثیر) ت ُ۔خیر) اثر، اثر ڈالنا۔

**تاثیم** (تا۔ثیم) گناہ سے نسبت کرنا

**تاج** (تاج) شاہی ٹوپی، طرہ جمع تیجان

**تاجپوشی** (تاج۔پو۔شی) تاج پہننا۔

**تاجج** (ت۔اَج۔جُج) آگ کا لپیٹ مارنا۔

**تاج خروس** (تاج۔خروس) مرغ کیس۔ نام پھلواری

**تاجدار** (تاج۔دار) بادشاہ۔

**تاجدارانہ** (تاج۔دا۔را۔نہ) تاجدار سے منسوب

**تاجداری** (تاج۔دا۔ری) بادشاہت۔

**تاجر** (تا۔جر) سوداگر جمع تجار، تجار، تاجرین

**تاج شمع** (تاج۔شمع) چراغ کی لو۔

**تاجک** (تا۔جک) دیکھو تاجیک۔

**تاجگذاری** (تاج۔گذا۔ری) تاج پوشی

**تاجور** (تاج۔ور) بادشاہ

تاجوری (تاج۔ وَری) بادشاہی، بادشاہت
تاجیک (تا۔ جیک) عجم میں پرورش پایا ہوا
عرب، سوداگر۔
تاجیل (تَ۔ عْ۔ جیل) مہلت دینا۔
تاچند (تا۔ چَنْ۔ د) کب تک۔
تاحال (تا۔ حال) اب تک
تاخ (تاخ) نام درخت، اندھیرا، اندھیری۔
تاخت (تاخْ۔ ت) دوڑ۔ حملہ۔ چھاپہ۔
تاختن (تاخْ۔ تَن) دوڑنا، حملہ کرنا۔ مصدر تاز
تاختنی (تاخْ۔ تَنی) دوڑنے کے لائق۔
تاختہ (تاخْ۔ تَہ) دوڑا ہوا۔
تاخر (تَ۔ اَخْ۔ خُرْ) پیچھے ہونا، دیر کرنا۔
تاخیر (تا۔ خیر) دیر، دیر لگانا، پیچھے چھوڑنا۔
تاخیرہ (تا۔ خِیْ۔ رَہ) نصیب۔ حصہ۔ لینا۔
تادب (تَ۔ اَدْ۔ دُب) علم زبان سیکھنا۔
ادب سیکھنا۔
تادیب (تا۔ دیب) ادب سکھلانا۔
تادیہ (تا۔ دِیَہ) پہونچانا۔ ادا کرنا۔
تاذن (تَ۔ اَذْ۔ ذُن) آگاہ کرنا۔
تاذی (تَ۔ اَذْ۔ ذِی) آزردہ ہونا۔
تاذین (تا۔ ذِین) کان اینٹھنا، کام کی دستوری
دینا، خبردار کرنا۔ اذان دینا۔
تار (تار) ڈورا، سوت، تانا، لوہے کا تار۔
اندھیرا، تنگ، نام ساز، رقیق چیز کی دھار
تارات، تاراج (تا۔ رات، تا۔ راج) لوٹ،
مال، یغما، غنیمت
تاراجگاہ (تا۔ راج۔ گاہ) لوٹ مار کی جگہ۔
تارت (تا۔ رَت) ایک بار جمع تارات۔
تارک (تا۔ رِک) چھوڑنے والا۔
جمع تارکین۔ (تا۔ رَک) سر کی مانگ
تارکش (تار۔ کَش) تار کھینچنے والا۔
تارکشی (تار۔ کَشی) تار کی کھنچائی۔
تارم (تا۔ رَم) دیکھو طارم۔
تارمار (تار۔ مار) پریشان، تتر بتر۔
تارپود (تار۔ پود) تانا اور بانا۔
تاری (تا۔ ری) دیکھو طاری۔
تاریخ (تا۔ ریخ) ظاہر ہونے کا وقت، مہینے کا کوئی
دن، واقعات زمانہ کا بیان جمع تواریخ۔
تاریق (تا۔ ریق) جگانا، بیدار کرنا۔
تاریک (تا۔ ریک) اندھیرا
تاریکی (تا۔ ری۔ کی) اندھیرا پن۔
تاز (تاز) حملہ، ہلہ، دوڑ، تازہ۔
تازاندہ (تا۔ زا۔ نَد) دیکھو تازیانہ
تازش (تا۔ زِش) دوڑ۔ حملہ۔
تازک (تا۔ زِک) دیکھو تاجیک۔
تازگی (تا۔ زَگی) تازہ پن۔
تازندہ (تا۔ زَن۔ دَہ) دوڑنے والا، دوڑانے
والا۔ حملہ آور۔
تازہ (تا۔ زَہ) نیا، تر، صاف کرنے والا۔
تازہ خیال (تا۔ زَہ۔ خیال) نئی سوجھ والا
تازہ خیالی (تا۔ زَہ۔ خیا۔ لی) نئی سوجھنا۔
تازہ دم (تا۔ زَہ۔ دَم) خوش۔
تازہ دماغ (تا۔ زَہ۔ دِماغ) عقلمند، خوشحال
تازہ دماغی (تا۔ زَہ۔ دِما۔ غی) خوشحالی، دانائی۔
تازہ کار (تا۔ زَہ۔ کار) تازہ کرنے والا۔
تازہ کاری (تا۔ زَہ۔ کا۔ ری) تازہ کرنا۔
تازی (تا۔ زی) عربی
تازیانہ (تا۔ زِیا۔ نَہ) کوڑا، چابک، ہنٹر۔
تازیدن (تا۔ زی۔ دَن) دیکھو تاختن۔
تازیک (تا۔ زِیک) دیکھو تاجیک۔
تاس (تاس) دیکھو طاس۔
تاسع (تا۔ سِع) نواں، نویں ایک۔

تاسع عشر (تا-سِعْ-عَشَرْ) انیسواں (۱۹ / ۱)
تاسف (تَ-اَسْ-سُفْ) افسوس، غم کھانا۔
تاسہ (تا-سَہْ) بیکلی، سانس کی آواز، خرخرا ہٹ۔
تاسی (تَ-اَسْ-سِی) اطاعت، پیروی۔
تاسیس (تا-سِیْس) بنیاد، جڑ، مضبوطی۔
تاش (تاشْ) خداوند، شریک، دوست، گنجفہ۔
تاشقند (تا-شْ-قَنْد) نام شہر (روسی ترکستان)
تاشکل (تا-شْ-کُلْ) مس، آذرغ۔
تاصل (تَ-اَصْ-صُلْ) جڑ پکڑنا۔
تاغ (تاغْ) تاغ کا پیڑ، پہاڑ۔
تاغر (تا-غَرْ) خالو، تغار۔
تاغی (تا-غِی) روگرداں، نافرمان۔
تافتن (تا-فْ-تَنْ) چمکنا، ٹمٹنا، پھیرنا
مضمر تابد۔
تافتنی (تا-فْ-تَ-نِی) چمکنے کے قابل۔
تافتہ (تا-فْ-تَہْ) ٹبا ہوا، چمکا ہوا۔
تافیف (تا-فِیْف) اُف کہنا۔
تاقی (تا-قِی) کلاہ، ٹوپی۔
تاک (تاکْ) انگور کی بیل۔
تاکجا (تا-کُجا) کہاں تک۔
تاکد (تَ-اَکْ-کُدْ) مضبوط ہونا۔
تاکستان (تا-کِسْ-تانْ) انگور کا باغ۔
تاکید (تا-کِیْد) پختگی، مضبوطی، بار بار کہنا۔
تالاب (تا-لابْ) تال۔
تالار (تا-لارْ) منڈوا، کھیت کی ٹانڈ۔
تالان (تا-لانْ) لوٹ، تاراج۔
تالاو (تا-لاوْ) دیکھو تالاب۔
تالد (تا-لِدْ) پرانا مال۔
تالف (تَ-اَلْ-لُفْ) اُلفت، دوستی، سازگاری۔
تالق (تَ-اَلْ-لُقْ) چمکنا۔

تالم (تَ-اَلْ-لُمْ) درد پانا۔
تال مال (تا-لِ-مالْ) دیکھو تارمار۔
تالہ (تَ-اَلْ-لُہْ) حق پرستی
تالی (تَ-اَلْ-لِی) قائم مقام، پیرو، قسم کھانا۔
تالیف (تا-لِیْف) مختلف ارباب قلم کا مجموعہ جو تالیفات، الفت ڈالنا، ربط دینا، ملانا۔
تام (تامْ) پورا، تمام، کامل جو تمامات۔
تامل (تَ-اَمْ-مُلْ) سوچ بچار، اندیشہ۔
تامول (تا-مُوْل) دیکھو تنبول۔
تامہ (تا-مَّہْ) تمام، کامل، پورا جو تامات
تامیل (تَ-اْ-مِیْل) امید رکھنا۔
تامین (تا-مِیْن) آمین کہنا۔
تان (تانْ) تجھ، تمھکو، جولاہے کا تانا۔
تانبول (تا-م-بُوْل) دیکھو تنبول۔
تانس (تَ-اَنْ-نُسْ) عادت پڑنا، محبت کرنا۔
تانف (تَ-اَنْ-نُفْ) شرم کرنا، عار رکھنا
تانق (تَ-اَنْ-نُقْ) تعجب سے دیکھنا۔
تانی (تَ-اَنْ-نِی) دیر، تاخیر۔
تانیث (تا-نِیْث) مادین، مادہ پن۔
تانیس (تا-نِیْس) عادت ڈالنا، محبت کرنا۔
تاو (تاوْ) دیکھو تاب۔
تاوان (تا-وانْ) ڈنڈ، جرمانہ۔
تاوانی (تا-وا-نِی) منسوب بہ تاوان۔
تاوہ (تَ-اَوْ-وُہْ) آہ کھینچنا۔
تاویل (تا-وِیْل) تعبیر خواب، ظاہر سے پھیر کر دوسرے معنی پہنانا۔
تاہ (تاہْ) محض، تہ، لائی۔
تاہب (تَ-اَہْ-ہُبْ) آمادگی، مستعدی۔
تاہل (تَ-اَہْ-ہُلْ) بیوی کرنا۔ گھر بسانا۔
تاہم (تا-ہَمْ) نیز، بھی، باوجود۔

تائب (تا۔ئب) توبہ کرنے والا جمع تواب۔
تائق (تا۔ئق) مشتاق۔ شوقین۔
تائید (تا۔ئید) مدد کرنا۔
تایم (تَ۔ ای، یم) رامد ہونا
تب (تَب) دیکھو تپ۔
تباب (تَباب) ہلاکت، زیاں کاری۔
تبادر (تبا۔دُر) باہم دوڑنا، بازی لیجانا۔
تبادل (تبا۔دُل) باہم ادلنا بدلنا۔
تبادلہ (تبا۔دُلہ) باہم بدلی، آپس میں بدلنا۔
تبار (تبار) خاندان، اولاد۔ ۲، ہلاکی۔
تبارک (تبا۔رُک) بلند ہونا، پاک ہونا، زیادہ ہونا (تبا۔رک) بلند ہوا۔
تباشیر (تبا۔شیر) دیکھو طباشیر۔
تبائع (تبا۔ئع) عمل میں پیروی کرنا۔
تباعد (تبا۔عُد) ایک دوسرے سے دور ہونا۔
تباغض (تبا۔غُض) ایک دوسرے سے بغض رکھنا
تباکی (تبا۔کی) باہم رونا۔
تبالہ (تبا۔لہ) خود کو باکل دکھانا۔
تبان (تَ۔بان) گھاس پھوس بیچنے والا (تُبان) چھوٹی شلوار۔
تباہ (تباہ) برباد، اوجڑ۔
تباہی (تبا۔ہی) بربادی، خرابی، اجاڑ
تبایع (تبا۔یُع) سودا جو تبایع باہم بیع کرنا۔ باہم بیعت کرنا۔
تباین (تبا۔یُن) تفاوت باہمی، باہم فرق ہونا۔
تبت (تِ۔بَت) نام ملک (جنوبی چین)
تبتل (تَبَت۔تُل) خدا سے لو لگانا، دنیا سے دل اٹھانا۔
تبتیک (تَب۔تیک) کاٹنا۔
تبجج (تَب۔جُج) خوش ہونا۔
تبجیل (تَب۔جیل) عزت کرنا۔

تبحر (تَبَح۔حُر) بہت علم والا ہونا، دریا سا ہونا
تبخالہ (تَب۔خا۔لہ) ننھے ننھے دانے جو بخار کے بعد ہونٹوں پر نکل آتے ہیں
تبختر (تَبَخ۔تُر) اترا کر چلنا، اکڑنا، اینڈنا۔
تبخیر (تَب۔خیر) نام بیاری، بھاپ بننا، بھاپ بن کر اٹھنا۔
تبدل (تَبَد۔دُل) بدلا کرنا۔
تبدیل (تَب۔دیل) ایک چیز سے دوسری چیز بدلنا۔
تبدین (تَب۔دِین) کمزور اور بڈھا ہونا
تبذیر (تَب۔ذیر) فضول خرچی کرنا، پراگندہ کرنا۔
تبر (تَبَر) ایک قسم کی کلہاڑی (تِبْر) ۱۔ کندن سونا ۔ ۲۔ نام جانور
تبرا (تَبَر۔را) بیزاری۔
تبرزد (تَبَر۔زَد) دیکھو طبرزد۔
تبرزین (تَبَر۔زین) کلہاڑا یا راب
تبرزہ (تَبَر۔زَہ) دیکھو تبرزد۔
تبرع (تَبَر۔رُع) چیز بخشنا، وہ کام کرنا جو واجب نہ ہو۔
تبرک (تَبَر۔رُک) پرشاد۔ برکت حاصل کرنے کی چیز، مبارک شمار کرنا۔
تبرقع (تَبَر۔قُع) برقعہ پوشی، برقع پہننا۔
تبرم (تَبَر۔رُم) ملول ہونا، عاجز ہونا۔
تبرہ (تَ۔بَرَہ) دیکھو توبرہ
تبرید (تَب۔رید) ٹھنڈائی، سرد کرنا۔
تبریز (تَب۔ریز) نام شہر (ایران)
تبریزی (تَب۔رے۔زی) تبریز کی طرف منسوب نام مٹھائی۔
تبریق (تَب۔ریق) تیز دیکھنا۔
تبسط (تَبَس۔سُط) کشادگی۔
تبسم (تَبَس۔سُم) مسکرانا، کِھل کِھلنا۔
تبسیدن (تَب۔سی۔دن) دیکھو تفسیدن۔

**تبشیر** (تَبْشِیْر) خوشخبری دینا۔
**تبصر** (تَبَصُّرْ) نظر دیکھنا۔
**تبصور** (تَبْصَوُّرْ) عینک، بینا کرنا، سمجھانا۔
**تبصیر** (تَبْ۔صِیْر) بینا کرنا، سمجھانا، روشن کرنا۔
**تبطن** (تَبَطُّنْ) کسی کو اپنے بیچ لینا۔
**تبطین** (تَبْ۔طِیْن) ابھرا اور گرم بنانا۔
**تبع** (تَبَعْ) ایک پیرو، بہت سے پیرو جو اس کا تابع ہو
**تبع تابعی** (تَبَعْ تابِعی) وہ مسلمان جس نے تابعین کا زمانہ پایا۔
**تبعض** (تَبَعُّضْ) حصہ حصہ ہونا۔
**تبعل** (تَبَعُّلْ) شوہر کا، شوہر بننا۔
**تبعہ** (تَبِعَہْ) برا کام، انجام بد۔ جمع تبعات
(تَبَعَہْ) تابع کی جمع۔
**تبعیت** (تَبَعِیَّتْ) پیروی۔
**تبعید** (تَبْ۔عِیْد) دور کرنا
**تبعیض** (تَبْ۔عِیْض) حصہ حصہ کرنا۔
**تبغ** (تَبَغْ) سوکھا تنباکو۔
**تبغض** (تَبَغُّضْ) دشمن ہونا۔
**تبغیض** (تَبْ۔غِیْض) دشمن کرنا۔
**تبقیل** (تَبْ۔قِیْل) خط نکلنا، سبزہ برآمد ہونا۔
**تبقیہ** (تَبْ۔قِیَہْ) باقی رکھنا۔
**تبلد** (تَبَلُّدْ) کند ذہن، کند ذہنی۔
**تبلغ** (تَبَلُّغْ) تھوڑی سی چیز سے بسر کرنا، قناعت کرنا۔
**تبلہ** (تَبَلُّہْ) بیوقوف اور نادان ہونا۔
**تبلیج** (تَبْ۔لِیْج) بالوں میں سپیدی آنا۔
**تبلیغ** (تَبْ۔لِیْغ) پہونچانا۔
**تبن** (تِبْن) گھاس، بھوسہ، بھس بھوسہ۔
**تبنک** (تَبَنْگ) سانچہ۔
**تبنی** (تَبَنِّی) بیٹا بنانا، گود لینا۔
**تبنیت** (تَبْ۔نِیْت) بیٹا بنانا۔ لے پالک۔
**تبور** (تَبُوْر) ہلاکی، کاہلی۔

**تبوراک** (تَبُوْ۔راکْ) کھیت کی رکھوالی کا ڈھول یا کلٹنا۔ چھینی۔ خوان۔ کفگیر۔
**تبوک** (تَبُوْک) دائرہ جو ڈھول کی ایک قسم ہے۔
**تبہ** (تَبَہْ) دیکھو تباہ۔
**تبہ کار** (تَبَہْ کار) ادھڑ کر ملنے والا۔
**تبیارہ** (تَبْ۔یا۔رَہ) تپ و لرزہ۔
**تبیان** (تِبْ۔یان) بہت زیادہ آشکارا اور واضح کرنا۔
**تبیرہ** (تَبِیْ۔رَہ) ڈھول، نقارہ۔
**تبیرہ زن** (تَبِیْ۔رَہ۔زَنْ) نقارچی۔
**تبیع** (تَبِیْع) پیرو، مددگار، جمع تبائع، تباع۔
**تبیین** (تَبْ۔یِیْن) آشکارا ہونا، آشکارا کرنا۔
**تبییت** (تَبْ۔یِیْت) شبخون مارنا، چھاپا مارنا۔
**تبییض** (تَبْ۔یِیْض) سفید کرنا۔
**تبیین** (تَبْ۔یِیْن) بیان کرنا، پیدا کرنا، پیدا ہونا۔
**تپ** (تَپْ) بخار، تابش، بیقراری۔
**تپاک** (تَپاک) گرمجوشی، چالاکی۔
**تپاں** (تَپاں) تڑپتا ہوا
**تپانچہ** (تَپان۔چَہ) دیکھو طپانچہ۔
**تپش** (تَپِشْ) سوزش، گرمی۔
**تپک** (تَپَکْ) دیکھو توپک (تُپَکْ)، بیقراری۔
**تپ لرزہ** (تَپْ۔لَرْ۔زَہ) بخار، جاڑا، جوڑی۔
**تپنچہ** (تَپَنْ۔چَہ) دیکھو طپانچہ۔
**تپندہ** (تَپَنْ۔دَہ) تڑپنے والا۔
**تپیدن** (تَپِیْ۔دَن) تڑپنا۔ گرم ہونا۔
مصدر تپید۔
**تپیدہ** (تَپِیْ۔دَہ) تڑپا ہوا، گرم ہوا، جو گرم ہو گیا ہو
**تتابع** (تَ۔تا۔بُعْ) لگاتار ہونا۔
**تتبع** (تَتَبُّعْ) پیروی کرنا، ڈھونڈھنا۔
**تتر** (تَتَرْ) ملک تاتار۔
**تتراق** (تَتْ۔راق) سرکی مانگ۔
**تترس** (تَتَرُّسْ) روکنا، سپر بننا۔

تتری (تَتَرِی) منسوب بہ تاتار (تَتْ۔رَا) آگے پیچھے، یکے بعد دیگرے۔
تتق (تَتُق) بڑی چادر، سراپردہ۔
تتمہ (تَتِم۔مَہ) آخر، بقیہ۔
تتمیم (تَتْ۔مِیْم) تمام کرنا۔
تتن (تُتُن، تُتْ۔تُن) تمباکو۔
تتویج (تَتْ۔وِیْج) تاجپوشی۔
تثاقل (تَثَا۔قُل) گرانیٔ خاطر، گرانبار ہونا۔
تثاوب (تَثَا۔اُب) جمائی۔
تثریب (تَثْ۔رِیْب) سرزنش کرنا، ملامت کرنا۔
تثقل (تَثَق۔قُل) گرانبار ہونا۔
تثقیب (تَثْ۔قِیْب) برمانا۔
تثقیل (تَثْ۔قِیْل) گرانبار کرنا۔
تثلیث (تَثْ۔لِیْث) تین حصہ کرنا، تین کرنا۔
تثمیر (تَثْ۔مِیْر) میوہ چننا، نفع پانا۔
تثمین (تَثْ۔مِیْن) آٹھ پہلو کرنا، ہشت گوشہ کرنا۔
تثنی (تَثَن۔نِی) مڑ جانا، پھر جانا۔
تثنیہ (تَثْ۔نِیَہ) دوگنا، دو کرنا۔
تثویر (تَثْ۔وِیْر) لڑائی بھڑکانا۔
تجار (تُجْ۔جَار) تاجر کی جمع (تِجْ۔جَار) بڑا سوداگر (تِجَار) بچھیرا جس پر سواری نہ ہوئی ہو۔
تجارب (تَجَا۔رِب) تجربہ کی جمع (تَجَا۔رُب) آپس میں آزمانا۔
تجارت (تِجَا۔رَت) بیوپار، بیوپار۔
تجاسر (تَجَا۔سُر) دلیری کرنا، جسارت کرنا۔
تجالس (تَجَا۔لُس) ہمنشین ہونا۔
تجانن (تَجَا۔نُن) بادلہ بننا، دیوانہ بننا۔
تجانس (تَجَا۔نُس) ہم جنس ہونا۔
تجانف (تَجَا۔نُف) آپس میں میل کرنا۔
تجافی (تَجَا۔فِی) یکسو ہونا، کسی چیز سے دور ہونا
تجاور (تَجَا۔وُر) ہمسائگی کرنا، پڑوسی ہونا۔

تجاوز (تَجَا۔وُز) حد سے بڑھنا، گزرنا
تجاہد (تَجَا۔ہُد) کوشش کرنا۔
تجاہل (تَجَا۔ہُل) دانستہ انجان بننا۔
تجبر (تَجَبْ۔بُر) سرکشی کرنا۔
تجدد (تَجَدْ۔دُد) نیا ہونا۔
تجدید (تَجْ۔دِیْد) از سرِ نو کرنا، نیا کرنا۔
تجدیف (تَجْ۔دِیْف) کافر نعمتی کرنا۔
تجر (تَجْر) دیکھو تجارت۔
تجرب (تَجَرْ۔رُب) آزمانا۔
تجربہ (تَجْ۔رِبَہ) آزمائش جمع تجارب آزمانا۔
تجربہ کار (تَجْ۔رِبَہ۔کَار) جانچ کیا ہوا، آزمودہ
تجربہ کاری (تَجْ۔رِبَہ۔کَا۔رِی) جانچ ہونا آزمودہ کاری۔
تجرد (تَجَرْ۔رُد) تنہائی، کوراپن، قطع علائق، ننگاپن، ننگا ہونا۔
تجرع (تَجَرْ۔رُع) گھونٹ گھونٹ پینا۔
تجرم (تَجَرْ۔رُم) جھوٹا جرم لگانا، سال تمام ہونا۔
تجریح (تَجْ۔رِیْح) گھائل کرنا۔
تجرید (تَجْ۔رِیْد) تنہائی، مجرد کرنا، ننگا کرنا۔
تجزی (تَجَزْ۔زِی) ٹکڑے ٹکڑے ہونا۔
تجزیم (تَجْ۔زِیْم) عاجز ہونا۔
تجزیہ (تَجْ۔زِیَہ) تقسیم کرنا، ٹکڑے ٹکڑے کرنا۔
تجسس (تَجَسْ۔سُس) ڈھونڈھنا، تلاش کرنا۔
تجسم (تَجَسْ۔سُم) موٹا ہونا، کسی چیز کا قصد کرنا، کسی کو بڑا بنانا۔
تجشم (تَجَشْ۔شُم) محنت مشقت کرنا۔
تجعجع (تَجَعْ۔جُع) پچھاڑیں کھانا۔
تجعد (تَجَعْ۔عُد) جھنڈولے بال ہونا۔
تجفاف (تِجْ۔فَاف) پاکھر، برگستواں، کجیم۔
تجفیف (تَجْ۔فِیْف) خشک کرنا
تجلا (تَجَلْ۔لَا) دیکھو تجلی۔

تجلد (تَجَلْ-لُدْ) جلدی کرنا، چرتی دکھانا۔
تجلیہ (تَجْ-لِیَہ) بجوگ چڑھانا، آ جانا، روغن اور آشکارا کرنا۔
تجلی (تَجَلْ-لِی، تَجَلْ-لا) جھلکارا، روشنی، جلوہ گری۔
تجلیات (تَجَلْ-لِیات) تجلی کی جمع، روشنیاں۔
تجلید (تَجْ-لِید) جلد باندھنا، کھال اتارنا۔
تجمش (تَجَمْ-مُش) بال موڑنا، باریک آواز نکالنا۔
تجمع (تَجَمْ-مُع) فراہم ہونا۔
تجمل (تَجَمْ-مُل) آرائش کرنا، ٹھاٹھ دکھانا۔
تجملات (تَجَمْ-مُلات) فرنیچر، سروسامان آرائش۔
تجنب (تَجَنْ-نُب) دور ہونا، الگ تھلگ ہونا۔
تجنی (تَجَنْ-نی) بہانہ ڈھونڈھنا، تقصیروار ٹھہرانا۔
تجنید (تَجْ-نِید) لشکر جمع کرنا۔
تجنیس (تَجْ-نِیس) ہم جنس کرنا، یکساں کرنا۔
تجوید (تَجْ-وِید) صحیح تلفظ ادا کرنا، اچھی بات کرنا۔
تجویز (تَجْ-وِیز) رائے دینا، جائز کرنا، جائز رکھنا۔
تجویع (تَجْ-وِیع) بالقصد بھوکا رکھنا۔
تجویف (تَجْ-وِیف) کھوکھلا کرنا۔
تجہز (تَجَہْ-ہُز) کام پورا ہونا۔
تجہیز (تَجْ-ہِیز) سروسامان، جہیز تیار کرنا، کفن دفن کا بندوبست کرنا۔
تحابب (تَحا-بُب) آپس میں محبت کرنا۔
تحادث (تَحا-دُث) آپس میں باتیں کرنا۔
تحارب (تَحا-رُب) باہم لڑنا۔
تحاسد (تَحا-سُد) آپس میں حسد کرنا
تحاسی (تَحا-سِی) آپس میں پینا۔
تحاشی (تَحا-شِی) الگ ہونا، یکسو ہونا۔
تحافی (تَحا-فِی) ننگے پاؤں ہونا۔
تحاکم (تَحا-کُم) باہم حاکم کے نزدیک ہونا۔
تحالف (تَحا-لُف) آپس میں حلف اٹھانا۔

تحامی (تَحا-مِی) پرہیز کرنا، اپنے کو محفوظ رکھنا۔
تحاور (تَحا-وُر) آپس میں گفتگو کرنا۔
تحائف (تَحا-اِف) تحفہ کی جمع۔
تحت (تَحْ-ت) زیر، نیچے۔
تحت الثری (تَح-تُث-ثَرا) زیر زمین۔
تحت الشعاع (تَح-تُش-شُعاع) مہینہ کے وہ آخری تین دن جن میں چاند نہیں نکلتا۔
تحت الحنک (تَح-تُل-حَنَک) عمامہ کا پیچ ٹھوڑی کے نیچے۔
تحت القہوہ (تَح-تُل-قَہ-وَہ) قہوہ یا چائے کے ساتھ کھانے کی چیز۔
تحت اللفظ (تَح-تُل-لَف-ظ) لفظی، زبانی، لفظ بہ لفظ۔
تحتانی (تَح-تا-نی) منسوب بہ تحت، نیچے والی یا والا۔
تحتم (تَحَتْ-تُم) واجب ہونا۔
تحجر (تَحَجْ-جُر) پتھر بن جانا۔
تحجم (تَحَجْ-جُم) کسی چیز کا ابھرنا یا نکلنا، چوسنا، پچھنے لگانا، باز رکھنا۔
تحجیر (تَحْ-جِیر) چاند کا ہالہ پڑنا۔
تحدث، تحدیث (تَحَدْ-دُث، تَحْ-دِیث) بات کہنا، خبر کرنا۔
تحدی (تَحَدْ-دی) لڑائی کرنا، للکارنا۔
تحدیب (تَحْ-دِیب) ابھارنا، اونچا کرنا۔
تحدید (تَحْ-دِید) تیز کرنا، حد لگانا، حد باندھنا۔
تحدیق (تَحْ-دِیق) تیز دیکھنا۔
تحذیر (تَحْ-ذِیر) ڈرانا۔
تحذیق (تَحْ-ذِیق) عقلمندی کا دعویٰ کرنا۔
تحرز (تَحَرْ-رُز) پرہیز کرنا، خود پر قابو رکھنا۔
تحرق (تَحَرْ-رُق) جلا ہوا ہونا۔
تحرک (تَحَرْ-رُک) ہلنا۔
تحرم (تَحَرْ-رُم) حرمت رکھنا۔

**تحری** (تَحَرْ۔رِی) ڈھونڈنا بہتری کا ڈھونڈنا
**تحرید** (تَح۔رِیْد) غصہ دلانا، عمارت بنانا۔
**تحریر** (تَح۔رِیْر) لکھائی، نقش جمع تحاریر، تحریرات لکھنا
**تحریش** (تَح۔رِیْش) لوگوں میں فساد ڈالنا
**تحریص** (تَح۔رِیْص) لالچ دلانا، شفقت میں ڈالنا۔
**تحریض** (تَح۔رِیْض) جنگ پر ابھارنا، دلانا۔
**تحریف** (تَح۔رِیْف) بات کا محل بدلنا۔
**تحریق** (تَح۔رِیْق) بہت جلانا۔
**تحریک** (تَح۔رِیْک) متفقہ کوشش جمع تحریکات ہلانا
**تحریم** (تَح۔رِیْم) محترم کرنا، حرام کرنا۔
**تحریمہ** (تَح۔رِی۔مَہ) تکبیر، نیت نماز۔
**تحزن** (تَحَزْ۔زُن) رنجیدہ ہونا۔
**تحزیز** (تَح۔زِیْز) تیز کرنا۔
**تحزین** (تَح۔زِیْن) رنجیدہ کرنا، حزین آواز سے پڑھنا۔
**تحسر** (تَحَسْ۔سُر) حسرت کرنا، افسوس کرنا۔
**تحسیر** (تَح۔سِیْر) حسرت میں ڈالنا، آزردہ کرنا۔
**تحسین** (تَح۔سِیْن) سراہنا، تعریف کرنا۔
**تحشم** (تَحَشْ۔شُم) غصہ دکھانا، نوکر چاکر والا ہونا
**تحشیر** (تَح۔شِیْر) اہل و عیال کو نفقہ پورا نہ دینا۔
**تحشیہ** (تَح۔شِی۔یَہ) حاشیہ لکھنا۔
**تحصن** (تَحَصْ۔صُن) قلعہ بند ہونا۔
**تحصی** (تَح۔صا) گھیر لیا، احاطہ کیا گیا۔
**تحصیل** (تَح۔صِیْل) لینا، حاصل کرنا، جمع کرنا۔
**تحصیلات** (تَح۔صِی۔لَات) تحصیل کی جمع، رقمیں جو جمع کی گئی ہوں۔
**تحصین** (تَح۔صِیْن) شہر پناہ کھچوانا۔
**تحضیض** (تَح۔ضِیْض) ورغلانا، برانگیختہ کرنا۔
**تحفگی** (تَح۔فَگی) خوبی، تحفہ پن۔
**تحفہ** (تَح۔فَہ) نادر، انوکھا، سوغات جمع تحائف، تحف، تحفجات۔
**تحفی** (تَحَف۔فِی) مہربانی دکھانا

**تحفیظ** (تَح۔فِیْظ) یاد کرانا۔
**تحقق** (تَحَقْ۔قُق) ثابت ہونا، درست ہونا۔
**تحقیر** (تَح۔قِیْر) ذلیل کرنا، حقیر جاننا۔
**تحقیق** (تَح۔قِیْق) کھوج جمع تحقیقات، حقیقت جاننا۔
**تحکم** (تَحَکْ۔کُم) حکومت دکھانا۔
**تحکیم** (تَح۔کِیْم) پنچ بنانا، حاکم بنانا۔
**تحلاق** (تَح۔لَاق) مونڈن۔
**تحلب** (تَحَلْ۔لُب) منہ میں پانی بھر آنا۔
**تحلل** (تَحَلْ۔لُل) گھل کر فنا ہو جانا۔
**تحلم** (تَحَلْ۔لُم) حلم ظاہر کرنا، موٹا ہونا۔
**تحلی** (تَحَلْ۔لِی) زیور پہنانا، آراستہ ہونا۔
**تحلیف** (تَح۔لِیْف) قسم دینا، حلف اٹھوانا۔
**تحلیق** (تَح۔لِیْق) گلے تک بھرنا، حلق تک بھرنا۔
**تحلیل** (تَح۔لِیْل) حلال کرنا، گھلا ڈالنا۔
**تحلیم** (تَح۔لِیْم) بردباری کرنا۔
**تحلیہ** (تَح۔لِی۔یَہ) میٹھا کرنا، تعریف کرنا، زیور پہنانا۔
**تحمق** (تَحَمْ۔مُق) احمق ہونا۔
**تحمل** (تَحَمْ۔مُل) برداشت، بردباری، اٹھانا۔
**تحمید** (تَح۔مِیْد) حمد کرنا، سراہنا۔
**تحمیر** (تَح۔مِیْر) بالوں کا جوڑا باندھنا۔
**تحمیق** (تَح۔مِیْق) احمق بنانا۔
**تحمیل** (تَح۔مِیْل) حوالہ کرنا۔
**تحنط** (تَحَنْ۔نُط) حنوط خوشبو ملنا، بوجھ لادنا۔
**تحنف** (تَحَنْ۔نُف) سیدھی راہ چلنا، بہترین مذہب پر چلنا۔
**تحنن** (تَحَنْ۔نُن) مہربانی کرنا۔
**تحنی** (تَحَنْ۔نِی) ٹیڑھا ہونا، ہاتھ مروڑنا۔
**تحنیط** (تَح۔نِیْط) مردے کے خوشبو دار دوائیں لگانا۔
**تحور** (تَحَوْ۔وُر) جلدی کرنا، مغضہ کرنا۔
**تحول** (تَحَوْ۔وُل) ایک سے دوسری جگہ جانا، حوالہ ہونا۔

**تحویط** (تَحْ۔ وِیْطْ) دیوار بنانا۔
**تحویل** (تَحْ۔ وِیْل) سپردگی یا تحویل، سپردگی، حوالہ کرنا۔
**تحویلدار** (تَحْ۔ وِیْل۔ دَار) خزانچی۔
**تحیت** (تَحِی۔ یَتْ) سلام، بادشاہی جمع تحیاتْ۔
**تحیر** (تَحَی۔ یُرْ) حیرانی، ہونچکا ہونا۔
**تحین** (تَحَی۔ یُنْ) وقت تاکنا۔
**تحیہ** (تَحِی۔ یَہْ) دیکھو تحیت۔
**تحییر** (تَحْ۔ یِیْر) سرگشتہ کرنا۔
**تخارج** (تَخَا۔ رُجْ) تقسیم ہونا۔
**تخاصم** (تَخَا۔ صُمْ) آپس میں دشمنی کرنا۔
**تخافت** (تَخَا۔ فُتْ) پوشیدہ کہنا، راز بتانا۔
**تخالج** (تَخَا۔ لُجْ) دل میں شک آنا۔
**تخالص** (تَخَا۔ لُصْ) آزادی۔
**تخالف** (تَخَا۔ لُفْ) مخالفت، دگرگونی۔
**تخاوف** (تَخَا۔ وُفْ) آپس میں خوف کھانا۔
**تخبط** (تَخَبْ۔ بُطْ) بے راہ چلنا، جن کا چڑھ کر دیوانہ کر دینا۔
**تخت** (تَخْ۔ ت) تخت شاہی، بیٹھنے کی چوکی۔
**تخت گاہ** (تَخْ۔ ت۔ گَاہْ) راجدھانی۔
**تختم** (تَخَتْ۔ تُمْ) انگوٹھی انگلی میں ڈالنا۔
**تخت نشین** (تَخْ۔ ت۔ نَشِیْن) بادشاہ، تخت پر بیٹھنے والا۔
**تخت نشینی** (تَخْ۔ ت نَشِی۔ نِی) بادشاہ ہونا۔
**تختہ** (تَخْ۔ تَہْ) لکڑی کا کوئی تختہ، تابوت۔
**تخت یا تختہ** (تَخْ۔ ت ۔ یَا۔ تَخْ۔ تَہْ) شاہی تخت یا تابوت۔
**تختۂ اول** (تَخْ۔ تَ۔ اِ۔ اَوْ۔ وَلْ) لوح محفوظ۔
**تختہ بند** (تَخْ۔ تَہْ۔ بَنْد) ٹوٹی ہڈی پر باندھنے کی تختی۔
**تختۂ نرد** (تَخْ۔ تَہْ۔ نَرْد) چوسر، شطرنجی۔
**تختی** (تَخْ۔ تِی) لکھنے کی تختی، چھوٹا تختہ۔
**تخجیل** (تَخْ۔ جِیْل) شرمندہ کرنا۔
**تخدد** (تَخَدْ۔ دُدْ) کھال ڈھیلی پڑ جانا، بدن دبلا ہو جانا۔
**تخدیر** (تَخْ۔ دِیْر) عورت کو پردے بٹھلانا، مخدوش کر دینا۔
**تخرج** (تَخَرْ۔ رُجْ) علم سیکھ لینا، ادب پانا۔
**تخرجہ** (تَخْ۔ رِجَہْ) خارج کرنا، نکالنا۔
**تخرق** (تَخَرْ۔ رُقْ) پھٹا ہوا، جھوٹ بولنا۔
**تخریب** (تَخْ۔ رِیْب) بگاڑنا، خراب کرنا۔
**تخریج** (تَخْ۔ رِیْج) باہر لانا، ادب دینا۔
**تخریق** (تَخْ۔ رِیْق) چیرنا، پھاڑنا۔
**تخسیر** (تَخْ۔ سِیْر) کمی، ہلاک کرنا۔
**تخش** (تَخْ۔ ش) اونچا، صدر مجلس، بالا۔
**تخشع** (تَخَشْ۔ شُعْ) عاجزی کرنا۔
**تخشیدن** (تَخْ۔ شِی۔ دَنْ) اوپر بیٹھنا۔
**تخصیص** (تَخْ۔ صِیْص) خصوصیت، خاص کرنا۔
**تخضع** (تَخَضْ۔ ضُعْ) عاجزی کرنا۔
**تخضیر** (تَخْ۔ ضِیْر) ہرا کرنا، سبز کرنا۔
**تخطف** (تَخَطْ۔ طُفْ) اچک لے جانا۔
**تخطی** (تَخَطْ۔ طِی) خطا سے منسوب کرنا، چھوڑنا۔
**تخطیہ** (تَخْ۔ طِیَہْ) خطا پکڑنا۔
**تخفیر** (تَخْ۔ فِیْر) شرمندہ کرنا۔
**تخفیف** (تَخْ۔ فِیْف) کمی، ہلکا کرنا۔
**تخلخل** (تَخَلْ۔ خُلْ) بکھر جانا۔
**تخلص** (تَخَلْ۔ لُصْ) شاعر کا وہ چھوٹا سا نام جو کسی مناسبت سے شعر و غیرہ میں اختیار کیا جاوے۔
**تخلع** (تَخَلْ۔ لُعْ) اکھڑا ہونا، پراگندہ ہونا، جدا ہونا۔
**تخلف** (تَخَلْ۔ لُفْ) وعدہ خلافی کرنا، پیچھے رہنا۔
**تخلق** (تَخَلْ۔ لُقْ) عادت ڈالنا، خوش خو ہونا۔
**تخلل** (تَخَلْ۔ لُلْ) خرابی، خلل پڑنا۔
**تخلی** (تَخَلْ۔ لِی) خالی ہونا۔

تخلید (تَخْ۔لِیْد) ہمیشگی کرنا، کان میں پہنانا۔
تخلیص (تَخْ۔لِیْص) خلاص کرنا، چھڑانا۔
تخلیط (تَخْ۔لِیْط) کلام میں باطل ملانا۔
تخلیع (تَخْ۔لِیْع) اکھاڑ دینا، جدا کرنا۔
تخلیق (تَخْ۔لِیْق) پیدا کرنا۔
تخلیل (تَخْ۔لِیْل) خلال کرنا، سرکہ ڈالنا۔
تخلیہ (تَخْ۔لِیَہ) خالی کرنا
تخم (تُخْم) بیج، انڈا جمع تخوم، تخمہ۔
تخمالی (تَخْ۔مَالِی) خوشا وغیرہ کاٹنے کی مزدوری۔
تخمر (تَخَمْ۔مُر) چادر اوڑھنا۔
تخم ریزی (تُخْم۔رے۔زِی) بیج کی بوائی۔
تخمہ (تُخْ۔مَہ) بدہضمی، اصل میں تخمۃ، مثل کے ساتھ بدہضمی جمع تخمات، تخم۔
تخمہ در تخمہ (تُخْ۔مَہ۔دَر۔تُخْ۔مَہ) نسلاً بعد نسل۔
تخمی (تُخْمِی) خیمہ لگانا۔ (تُخْ۔مِی) تخم سے منسوب، بیج کا۔
تخمیر (تَخْ۔مِیْر) خمیر اٹھانا۔
تخمیس (تَخْ۔مِیْس) پانچ کرنا۔
تخمین (تَخْ۔مِیْن) اندازہ کرنا۔
تخمیناً (تَخْ۔مِیْ۔نَن) اٹکل سے۔
تخمینہ (تَخْ۔مِیْ۔نَہ) اٹکل، اندازہ۔
تخوخہ (تَخَوْ۔خُہ) خیر کشا ہونا۔
تخوف (تَخَوْ۔وُف) ڈرنا۔
تخون (تَخَوْ۔وُن) کسی کا حق گھٹانا۔
تخویف (تَخْ۔وِیْف) ڈرانا۔
تخوین (تَخْ۔وِیْن) خیانت سے منسوب کرنا۔
تخییل (تَخْ۔یِیْل) خیال میں لانا۔
تخییر (تَخْ۔یِیْر) اختیار کرنا۔
تخییل (تَخْ۔یِیْل) دھیان کرنا، خیال لانا۔
تداخل (تَدَا۔خُل) ایک غذا ہضم ہوئے بغیر دوسری کھا لینا، باہم مل جانا۔
تدارک (تَدَا۔رُک) بدلہ، چارۂ کار، پوچھنا۔
تداعی (تَدَا۔عِی) ایک دوسرے کو بلانا۔
تدافع (تَدَا۔فُع) ایک دوسرے کو ہٹانا۔
تداول (تَدَا۔وُل) دست بدست پھرنا۔
تداوی (تَدَا۔وِی) دوا دارو کرنا۔
تدبر (تَدَبْ۔بُر) بات کا پیچھا سوچنا۔
تدبیر (تَدْ۔بِیْر) انجام کار پر غور، جمع تدابیر۔
تدثر (تَدَثْ۔ثُر) چھپنا، پوشیدہ ہونا۔
تدخین (تَدْ۔خِیْن) دھواں کرنا۔
تدریج (تَدْ۔رِیْج) رفتہ رفتہ ہونا۔
تدریس (تَدْ۔رِیْس) پڑھانا۔
تدسیہ (تَدْ۔سِیَہ) گمراہ کرنا، تباہ کرنا۔
تدفین (تَدْ۔فِیْن) دفنانا، دابنا۔
تدقیق (تَدْ۔قِیْق) باریک کرنا، خوب کوٹنا۔
تدلک (تَدَلْ۔لُک) خود کو ملنا۔
تدلل (تَدَلْ۔لُل) باہم ناز کرنا۔
تدلی (تَدَلْ۔لِی) بہت نزدیک ہونا، لٹکا ہونا، لٹکنا۔
تدلیس (تَدْ۔لِیْس) گاہک کی نظر بچانا۔
تدمیر (تَدْ۔مِیْر) ہلاکت میں ڈالنا۔
تدنس (تَدَنْ۔نُس) میلا ہونا۔
تدنی (تَدَنْ۔نِی) آہستہ آہستہ نزدیک ہونا۔
تدنیس (تَدْ۔نِیْس) میلا کرنا۔
تدنیق (تَدْ۔نِیْق) نظر کم سے دیکھنا، کام کی دیکھ بھال کرنا۔
تدویخ (تَدْ۔وِیْخ) شہروں شہروں پھرنا، رام کرنا۔
تدویر (تَدْ۔وِیْر) گرد پھرانا
تدوین (تَدْ۔وِیْن) جمع کرنا، تالیف کرنا۔
تدہن، تدہین (تَدَہْ۔ہُن، تَدْ۔ہِیْن) تیل چپڑنا۔
تدین (تَدَیْ۔یُن) دیانت داری، دینداری۔
تذبذب (تَذَبْ۔ذُب) ڈگمگانا، تردد کرنا۔

تذرو (تَذَرْوْ) ایک نہایت خوبصورت جنگلی مرغ۔
تذریق (تَذْ-رِیْقْ) دودھ میں پانی ملانا۔
تذکار (تَذْ-کَارْ) یادگار، چرچا۔
تذکر (تَذَکْ-کُرْ) یاد کرنا، یاد آجانا۔
تذکرہ (تَذْ-کِرَہْ) ذکر، یادداشت، یادگار، پروانۂ راہداری، ٹکٹ، نشانی۔
تذکرۃ (تَذْ-کِرَتْ) بطور تذکرہ۔
تذکیر (تَذْ-کِیْرْ) مذکر کرنا، یاد دلانا، نصیحت کرنا۔
تذکیہ (تَذْ-کِیَہْ) گلا کاٹنا، آگ بھڑکانا۔
تذلل (تَذَلْ-لُلْ) رام ہونا، عاجزی کرنا۔
تذلیق (تَذْ-لِیْقْ) تیز کرنا۔
تذلیل (تَذْ-لِیْلْ) بےعزت کرنا، ذلیل کرنا۔
تذنیب (تَذْ-نِیْبْ) دمدار بنانا۔
تذہب، تذہیب (تَذَہْ-ہُبْ، تَذْ-ہِیْبْ) سونے کا جھول چڑھانا۔
تذییل (تَذْ-یِیْلْ) ایک چیز کا دوسری چیز پر دامن لگانا۔
تر (تَرْ) تازہ، نیا، آبدار، صاف، پاکیزہ، بھیگا، تر، شرمندہ، کلمۂ تفضیل، زیادہ۔
ترا (تُرَا) تجھ کو (تَرَا) مضبوط دیوار۔
تراب (تُرَابْ) مٹی، زمین، خاک
ترابخدا (تُرَا-بَخُدَا) تجھے خدا کی قسم۔
ترابی (تُرَا-بِیْ) منسوب بہ تراب، مٹی کا۔
ترابیدن (تَرَا-بِیْ-دَنْ) دیکھو تراویدن۔
ترابیزہ (تَرَا-بِیْ-زَہْ) میز
تراج (تُرَاجْ) دیکھو دُرّاج۔
تراجع (تَرَا-جُعْ) واپس پھرنا، منقلب ہونا۔
تراجم (تَرَا-جِمْ) ترجمہ کی جمع۔
تراجی (تَرَا-جِیْ) باہم امید رکھنا۔
تراخی (تَرَا-خِیْ) کاہلی، تقصیر کرنا، دیر کرنا۔
ترادف (تَرَا-دُفْ) آگے پیچھے بیٹھنا، ہم معنی ہونا۔
تراز (تَرَازْ) دیکھو طراز۔

ترازو (تَرَا-زُوْ) تولنے کا آلہ، تل جانا۔
ترازیدن (تَرَا-زِیْ-دَنْ) دیکھو طرازیدن۔
ترازدی (تَرَا-ژِدِیْ) غمناک یا افسوس انگیز ڈرامہ۔
تراسل (تَرَا-سُلْ) آپس میں نامہ و پیغام بھیجنا۔
تراش (تَرَاشْ) آرائش، کاٹ، گھاؤ، انکسار، نقش، چھیلنے والا۔
تراشندہ (تَرَا-شِنْ-دَہْ) چھیلنے والا، کاٹنے والا، کترنے والا۔
تراشہ (تَرَا-شَہْ) چھیلن، کٹن، کترن۔
تراشیدن (تَرَا-شِیْ-دَنْ) کترنا، کاٹنا، چھیلنا مضع تراشنده۔
تراشیدنی (تَرَا-شِیْ-دَنِیْ) کاٹنے کے لائق۔
تراشیدہ (تَرَا-شِیْ-دَہْ) کاٹا ہوا، چھیلا ہوا، کترا ہوا
تراض، تراضی (تَرَاضْ، تَرَا-ضِیْ) آپس میں ایک دوسرے سے راضی ہونا۔
تراقی (تَرَا-قِیْ) ترقوہ کی جمع۔
تراکم (تَرَا-کُمْ) جمگھٹا، بھیڑ، انبوہ۔
تراکیب (تَرَا-کِیْبْ) ترکیب کی جمع۔
تراخی (تَرَا-خِیْ) آپس میں پتھر مارنا، کام میں تاخیر کرنا۔
ترانہ (تَرَا-نَہْ) راگ، گیت۔
تراوت (تَرَا-وَتْ) نمی، ترائی۔
تراوش (تَرَا-وِشْ) ٹپکا، ٹپکن۔
تراوندہ (تَرَا-وِنْ-دَہْ) ٹپکنے والا۔
تراویح (تَرَا-وِیْحْ) ترویح کی جمع۔
تراویدن (تَرَا-وِیْ-دَنْ) ٹپکنا، رسنا۔ مضع تراود۔
تراویدنی (تَرَا-وِیْ-دَنِیْ) ٹپکنے کے لائق۔
تراویدہ (تَرَا-وِیْ-دَہْ) ٹپکا ہوا، بہتا ہوا۔
تراہی (تَرَا-ہِیْ) نیا چھیل، نیا پودا۔

**ترائب** (تَرَا۔ اِبْ) ترِیبہ کی جمع۔

**ترائیدن** (تَرَا۔ اِیْ۔ دَنْ) دیکھو ترادیدن۔

**ترب** (تِرْ۔ بْ) ہمسر، ہمجولی جمع اَتراب۔

(تُرْ۔ بْ) مولی (تَرْ۔ بْ) مفلس، خاک آلودگی جمع اَترِبہ، مَترَبانْ۔

**تربت** (تُرْ۔ بَتْ) قبر، مٹی، زمین۔

**ترید** (تَرْ۔ بِدْ) ہوا بھیگی ہونا، ترو تازہ ہونا، چہرہ متغیر ہونا (تُرْ۔ بُدْ) نام دست آور دوا، نسوت۔

**تربز** (تَرْ۔ بُزْ) تربوز، ہندوانہ، ججھب۔

**تربزہ** (تَرْ۔ بُزَہْ) مولی (تَرْ۔ بُزَہْ) تربوز۔

**تربص** (تَرَبْ۔ بُصْ) ڈھیل، امید، راہ دیکھنا۔

**تربیت** (تَرْ۔ بِیَتْ) پرورش کرنا، پالنا۔

**تربیع** (تَرْ۔ بِیْعْ) چار حصوں میں تقسیم کرنا۔

**ترتب** (تَرَتْ۔ تُبْ) ٹھیک اور راست ہونا۔

**ترت ومرت** (تَرْ۔ تُو۔ مَرْ۔ تْ) زیر و زبر۔

**ترتیب** (تَرْ۔ تِیْبْ) موزوں جگہ پر رکھنا، حسب درجہ ٹھیک کرنا۔

**ترتیل** (تَرْ۔ تِیْلْ) آہستہ اور صاف کھول کر پڑھنا۔

**ترجل** (تَرَجْ۔ جُلْ) پیدل چلنا۔

**ترجم** (تَرْ۔ جَمْ) دوسری زبان میں مطلب بدلنا۔

**ترجمان** (تَرْ۔ جُمَانْ) ایک کی بولی دوسرے کو سمجھانے والا

**ترجمانی** (تَرْ۔ جُمَا۔ نِیْ) منسوب طرف ترجمان۔

**ترجمہ** (تَرْ۔ جُمَہْ) دوسری زبان میں بدلنا، بیان کرنا جمع تَراجِمْ۔

**ترجی** (تَرَجْ۔ جِیْ) امید رکھنا۔

**ترجیب** (تَرْ۔ جِیْبْ) بزرگ رکھنا، شان رکھنا۔

**ترجیح** (تَرْ۔ جِیْحْ) غالب ہونا، افزوں ہونا، جھلانا۔

**ترجیع** (تَرْ۔ جِیْعْ) انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھنا واپس پھیرنا۔

**ترجیل** (تَرْ۔ جِیْلْ) چھوڑنا۔

**ترجیہ** (تَرْ۔ جِیَہْ) امیدوار کرنا، امیدوار رکھنا۔

**ترح** (تَرَحْ) رنج، غم۔

**ترحال** (تَرْ۔ حَالْ) کوچ کرنا۔

**ترحب** (تَرَحْ۔ حُبْ) مرحبا کہنا

**ترحل** (تَرَحْ۔ حُلْ) کوچ کرنا۔

**ترحم** (تَرَحْ۔ حُمْ) رحم کرنا، ترس کھانا۔

**ترحی** (تَرَحْ۔ حِیْ) اکٹھا ہونا۔

**ترحیب** (تَرْ۔ حِیْبْ) تعظیم، مرحبا کہنا۔

**ترحیل** (تَرْ۔ حِیْلْ) کوچ کرانا۔

**ترخان** (تَرْ۔ خَانْ) جس کی شخصیت قانون سے بالا ہو۔

**ترخص** (تَرَخْ۔ خُصْ) آسانی کرنا، رخصت پانا۔

**ترخیص** (تَرْ۔ خِیْصْ) اجازت دینا، رخصت دینا۔

**ترخیم** (تَرْ۔ خِیْمْ) نرم بنانا، کلمہ کا آخر حرف گرانا۔

**تردامن** (تَرْ۔ دَا۔ مَنْ) گنہگار۔

**تردامنی** (تَرْ۔ دَا۔ مَنِیْ) گنہگاری۔

**تردد** (تَرَدْ۔ دُدْ) فکر، حیرانی، آمد و رفت۔

**تردست** (تَرْ۔ دَسْ۔ تْ) چست و چالاک، مشاق۔

**تردستی** (تَرْ۔ دَسْ۔ تِیْ) مشاقی۔

**تردماغ** (تَرْ۔ دِمَاغْ) عقلمند، سرمست۔

**تردی** (تَرَدْ۔ دِیْ) کندھے پر چادر ڈالنا۔

**تردید** (تَرْ۔ دِیْدْ) رد کرنا، کسی بات کا جواب دینا۔

**ترديف** (تَرْ۔ دِیْفْ) اپنے پیچھے سوار کرنا۔

**ترزبان** (تَرْ۔ زَبَانْ) خوش کلام۔

**ترزبانی** (تَرْ۔ زَبَا۔ نِیْ) خوش کلامی۔

**ترس** (تَرْسْ) ڈر، ڈرنے والا (تُرْسْ) ڈھال جمع تُرُوسْ، تِرَاسْ، اَتْرَاسْ۔

**ترسا** (تَرْ۔ سَا) آتش پرست، نصرانی۔ ۲۔ ڈرنے والا۔

**ترساں** (تَرْ۔ سَاں) ڈرتا ہوا، ڈرنے والا۔

**ترسانیدن** (تَرْ۔ سَا۔ نِیْ۔ دَنْ) ڈرانا۔

**ترسل** (تَرَسْ۔ سُلْ) مکتوب، خط، رسالہ لکھنا۔

**ترسناک** (تَرْس۔ نَاکْ) ڈرا ہوا۔

**ترسندہ** (تَرْ-سِن-دَہ) ڈرنے والا۔
**ترسیدن** (تَرْ-سِی-دَن) ڈرنا مضم تَرْسَنْد۔
**ترسیدہ** (تَرْ-سِی-دَہ) ڈرا ہوا۔
**ترسیل** (تَرْ-سِیل) روانہ کرنا، خط بھیجنا
**ترش** (تُرْش) کھٹا، ناراض۔
**ترشح** (تَرَ-شُح) مینھ کی پھوار، ٹپکنا۔
**ترش رو** (تُرْش-رُو) بدمزاج۔
**ترش روئی** (تُرْش-رُو-ئی) بدمزاجی۔
**ترشہ** (تُرْ-شَہ) چوکا، حامض، ایک کھٹی گھاس۔
**ترشی** (تُرْ-شی) کھٹائی، ناراضی۔
**ترشیح** (تَرْ-شِیح) پانی دینا، نام صنعت شاعری۔
**ترشیش** (تَرْ-شِیش) مینھ کا چھینٹا، پھوار۔
**ترصد** (تَرَ-صُّد) امید رکھنا، گھات لگانا۔
**ترصیص** (تَرْ-صِیص) مضبوط بنانا۔
**ترصیع** (تَرْ-صِیع) جواہر جڑنا، مقفّی عبارت لکھنا۔
**ترضی، ترضیہ** (تَرَ-ضّا، تَرْ-ضِیَہ) راضی کرنا، خوشنود کرنا۔
**ترطیب** (تَرْ-طِیب) تر کرنا، مزاج میں تری لانا۔
**ترع** (تَرَع) حوض یا بھرا ہوا برتن۔
**ترعرع** (تَرَعْ-رُع) بچہ بڑھنا۔
**ترعہ** (تُرْ-عَہ) نہر، سبزہ زار جمع تُرَع۔
**ترغاق، ترغاک** (تُرْ-غاق، تُرْ-غاک) پاسبانی، نگہبانی۔
**ترغیب** (تَرْ-غِیب) رغبت دلانا، لالچ دینا۔
**ترف** (تُرْف) پنیر، سکھ چین کی تازگی۔
**ترفان** (تُرْ-فان) ترجمان۔
**ترفع** (تَرَ-فُّع) گھمنڈ، غرور، بلندی ڈھونڈھنا۔
**ترفق** (تَرَ-فُّق) نرمی دکھلانا، مہربانی کرنا
**ترفہ** (تَرَ-فُّہ) آسودگی، مالداری۔
**ترفیہ** (تَرْ-فِیَہ) آسودگی، آسایش دینا۔
**ترقب** (تَرَ-قُّب) امید، انتظار۔
**ترقوہ** (تَرْ-قُوَہ) ہنسلی کی ہڈی جمع تَراقی۔

**ترقی** (تَرَ-قّی) اوپر چڑھنا، اونچا ہونا۔
**ترقیدن** (تَرْ-قِی-دَن) دیکھو ترکیدن مضم تَرْقَد۔
**ترقیص** (تَرْ-قِیص) رقص کرانا، نچوانا۔
**ترقیع** (تَرْ-قِیع) ٹکڑے ٹکڑے لگانا۔
**ترقیق** (تَرْ-قِیق) پتلا کرنا، باریک کرنا۔
**ترقیم** (تَرْ-قِیم) لکھنا، رقم کرنا۔
**ترقین** (تَرْ-قِین) گنجان لکھنا، نقطے اور اعراب لگانا، کتاب کی آرایش کرنا، مہندی کا خضاب لگانا۔
**ترک** (تَرْک) ۱- چھوڑ دینا۔ ۲- ٹوپی (تَرَک) درز، رخنہ، کنواری لڑکی، قلعہ، کھائی۔
(تُرْک) ایک قوم کا نام، غلام، محبوب جمع اَتْراک ملک ترکستان۔
**ترکان** (تُرْ-کان) ترکن بیبیوں کا لقب (تُرْ-کان) ترک کی فارسی جمع۔
**ترکانہ** (تُرْ-کا-نَہ) ترک سے منسوب۔
**ترکتاز** (تُرْک-تاز) دوڑ دھوپ، ہلہ، دھاوا۔
**ترکش** (تَرْ-کَش) تیر رکھنے کا خانہ۔
**ترکمان** (تُرْک-مان) ترکوں کی ایک قوم کا نام۔
**ترکندہ** (تَرْ-کَن-دَہ) شق ہونے والا۔
**ترکہ** (تَرْ-کَہ) متوفی کا چھوڑا ہوا مال و متاع (تُرْ-کَہ) میراث کا مال جو وارثوں کو ملے، خود۔
**ترکی** (تُرْ-کی) ترکوں کی زبان، نام ملک (مغربی ایشیا)
**ترکیب** (تَرْ-کِیب) جڑائی، ملاوٹ، ملانا، جوڑنا جمع تَراکِیب۔
**ترکیبی** (تَرْ-کِی-بی) منسوب طرف ترکیب۔
**ترکیدن** (تَرْ-کِی-دَن) شق ہونا، پھٹنا مضم تَرْکَد۔
**ترکیدہ** (تَرْ-کِی-دَہ) پھٹا ہوا۔
**ترمس** (تُرْ-مُس) باقلا مصری جو ایک دوا ہے۔
**ترمیل** (تَرْ-مِیل) خون آلودہ کرنا۔
**ترمیم** (تَرْ-مِیم) مرمت کرنا۔

**ترنا** (تَرَن) سیوتی کا پھول۔
**ترنابہ** (تَرْ۔ نا۔ بَہْ) روٹی سالن۔
**ترنج** (تُرُن ج) لیمو، میٹھا، سردہ۔
**ترنجبین** (تَرَن جَبِین) ایک میٹھی چیز جو جھاڑیوں پر جمی ہوئی ممالک شام اور ترکستان میں پائی جاتی ہے۔
**ترنجیدن** (تُرَن جِی۔ دَن) آزردہ ہونا، گھتی پڑنا۔
**ترنجیدہ** (تُرَن جِی۔ دَہ) آزردہ، گھتی پڑا ہوا۔
**ترنخ** (تُرَن نَخ) جھومنا۔
**ترنگ** (تَرَنگ) کمان کی کڑک۔
**ترنگبین** (تَرَنگ بِین) دیکھو ترنجبین۔
**ترنم** (تَرَن نُم) راگ، گیت گانا۔
**ترنوازی** (تَرْ۔ نَوا۔ زِی) خوش گلوئی۔
**تروتازہ** (تَرُو۔ تا۔ زَہ) نیا، تازہ، خوش۔
**ترویج** (تَرْ۔ وِیج) چلانا، رواج دینا۔
**ترویح** (تَرْ۔ وِیح) راحت دینا، مہکانا جمع تراویح۔
**ترویع** (تَرْ۔ وِیع) تخویف، ڈرانا۔
**ترویق** (تَرْ۔ وِیق) چھاننا، چھت گیری لگانا۔
**ترویل** (تَرْ۔ وِیل) رد فی چھیڑنا۔
**ترہ** (تَرْ۔ رَہ، تَرَہ) پتہ، ساگ، بات (تُرَّہ) کینہ (تُرَہ) باطل۔
**ترہب** (تَرَہ۔ ہُب) راہب ہونا۔
**ترہت** (تُرُ۔ رَہَت) بے فائدہ جھوٹ، بیہودہ بات جمع ترہات۔
**ترہیب** (تَرْ۔ ہِیب) ڈرانا۔
**تری** (تَرِی) اصفائی، آبداری۔
**تریاق** (تِرْ۔ یاق) زہر مہرہ، زہر کی دوا۔
**تریاک** (تِرْ۔ یاک) افیون، تریاق۔
**تریاکی** (تِرْ۔ یا۔ کِی) افیونی۔
**تریان** (تِرْ۔ یان) پیالا، ڈالی، سبد، طبق۔
**تریب** (تُرِیب) دھیا۔
**تریبہ** (تَرِی۔ بَہ) سینہ، سینہ کی ہڈی جمع ترائب۔

**تریدن** (تَرِی۔ دَن) بھاگنا، سفر ترد (تُرِی۔ دَن) کھینچنا، سفر ترد۔
**ترین** (تَرِین) کلمۂ تفضیل، زیادہ، پٹھانوں کا ایک فرقہ۔
**تزاحم** (تَزا۔ حُم) مزاحمت، انبوہ، بھیڑ کرنا۔
**تزاور** (تَزا۔ وُر) انحراف کرنا، میل کرنا۔
**تزاید** (تَزا۔ یُد) افزون ہونا، بڑھنا۔
**تزجر** (تَزَج۔ جُر) جھڑکی دینا۔
**تزحر، تزحیر** (تَزَح۔ حُر، تَزْ۔ حِیر) پیچش کی بیماری ہو جانا۔
**تزریق** (تَزْ۔ رِیق) ریا، نفاق، دروغ۔
**تزعزع** (تَزَع۔ زُع) جنبش کرنا، ہلنا۔
**تزعیف** (تَزْ۔ عِیف) ہلاک کرنا۔
**تزک** (تُزُک) ترتیب، انتظام، قانون، شان، بادشاہ کا خود نوشت واقعہ۔
**تزکی، تزکیہ** (تَزَک۔ کِی، تَزْ۔ کِیَہ) پاک کرنا، زکوٰۃ دینا۔
**تزلزل** (تَزَل۔ زُل) بھونچال آنا، ڈگمگانا۔
**تزلل** (تَزَل۔ لُل) لغزش، ڈگمگانا۔
**تزمیر** (تَزْ۔ مِیر) بانسری بجانا۔
**تزمیل** (تَزْ۔ مِیل) کپڑے میں لپیٹنا۔
**تزوج** (تَزَو۔ وُج) بیاہ کرنا، شوہر کرنا۔
**تزود** (تَزَو۔ وُد) توشہ بغل میں لینا۔
**تزویج** (تَزْ۔ وِیج) جوڑا ملانا، میاں بیوی بنانا۔
**تزویر** (تَزْ۔ وِیر) مکر و فریب کرنا۔
**تزویق** (تَزْ۔ وِیق) سجانا، کتاب درست کرنا۔
**تزہد** (تَزَہ۔ ہُد) عبادت کرنا۔
**تزییف** (تَزْ۔ یِیف) کھوٹا کرنا۔
**تزین** (تَزَی۔ یُن) آراستہ ہونا، بناؤ سنگار دکھانا۔
**تزئین** (تَزْ۔ ئِین) زینت دینا، سنوارنا، آراستہ کرنا۔
**تس** (تُس) پھسکی، گوز بے صدا۔

تسابق (تَ سا۔ بُقْ) ایک دوسرے کے آگے ہونا۔
تسافد (تَ سا۔ فُدْ) جانوروں کا باہم جفتی کرنا۔
تساقط (تَ سا۔ قُطْ) ایک دوسرے پر گر پڑنا۔
تساکر (تَ سا۔ کُرْ) جھوٹ موٹ نشہ میں ہونا۔
تسالم (تَ سا۔ لُمْ) آپس میں صلح کرنا۔
تسامح (تَ سا۔ مُحْ) چشم پوشی، جوانمردی کرنا، آسان کرنا۔
تساوی (تَ سا۔ وِیْ) برابری، برابر ہونا۔
تساہل (تَ سا۔ ہُلْ) نرمی برتنا، غفلت کرنا، سہل سمجھنا۔
تساہم (تَ سا۔ ہُمْ) باہم قرعہ ڈالنا۔
تسبب (تَ سَبْ۔ بُبْ) سبب بنانا۔
تسبیح (تَسْ۔ بِیْحْ) سبحہ، سبحان اللہ کہنا، خدا کو پاکی سے یاد کرنا۔
تسبیع (تَسْ۔ بِیْعْ) سات حصے کرنا۔
تستر (تَ سَتْ۔ تُرْ) پوشیدہ ہونا، چھپنا۔
تستیر (تَسْ۔ تِیْرْ) چھپانا، پردہ ڈالنا۔
تسجیع (تَسْ۔ جِیْعْ) سجع کہنا۔
تسجیل (تَسْ۔ جِیْلْ) رجسٹری، قاضی کا قبالہ یا تمسک لکھنا۔
تسجین (تَسْ۔ جِیْنْ) جیل بھیجنا، قید کو بھیجنا۔
تسخر (تَ سَخْ۔ خُرْ) بیگار، جبر
تسخی (تَ سَخْ۔ خِیْ) بخشش کرنا۔
تسخیر (تَسْ۔ خِیْرْ) قابو میں کرنا، رام کرنا۔
تسخین (تَسْ۔ خِیْنْ) گرم کرنا (تِسْ۔ خِیْنْ) بوٹ، کفش۔
تسدید (تَسْ۔ دِیْدْ) درست کرنا، مضبوط کرنا۔
تسدیس (تَسْ۔ دِیْسْ) چھ حصوں میں بانٹنا۔
تسرع (تَ سَرْ۔ رُعْ) جلدی کرنا۔
تسری (تَ سَرْ۔ رِیْ) باندی کو بیوی بنانا
تسریح (تَسْ۔ رِیْحْ) بال سلجھانا۔

تسریق (تَسْ۔ رِیْقْ) چوری سے منسوب کرنا
تسطیح (تَسْ۔ طِیْحْ) چوڑا کرنا، سطح بنانا۔
تسطیر (تَسْ۔ طِیْرْ) سطر بندی کرنا، لکھنا۔
تسع (تُسْ، ع۔ تُسُعْ) نواں حصہ (تِسْ۔ ع) تسعہ کا مونث، نو (۹)
تسعون (تِسْ۔ عُوْنْ) نوے (۹۰)
تسعہ (تِسْ۔ عَہْ) نو (۹)
تسعہ عشر (تِسْ۔ عَہْ۔ عَشَرْ) انیس (۱۹)
تسعیر (تَسْ۔ عِیْرْ) نرخ، بھاؤ مقرر کرنا۔
تسعین (تِسْ۔ عِیْنْ) دیکھو تسعون
تسفہ (تَ سَفْ۔ فُہْ) نادانی کرنا۔
تسفیہ (تَسْ۔ فِیْہْ) نادان اور کمینہ بنانا۔
تسقیف (تَسْ۔ قِیْفْ) چھت پاٹنا۔
تسکین (تَسْ۔ کِیْنْ) تسلی، آرام، ڈھارس۔
تسلح (تَ سَلْ۔ لُحْ) ہتھیار سجنا۔
تسلس (تَ سَلْ۔ لُسْ) مکاری، مکاری کرنا۔
تسلسل (تَ سَلْ۔ سُلْ) سلسلہ بندی، لڑی بندھنا۔
تسلط (تَ سَلْ۔ لُطْ) غالب آجانا، حاکم ہوجانا۔
تسلف (تَ سَلْ۔ لُفْ) پیشگی قیمت لینا۔
تسلی (تَ سَلْ۔ لِیْ) ڈھارس، دلجمعی۔
تسلیخ (تَسْ۔ لِیْخْ) کھال کھینچنا
تسلیط (تَسْ۔ لِیْطْ) کسی کو کسی پر مقرر کرنا
تسلیم (تَسْ۔ لِیْمْ) سلام کرنا، حکم ماننا، سونپنا۔
تسلیمات (تَسْ۔ لِیْ۔ مَاتْ) تسلیم کی جمع، کورنش، سلام۔
تسمہ (تَسْ۔ مَہْ) چمڑے کی لمبی کترن۔
تسمیت (تَسْ۔ مِیْتْ) دعا کرنا۔
تسمیط (تَسْ۔ مِیْطْ) فتراک سے چیز باندھنا۔
تسمیع (تَسْ۔ مِیْعْ) سنانا۔
تسمین (تَسْ۔ مِیْنْ) فربہ کرنا، موٹا کرنا۔
تسمیہ (تَسْ۔ مِیَہْ) نام رکھنا، بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہنا

تسند (تَسَ - نُّدْ) تکیہ لگانا، بھروسہ کرنا۔
تسلسی (تَسَ - لُسِی) بیہودہ گوئی۔
تسنن (تَسَ - نُّنْ) سنی ہونا، متغیر ہونا۔
تسنہ (تَسَ - نُّہْ) آ بسنا، مزہ بگڑ جانا۔
تسنیم (تَسْ - نِیمْ) جنت کی ایک نہر۔
تسوق (تَسَ - وُّقْ) بازار ڈھونڈھنا، خرید و فروخت کرنا۔
تسوید (تَسْ - وِیدْ) لکھنا، کالا کرنا۔
تسویس (تَسْ - وِیسْ) وسواس کرنا۔
تسویغ (تَسْ - وِیغْ) جاری کرنا، جاری دیکھنا۔
تسویف (تَسْ - وِیفْ) ڈھیل کرنا، وعدہ پورا نہ کرنا، فریب دینا۔
تسویک (تَسْ - وِیکْ) مسواک کرنا، دانتون کرنا۔
تسویل (تَسْ - وِیلْ) افترا، سخن آرائی، آراستہ کرنا۔
تسویم (تَسْ - وِیمْ) غارت کرنا، کار مختار کرنا۔
تسویہ (تَسْ - وِیَہْ) سیدھا کرنا، برابر کرنا۔
تسہد (تَسَ - ہُّدْ) بے خواب کرنا۔
تسہل (تَسَ - ہُّلْ) سہل ہونا، آسان ہونا۔
تسہیل (تَسْ - ہِیلْ) سہل کرنا، آسان کرنا۔
تسیر (تَسَ - یُّرْ) سیر کرنا۔
تسییر (تَسْ - یِیرْ) سیر کرانا، شہر بدر کرنا، جاری کرنا۔
تش (تَشْ) تیشہ۔
تشابہ (تَشَا - بُہْ) آپس میں مشابہ ہونا۔
تشابک (تَشَا - بُکْ) انبوہ، اژدحام، آپس میں گھل مل جانا، ایک چیز کو دوسری میں ملانا۔
تشاتم (تَشَا - تُمْ) آپس میں گالی بکنا۔
تشارک (تَشَا - رُکْ) شرکت کرنا، ساجھی ہونا۔
تشاعر (تَشَا - عُرْ) خود کو شاعر جتلانا۔
تشاغل (تَشَا - غُلْ) خود کو مشغول کرنا۔
تشاکل (تَشَا - کُلْ) آپس میں ہمشکل ہونا۔
تشاکی (تَشَا - کِی) آپس میں گلہ کرنا۔
تشاور (تَشَا - وُرْ) آپس میں مشورہ کرنا۔

تشاہد (تَشَا - ہُدْ) ملاقات، باہم حاضر رہنا، آپس میں گواہی دینا۔
تشبث (تَشَبْ - بُثْ) چنگل مارنا، جھپٹا مارنا۔
تشبک (تَشَبْ - بُکْ) انگلیوں میں انگلیاں ڈالنا۔
تشبہ (تَشَبْ - بُہْ) مشابہ ہونا۔
تشبیب (تَشْ - بِیبْ) قصیدے کی تمہید، ممدوح کی تعریف سے پہلے قصیدے کی ابتدا اٹھانا۔
تشییع (تَشْ - یِیعْ) مسافر کو پہونچانے جانا، جنازے کے پیچھے چلنا۔
تشبیک (تَشْ - بِیکْ) انگلیاں باہم ڈالنا۔
تشبیہ (تَشْ - بِیہْ) مشابہ کرنا، مثال دینا۔
تشت (تَشْ - ت) دیکھو طشت۔
تشت از بام (تَشْ - ت - اَزْ - بَامْ) ظاہر، فاش۔
تشتت (تَشَتْ - تُتْ) پراگندگی، پریشانی۔
تشحط (تَشَحْ - حُطْ) بھڑکنا۔
تشحیذ (تَشْ - حِیذْ) دھار تیز کرنا۔
تشخص (تَشَخْ - خُصْ) تعین پانا، معین ہو جانا۔
تشخیص (تَشْ - خِیصْ) دواکاری، مقرر کرنا، جانچنا۔
تشدد (تَشَدْ - دُدْ) سختی، سخت ہونا۔
تشدید (تَشْ - دِیدْ) ایک حرف کو دو مرتبہ پڑھنے کی علامت (ّ)، استوار کرنا، سخت کرنا۔
تشرب (تَشَرْ - رُبْ) پینا۔
تشرع (تَشَرْ - رُعْ) شریعت پر عمل کرنا۔
تشرق (تَشَرْ - رُقْ) سورج کے آگے بیٹھنا۔
تشریح (تَشْ - رِیحْ) شرح کرنا، کھول کر بتانا، بدن کی ساخت بیان کرنا جمع تشریحات۔
تشریف (تَشْ - رِیفْ) خلعت شاہی، بزرگی، عزت رکھنا، بزرگ کرنا۔
تشریفات (تَشْ - رِی - فَاتْ) جلوس۔
تشریق (تَشْ - رِیقْ) مشرق کی طرف چلنا، گوشت دھوپ میں سکھانا

**تشریک** (تَش۔ رِیک) کسی کو شریک کرنا۔
**تشلیح** (تَش۔ لِیح) بے حیائی کرنا، خلافِ شریعت بجا۔
**تشعب** (تَشَعْ۔ عُبْ) شاخ در شاخ ہونا، گروہ در گروہ ہونا۔
**تشفع** (تَشَفْ۔ فُعْ) شفاعت کرنا۔
**تشفی** (تَشَفْ۔ فِی) شفا پانا، کسی سے دل خوش ہونا۔
**تشقق** (تَشَقْ۔ قُقْ) شق ہونا، پھٹنا۔
**تشکک** (تَشَکْ۔ کُکْ) شک میں پڑنا۔
**تشکل** (تَشَکْ۔ کُلْ) خوبصورت ہونا، شکل پکڑنا۔
**تشکی** (تَشَکْ۔ کِی) شکوہ کرنا، گلہ کرنا۔
**تشکیک** (تَش۔ کِیک) شک میں ڈالنا۔
**تشکیل** (تَش۔ کِیل) شکل بنانا۔
**تشمر** (تَشَمْ۔ مُرْ) کام پر آمادہ ہونا، کام میں چست ہونا۔
**تشمم** (تَشَمْ۔ مُمْ) سونگھنا۔
**تشمیر** (تَش۔ مِیر) چستی، مستعدی، اٹھنا۔
**تشمیم** (تَش۔ مِیم) سونگھانا۔
**تشنج** (تَشَنْ۔ نُجْ) اینٹھن، اکڑن، کھنچنا۔
**تشنک** (تَش۔ نَکْ) تالو، جانداں۔
**تشنگی** (تَش۔ نَگِی) پیاس۔
**تشنن** (تَشَنْ۔ نُنْ) پرانا ہونا۔
**تشنہ** (تَش۔ نَہ) پیاسا۔
**تشنیج** (تَش۔ نِیج) کھنچنا۔
**تشنیع** (تَش۔ نِیع) برا کہنا، لعنت ملامت کرنا۔
**تشوش** (تَشَوْ۔ وُشْ) پریشان ہونا، گھبرانا۔
**تشوق** (تَشَوْ۔ وُقْ) آرزومند ہونا، مشتاق ہونا۔
**تشویر** (تَش۔ وِیر) شور کرنا، اشارہ کرنا۔
**تشویش** (تَش۔ وِیش) پریشانی، فکر میں ڈالنا۔
**تشویغ** (تَش۔ وِیغ) مددار رکھنا۔
**تشویق** (تَش۔ وِیق) شوق دلانا۔
**تشویک** (تَش۔ وِیک) کانٹے دار دیوار پر چڑھنا، موٹے ہوئے بال نکلنا۔

**تشویہ** (تَش۔ وِیہ) خراب کرنا (تَش۔ وِیہ) بھوننا۔
**تشہ** (تَش۔ شَہ) تیل کی بتی۔
**تشہد** (تَشَہْ۔ ہُدْ) کلمہ شہادت پڑھنا۔
**تشہی** (تَشَہْ۔ ہِی) آرزومندی چاہنا۔
**تشہیر** (تَش۔ ہِیر) برائی سے منسوب کرنا، شہرت دینا۔
**تشیخ** (تَشَیْ۔ یُخْ) ڈینگ مارنا، شیخی بگھارنا۔
**تشیع** (تَشَیْ۔ یُعْ) شیعہ مذہب کا دعویٰ کرنا، خود کو شیعہ دکھانا۔
**تشین، تشیین** (تَشَیْ۔ یُنْ، تَش۔ یِین) شاندار ہونا۔
**تصابی** (تَصَا۔ بِی) عاشق ہونا۔
**تصادف** (تَصَا۔ دُفْ) بلا ارادہ ملاقات۔
**تصادق** (تَصَا۔ دُقْ) باہم سچائی سے پیش آنا۔
**تصادم** (تَصَا۔ دُمْ) دھکا، بھیڑ، آپس میں ٹکرانا۔
**تصاریف** (تَصَا۔ رِیف) تصریف کی جمع۔
**تصاعد** (تَصَا۔ عُدْ) بلندی، برتری۔
**تصافح** (تَصَا۔ فُحْ) ملاقات کے وقت ہاتھ ملانا۔
**تصانیف** (تَصَا۔ نِیف) تصنیف کی جمع۔
**تصاویر** (تَصَا۔ وِیر) تصویر کی جمع۔
**تصاوف** (تَصَا۔ وُفْ) باہم صف کھینچنا، ٹکرانا۔
**تصبیر** (تَص۔ بِیر) صبر کرنا، صبر کرانا۔
**تصبیرہ** (تَص۔ بِی۔ رَہ) ناشتا۔
**تصبیغ** (تَص۔ بِیغ) رنگ کرنا، رنگنا۔
**تصحیح** (تَص۔ حِیح) صحیح کرنا، درست کرنا۔
**تصحیف** (تَص۔ حِیف) کتابت میں غلطی کرنا۔
**تصدق** (تَصَدْ۔ دُقْ) وسیلہ، صدقہ کرنا۔
**تصدی** (تَصَدْ۔ دِی) درپیش ہونا، سامنے آنا۔
**تصدیر** (تَص۔ دِیر) دیباچہ لکھنا، مقدم کرنا، روانہ کرنا۔
**تصدیع** (تَص۔ دِیع) دردِ سر کرنا، تکلیف دینا۔
**تصدیعہ** (تَص۔ دِی۔ عَہ) دردِ سری، تکلیف دہی۔
**تصدیق** (تَص۔ دِیق) سچا کرنا۔
**تصرف** (تَصَرْ۔ رُفْ) دخل کرنا، کام میں ہاتھ ڈالنا۔
**تصرم** (تَصَرْ۔ رُمْ) کٹا ہوا ہونا۔

تصریح (تَص - رِیح) ظاہر کرنا۔
تصریع (تَص - رِیع) ڈالنا، پہلے مصرعہ میں قافیہ لانا۔
تصریف (تَص - رِیف) گردان کرنا، پھرانا جمع تَصَارِیف۔
تصریم (تَص - رِیم) کاٹنا۔
تصعد (تَصَعْ - عُدْ) اوپر چڑھنا۔
تصعید (تَص - عِید) اوپر جگہ پر جانا، دوا کا جوہر اڑانا۔
تصغیر (تَص - غِیر) چھوٹا کرنا۔
تصفح (تَصَف - فُحْ) تلاش، چھان بین، صفحہ صفحہ دیکھنا۔
تصفید (تَص - فِید) بند کرنا، سخت باندھنا۔
تصفیف (تَص - فِیف) پرا باندھنا۔
تصفیق (تَص - فِیق) انڈیلنا، تالی بجانا۔
تصفیہ (تَص - فِیَہ) پاک کرنا، صاف کرنا۔
تصلب (تَصَل - لُبْ) سخت اور مضبوط ہونا۔
تصلف (تَصَل - لُفْ) ڈینگ مارنا، گپ اڑانا
تصلیب (تَص - لِیب) سولی دینا، سخت کرنا، صلیب بنانا۔
تصلیہ (تَص - لِیَہ) نماز ادا کرنا۔
تصمیت (تَص - مِیت) خاموش کرنا، خاموش ہونا۔
تصمید (تَص - مِید) قصد کرنا۔
تصمیم (تَص - مِیم) پختہ کرنا، خالص کرنا۔
تصنع (تَصَن - نُعْ) خوشامد، بناوٹ، کاریگری کرنا، بناؤ سنگھار کرنا۔
تصنیف (تَص - نِیف) خود نوشت کتاب جمع تَصَانِیف کتاب بنانا، قسم وار بیان کرنا۔
تصور (تَصَو - وُرْ) دھیان جمع تَصَوُّرَات دل میں نقشہ جمانا۔
تصوع (تَصَو - وُعْ) گھاس سکھانا، خبر پھیلانا۔

تصوف (تَصَو - وُفْ) دھیان گیان، اللہ تعالیٰ سے لو لگانے کا ایک سلسلہ، ایک طرف چلنا۔
تصویب (تَص - وِیب) ٹھیک رکھنا، سچا کہنا۔
تصویر (تَص - وِیر) صورت، مورتی جمع تَصَاوِیر شکل کھینچنا۔
تصویع (تَص - وِیع) گھاس سکھانا۔
تصیح (تَصَی - یُحْ) خشک ہونا۔
تصیید (تَص - یِید) شکار کرنا۔
تضاحک (تَضَا - حُکْ) ٹھٹھول کرنا، باہم ہنسنا۔
تضاد (تَضَادّ) باہم دشمنی کرنا، آپس میں ضد کرنا
تضاعف (تَضَا - عُفْ) دوگنا، دوچند ہونا۔
تضافر (تَضَا - فُرْ) ہم پشت ہونا، ایک دوسرے کی مدد کرنا۔
تضایف (تَضَا - یُفْ) باہم نسبت ہونا، ہم پہلو ہونا۔
تضایق (تَضَا - یُقْ) آپس میں تنگ ہونا، باہم ضیق آنا۔
تضجر (تَضَج - جُرْ) تنگی، غم سے بےکل ہونا۔
تضجیع (تَض - جِیع) کام میں تقصیر کرنا۔
تضحی (تَض - حِی) چاشت کا کھانا کھانا۔
تضحیک (تَض - حِیک) ٹھٹھول، ہنسنا ہنسانا۔
تضحیہ (تَض - حِیَہ) قربانی کرنا۔
تضرر (تَضَر - رُرْ) رنجور ہونا، ضرر پانا۔
تضرع (تَضَر - رُعْ) منت و زاری، گڑگڑانا، رونا۔
تضرم (تَضَر - رُمْ) غصہ کرنا، آگ بھڑکنا۔
تضرہ (تَضَر - رُہْ) ضرورت۔
تضریم (تَض - رِیم) بھڑکنا، برافروختہ ہونا۔
تضعیف (تَض - عِیف) کمزور کرنا، دونا کرنا۔
تضلیل (تَض - لِیل) گمراہی سے منسوب کرنا۔
تضمن (تَضَم - مُنْ) قبول کرنا، ضمن میں لینا
تضمید (تَض - مِید) لیپ، لیپ کرنا۔
تضمین (تَض - مِین) کسی دوسرے کے مشہور شعر کو

اپنے کلام میں ملانا، قبول کرنا، ضامن کرنا، پناہ میں لینا۔
**تضور** (تَضَوُّر) بلبلانا۔
**تضیف** (تَضَیُّف) مہمان ہونا۔
**تضیق** (تَضَیُّق) تنگ ہونا، ضیق میں ہونا۔
**تضییع** (تَضْیِیْع) ضائع کرنا۔
**تضییق** (تَضْیِیْق) تنگ کرنا، ضیق میں کرنا۔
**تطابق** (تَطَابُق) باہم مطابق ہونا۔
**تطامن** (تَطَامُن) آرام کرنا۔
**تطاول** (تَطَاوُل) دست درازی کرنا۔
**تطبق** (تَطَبُّق) تہ بتہ ہونا، مطابق ہونا۔
**تطبیق** (تَطْبِیْق) مطابق کرنا۔
**تطرق** (تَطَرُّق) راہ کرنا، راہ پانا۔
**تطعم** (تَطَعُّم) چکھنا، دانہ بدلنا، چوگا بدلنا۔
**تطعیم** (تَطْعِیْم) چکھانا، [illegible]۔
**تطفل** (تَطَفُّل) طفیلی ہونا۔
**تطفیف** (تَطْفِیْف) کم ناپنا۔
**تطفیل** (تَطْفِیْل) طفیلی بنانا۔
**تطفیہ** (تَطْفِیَہ) آگ بجھانا۔
**تطلع** (تَطَلُّع) نگاہ رکھنا۔
**تطلیق** (تَطْلِیْق) طلاق دینا۔
**تطلیہ** (تَطْلِیَہ) بیمار پرسی کرنا۔
**تطمیع** (تَطْمِیْع) لالچ میں ڈالنا۔
**تطوع** (تَطَوُّع) حکم ماننا، ناواجب بات بجا لانا۔
**تطوف** (تَطَوُّف) طواف کرنا۔
**تطوق** (تَطَوُّق) ہار پہننا، ہنسلی پہننا۔
**تطول** (تَطَوُّل) انعام کرنا، احسان رکھنا۔
**تطویع** (تَطْوِیْع) سہل کرنا، کام پر مستعد کرنا۔
**تطویق** (تَطْوِیْق) طوق ڈالنا، مطیع کرنا۔
**تطویل** (تَطْوِیْل) لمبا کرنا۔

**تطہر** (تَطَہُّر) پاک ہونا، غسل کرنا۔
**تطہیر** (تَطْہِیْر) پاک کرنا۔
**تطیب** (تَطَیُّب) خوشبودار ہونا۔
**تطیر** (تَطَیُّر) بری فال لینا۔
**تطین** (تَطَیُّن) مٹی سے لیپنا۔
**تطییب** (تَطْیِیْب) خوشبودار کرنا۔
**تطییر** (تَطْیِیْر) پرندوں کو اڑانا۔
**تظاہر** (تَظَاہُر) باہم پشتی کرنا، آپس میں امداد کرنا۔
**تظرف** (تَظَرُّف) زیرکی اور عقلمندی دکھانا۔
**تظلم** (تَظَلُّم) ظلم سے رونا، دہائی دینا۔
**تظلیل** (تَظْلِیْل) سایہ داری، سایہ ڈالنا۔
**تعاہد** (تَعَاہُد) عہد کرنا، نگاہ رکھنا۔
**تعادل** (تَعَادُل) آپس برابر ہونا۔
**تعادی** (تَعَادِی) باہم دشمنی کرنا۔
**تعار** (تَعَار) چونکنا
**تعارض** (تَعَارُض) جھگڑا کرنا، آمنے سامنے آنا۔
**تعارف** (تَعَارُف) روزمرہ، جان پہچان، آپس میں پہچاننا۔
**تعاشر** (تَعَاشُر) باہم زندگی بسر کرنا۔
**تعاطف** (تَعَاطُف) باہم مہربانی کرنا۔
**تعاطی** (تَعَاطِی) لینا۔
**تعاقب** (تَعَاقُب) ایک دوسرے کے پیچھے آنا، پیچھا کرنا۔
**تعاقد** (تَعَاقُد) باہم عہد و پیمان کرنا، آپس میں گرہ باندھنا۔
**تعاقل** (تَعَاقُل) بیوقوف کا اپنے کو عقلمند دکھانا۔
**تعال** (تَعَالَ) آؤ۔
**تعالی** (تَعَالِی) بلند ہونا، اصطلاحاً بلند ہے (تَعَالیٰ) بلند ہونا۔
**تعامی** (تَعَامِی) خود کو اندھا ظاہر کرنا۔
**تعامل** (تَعَامُل) آپس میں عمل کرنا

تعاند (تَعا۔نُد) آپس میں عناد رکھنا۔
تعانق (تَعا۔نُق) بغلگیر ہونا، معانقہ کرنا۔
تعاون (تَعا۔وُن) آپس میں مدد کرنا۔
تعاہد (تَعا۔ہُد) آپس میں عہد کرنا۔
تعب (تَعَب) رنج، ماندگی، تھکن۔ جمع مَتاعِب (تَعِب) ماندہ۔
تعبد (تَعَب۔بُد) بندگی کرنا۔
تعبید (تَع۔بِید) غلام بنانا، ذلیل کرنا۔
تعبیر (تَع۔بِیر) بیان کرنا، خواب کے معنی بتانا۔
تعبیہ (تَع۔بِیَہ) آراستہ کرنا، چھپانا۔
تعتم (تَعَت۔تُم) دیر، تاخیر کرنا۔
تعجب (تَعَج۔جُب) اچنبھا، حیرانی۔
تعجل (تَعَج۔جُل) جلدی کرنا۔
تعجیب (تَع۔جِیب) تعجب میں ڈالنا۔
تعجیل (تَع۔جِیل) وقت سے پہلے جلدی کرنا۔
تعجیم (تَع۔جِیم) عربی کو عجمی کرنا، نقطے لگانا۔
تعدا (تَعَد۔دا) دیکھو تعدی۔
تعداد (تَع۔داد) گنتا، شمار کرنا۔
تعدد (تَعَد۔دُد) گنتا۔
تعدی (تَعَد۔دی) ظلم، حد سے بڑھ جانا۔
تعدید (تَع۔دِید) شمار کرنا۔
تعدیل (تَع۔دِیل) برابر کرنا، ٹھیک کرنا۔
تعدیہ (تَع۔دِیَہ) گذارنا، فعل لازم کو متعدی بنانا۔
تعذر (تَعَذ۔ذُر) عذر کرنا، معذور ہونا۔
تعذیب (تَع۔ذِیب) عذاب کرنا، دکھ دینا۔
تعذیر (تَع۔ذِیر) عذر کرنا، معذور رکھنا۔
تعرض (تَعَر۔رُض) پیش آنا، چھیڑنا۔
تعرف (تَعَر۔رُف) شناسائی ڈھونڈھنا، پوچھنا
تعری (تَعَر۔ری) ننگا ہونا، برہنہ ہونا۔
تعریب (تَع۔رِیب) غیر لفظ کو عربی بنانا، کلام کو غلطی سے پاک کرنا۔

تعریس (تَع۔رِیس) شب باشی۔
تعریض (تَع۔رِیض) دوسرے پر بات ڈھالنا۔
تعریف (تَع۔رِیف) معنی بیان کرنا، سراہنا، جتلانا۔
تعریفہ (تَع۔رِی۔فَہ) نرخ نامہ۔
تعریک (تَع۔رِیک) غنا، کان اینٹھنا۔
تعریہ (تَع۔رِیَہ) ننگا کرنا، برہنہ کرنا۔
تعززہ (تَعَز۔زُز) عزیز ہونا۔
تعزی (تَعَز۔زی) صبر کرنا، نسبت کرنا۔
تعزیت (تَع۔زِیت) پرسا، ماتم پرسی۔
تعزیت خانہ (تَع۔زِیَت۔خا۔نَہ) ماتم خانہ۔
تعزیر (تَع۔زِیر) سیاست کرنا، سزا دینا۔
تعزیز (تَع۔زِیز) عزیز بنانا، قوی کرنا۔
تعزیل (تَع۔زِیل) برطرف کرنا۔
تعزیہ (تَع۔زِیَہ) ۱۔ حضرت امام حسینؑ کے روضہ مبارک کی نقل جسکو محرم میں بناتے ہیں۔ ۲۔ دیکھو تعزیت۔
تعزیہ خانہ (تَع۔زِیَہ۔خا۔نَہ) جہاں تعزیہ رکھا جاوے
تعزیہ داری (تَع۔زِیَہ۔دا۔ری) تعزیہ بنانے کی رسم۔
تعزیم (تَع۔زِیم) تاوان زدہ کرنا، ڈنڈ پانا۔
تعسر (تَعَس۔سُر) دشواری، مشکل ہونا۔
تعسف (تَعَس۔سُف) بیراہ چلنا، بھٹک جانا۔
تعسم (تَعَس۔سُم) بہانا۔
تعشق (تَعَش۔شُق) عاشق ہونا، فریفتہ ہونا۔
تعشی (تَعَش۔شی) شام کا کھانا کھانا۔
تعشیش (تَع۔شِیش) چڑیوں کا گھونسلہ بنانا۔
تعصب (تَعَص۔صُب) ہٹ دھرمی کرنا، طرفداری کرنا۔
تعصف (تَعَص۔صُف) بے راہ چلنا۔
تعضب (تَعَض۔ضُب) تیز زبانی کرنا۔
تعضی (تَعَض۔ضی) نیست ہونا، ویران ہونا۔
تعطر (تَعَط۔طُر) خوشبودار ہونا، مہکنا۔
تعطش (تَعَط۔طُش) تشنگی، پیاسا ہونا۔

**تعطف** (تَعَطْ-طُف) مہربانی کرنا۔
**تعطل** (تَعَطْ-طُل) بیکار رہنا، خالی ہونا۔
**تعطیر** (تَعْ-طِیر) خوشبو میں بسانا۔
**تعطیس** (تَعْ-طِیس) چھینکانا۔
**تعطیل** (تَعْ-طِیل) چھٹی، خالی کرنا، بیکار کرنا۔
**تعظم** (تَعَظْ-ظُم) بزرگ ہونا۔
**تعظیم** (تَعْ-ظِیم) بزرگی کرنا، عظمت کرنا۔
**تعفف** (تَعَفْ-فُف) پرہیزگاری، پارسائی۔
**تعفن** (تَعَفْ-فُن) سڑاند، بدبو ہونا، سڑ جانا۔
**تعقب** (تَعَقْ-قُب) پیچھے جانا، پیچھا کرنا۔
**تعقد** (تَعَقْ-قُد) باز رکھنا، بند ھا ہونا۔
**تعقل** (تَعَقْ-قُل) بات پر غور کرنا، سمجھنا۔
**تعقید** (تَعْ-قِید) پردے میں بات کہنا، بہت سی
گانٹھیں باندھنا۔
**تعلق** (تَعَلْ-لُق) لگاؤ، علاقہ رکھنا، لپٹنا، لٹکنا۔
**تعلقہ** (تَعَلْ-لُقَہ) علاقہ، لگاؤ، اراضیات متعلقہ۔
**تعلل** (تَعَلْ-لُل) بہانہ کرنا، بیمار بنانا، کام سے
باز رکھنا۔
**تعلم** (تَعَلْ-لُم) علم پڑھنا، کچھ سیکھنا۔
**تعلی** (تَعَلْ-لِی) شیخی، بلند ہونا۔
**تعلیق** (تَعْ-لِیق) نام رسم الخط، لٹکانا۔
**تعلیقہ** (تَعْ-لِی-قَہ) بڑے آدمیوں کی تحریر یا خط،
اسباب ضبطی کی تحریر، جمع **تعلیقات**۔
**تعلیل** (تَعْ-لِیل) وجہ بتانا، دلیل لانا۔
**تعلیم** (تَعْ-لِیم) پڑھانا، کچھ سکھانا
**تعمد** (تَعَمْ-مُد) کام کا قصد کرنا۔
**تعمق** (تَعَمْ-مُق) غور کرنا، تہ کو پہنچنا۔
**تعمل** (تَعَمْ-مُل) عمل میں لانا، کام کرنا۔
**تعمید** (تَعْ-مِید) بپتسمہ دینا، پانی چھڑک کر عیسائی بنانا۔
**تعمیر** (تَعْ-مِیر) عمارت بنانا، آباد کرنا، دراز عمر کرنا۔
**تعمیق** (تَعْ-مِیق) غور کرنا، انجام سوچنا۔

**تعمیل** (تَعْ-مِیل) عمل میں لانا، عمل دینا۔
**تعمیم** (تَعْ-مِیم) عمومیت، عام کرنا، شامل کرنا۔
**تعمیہ** (تَعْ-مِیَہ) چھپانا، اندھا کرنا، معما کہنا۔
**تعنت** (تَعَنْ-نُت) بدگوئی، عیب ڈھونڈھنا
**تعند** (تَعَنْ-نُد) دشمنی کرنا، لڑائی ٹھاننا۔
**تعنی** (تَعَنْ-نِی) رنج کرنا۔
**تعنیف** (تَعْ-نِیف) سختی کرنا، سرزنش کرنا۔
**تعنین** (تَعْ-نِین) عنوان لکھنا، مرد کو جماع کے
ناقابل کر دینا۔
**تعود** (تَعَوْ-وُد) عادی ہونا، خوگر ہونا۔
**تعوذ** (تَعَوْ-وُذ) پناہ لینا، اعوذ باللہ کہنا۔
**تعور** (تَعَوْ-وُر) عاریت لینا، مانگ لینا۔
**تعوق** (تَعَوْ-وُق) باز آنا، ڈھیل ہونا۔
**تعوید** (تَعْ-وِید) عادت ڈالنا، خوگر ہونا۔
**تعویذ** (تَعْ-وِیذ) نقش مراد، پناہ دینا، پناہ
میں لینا۔
**تعویر** (تَعْ-وِیر) آنکھ پھوڑنا۔
**تعویض** (تَعْ-وِیض) عوض، بدلہ دینا۔
**تعویق** (تَعْ-وِیق) ڈھیل کرنا، باز رکھنا۔
**تعویل** (تَعْ-وِیل) بھروسہ کرنا، بوجھ لادنا۔
**تعوین** (تَعْ-وِین) عورت کا گھر یتن ہونا۔
**تعہد** (تَعَہْ-ہُد) ضامن کرنا، کام کا بیڑا اٹھانا
**تعیش** (تَعَیْ-یُش) سامان عیش مہیا کرنا، عیش اڑانا۔
**تعین** (تَعَیْ-یُن) ہستی، وجود، مخصوص ہونا۔
(تعینات) دیکھو تعینات۔
**تعینات** (تَعَیْ-یُنات) تعین کی جمع (تَعَیْ-یُنات) تعین کی جمع، تعینات۔
**تعیناتی** (تَعَیْ-یُنا-تی) منسوب بہ تعینات۔
**تعییث** (تَعْ-یِیث) ٹٹولنا۔
**تعیید** (تَعْ-یِید) حاضر کرنا۔
**تعییر** (تَعْ-یِیر) سرزنش، ملامت کرنا، عار دلانا۔

تعیین (تَعْ - یِیْن) مخصوص کرنا۔
تغابن (تَغَا - بُنْ) گھاٹا، باہم ٹوٹا دینا۔
تغابی (تَغَا - بِیْ) غفلت دکھانا۔
تغادی (تَغَا - دِیْ) فتنہ و فساد کیلئے اکٹھا ہونا۔
تغار (تَغَارْ) مٹی کی ناند۔
تغاری (تَغَا - رِیْ) مٹی کا کونڈا یا چھوٹی ناند۔
تغازل (تَغَا - زُلْ) باہم غزل کہنا، باہم عشق کرنا۔
تغافل (تَغَا - فُلْ) بے پروائی، دانستہ غفلت کرنا
تغافل شعار (تَغَا - فُلْ - شِعَارْ) جس کا طریقہ بے پروائی ہو۔
تغالی (تَغَا - لِیْ) ایک دوسرے سے لاپروائی کرنا۔
تغائی (تَغَا - ئِیْ) ماموں۔
تغایر (تَغَا - یُرْ) فرق، باہم مغائر ہونا۔
تغذّی (تَغَذْ - ذِیْ) صبح کا کھانا کھانا۔
تغذیہ (تَغْ - ذِیَہْ) غذا دینا، پالنا۔
تغریب (تَغْ - رِیْب) شہر بدر کرنا، جلا وطن کرنا، غریب بنانا
تغریق (تَغْ - رِیْق) غرق کرنا۔
تغریم (تَغْ - رِیْم) تاوان ڈالنا۔
تغزل (تَغَزْ - زُلْ) عشق کرنا۔ غزل کہنا۔
تغسیل (تَغْ - سِیْل) غسل کرانا۔
تغشی (تَغَشْ - شِیْ) پہننا۔ چھپانا۔
تغطی (تَغَطْ - طِیْ) اوڑھنا۔
تغفل (تَغَفْ - فُلْ) خود کو غافل دکھلانا۔
تغفیل (تَغْ - فِیْل) غفلت سے نسبت دینا۔
تغلب (تَغَلْ - لُبْ) غلبہ کرنا، غالب ہونا
تغلق (تَغْ - لُقْ) سردار
تغلیط (تَغْ - لِیْط) غلطی میں ڈالنا، غلطی سے منسوب کرنا
تغلیظ (تَغْ - لِیْظ) سختی کرنا، درشتی کرنا۔ غلیظ کرنا۔
تغلیق (تَغْ - لِیْق) پیچیدہ کرنا، باندھنا۔
تغلیل (تَغْ - لِیْل) غالیہ ملنا۔ خوشبو میں بسانا
تغمیض (تَغْ - مِیْض) آنکھ بند کرنا۔

تغنّم (تَغَنْ - نُمْ) غنیمت جاننا۔
تغنّی (تَغَنْ - نِیْ) گانا، بے نیازی کرنا۔
تغوط (تَغَوْ - وُطْ) پاخانہ پھرنا۔
تغویث (تَغْ - وِیْث) دُہائی دینا۔
تغویر (تَغْ - وِیْر) دوپہر ڈھلنا۔
تغیر (تَغَیْ - یُرْ) حالت بدل جانا۔
تغیظ (تَغَیْ - یُظْ) غصہ کرنا، جھنجھلانا۔
تغییر (تَغْ - یِیْر) حالت بدل دینا۔
تف (تُفْ) تھوک، ترجمہ اُف، الفاف، تفوف
تف (تَفْ) دیکھو تپ (تُفْ) کان کا میل
تفاح (تُفْ - فَاح) سیب۔
تفاخر (تَفَا - خُرْ) آپس میں فخر کرنا، گھمنڈ کرنا۔
تفارق (تَفَا - رُقْ) ایک دوسرے سے جدا ہونا۔
تفاریق (تَفَا - رِیْق) تفریق کی جمع۔
تفاسیر (تَفَا - سِیْر) تفسیر کی جمع۔
تفاصل (تَفَا - صُلْ) آپس میں جدا کرنا، فرق کرنا
تفاصیل (تَفَا - صِیْل) تفصیل کی جمع۔
تفاضل (تَفَا - ضُلْ) ایک دوسرے سے بڑھ جانا۔
تفال (تُفَال) تھوک۔
تفانی (تَفَا - نِیْ) آپس میں فنا ہونا۔
تفاوت (تَفَا - وُتْ) دو چیزوں کا درمیانی فرق اور فاصلہ، باہم دوری واقع ہونا۔
تفاوض (تَفَا - وُضْ) ساجھا، شرکت، باہم گفتگو کرنا
تفاؤل (تَفَا - ءُلْ) نیک فال لینا۔
تفت (تَفْتْ - تَتْ) گرم، سوختہ، غصہ، جلدی، مفلس۔
تفتان (تَفْ - تَانْ) پراٹھا، دھوپ یا آگ میں گرم کی ہوئی کوئی چیز۔
تفتت (تَفَتْ - تُتْ) ریزہ ریزہ ہو جانا۔
تفتح (تَفَتْ - تُحْ) پھولنا۔ کھلنا۔
تفتیح (تَفْ - تِیْح) چھلا پہنانا۔
تفتگی (تَفْ - تَگِیْ) گرماہٹ، گرمی، تپش۔

تفتین (تفْ۔ تِن) گرم ہونا، خفا ہونا، تپنا۔
تفتنی (تفْ۔ تنی) گرم ہونے کے لائق۔
تفتہ (تفْ۔ تہ) گرم ہوا، تپا ہوا۔
تفتیت (تفْ۔ تیت) ٹکڑے کرنا۔
تفتیح (تفْ۔ تیح) کھولنا، کھول دینا۔
تفتیدہ (تفْ۔ تی۔ دہ) دھوپ یا آگ سے گرم ہوئی چیز۔
تفتیش (تفْ۔ تیش) کھوج لگانا، ڈھونڈھنا۔
تفتیل (تفْ۔ تیل) مونچھوں پر تاؤ دینا۔
تفتین (تفْ۔ تین) فتنہ میں ڈالنا۔
تفجر (تفج۔ جر) پانی جاری ہونا، نکلنا۔
تفجع (تفج۔ جع) دردمند ہونا۔
تفجیر (تفْ۔ جیر) پانی جاری کرنا۔
تفجیع (تفْ۔ جیع) دردمند کرنا۔
تفحش (تفح۔ حش) فحش بکنا۔
تفحص (تفح۔ حص) کھوج لگانا، ڈھونڈنا، کھودنا۔
تفحیم (تفْ۔ حیم) کالا کرنا۔
تفخر (تفخ۔ خر) گھمنڈ کرنا، غرور کرنا۔
تفخیم (تفْ۔ خیم) بزرگ کرنا، بزرگ رکھنا۔
تفدا (تفْ۔ دیہ) واری جانا، فدا ہونا۔
تفرج (تفر۔ رج) سیر تماشا، کشایش، خوش حالی
تفرج گاہ (تفر رج۔ گاہ) سیر اور تماشے کی جگہ۔
تفرح (تفر۔ رح) خوش ہونا۔
تفرد (تفر۔ رد) یگانہ ہونا، تنہائی پسند ہونا۔
تفرر (تفر۔ رر) پرہیزگاری۔ بھاگنا۔ ڈرنا۔
تفرس (تفر۔ رس) سمجھداری، فراست سے تاڑ جانا۔
تفرع (تفر۔ رع) شاخ نکلنا۔
تفرغ (تفر۔ رغ) فراغت پانا۔
تفرق (تفر۔ رق) پراگندہ ہونا۔
تفرقہ (تف۔ رقہ) فرق، فاصلہ، جدائی، پراگندگی۔

تفرنج (تفر۔ نج) فرنگی ہونا۔
تفرہ (تفر۔ رہ) غرور، گھمنڈ۔
تفریج (تفْ۔ ریج) غم رفع کرنا، خوش کرنا
تفریح (تفْ۔ ریح) خوش کرنا، فرحت دینا
تفرید (تفْ۔ رید) یگانہ کرنا، اکیلا کرنا۔
تفریس (تفْ۔ ریس) غیر لفظ کو فارسی بنانا
تفریش (تفْ۔ ریش) فرش کرنا، فرش بچھانا
تفریط (تفْ۔ ریط) ضائع کرنا، بھول جانا، تقصیر کرنا۔ کم کرنا، ترک کرنا، چھوڑنا، درگزر کرنا۔
تفریع (تفْ۔ ریع) پہاڑ سے اترنا، پہاڑ پر چڑھنا۔ شاخ نکالنا۔
تفریغ (تفْ۔ ریغ) فارغ کرنا۔
تفریق (تفْ۔ ریق) پراگندگی جمع تفاریق پراگندہ کرنا۔ جدا کرنا۔
تفزیع (تفْ۔ زیع) ڈرانا۔
تفساں (تفْ۔ ساں) نہایت گرم
تفسح (تفس۔ سح) کشادہ ہونا۔
تفسطط (تفس۔ طط) فلسفی ہونا۔ حمق ہونا۔ حقائق سے انکار کرنا۔
تفسندہ (تفْ۔ سن۔ دہ) گرم ہونے والا۔
تفسیح (تفْ۔ سیح) کشادگی، کشادہ کرنا۔
تفسیدن (تفْ۔ سی۔ دن) گرم ہونا مصدر تفسند
تفسیدنی (تفْ۔ سی۔ دنی) گرم ہونے کے لائق
تفسیدہ (تفْ۔ سی۔ دہ) جو گرم ہو گیا ہو۔
تفسیر (تفْ۔ سیر) شرح قرآن شریف جمع تفاسیر۔ کلام کے معنی پیدا کرنا۔
تفسیق (تفْ۔ سیق) فاسق کہنا۔
تفش (تفش) دیکھو تپش۔
تفصی (تفص۔ صی) تنگی اور مشکل سے چھٹکارا پانا۔

**تفصیل** (تَفْ۔صِیْل) تشریح، آشکارا جمع **تفاصیل** جدا کرنا، پارہ پارہ کرنا۔
**تفضّل** (تَفَضْ۔ضُل) بزرگی، بڑائی، فضیلت۔
**تفصّی** (تَفَصْ۔صِی) تنگی اور دشواری سے چھٹکارا پانا۔
**تفضیح** (تَفْ۔ضِیْح) رسوائی کرنا، فضیحت کرنا۔
**تفضیل** (تَفْ۔ضِیْل) فضیلت دینا، بزرگی کرنا
**تفطیر** (تَفْ۔طِیْر) روزہ کھلوانا۔
**تفقّد** (تَفَقْ۔قُد) ڈھونڈھنا، پوچھنا، غمخواری کرنا
**تفقّہ** (تَفَقْ۔قُہ) علم فقہ پڑھنا، عقلمند ہونا۔
**تفقیہ** (تَفْ۔قِیْہ) عقلمند اور دانا ہونا۔
**تفک** (تُفَک) بندوق۔
**تفکّر** (تَفَکْ۔کُر) فکر، سوچ جمع **تفکرات** سوچنا۔
**تفکّک** (تَفَکْ۔کُک) چھٹنا، جدا ہونا۔
**تفکّہ** (تَفَکْ۔کُہ) میوہ کھانا۔
**تفکیر** (تَفْ۔کِیْر) سوچنا، فکر کرنا۔
**تفکیک** (تَفْ۔کِیْک) چھڑانا، جدا کرنا۔
**تفل** (تَفْ۔ل) کف، تھوک، تھوکنا۔
**تفلسف** (تَفَلْ۔سُف) فلسفیت، حکمت، فلسفی ہونا
**تفلل** (تَفَلْ۔لُل) باڑھ کا کرجانا۔ دھار بگڑ جانا
**تفلیہ** (تَفْ۔لِیَہ) جوں دیکھنا۔
**تفلیس** (تَفْ۔لِیْس) افلاس سے نسبت دینا جج کا کسی کو مفلس ٹھہرانا۔
**تفنگ** (تُفَنْگ) بندوق۔
**تفنگ اندازی** (تُفَنْگ۔اَن۔دَا زِی) بندوق چلانا۔
**تفنگ تہ پر** (تُفَنْگ۔ تَہ۔ پُر) بریچ لوڈنگ بندوق۔ نال کے تلے سے بھری جانے والی بندوق۔
**تفنگچی** (تُفَنْگ۔چِی) بندوقچی۔
**تفنگ سر پر** (تُفَنْگ۔ سَرْ۔ پُر) مزل لوڈنگ بندوق، نال کے منہ سے بھری جانیوالی بندوق۔
**تفنگ سوزنی** (تُفَنْگ۔سُوْ۔زَنِی) بریچ لوڈنگ رائفل جو سوئی سے چلتی ہے۔
**تفنّن** (تَفَنْ۔نُن) تفریح، رنگ برنگ ہونا۔
**تفنّی** (تَفَنْ۔نِی) بہت سے فن جاننا (تفنی) کمر بھی کا جالا۔
**تفنید** (تَفْ۔نِیْد) ملامت کرنا، جھوٹ اور کم عقلی سے نسبت دینا۔
**تفنین** (تَفْ۔نِیْن) رنگ برنگ کرنا۔
**تفو** (تُفُو) تھوک۔ تھو۔
**تفوّق** (تَفَوْ۔وُق) اوپر ہونا۔ برتری دکھانا
**تفوّہ** (تَفَوْ۔وُہ) بات چیت۔
**تفویض** (تَفْ۔وِیْض) سپرد کرنا، اپنا کام حوالے کرنا۔
**تفہ** (تَفِہ) پھیکا، سیٹھا۔
**تفہّم** (تَفَہْ۔ہُم) تھوڑا تھوڑا سمجھنا۔
**تفہیم** (تَفْ۔ہِیْم) سمجھانا۔
**تقا** (تُقَا) پرہیزگاری۔
**تقابل** (تَقَا۔بُل) باہم مقابل ہونا۔
**تقاتل** (تَقَا۔تُل) ایک دوسرے کو قتل کرنا۔
**تقادم** (تَقَا۔دُم) برابر کھڑے ہونا۔ مقابل ہونا۔
**تقادیر** (تَقَا۔دِیْر) تقدیر کی جمع
**تقارب** (تَقَا۔رُب) باہم قریب ہونا۔
**تقاریر** (تَقَا۔رِیْر) تقریر کی جمع۔
**تقاسم** (تَقَا۔سُم) باہم قسم کھانا، مال کا حصہ لگانا
**تقاضا** (تَقَا۔ضَا) خواہش، مانگ۔
**تقاضی** (تَقَا۔ضِی) تقاضا کرنا، طلب کرنا
**تقاطر** (تَقَا۔طُر) بوند بوند ٹپکنا۔ لگاتار ٹپکنا
**تقاطع** (تَقَا۔طُع) باہم قطع کرنا، باہم قطع ہونا
**تقاعد** (تَقَا۔عُد) کام سے ہاتھ اٹھا لینا
**تقالیب** (تَقَا۔لِیْب) تقلیب کی جمع
**تقاول** (تَقَا۔وُل) قول کرنا، بغیر تحقیق کہ کہنا۔

**تقاوی** (تقا-وی) زراعتی سرکاری قرضہ، قوت دینا
**تقاویم** (تقا-ویم) تقویم کی جمع
**تقبل** (تق-بل) قبول کرنا، منظور کرنا۔
**تقبیح** (تق-بیح) برا انجام کرنا۔ برا کرنا۔
**تقبیل** (تق-بیل) چومنا۔ بوسہ لینا۔
**تقتیر** (تق-تیر) بیوی بچوں کے روٹی کپڑے میں تنگی کرنا۔
**تقدس** (تقد-دس) پاک ہونا۔
**تقدم** (تقد-دم) آگے ہونا، پہلے ہونا۔
**تقدمہ** (تق-دمہ) سائی۔ پیشگی۔ مقدمہ، پیشوا، پیش کرنا اور پیش ہونا۔
**تقدیر** (تق-دیر) اندازہ جمع **تقادیر**۔
**تقدیس** (تق-دیس) پاک کرنا، پاکی سے منسوب کرنا
**تقدیم** (تق-دیم) در پیش ہونا، در پیش کرنا، مقدم کرنا
**تقذیہ** (تق-ذیہ) آنکھ میں سے تنکا نکالنا۔
**تقرب** (تقر-رب) نزدیکی۔
**تقرر** (تقر-رر) مقرر ہونا۔ ٹھہرنا، قرار پکڑنا۔
**تقرع** (تقر-رع) اکڑ میں بدلنا۔
**تقریب** (تق-ریب) وجہ، سبب جمع **تقاریب** نزدیک کرنا۔
**تقریباً** (تق-ری-بن) تخمیناً۔
**تقریر** (تق-ریر) رپورٹ، گفتار جمع **تقاریر** بات کہنا۔ قرار دینا۔
**تقریض** (تق-ریض) زندہ شخص کی تعریف جمع **تقاریض**۔
**تقریط** (تق-ریط) چراغ کا گل لینا۔
**تقریظ** (تق-ریظ) تعریف جمع **تقاریظ**
**تقریع** (تق-ریع) ملامت کرنا، درستی کرنا۔
**تقرین** (تق-رین) ایک کو دوسرے کے پاس کرنا۔
**تقزیع** (تق-زیع) سر کے بال کاٹنا۔
**تقسم** (تقس-سم) پراگندہ ہونا، قسم قسم ہونا۔
**تقسیط** (تق-سیط) قسط بندی کرنا۔

**تقسیم** (تق-سیم) بانٹنا۔ حصے کرنا۔
**تقشف** (تقش-شف) درویشی، ٹوٹا پھوٹا چلن رکھنا۔
**تقشف جلد** (تقش-شف-جل-د) کھال کی سختی اور سیاہی جو کثرت کام سے پیدا ہو جاوے
**تقشیر** (تق-شیر) چھلکا اتارنا۔
**تقصیر** (تق-صیر) کمی کرنا۔ کوتاہی کرنا۔
**تقصیروار** (تق-صیر-وار) قصوروار، جس سے کوتاہی ہو۔
**تقضی** (تقض-ضی) مدت پوری کرنا۔
**تقضبہ** (تق-ضبہ) قاضی بننا۔
**تقطع** (تقط-طع) ٹکڑے ٹکڑے ہو جانا۔
**تقطیر** (تق-طیر) ٹپکانا، بوند بوند گرانا۔
**تقطیع** (ٹکڑے ٹکڑے کرنا، شعر کو وزن کرنا۔
**تقطیع** (تق-طیع) حصہ حصہ کرنا
**تقفیل** (تق-فیل) تالا لگانا۔
**تقلب** (تقل-لب) گردش، پلٹنا، پھر جانا
**تقفع** (تقف-فع) ٹھٹھرنا۔
**تقلد** (تقل-لد) زیر بار ہونا، پیرو ہونا۔
**تقلقل** (تقل-قل) بے قراری، اندوہ اندیشے، صراحی بولنا۔
**تقلیب** (تق-لیب) الٹ پلٹ جمع **تقالیب** پلٹنا، بدلنا، الٹنا
**تقلید** (تق-لید) پیروی، اپنی گردن پر کام لینا، اندھی پیروی کرنا۔
**تقلیدی** (تق-لی-دی) پیرو، مقلد۔
**تقلیس** (تق-لیس) بھلی آواز سے گانا۔
**تقلیع** (تق-لیع) اکھیڑنا۔
**تقلیل** (تق-لیل) تھوڑا کرنا، کم کرنا۔
**تقلیم** (تق-لیم) کاٹنا، ناخن تراشنا۔
**تقماق** (تق-ماق) میخ کوب، موگری

**تقول** (تَقَوْ۔وُل) جھوٹ لگانا۔
**تقوم** (تَقَوْ۔وُم) راست ہونا، درست ہونا۔
**تقویٰ** (تَق۔وَا) پرہیزگاری، ڈرنا۔
**تقویت** (تَق۔وِیَت) ڈھارس، قوت طاقت دینا۔
**تقویم** (تَق۔وِیم) جنتری، ج تقادیم۔ قائم کرنا درست کرنا، سول کرنا۔
**تقویم البلدان** (تَق۔وِی مُل۔بُل۔دَان) جغرافیہ
**تقی** (تَقِی) پرہیزگار۔ خدا ترس ج اتقیا۔
**تقید** (تَقَ۔یُد) قید ہونا، بند ہونا۔
**تقیہ** (تَقِ۔یَہ) شیعہ مسلمانوں کے عقیدے میں کسی ظلم کے ڈر سے حق پوشی۔
**تقیید** (تَق۔یِید) قید کرنا، بند کرنا۔
**تکاثر** (تَکَا۔ثُر) کثرت، بہتات، افزوں ہونا۔
**تکاثف** (تَکَا۔ثُف) دلدار اور موٹا ہونا، فراہم ہونا۔
**تکارم** (تَکَا۔رُم) باہم کرنا، باہم بخشش کرنا۔
**تکاسل** (تَکَا۔سُل) خود کو کاہل اور سست دکھلانا
**تکافو، تکافی** (تَکَا۔فُو، تَکَا۔فِی) آپس میں برابر ہونا۔
**تکالیف** (تَکَا۔لِیف) تکلیف کی جمع۔
**تکامل** (تَکَا۔مُل) تمام ہونا، کامل ہونا۔
**تکان** (تَکَا۔ن) تھکاوٹ، تھکن، جنبش جھٹکا، دھکا، ٹکر۔
**تکانیدن** (تَکَا۔نِی۔دَن) جھاڑنا۔
**تکاہل** (تَکَا۔ہُل) خود کو کاہل دکھلانا۔
**تکبر** (تَکَب۔بُر) گھمنڈ کرنا، اترانا۔
**تکبیر** (تَک۔بِیر) بڑا کرنا، بڑا کہنا، اللہ اکبر کہنا
**تکتک** (تَک۔تَک) پاؤں کی چاپ
**تکثر** (تَکَث۔ثُر) زیادہ ہونا۔
**تکثیر** (تَک۔ثِیر) زیادہ کرنا۔
**تکثیف** (تَک۔ثِیف) دلدار اور موٹا کرنا فراہم کرنا۔

**تخجل** (تَخَج۔جُل) اپنے سر لگانا۔
**تخجیل** (تَخ۔جِیل) دوسرے کے سر لگانا
**تکدر** (تَکَد۔دُر) مکدر ہونا، تیرہ ہونا۔
**تکذیب** (تَک۔ذِیب) جھٹلانا، جھوٹا کرنا
**تکرار** (تَک۔رَار) بار بار کرنا، دہرانا۔
**تکرنج** (تَکَر۔رُنج) پھپھوندنا۔
**تکرر** (تَکَر۔رُر) بار بار پھر کر آنا۔
**تکرع** (تَکَر۔رُع) وضو کرنا۔
**تکرم** (تَکَر۔رُم) بخشش دینا، کرم کرنا۔
**تکریر** (تَک۔رِیر) دیکھو تکرار۔
**تکریم** (تَک۔رِیم) بزرگی کرنا، عزت کرنا۔
**تکریہ** (تَک۔رِی۔ہ) دشمن لگنا، ناخوش رکھنا۔
**تکژ، تکس** (تَکَژ، تَکَس) انگور کا دانہ انگور کا بیج۔
**تکسر** (تَکَس۔سُر) ٹوٹا ہونا، ٹوٹنا
**تکسل** (تَکَس۔سُل) سست ہونا، کاہل ہونا
**تکسیر** (تَک۔سِیر) توڑنا۔
**تکشف** (تَکَش۔شُف) برہنہ ہونا۔
**تکفین** (تَک۔فِین) کفنانا
**تکلان** (تَک۔لَان) اعتماد، بھروسہ، توکل
**تکلتو** (تَکَل۔تُو) خوگیر، زین نمدہ۔ داڑھی مع مونچھ
**تکفل** (تَکَف۔فُل) ذمہ دار ہونا۔
**تکفیر** (تَک۔فِیر) کافر کہنا، کفارہ دینا، چھپانا۔
**تکفیل** (تَک۔فِیل) کفالت کرنا، ضمانت دینا۔
**تکلف** (تَکَل۔لُف) بناوٹ، خود تکلیف اٹھانا وہ بات دکھلانا جو خود میں نہ ہو۔
**تکلم** (تَکَل۔لُم) بات کرنا۔
**تکلیف** (تَک۔لِیف) دکھ ج تکالیف رنج میں ڈالنا۔
**تکلیل** (تَک۔لِیل) تاج پہنانا، چمکنا، جگمگانا
**تکلیم** (تَک۔لِیم) گفتگو کرنا، بات کرنا۔

**تکملہ** (تَک۔ مِلَہ) تکمیل، تمامی، کامل کرنا۔
**تکمہ** (تُک۔ مَہ) گھنڈی کا خانہ۔
**تکمید** (تَک۔ مِید) ٹکور دینا، پوٹلی سے سینکنا۔
**تکمیل** (تَک۔ مِیل) کامل کرنا، تمام کرنا۔
**تمکنی** (تَمَک۔ کُنی) تمکنت پانا۔
**تکون** (تَکَو۔ وُن) پیدا ہو جانا، وجود پانا۔
**تکویم** (تَک۔ وِیم) ڈھیر لگانا۔
**تکویر** (تَک۔ وِیر) پگڑی پیٹنا، گٹھری باندھنا۔
**تکوین** (تَک۔ وِین) پیدا کرنا، وجود میں لانا۔
**تکمہ** (تِک۔ کَہ) ازار بند۔ جمع **تکمک** (تَک۔ کَم)
**تکرا** (تُک۔ کَا) بے پیکاں کا تیر۔
**تکیہ** (تَک۔ یَہ) سہارا، ٹیک، بھروسہ، کمر ٹیکنے کی چیز، گورستان، فقیروں کا گھر۔
**تکیہ کلام** (تَک۔ یَہ۔ کَلَام) کوئی خاص لفظ جو ہر بات میں بولا جاوے۔
**تگ** (تَگ) قدم، ڈگ، تہ، زمین، دوڑ۔
**تگاب** (تِگَاب) تیغ، تیغ، جنگ، خصومت سبزہ زار۔
**تگاپو** (تَگَا۔ پُو) دوڑ دھوپ۔
**تگامشتی** (تَگَا۔ مِشْتِی) دوڑ دھوپ۔
**تگانیدن** (تَگَا۔ نِی۔ دَن) جھٹکنا، جھاڑنا
**تگاد** (تَگَاد) تیغ، ہری بھری نشیبی زمین، لڑائی۔
**تگ دو** (تَگ۔ دَو) دیکھو تگ و دو۔
**تگرگ** (تَگَر۔ رَگ) اولہ، ژالہ، تیسجہ۔
**تگل** (تَگَل) جنگلی لومڑ
**تگ و پو** (تَگو۔ پُو) دیکھو تگ و دو
**تگ و تاز** (تَگو۔ تَاز) دوڑا دوڑ۔ بھاگ دوڑ۔
**تگاور** (تَگَا۔ وَر) تیز گھوڑا۔
**تگ و دو** (تَگو۔ دَو) دوڑ دھوپ، ڈھونڈھنا۔
**تگین** (تِگِین) پہلوان، آگ، چھوٹا مرض۔
**تل** (تِل، ل) تودہ، ٹیلہ جمع تِلال، اتلال

**تلا** (تِلَا) دیکھو طلا۔
**تلاج** (تَلَاج) شور و غل۔
**تلاحق** (تَلَا۔ حُق) باہم پیوستہ ہونا۔
**تلازم** (تَلَا۔ زُم) باہم لازم ہونا۔
**تلازمہ** (تَلَا۔ زُمَہ) خاص تشبیہ اختیار کرنا لازم پکڑنا۔
**تلاش** (تَلَاش) جستجو، ڈھونڈھنا۔
**تلاشی** (تَلَا۔ شِی) نابود ہونا، جستجو، جویا۔
**تلاطم** (تَلَا۔ طُم) باہم ٹکرانا۔ تھپیڑے کھانا
**تلافی** (تَلَا۔ فِی) بدلہ، تدارک پانا۔
**تلاق، تلاقی** (تَلَاق، تَلَا۔ قِی) باہم ملاقات کرنا۔
**تلالا** (تَلَا۔ لَا) ۱۔ مدہوشی ۲۔ قلندروں کا نعرہ
**تلامذہ، تلامیذ** (تَلَا۔ مِذَہ، تَلَا مِیذ) تلمیذ کی جمع۔
**تلاوت** (تِلَا۔ وَت) پڑھنا۔ قرآن شریف پڑھنا
**تلب** (تَلَب) جماعت، گروہ۔
**تلبد** (تَلَبْ۔ بُد) چپٹنا
**تلبس** (تَلَبْ۔ بُس) لباس پہننا۔
**تلبیس** (تَل۔ بِیس) مکر و فریب، جامہ پہنانا۔
**تلبین** (تَل۔ بِین) اینٹ پاتھنا۔
**تلبیہ** (تَل۔ بِیَہ) جواب میں کہنا۔
**تلثم** (تَلَثْ۔ ثُم) منہ پر نقاب باندھنا۔
**تلچی** (تِل۔ چِی) ہرکارہ، جاسوس، معین۔
**تلخ** (تَلْخ) کڑوا، ناگوار، کالا رنگ
**تلخاب، تلخابہ** (تَل۔ خَاب، تَل۔ خَا۔ بَہ) کڑوا پانی۔
**تلثم** (تَل۔ ثُم) چومنا۔ بوسہ لینا۔
**تلخ کام** (تَل۔ خ۔ کَام) ناکام، نامراد۔
**تلخ کامی** (تَل۔ خ۔ کَامِی) ناکامی، نامرادی۔
**تلخہ** (تَل۔ خَہ) پتہ، پت، صفرا، ستو
**تلخی** (تَل۔ خِی) کڑواہٹ، ناگواری۔

**تلخیص** (تَل۔ خِیص) خلاصہ کرنا۔ پاک صاف کرنا

**تلذذ** (تَلَذْ۔ ذُذْ) مزہ پانا، لذت پانا

**تلزج** (تَلَزْ۔ زُجْ) چپکنا۔

**تلطف** (تَلَط۔ طُفْ) مہربانی، لطف کرنا۔

**تلظی** (تَلَظْ۔ ظِی) شعلہ بھڑکنا۔

**تلغراف** (تَل۔ غِرَافْ) خبر بھیجنے کا تار۔

**تلف** (تَلَفْ) ضائع، تباہ، ہلاک ہونا۔

**تلفظ** (تَلَفْ۔ فُظْ) لفظ بولنے کا طریقہ، بات کہنا

**تلفف** (تَلَفْ۔ فُفْ) اپنے اوپر لپیٹنا۔

**تلفیف** (تَل۔ فِیفْ) لپیٹ، پیچ جمع تلافیف خط پر لفافہ چڑھانا۔

**تلفیق** (تَل۔ فِیقْ) مطابق کرنا، جمع کرنا۔

**تلقا** (تِل۔ قَا) دیدار، دیکھنا (تِل۔ قَا) جانب جہت، برابر۔

**تلقاع** (تِلِق۔ قَاعْ) حاضر جواب۔

**تلقب** (تَلَق۔ قُبْ) لقب پانا۔

**تلقط** (تَلَق۔ قُطْ) چننا، چگنا۔

**تلقف** (تَلَق۔ قُفْ) فوراً گرفت کر لینا

**تلقم** (تَلَق۔ قُمْ) نوالہ نگلنا۔

**تلقن** (تَلَق۔ قُنْ) سمجھنا۔

**تلقی** (تَلَق۔ قِی) ملاقات کرنا، قبول کرنا۔

**تلقیب** (تَل۔ قِیبْ) ملقب کرنا، لقب دینا

**تلقیم** (تَل۔ قِیمْ) لقمہ دینا۔

**تلقین** (تَل۔ قِینْ) سمجھانا، تعلیم کرنا۔

**تلقیہ** (تَل۔ قِیَہ) کوئی چیز سامنے لانا۔

**تلک** (تِلَکْ) جنگلی سیب، پیشواز، چھوٹی آستین۔ پیمانہ (تَل۔ کْ) سونے کا ورق۔ گردا (تُل۔ کْ) لوبیا (تِل۔ کْ) ادرک (تَلَکْ) گھنی مونچھوں والا (تِل۔ کْ) مرغنے، بیرہ

**تلگراف** (تِل۔ گِرَافْ) دیکھو تلغراف۔

**تلمذ** (تَلَم۔ مُذْ) شاگرد ہونا۔ شاگردی کرنا۔

**تلمع** (تَلَم۔ مُعْ) روشن ہونا، چمکنا۔

**تلمیح** (تَل۔ مِیحْ) کلام میں کسی قصہ کی طرف اشارہ اچٹتی نگاہ ڈالنا۔

**تلمیذ** (تِل۔ مِیذْ) شاگرد جمع تلامذہ، تلامیذ

**تلنگ** (تِلَنْگْ) ملک تلنگانہ (تِلَنْگْ) انگلیوں سے بجانا (تُلَنْگْ) حاجت، آرزو (تُل۔ نگْ) ایک پھل۔

**تلنگی** (تِلَنْگ۔ گِی) مروت، دردمندی، گدائی۔ (تُلَنْگ۔ گِی) نیازمند، آرزومند

**تلو** (تِلْ۔ وْ) پیرو، بلند (تُلُوْ) پیروی کرنا۔

**تلواسہ** (تَلْ۔ وَا۔ سَہ) غم، فکر، اضطراب۔

**تلوث** (تَلَوْ۔ وُثْ) بھرنا

**تلون** (تَلَوْ۔ وُنْ) رنگ برنگ، رنگارنگ ہونا۔

**تلون مزاج** (تَلَوْ۔ وُنْ۔ مِزَاجْ) جن کا مزاج گھڑی گھڑی میں بدلے۔

**تلون مزاجی** (تَلَوْ۔ وُنْ۔ مِزَا۔ جِی) گھڑی گھڑی میں مزاج کی تبدیلی۔

**تلویث** (تَل۔ وِیثْ) آلودہ کرنا۔

**تلویح** (تَل۔ وِیحْ) اشارہ کرنا، چمکانا، روشن کرنا۔

**تلویم** (تَل۔ وِیمْ) ملامت کرنا۔

**تلوین** (تَل۔ وِینْ) رنگ پر رنگ کرنا۔

**تلہ** (تَلَہ۔ تِل۔ لَہ) سوتا (تَلَہ) ١۔ پرند پکڑنے کا ایک جال۔ ٢۔ حیران ہونا، تلف ہونا، دیوالہ ہونا۔

**تلہی** (تَلَہ۔ ہِی) کھیلنا، بازی کرنا۔

**تلہب** (تَلَہ۔ ہُبْ) آگ بھڑکنا۔

**تلہج** (تَلَہ۔ ہُجْ) شیفتگی، لالچ۔

**تلہف** (تَلَہ۔ ہُفْ) رنج و افسوس۔

**تلیین** (تَل۔ یِینْ) نرم کرنا۔ ملائم کرنا۔

**تمو** (تَمُوْ) آنکھ کی ایک بیماری۔ غشاوہ۔ پڑدہ۔

**تماثل** (تَمَا۔ ثُلْ) ایک دوسرے کے مانند ہونا، بہم ایک سے ہونا

**تماثیل** (تَمَا۔ ثِیل) تمثیل کی جمع۔
**تماجہ** (تمَا۔ جَہ) تھپیڑا، لپڑا، چانٹا۔
**تماخرہ** (تمَا۔ خَرَہ) مسخراپن، ٹھٹھول۔
**تمادی** (تمَا۔ دِی) درازی، کشیدگی، مدت گزر جانا
**تمارض** (تمَا۔ رُض) بیماری کا بہانہ بنانا۔
**تماری** (تمَا۔ رِی) آپس میں جنگ کرنا، کسی بات میں شک کرنا۔
**تماسخ** (تمَا۔ سُخ) شکل بھونڈی ہو جانا۔
**تماسک** (تمَا۔ سُک) تحمل، وقار، آپس میں چنگل مارنا، اپنے کو نگاہ رکھنا۔
**تماشا** (تمَا۔ شَا) میلہ، سیر، ہنگامہ، عجیب چیز
**تماشائی** (تمَا۔ شَا۔ ئِی) سیر کرنے والا۔
**تماشبین** (تمَاش۔ بِین) اوباش، آوارہ۔
**تماشبینی** (تمَاش۔ بِی۔ نِی) اوباشی۔ آوارگی۔
**تماشی** (تمَا۔ شِی) باہم پیدل چلنا۔
**تمالک** (تمَا۔ لُک) اپنا اختیار ہونا۔ اپنا مالک ہونا
**تمام** (تَمَام) پورا، کامل۔
**تمام عیار** (تمام۔ عیَار) کامل۔ بے نقصان۔
**تمامی** (تمَا۔ مِی) پوراپن، کلیت، جملگی۔
**تمت** (تم۔ مَت) پوری ہوئی، تمام ہوئی چیز۔
**تمتام** (تم۔ تَام) توتلا۔
**تمتع** (تمَت۔ تُع) نفع، فائدہ جمع **تمتعات** فائدہ اٹھانا
**تمتیع** (تم۔ تیع) لمبا کرنا۔ فائدہ دینا۔
**تمثال** (تم۔ ثال) شکل، صورت، فرمان شاہی جمع **تماثیل**۔
**تمثال دار** (تم۔ ثال۔ دار) تصویر دار، مصور۔
**تمثال گر** (تم۔ ثال۔ گر) نقاش، مصور۔
**تمثل** (تمَث۔ ثُل) مثال دینا، سامنے ہونا۔
**تمثیل** (تم۔ ثیل) مثال، تشبیہ جمع **تماثیل** نقشہ اتارنا۔

**تمجس** (تمَج۔ جُس) آتش پرست ہونا۔
**تمجید** (تم۔ جید) بزرگی کے ساتھ نسبت کرنا۔
**تمجیس** (تم۔ جیس) آتش پرست بنانا۔
**تمحل** (تمَح۔ حُل) مکروحیلہ کرنا۔
**تمحیص** (تم۔ حیص) آزمانا، کم کرنا، پاک کرنا۔
**تمخط** (تمَخ۔ خُط) رینٹ، ناک صاف کرنا۔
**تمدد** (تمَد۔ دُد) لمبا ہونا، کھنچا ہونا، لیٹنا۔
**تمدید** (تم۔ دید) کھینچنا۔ لمبا کرنا۔
**تمدن** (تمَد۔ دُن) شہر بنانا، شہر تعمیر کرنا۔
**تمر** (تم۔ مر جمع تموز) آنکھ کی ایک بیماری۔
(تمر) لوہا (تمر) اندھیرا جمع تموز۔ [uncertain reading]
**تمرد** (تمَر۔ رُد) نافرمانی، سرکشی کرنا۔
**تمرستان** (تمر۔ س۔ تان) کھجور کا باغ
**تمرغ** (تمَر۔ رُغ) مٹی میں لوٹنا۔
**تمرن** (تمَر۔ رُن) نرم ہونا، عادت کرنا۔
**تمرہ** (تم۔ رَہ) کھجور کا ایک دانہ جمع **تمر**، **تمرات** تمور۔
**تمرہندی** (تم۔ ر۔ ہن۔ دی) املی۔
**تمریخ** (تم۔ ریخ) بدن پر تیل وغیرہ ملنا۔
**تمرین** (تم۔ رین) مشق، نرم بنانا۔
**تمزق** (تمَز۔ زُق) پھٹا ہونا۔
**تمزیق** (تم۔ زیق) پھاڑنا۔
**تمساح** (تم۔ ساح) ناکہ، گھڑیال جمع **تماسیح**۔
**تمسار** (تم۔ سار) بیماری۔
**تمسخر** (تمَس۔ خُر) ٹھٹھول۔ ہنسی کرنا۔
**تمسک** (تمَس۔ سُک) دستاویز، پکڑنا۔ چنگل مارنا۔
**تمسکن** (تمَس۔ کُن) مسکین ہونا۔
**تمشی** (تمَش۔ شِی) جاری کرنا۔ جانا۔ کارگزاری کرنا۔
**تمشیت** (تم۔ شیت) جاری کرنا، روان کرنا۔

**تمطق** (تمط - طق) چٹخارنا۔
**تمطی** (تمطا - طی) خمیازہ، انگڑائی۔
**تمغہ** (تم - غہ) اعزازی نشان، مہر فرمان شاہی، محصول کی مہر۔
**تمغاچی** (تم - غا - چی) محصول وصول کرنے والا۔
**تمکن** (تمک - کن) جگہ پکڑنا، قائم ہونا۔
**تمکنت** (تم - کنت) غرور، ٹیپ ٹاپ۔
**تمکین** (تم - کین) قدر، مرتبہ، جگہ دینا، جگہ پر پاؤں رکھنا۔
**تملق** (تمل - لق) چاپلوسی، نرم ہونا، عاجز کرنا
**تملک** (تمل - لک) مالک ہونا۔
**تململ** (تمل - مل) بیقراری، بے آرامی، نیم خوابی۔
**تملیت** (تم - لیت) علاوہ، سربازاری۔ سوجھ۔
**تملیح** (تم - لیح) سلونی چیز لانا۔ نمکین کرنا۔
**تملیک** (تم - لیک) مالک بنانا۔
**تمن** (تمن) دس ہزار، ساڑھے پندرہ لاکھ دس ہزار فوجی جوان مہیا کرنے والا علاقہ۔
**تمنا** (تمن - نا) آرزو، خواہش۔
**تمنائی** (تمن - نا - ئی) تمنا سے منسوب۔
**تمنی** (تمن - نی) خواہش کرنا۔
**تموج** (تمو - وج) موج مارنا۔
**تموز** (تموز) سخت گرمی۔
**تمول** (تمو - ول) دولتمندی، مالدار ہونا۔
**تمویل** (تم - ویل) مالدار کرنا۔
**تمویہ** (تم - وی - ہ) مکر، فریب، ملمع، سونے کا جھول چڑھانا، سجانا۔
**تمہد** (تمہ - ہد) حال یا کام کا سیدھا ہونا، جگہ پکڑنا، جگہ پانا۔
**تمہل** (تمہ - ہل) توقف کرنا۔ دیر کرنا۔
**تمہید** (تم - ہید) شروعات، دیباچہ، بچھونا عذر پیش کرنا۔ عذر قبول کرنا۔

**تمہیل** (تم - ہیل) مہلت دینا، فرصت دینا۔
**تمیمہ** (تمی - مہ) تعویذ جمع تمائم
**تمیز، تمییز** (تمیز، تم -ییز) عقل و ہوش، جدا کرنا۔
**تن** (تن) بدن، شخص، تنخواہ، انگریزی ٹن، تن - تن - ہمزاد، مانند، حریف۔
**تناجی** (تنا - جی) ایک دوسرے سے راز کہنا۔
**تناد** (تناد) دیکھو تنادی۔
**تنادم** (تنا - دم) باہم ہمنشینی کرنا۔
**تنادی** (تنا - دی) آپس میں پکارنا، انجمن میں مل کر بیٹھنا۔
**تنازع** (تنا - زع) کھینچا تانی، کشاکش، جھگڑا
**تنازعہ** (تنا - زعہ) ایک مرتبہ جھگڑا کرنا۔
**تنازل** (تنا - زل) باہم اترنا۔
**تن آسانی** (تن - آ - سا - نی) راحت، آرام۔
**تناسب** (تنا - سب) آپس میں مناسبت رکھنا۔
**تناسخ** (تنا - سخ) آواگون، روح کا قالب بدلنا۔ زمانہ بدلنا۔
**تناسل** (تنا - سل) باہم نسل چلانا، باہم جننا۔
**تناسیدن** (تنا - سی - دن) خوش ہونا۔
**تناصف** (تنا - صف) آپس میں انصاف کرنا۔
**تنافر** (تنا - فر) آپس میں نفرت کرنا، بھاگنا۔
**تنافس** (تنا - فس) سانس لینا، باہم فخر کرنا۔
**تنافی** (تنا - فی) ایک دوسرے کو نابود کرنا۔
**تناقض** (تنا - قض) ایک دوسرے کی ضد ہونا۔
**تناکح** (تنا - کح) باہم نکاح کرنا۔
**تنان** (تن - نان) دو ہمدگر چیزیں۔
**تنانیر** (تنا - نیر) تنور کی جمع۔
**تنانین** (تنا - نین) تنین کی جمع۔
**تناول** (تنا - ول) کھانا، پکڑنا، اٹھانا۔
**تناور** (تنا - ور) قوی جثہ - بڑے جسم والا۔
**تناوم** (تنا - وم) سوتا ہوا بن جانا۔

تناہی (تنا۔ ہی) انتہا پسندی۔ باز رکھنا، انتہا کو پہونچنا۔
تنباک (تم۔ باک) تنباکو، تمن
تنبان (تم۔ بان) پاجامہ، ازار۔ شلوار۔
تنبک (تم۔ بک) ڈھولکی۔
تنبل (تم۔ بل) جاہل۔ کاہل، بیکار، موٹا، ۲ پیس
(تم۔ بل) کمر جیبد۔
تنبلی (تم۔ بلی) سستی، الکسی۔
تنبو (تم۔ بو) خیمہ، ڈیرہ۔
تنبوک (تم۔ بوک) کلام۔ لزوم۔
تنبول (تم۔ بول) پان۔
تنبولی (تم۔ بو۔ لی) پان فروش
تنبہ (تنب۔ بہ) آگاہ ہونا، خبردار ہونا۔
تنبی (تنب۔ بی) نبوت کا دعویٰ کرنا۔
تنبیت (تم۔ بیت) اگانا۔ ابھارنا۔
تنبیدن (تن۔ بی۔ دن) تھرتھرانا۔ کانپنا، لرزنا۔
تنبیق (تم۔ بیق) لکھنا۔
تنبیہ (تن۔ بیہ) جتانا۔ واقف کرنا۔
تنجس (تج۔ جس) گندہ ہونا۔ پلید ہونا۔
تنجی (تج۔ جی) دور ہونا
تنجید (تن۔ جید) آراستہ ہونا، آزمانا۔
تنجیدن (تن۔ جی۔ دن) لپٹنا، نچوڑنا۔
تنجیس (تن۔ جیس) گندہ کرنا۔ ناپاک کرنا۔
تنجیم (تن۔ جیم) ستارہ شناسی، تاروں سے اچھی بری گھڑی پہچاننا۔
تنحنح (تنح۔ نح) کھنکارنا۔ گلا صاف کرنا۔
تنخواہ (تن۔ خواہ) مزدوری۔
تنخواہ دار (تن۔ خواہ۔ دار) تنخواہ پانے والا۔
تند (تن۔ د) تیز، بلند، غصیلا، بیابانی۔
تند باد (تن۔ د۔ باد) آندھی، جھکڑ۔
تند خو (تن۔ د۔ خو) تیز مزاج۔

تندر (تن۔ در) تن۔ در) کڑک۔ گرج، بجلی۔
تندرائی (تن۔ درائی) کوتہ اندیش۔
تندرو (تن۔ د۔ رو) ککنوس (تن۔ درو) تیز رفتار۔
تندم (تند۔ دم) پشیمانی ظاہر کرنا۔
تندو (تن۔ دو) مکڑی۔ عنکبوت۔
تندور (تن۔ دور) دیکھو تنور
تندہ (تن۔ دہ) تنی تہنی، کلا
تندہی (تن۔ دہی) کوشش۔
تندی (تن۔ دی) تیزی۔
تندید (تن۔ دید) ظاہر کرنا، پردہ دری کرنا
تندیر (تن۔ دیر) ڈرانا، خوف دلانا۔
تنزل (تنز۔ زل) آتارا، اترنا۔
تنزہ (تنز۔ زہ) خوشی، سیر و تفریح جمع تنزہات دور ہونا۔
تنزیق (تن۔ زیق) کھوڑا کدالا۔
تنزیل (تن۔ زیل) قرآن شریف، نیچے اتارنا ترتیب دینا۔
تنزیہ (تن۔ زیہ) خرابی سے پاک کرنا۔
تنشغن (تنش۔ غن) دیکھو تنیدن۔
تنسق (تنس۔ سق) مرتب ہونا، منظم ہونا۔
تنسک (تنس۔ سک) خدا پرستی، عبادت کرنا۔
تنسل (تنس۔ سل) نسل کشی، اولاد بڑھانا۔
تنسم (تنس۔ سم) سونگھنا، سانس لینا۔
تنسوق (تن۔ سوق) انوکھی چیز، تحفہ۔
تنسیخ (تن۔ سیخ) منسوخ کرنا۔
تنسیق (تن۔ سیق) انتظام کرنا۔ ترتیب دینا۔
تنسیم (تن۔ سیم) سانس لینا، دم کھینچنا۔
تنسیہ (تن۔ سیہ) بھلا دینا۔
تنشر (تنش۔ شر) پراگندہ کرنا۔
تنشط (تنش۔ شط) خوش ہونا، شاداں ہونا۔
تنشیر (تن۔ شیر) خوب پھیلانا۔ بہت پراگندہ کرنا۔

**تنشیط** (تَن۔شِیط) خوش کرنا۔ شادمان کرنا۔
**تنصّر** (تَنَص۔صُر) عیسائی ہونا۔ نصرانی ہونا۔
**تنصیر** (تَن۔صِیر) نصرانی بنانا۔ عیسائی بنانا۔
**تنصیص** (تَن۔صِیص) کوئی چیز ظاہر کرنا۔
**تنصیف** (تَن۔صِیف) دو حصے کرنا، آدھوں آدھ کرنا۔
**تنضیج** (تَن۔ضِیج) پکانا۔ پختہ کرنا۔
**تنضیر** (تَن۔ضِیر) تازہ رونق، ناز و نعمت سے پالنا۔
**تنظّف** (تَنَظ۔ظُف) پاکی دکھانا ــــ پاکی ڈھونڈھنا۔
**تنظیر** (تَن۔ظِیر) مثال لانا، نظیر بنانا۔
**تنظیف** (تَن۔ظِیف) پاک کرنا۔
**تنظیمیہ** (تَن۔ظِی۔مِی۔یَہ) میونسپلٹی، بلدیہ۔
**تنظیم** (تَن۔ظِیم) درستی۔ ترتیب۔ لڑی پرونا کلام مرتب کرنا۔
**تنعّل** (تَنَع۔عُل) جوتی پہننا۔
**تنعّم** (تَنَع۔عُم) سکھ کی زندگانی جمع تنعمات ناز و نعمت میں پلنا۔
**تنعیش** (تَن۔عِیش) عیش میں رہنا۔
**تنعیل** (تن۔عِیل) نعل باندھنا۔
**تنعیم** (تَن۔عِیم) ناز و نعمت میں پالنا۔
**تنفّج** (تَنَف۔فُج) ڈینگ مارنا۔ شیخی بگھارنا۔
**تنفّر** (تَنَف۔فُر) نفرت کرنا، بھاگنا۔
**تنفّس** (تَنَف۔فُس) سانس لینا، خود کو نفیس جاننا۔
**تنفّش** (تَنَف۔فُش) پریشانی، جانوروں کی پھریری۔
**تنفید** (تَن۔فِیذ) خط یا فرمان جاری کرنا۔
**تنفیر** (تَن۔فِیر) بھگانا۔
**تنفیس** (تَن۔فِیس) غم سے رہائی دینا۔

**تنقّب** (تَنَق۔قُب) نقاب پوشی۔
**تنقّص** (تَنَق۔قُص) نقص ہونا، عیب ہونا۔
**تنقّل** (تَنَق۔قُل) کھانا، نقل کرنا۔
**تنقّی** (تَنَق۔قی) پاک کرنا۔ صاف کرنا۔
**تنقیح** (تَن۔قِیح) زوائد سے پاک کرنا، خالص کرنا۔
**تنقید** (تَن۔قِید) پرکھنا
**تنقیش** (تَن۔قِیش) نقش کرنا۔
**تنقیص** (تَن۔قِیص) ناقص کرنا۔ کم کرنا۔
**تنقیہ** (تَن۔قِیہ) پاک و صاف کرنا۔
**تنک** (تُنُک) باریک، تھوڑا، ہلکا، نازک۔ (تِنَک) ٹین۔
**تنک دل** (تُنُک۔دِل) نرم دل۔
**تنک ظرف** (تُنُک۔ظَرف) اوچھا، خفیف الحرکات
**تنک ظرفی** (تُنُک۔ظَر۔فی) اوچھاپن۔
**تنک مایگی** (تُنُک۔مَا۔یَگی) کنگالی۔ مفلسی۔
**تنک مایہ** (تُنُک۔مَا۔یَہ) کنگال۔ مفلس۔
**تنک مزاج** (تُنُک۔مِزَاج) چڑچڑا، اکھل کھرا
**تنک مزاجی** (تُنُک۔مِزا۔جی) چڑچڑاپن۔
**تنکیر** (تَن۔کِیر) بری حالت کرنا۔ انجان بنانا اسم نکرہ کرنا۔
**تنکیس** (تَن۔کِیس) سرنگوں کرنا۔
**تنگ** (تَنگ) سکڑا، بھنچا ہوا، نزدیک، رنجیدہ نایاب، پہاڑ کا درہ، زین کا تنگ۔ تقاش کی کتاب۔ نام ملک (ترکستان) (تُنگ) چھوٹے منہ کا کوزہ (تِنگ) چونچ۔
**تنگار** (تَن۔گار) سہاگہ۔
**تنگبار** (تَنگ۔بار) جہاں عام بار یابی نہ ہو۔
**تنگ پوش** (تَنگ۔پوش) چست لباس پہننے والا
**تنگ تاب** (تَنگ۔تاب) ناتواں۔
**تنگ چشم** (تَنگ۔چَش۔م) کنجوس، بد دولت
**تنگ حال** (تَنگ۔حال) کنگال۔ پریشان۔

تنگ حالی (تَنگ۔حَالی) کنگالی، پریشانی۔
تنگ حوصلگی (تَنگ۔حَو۔صَلَگی) پست ہمتی۔
تنگ حوصلہ (تَنگ۔حَوصَلہ) پست ہمت۔
تنگ دست (تَنگ۔دَس۔ت) محتاج، مفلس۔
تنگدستی (تَنگ۔دَس۔تی) محتاجی، کنگالی۔
تنگدل (تَنگ۔دِل) کنجوس، کم خرچ، آزردہ۔
تنگدلی (تَنگ۔دِلی) آزردگی۔کنجوسی۔
تنگ دہن (تَنگ دَہَن) جس کے منہ کا دہانہ چھوٹا سا ہو۔
تنگری (تَنگ۔رِی۔تنگ۔گری) اللہ تعالےٰ۔
تنگ سار (تَنگ۔سَار) عقل کا ٹوٹا۔ رائے کی غلطی۔
تنگسال (تَنگ۔سَال) خشک سال۔
تنگ عیش (تَنگ۔عَیش) مفلس۔
تنگنا، تنگ نای (تَنگ۔نا۔تنگ۔نای) تنگ چیز، تنگ جگہ۔تنگی۔
تنگ نظر (تَنگ۔نَظَر) کوتاہ خیال، خود غرض۔
تنگوز (تَنگ۔گُز) سوّر، خوک، خنزیر۔
تنگہ (تَنگ۔گَہ) رائج الوقت سکہ (تُنگ۔گَہ) چری جانگیا۔
تنگی (تَنگ۔گِی) غمگینی، سکڑا ہوا پن، کنگالی
تنمیہ (تَن۔مِیَہ) قد بڑھنا۔
تنمیق (تَن۔مِیق) لکھنا، کتابت سے آراستہ کرنا
تنندہ (تَنَن۔دَہ) تننے والا۔
تنو (تَنُو) طاقت، زور۔
تنودن (تَنُو۔دَن) دیکھو تنیدن۔
تنور (تَنُّور) (تَن۔نُور) نان پکانے کا زمین دوز ظرف جو تنابیر (تَنُو۔دَر) آگ اٹھنا، دہے آگ کو تکنا، جینے کا کام کرنا۔
تنورہ (تَنُورَہ) انگیٹھی، جوشن جنگ۔پیٹی کوٹ۔

تنوط (تَنُو۔وِط، تَنُو۔وُط) بئیا، جو ایک مشہور چڑیا ہے۔
تنوع (تَنُو۔وُع) طرح طرح کا ہونا۔
تنوفہ (تَنُو۔فَہ) بیابان، جنگل۔
تنومند (تَنُو۔مَند) موٹا، بھاری بھرکم۔
تنومندی (تَنُو۔مَن۔دِی) مٹاپا، بھاری بھرکم پن۔
تنوہ (تَنُو۔وَہ) بلند ہونا۔
تنویر (تَن۔وِیر) روشنی، روشنی کرنا، نور بخشنا۔
تنویع (تَن۔وِیع) طرح طرح کا کرنا۔
تنویم (تَن۔وِیم) سلانا۔
تنوین (تَن۔وِین) نون پیدا کرنا۔دو حرکت (ً ، ٍ) کے ساتھ نون پڑھنا۔
تنہ (تَنَہ) پیڑ کی پینڈ، مطبع، ماضی، جالا۔
تنہا (تَن۔ہَا) اکیلا۔خالی۔
تنہائی (تَن۔ہَا۔ئِی) اکیلا پن۔
تنیدن (تَنِی۔دَن) تننا سے تنندہ۔
تنیدنی (تَنِی۔دَنی) تننے کے لائق۔
تنیدہ (تَنِی۔دَہ) تنا ہوا، بنا ہوا۔
تنین (تِن۔نِین) اژدھا جمع تنانین
تنین فلک (تِن۔نِی ن۔فَلَک) بہکشاں
تو (تُ)، تو (تُو) کلمہ خطاب، تو، تجھ کو، خود، مہمانی۔ دعوت (تُو) اندر، تہ، پردہ (تَو) کسی چیز کی چمک، دھوپ، چاندنی (تَو) تنہا، اکیلا کاموں سے فارغ۔
تواء (تَوَا) ہلاکت، خراب، ضائع۔
تواب (تَوْ۔وَاب) توبہ قبول کرنے والا (تَو۔وَاب) تائب کی جمع۔
توابع (تَوَا۔بِع) تابع کی جمع۔
توابل (تَوَا۔بِل) گرم مصالحہ، انداز۔
توابیت (تَوَا۔بِیت) تابوت کی جمع۔

**تواتر** (تَوا۔ تُر) پے در پے ہونا۔
**توافق** (تَوا۔ فُق) کسی بات پر باہم مضبوط ہونا۔
**تواجد** (تَوا۔ جُد) باہم جھومنا، وجد کرنا۔
**توارث** (تَوا۔ رُث) آپس میں میراث پانا۔
**توارد** (تَوا۔ رُد) باہم ایک جگہ اترنا۔ دو شخصوں کا مضمون نادانستہ لڑ جانا۔
**تواری** (تَوا۔ ری) پوشیدگی۔ پنہاں ہونا۔
**تواریخ** (تَوا۔ ریخ) تاریخ کی جمع، گزشتہ زمانہ کا علم۔
**توازن** (تَوا۔ زُن) ہموزنی وزن کا باہم برابر تل جانا۔
**توازی** (تَوا۔ زی) باہم برابر ہونا۔
**تواصی** (تَوا۔ صِی) ایک دوسرے کو نصیحت کرنا۔
**تواصل** (تَوا۔ صُل) ایک دوسرے میں پیوست ہونا۔
**تواضع** (تَوا۔ ضُع) فروتنی کرنا، عاجزی کرنا۔
**تواعد** (تَوا۔ عُد) باہم وعدہ کرنا۔
**توافر** (تَوا۔ فُر) زیادتی۔ زیادہ ہونا۔
**توافق** (تَوا۔ فُق) باہم موافق ہونا۔
**توالت** (تَوا۔ لُت) بناؤ سنگھار
**توالد** (تَوا۔ لُد) باہم اولاد پیدا کرنا۔
**توالی** (تَوا۔ لی) لگاتار ہونا۔
**توام** (تَو۔ اَم) جوڑواں بچہ جو توام برج ہوتا
**تواماں** (تَو۔ اَماں) دونوں جوڑواں بچے (تثنیہ)
**تواں** (تَواں) زور۔ قوت، قدرت۔
**توانا** (تَوا۔ نا) طاقت ور، زوردار۔
**توانائی** (تَوا۔ نا۔ ئی) طاقت، زور
**توانستن** (تَوا۔ نِس۔ تَن) سکنا، طاقت رکھنا مضارع تواند۔
**توانگر** (تَواں۔ گَر) توانگ۔ گر، مالدار، زردار۔
**توانگری** (تَواں۔ گَری، تونگ۔ گری) مالداری۔ زرداری۔

**توانندہ** (تَوا۔ نَن۔ دَہ) طاقت رکھنے والا۔
**توانی** (تَوا۔ نی) سستی کرنا۔ کوتاہی کرنا۔
**توائم** (تَوا۔ اِم) توام کی جمع۔
**توب** (تُوب) تھان، طاقہ۔
**توبال** (تُو۔ بال) تانبے یا لوہے کا برادہ۔
**توبرہ** (تُوب۔ رَہ) توبڑہ۔
**توبزہ** (تُوب۔ زَہ) خربوزہ کے بیل کی جڑ۔
**توبک** (تو۔ بک، تو۔ بک) مخزن، خزانہ۔
**توبہ** (تَو۔ بہ) گناہ سے باز آنا۔
**توبیخ** (تَو۔ بیخ) جھڑکی، ملامت۔
**توپ** (تُوپ) فوج، اصطلاحاً فرشی بندوق۔
**توپاز** (تو۔ پاز) سیب۔
**توپ۔ توپ** (تُوپ۔ تُوپ) فوج فوج یعنی بہت زیادہ۔
**توپچی** (تو۔ پ۔ چی) توپ چھوڑنے والا۔
**توپ خانہ** (توپ۔ خا۔ نہ) توپیں چلانے والی فوج، توپیں رکھنے کا مقام۔
**توپک** (تو۔ پک) بندوق، تفنگ۔
**توپنک** (تو۔ پنگ۔ تو۔ پنگ) دیکھو توپک۔
**توت** (تُوت) شہتوت۔
**توتہ** (تو۔ تہ) طوطا۔
**توتی** (تو۔ تی) جہاز کشتی ۲۔ دیکھو طوطی۔
**توتیا** (تُو۔ تیا) سرمہ۔ توتیا
**توثق** (تَوَث۔ ثُق) مضبوط ہونا۔
**توثیق** (تَو۔ ثیق) مضبوط کرنا۔
**توجس** (تَو۔ جُس) پوچھنا۔
**توجع** (تَوَج۔ جُع) درد مند دکھانا، مرثیہ کہنا۔
**توجہ** (تَوَج۔ جُہ) کسی کی طرف منہ پھیرنا۔
**توجید** (تَو۔ جید) غم کھانا۔
**توجیہ** (تَو۔ جی۔ ہ) بیان کرنا، وجہ بتلانا، سامنے کرنا۔

توحد (تَوَحُّدْ) یکتائی، یگانہ ہونا۔
توحش (تَوَحُّشْ) وحشت، وحشی ہونا، بھگوڑا ہونا۔
توحید (تَوْحِیدْ) خدا کو ایک ماننا، ایک جاننا۔
توحیش (تَوْحِیشْ) بھگانا۔ بھگدڑ ڈالنا۔
توختن (تُوخْ۔ تَنْ) جمع کرنا، ادا کرنا۔ ڈھونڈھنا چاہنا۔
توخی (تَوَخْ۔ خِی) ڈھونڈھنا۔ قصد کرنا
تود (تُوْدْ) دیکھو توت۔
تودد (تَوَدْ۔ دُدْ) دوستی۔ محبت۔
تودہ (تُوْدَہْ) انبار، ڈھیر، ٹیلہ۔
تودیع (تَوْ۔ دِیعْ) رخصت کرنا۔ وداع کرنا۔
تور (تُورْ) پہلوان، بہادر، تُرْز، طبق، تغار، پانی کا کوزہ جو (تَوَارْ) (تُورْ) جالی، جھلی، مچھلی کے شکار کا جال، پھاہی۔
تورات (تَوْ۔ رَاتْ) دیکھو توریت۔
توران (تُوْ۔ رَانْ) نام ملک (وسطی ایشیا)
تورع (تَوَرْ۔ رُعْ) پرہیزگاری۔
تورک (تَوَرْ۔ رُکْ) ایک کروٹ سے بیٹھنا۔
تورگ (تُوْ۔ رَگْ، تُوْرْ۔ رَگْ) خرفہ کا ساگ
تورم (تَوَرْ۔ رُمْ) سوجنا۔
تورہ (تُوْ۔ رَہْ) قانون۔ رسم۔ قاعدہ۔
(تُوْ۔ رَہْ) بیٹا۔ پیارا۔
توریب (تَوْ۔ رِیبْ) کجی۔ ٹیڑھا ہونا۔
توریت (تَوْ۔ رِیتْ) حضرت موسیٰ علیہ السلام کی آسمانی کتاب۔
توریث (تَوْ۔ رِیثْ) وارث کرنا۔
توریخ (تَوْ۔ رِیخْ) دیکھو تاریخ۔
توریدن (تُوْ۔ رِی۔ دَنْ) جھینپنا۔ شرمندہ ہونا۔
توریس (تَوْ۔ رِیسْ) رنگ کرنا۔
توریش (تَوْ۔ رِیشْ) فتنہ و فساد ڈالنا۔
توریط (تَوْ۔ رِیطْ) ہلاکت میں ڈالنا۔
توریع (تَوْ۔ رِیعْ) باز رکھنا۔
توریہ (تَوْ۔ رِیَہْ) دل میں کچھ زبان پر کچھ، چھپانا۔
توز (تُوْزْ) بھوج پتر، جدار، جمع کرنے والا۔
(تُوْزْ) اصل، طبیعت، خلق۔
توزع (تَوَزْ۔ زُعْ) حصہ لینا، پراگندہ ہونا۔
توزف (تَوَزْ۔ زُفْ) آہستہ چلنا، اٹھلانا۔
توزک (تُزُکْ) سامان آرائش، انتظام مجلس، دربار، فوج کی ترتیب۔
توزیدن (تُوْ۔ زِی۔ دَنْ) دیکھو توختن۔
توزیر (تَوْ۔ زِیرْ) بہتان لگانا۔
توزیع (تَوْ۔ زِیعْ) پراگندہ کرنا، بانٹنا۔
توزیغ (تَوْ۔ زِیغْ) پیٹ میں بچہ پڑنا۔
توزین (تَوْ۔ زِینْ) تولنا۔ وزن کرنا۔
توس (تُوْسْ) طبیعت، اصل، عادت، نام شہر مشہد (ایران)
توسخ (تَوَسْ۔ سُخْ) میلا ہونا۔ مچلا ہونا۔
توسد (تَوَسْ۔ سُدْ) خوار کرنا نیچے ڈالنا۔
توسط (تَوَسْ۔ سُطْ) بیچ میں پڑنا۔ بچولی بنانا۔
توسع (تَوَسْ۔ سُعْ) کشادہ ہونا، کشادگی کرنا۔
توسل (تَوَسْ۔ سُلْ) ذریعہ، وسیلہ ڈھونڈھنا۔
توسم (تَوَسْ۔ سُمْ) فراست سے دریافت کرنا۔
توسن (تَوْ۔ سَنْ) چنچل اور چلبلا گھوڑا۔
توسیخ (تَوْ۔ سِیخْ) میلا کرنا، مچلا کرنا۔
توسیط (تَوْسِیطْ) درمیان میں لانا۔ بیچ میں ڈالنا۔
توسیع (تَوْ۔ سِیعْ) چوڑائی، کشادگی، وسعت
توسیل (تَوْ۔ سِیلْ) توسل۔
توسیم (تَوْ۔ سِیمْ) موسم میں نکل آنا۔
توش (تُوْشْ) سینہ، توت، بدن، بھوک۔
توشح (تَوَشْ۔ شُحْ) ہار پہننا، سنورنا۔
توشدان (تُوْشْ۔ دَانْ) کھانا رکھ کر لے جانے کا برتن
توشقان (تُشْ۔ قَانْ) خرگوش۔

**توشک** (تُو۔ شَک) روئی دار بچھونا، نہالین۔ (تُش۔ک) فرش۔

**توشمال** (تُوش۔ مَال) خانساماں۔

**توشہ** (تُو۔ شَہ) رختِ سفر، زادِ راہ۔

**توشیح** (تَو۔ شِیح) ایک صنعتِ شاعری، ہار پہنانا، سنوارنا۔

**توشیم** (تَو۔ شِیم) ہاتھ پر سوئی سے گودنا۔

**توصّل** (تَوَص۔ صُل) پیوند ہونا، پیوست ہونا۔

**توصیص** (تَو۔ صِیص) گہری نقاب ڈالنا۔

**توصیف** (تَو۔ صِیف) تعریف کرنا۔ وصف کرنا۔

**توصیل** (تَو۔ صِیل) پیوست ہونا، مل جانا۔

**توصیم** (تَو۔ صِیم) کاہلی، بدن ٹوٹنا۔

**توصیہ** (تَو۔ صِیَہ) وصیت کرنا۔

**توضّح** (تَوَض۔ ضُح) روشن کرنا۔ بجلی ٹکرانا۔

**توضّع** (تَوَض۔ ضُع) رحم و شفقت ظاہر کرنا۔

**توضّو** (تَوَض۔ ضُو) ہاتھ منہ دھونا۔

**توضیح** (تَو۔ ضِیح) روشن اور ظاہر کرنا۔ وضاحت کرنا۔

**توضیع** (تَو۔ ضِیع) کپڑے میں روئی بھرنا۔

**توطّد** (تَوَط۔ طُد) کھڑا ہونا۔

**توطّن** (تَوَط۔ طُن) وطن اختیار کرنا۔

**توطید** (تَو۔ طِید) مضبوط کرنا۔ کھڑا کرنا۔

**توطین** (تَو۔ طِین) وطن اختیار کرنا۔ آرام دینا۔

**توطیہ** (تَو۔ طِیَہ) تمہید، بچھانا، روندنا۔

**توظیف** (تَو۔ ظِیف) وظیفہ کرنا۔

**توعّد** (تَوَع۔ عُد) ڈرانا، سرزنش کرنا۔

**توغ** (تُوغ) پرچم، پھریرا۔ بیل کا جوا۔

**توغّل** (تَوَغ۔ غُل) دور سمانا، کمال پر پہنچنا۔

**توغّم** (تَوَغ۔ غُم) غم اور غصہ میں ڈالنا۔

**توفاق** (تَو۔ فَاق) کام کا موافق ہونا۔

**توفّر** (تَوَف۔ فُر) بہت ہونا۔

**توفّق** (تَوَف۔ فُق) موافقت، یکسانی۔

**توفّی** (تَوَف۔ فِی) جگہ پکڑنا، بچنا، پورا کرنا۔

**توفیدن** (تُو۔ فِی۔ دَن) فرانا۔ دھاڑنا، شور کرنا۔

**توفیر** (تَو۔ فِیر) زیادتی، ٹھیک کا نفع، بہت بہت بچنا۔

**توفیق** (تَو۔ فِیق) اسبابِ خداوندی کی موافقت جمع **توفیقات** مدد کرنا۔

**توفین** (تَو۔ فِین) آرزو کرنا۔

**توفیہ** (تَو۔ فِیَہ) پورا یا ادا کرنا۔

**توق۔ توقان** (تَوق، تَو۔ قَان) آرزومندی۔

**توقّد** (تَوَق۔ قُد) آگ بھڑکنا، چراغ جلنا۔

**توقّر** (تَوَق۔ قُر) آبرو عزت رکھنا، سنجیدہ بننا۔

**توقّع** (تَوَق۔ قُع) امید، بھروسہ۔

**توقّف** (تَوَق۔ قُف) دیر کرنا، وقفہ کرنا۔

**توقّی** (تَوَق۔ قِی) نگہبانی، پرہیز، بچاؤ۔

**توقیت** (تَو۔ قِیت) وقت مقرر کرنا۔

**توقیر** (تَو۔ قِیر) بڑائی، عزت کرنا۔

**توقیص** (تَو۔ قِیص) سوکھی لکڑی آگ پر رکھنا۔

**توقیع** (تَو۔ قِیع) شعبہ کا فرمان، مکتوب پہ مہر یا کوئی نشان جمع **توقیعات**۔ مکتوب پر نشان لگانا۔

**توقیف** (تَو۔ قِیف) خبردار کرنا، روکنا، مال وقف کرنا۔

**توقیہ** (تَو۔ قِیَہ) پورا کرنا، بھروسہ۔

**توکاف** (تَو۔ کَاف) چھت ٹپکنا۔

**توکّد** (تَوَک۔ کُد) مضبوط ہونا۔

**توکّف** (تَوَک۔ کُف) انتظار کرنا، چھت ٹپکنا۔

**توکّل** (تَوَک۔ کُل) دنیا پر لات مار کر خدا پر بھروسہ کرنا۔

**توکّن** (تَوَک۔ کُن) جگہ پکڑنا، قرار پکڑنا۔

**توکید** (تَو۔ کِید) تاکید۔

**توکیل** (تَو۔ کِیل) وکیل کرنا، کام سونپنا۔

**تولا** (تَو۔ لا) محبت، دوستی (دو تولا) سکتے کا پلہ۔

تولب (تَوْلَبْ) گدھے کا بچہ۔
تولجہ (تَوْل۔ جَہْ) تول، بارہ ماشے کا وزن۔
تولّد (تَوَل۔ لُدْ) پیدا ہونا۔
تولّع (تَوَل۔ لُعْ) لالچ، حرص کرنا۔
تولہ (تَوْ۔ لَہ) بوسونگھ کر شکار کرنے والا کتا، کتے کا بچہ، بارہ ماشہ کا وزن۔
تولی (تَوَل۔ لِیْ) پھر جانا، حکومت کرنا، حاکم کرنا، دوست رکھنا۔
تولیت (تَوْ۔ لِیَتْ) حاکم کرنا، کارکن بنانا، پیٹھ پھیرنا
تولید (تَوْ۔ لِیدْ) پیداوار، جنانا، پیدا کرنا۔
تولیدن (تَوْ۔ لِیْ۔ دَنْ) بچھو ہونا، دُور ہونا، بھاگنا۔
تولیہ (تَوْ۔ لِیْ۔ یَہْ) شیفتہ کرنا، ماں کو بچہ سے چھڑانا (تَوْ۔ لِیَہْ) دیکھو تولیت
توم، تومہ (تَوْم، تَوْ۔ مَہْ) چاندی کا موتی۔
تومان (تُمَنْ) دیکھو تمن۔
تون (تَوْن) بھٹی دانی، حمام، بھاڑ، کوڑھی (تُوْن) دیکھو تن۔
تونفطار (تُنْ۔ قُطَارْ) دیکھو چوبدار۔
تونہ (تَوْ۔ نَہ) چاہ زنخدان۔
تونی (تُوْ۔ نِیْ) بھنگی، چور، مکار
تونیل (تُوْ۔ نِیْلْ) تُنل، پہاڑی سرنگ۔
توہم (تَوَہْ۔ ہُمْ) وہم ہونا، وہم کرنا۔
توہم پرست (تَوَہْ۔ ہُمْ۔ پَرَسْ۔ ت) وہم پوجنے والا۔
توہم پرستی (تَوَہْ۔ ہُمْ۔ پَرَسْ۔ تِیْ) وہم پوجنا۔
توہن (تَوَہْ۔ ہُنْ) سست ہونا۔
توہیم (تَوْ۔ ہِیْمْ) وہم میں ڈالنا۔
توہین (تَوْ۔ ہِیْنْ) بے عزتی، اہانت کرنا، سست کرنا۔
توی (تُوِی۔ یِیْ) شادی بیاہ۔

تہ (تَہْ) نیچے کا فرش، تلیٹی، لپیٹ (تِہْ) خالی (تُہْ) دیکھو تف۔
تہابط (تَہَا۔ بُطْ) فراہم ہونا۔
تہاتر (تَہَا۔ تُرْ) ایک دوسرے پر جھوٹا دعوی کرنا
تہاجر (تَہَا۔ جُرْ) باہم جدا ہونا۔
تہادن (تَہَا۔ دُنْ) کام ٹھیک ہونا۔
تہادی (تَہَا۔ دِیْ) باہم سوغات بھیجنا، لڑکھڑانا۔
تہارط (تَہَا۔ رُطْ) ایک دوسرے کو گالی بکنا۔
تہالک (تَہَا۔ لُکْ) باہم ہلاک ہونا، لٹر چال چلنا
تہامہ (تِہَا۔ مَہْ) مکہ معظمہ کی سرزمین۔
تہامی (تِہَا۔ مِیْ) منسوب بہ تہامہ۔
تہانی (تَہَا۔ نِیْ) تہنیت کی جمع، آپس میں مبارکی دینا۔
تہاون (تَہَاوُنْ) سستی کرنا، ذلیل رکھنا، حقیر سمجھنا۔
تہ بازاری (تَہْ۔ بَا۔ زَا۔ رِیْ) بازار کی زمین کا محصول۔
تہبج (تَہَبْ۔ بُجْ) پھولاہٹ۔ ورم سا معلوم ہونا۔
تہبند (تَہْ۔ بَنْدْ) لنگ، لنگوٹ۔
تہبندی (تَہْ۔ بَنْ۔ دِیْ) کتاب کی جلد بندی۔
تہ پوش (تَہْ۔ پُوشْ) ساڑھی کے نیچے کا جانگیا۔
تہ پیچ (تَہْ۔ پیچ) حقہ یا سلفی کے نیچے کی نڑی۔
تہتک (تَہَتْ۔ تُکْ) رسوائی، پردہ دری ہونا، رسوا ہونا۔
تہجاع (تِہْ۔ جَاعْ) سونا۔
تہجد (تَہَجْ۔ جُدْ) پچھلے پہر رات کی نماز۔
تہ جرگی (تَہْ۔ جُرْ۔ گِیْ) تلچھٹ پن۔
تہ جرعہ (تَہْ۔ جُرْ۔ عَہْ) تلچھٹ
تہجی (تَہَجْ۔ جِیْ) ہجے کرنا۔ ہجو کرنا۔
تہجیع (تَہْ۔ جِیْعْ) سلانا، نیند میں ڈالنا۔
تہجیل (تَہْ۔ جِیْلْ) گالیاں بکنا۔
تہجین (تَہْ۔ جِیْنْ) ذلیل کرنا، معیوب کرنا۔

تہجیہ (تَہ۔ جِیَہ) ہجے کرنا۔
تہ خانہ (تہ۔خا۔نَہ) نیچے کا مکان۔
تہ دار (تَہ۔دَار) با معنی تہ رکھنے والا
تہدد (تَہَد۔دُد) ڈرانا۔ ڈرنا۔
تہ درز (تَہ۔دَر۔ز) نیا۔ نئی چیز
تہدم (تَہَد۔دُم) ویران ہونا، ادھڑ ہونا۔
تہدید (تَہ۔دِید) ڈرانا۔ دھمکانا
تہ دیگی (تَہ۔دے۔گی) کھرچن
تہدیم (تَہ۔دِیم) ویران کرنا۔ ادھیڑ کرنا۔
تہدین (تَہ۔دِین) آہستگی
تہدیہ (تَہ۔دِیَہ) ہدیہ کرنا، ہدیہ پیش کرنا
تہذم (تَہَذ۔ذُم) ٹوٹا ہوا ہونا
تہذیب (تَہذِیب) پاک کرنا۔ اصلاح دینا۔
تہرع (تَہَر۔رُع) کانپنا۔ پارہ پارہ ہونا
تہ رود (تَہ۔رُود) زمین کے نیچے بچھانے کا نمدہ
تہریش (تَہ۔رِیش) فساد ڈالنا
تہزیع (تَہ۔زِیع) ٹوٹ کر کھیل کھیل ہو جانا
تہضم (تَہَض۔ضُم) ٹوٹنا۔ شکستہ ہونا
تہضیم (تَہ۔ضِیم) ظلم اور ناانصافی کرنا
تہقم (تَہَق۔قُم) بڑے نوالے نگلنا
تہک (تَہَک) خالی، ننگا
تہکم (تَہَک۔کُم) استہزا، افسوس، گھمنڈ کرنا
گزری بات پر پشیمان ہونا۔
تہلکہ (تَہ۔لُ۔کَہ۔ تہ لکۃ) مرنا، نابود ہونا
تہلل (تَہَل۔لُل) بجلی چمکنا۔ خوشی سے چہرہ
دمکنا۔
تہلیک (تَہ۔لِیک) ہلاک کرنا
تہلیل (تَہ۔لِیل) لا الہ الا اللہ کہنا
تہمت (تُہ۔مَت) بہتان۔ جمع تُہَم،
تہم عیب لگانا
تہمع (تَہَم۔مُع) جھوٹ موٹ رونا۔

تہمک (تَہَم۔مُک) کوشش کرنا، مبالغہ کرنا
تہمم (تَہَم۔مُم) چاہنا
تہ میدانی (تَہ۔مِی۔دَا۔نِی) خانہ پوش
تہ نشین (تَہ۔نِشِین) تلچھٹ
تہنم (تَہَن۔نُم) ٹوٹا ہوا
تہنیت (تَہ۔نِیَت) مبارکباد جمع تَہَانی
مبارکی دینا
تہنید (تَہ۔نِید) ہندوستانی بنانا۔
تہ و بالا (تَہ۔و۔با۔لا) اوپر تلے، تلپٹ، زیر و زبر۔
تہود (تَہَو۔وُد) یہودی بننا، نیکی کرنا، توبہ کرنا
تہور (تَہَو۔وُر) جوانمردی
تہوع (تَہَو۔وُع) متلی، ابکائی، قے کرنا
تہوک (تَہَو۔وُک) تہور، متحیر ہونا
تہوید (تَہ۔وِید) یہودی بنانا
تہویر (تَہ۔وِیر) ویران کرنا
تہویس (تَہ۔وِیس) بہت لالچی بنانا
تہویع (تَہ۔وِیع) قے کرانا
تہویل (تَہ۔وِیل) ڈرانا، خوف دلانا
تہوین (تَہ۔وِین) ہلکا کرنا، آسانی کرنا
تہی (تُہِی) خالی
تہیج (تَہَی۔یُج) سوجنا، غبار اٹھنا
تہیدست (تُہی۔دَس۔ت) خالی ہاتھ، مفلس
تہیدستی (تُہی۔دَس۔تی) مفلسی
تہیر (تَہَی۔یُر) دیکھو تہور
تہیگاہ (تُہی۔گاہ) کوکھ، کنج
تہی مغز (تُہی۔مَغ۔ز) کور مغز، بیوقوف
تہیہ (تَہَی۔یُہ) آمادگی۔ تیاری، سامان
تہییر (تَہ۔یِیر) دیکھو تہویر
تی (تِی) تہی، خالی
تیار (تَی۔یَار) مرجان، جلد رفتار۔ دیکھو طیار
تیاری (تَی۔یَا۔رِی) دیکھو طیاری

تیاسر (تیا۔ سُر) تساہل، باہم آسان پکڑنا، بائیں کو چلنا

تیامن (تیا۔ مُن) سیدھی طرف میل کرنا

تیب (تے۔ ب) سیب۔ بے قرار۔ مدہوش

تیپا (تی۔ پا، تانا) انتظار کرنا، دفع کرنا۔

تیتال (تی تال) مکر و فریب

تیتہ (تی۔ تہ) ٹیکا، بندی

تیجان (تی جان) تاج کی جمع

تیداک، تیداکی (تی۔ داک۔ تی۔ داکی) بیہودگی

تیر (تیر) فارسی کا چوتھا شمسی مہینہ۔ بان، غصہ قدرت، عطارد

تیر انداز (تیر۔ اَن۔ داز) تیر چلانے والا

تیر اندازی (تیر۔ اَن۔ دازی) تیر چلانا

تیر اور (تیر۔ آ۔ وَر) فرساق۔ مکار

تیر پرتاب (تیر۔ پر۔ تاب) وہ فاصلہ جہاں تک تیر چوٹ کرے

تیر تظلم (تی۔ رِ تظل۔ لُم) مظلوم کی آہ

تیر خدنگ (تی۔ رِ۔ خدنگ) مضراب، زخمہ، جوہ

تیر خوردہ (تیر خوردَہ) تیر کا گھائل

تیر دان (تیر۔ دان) ترکش

تیر دستی (تیر۔ دس۔ تی) لاٹھی۔ عصا

تیر رس (تیر۔ رَس) تیر کی پہنچ

تیر زن (تیر زَن) تیر مارنے والا

تیر ساز (تی۔ ر۔ ساز) مضراب۔ زخمہ

تیر کاری (تیر۔ کا۔ ری) تیر سے چھیدنا

تیر کش (تیر۔ کش) جھانکی۔ زمرہ

تیر گر (تیر گر) تیر بنانے والا

تیرگی (تی۔ رگی) اندھیرا، سیاہی، دھندلاپن

تیرہ (تی۔ رَہ) دھندلا، کالا، اندھیرا

تیرہ باطن (تی۔ رَہ۔ با۔ طن) بدسرشت

تیرہ بخت (تی۔ رہ۔ بخ۔ ت) بدقسمت، بدنصیب

تیرہ بختی (تی۔ رَہ۔ بخ۔ تی) بدقسمتی

تیرہ دروں (تی۔ رَہ۔ دَروں) بدسرشت، بدطینت

تیرہ روزگار (تی۔ رَہ۔ روزگار) بدقسمت

تیرہ روزی (تی۔ رَہ۔ روز۔ زی) بدقسمتی

تیر ہوائی (تی۔ رِ۔ ہوا۔ ای) بان، نام، آتشبازی

تیز (تیز) چالاک، دھاردار، پھرتیلا (تیز) گوز۔ پاد

تیزاب (تے۔ زاب، تیز۔ آب) پانی جو کاٹ کرے

تیزابیت (تے۔ زا۔ بی۔ یت) تیزاب پن

تیز پر (تیز پَر) تیز اڑنے والا

تیز رو (تیز۔ رَو) جلدی چلنے والا

تیز روی (تیز۔ رَوی) جلدی چلنا

تیز طبع (تیز۔ طب۔ ع) ذہین

تیز فہم (تیز۔ فہ۔ م) سوجھ بوجھ والا

تیزک (تے۔ زک) جرجیر۔ ترہ تیزک، بالم کھیرا

تیز گام (تیز گام) جلدی قدم ڈالنے والا

تیز گامی (تیز۔ گا۔ می) جلدی قدم ڈالنا

تیز مزاج (تیز مزاج) غصیلا، چڑچڑا

تیز مزاجی (تیز۔ مزا۔ جی) غصہ، چڑچڑاپن

تیز ہوش (تیز۔ ہوش) چتر، عقلمند

تیزی (تے۔ زی) چالاکی، پھرتی، کاٹ

تیس (تیس) بوک۔ بڑا جو تیس، اتیاس

تیسر (تیس، سَر) آسان ہونا

تیسیر (تی۔ سیر) آسان کرنا

تیش (تیش) دانتہ۔ دندانہ

تیشہ (تے۔ شہ) بڑھئی کا اوزار، بسولا

تیع (تیع) قے آنا

تیغ (تیغ) تلوار، چاندنی، دھوپ، پیٹھ، چوٹی

تیغدار (تیغ۔ دار) تلوار رکھنے والا

تیغ دودم (تے۔ غ۔ دُو دَم) دو دھاری تلوار

تیغ شدن (تیغ ۔ شُدَن) مقابل ہونا
تیغ کوہ (تیِ ۔ غِ ۔ کوہ) پہاڑ کی چوٹی
تیغ ہند (تیِ ۔ غِ ۔ ہِنْد) ہندوستانی تلوار
تیغہ (تیِ ۔ غَہ) خنجر
تیغہ پشت (تیِ ۔ غَ ۔ پُشْت) ریڑھ کی ہڈی
تیفاق (تی ۔ فاق) کام کا موافق ہونا
تیق (تَیِّق) بدمزاج، غصیلا
تیقظ (تَیَقُّظ) بیداری، جاگنا
تیقن (تَیَقُّن) یقین ہونا، اعتبار ہونا
تیقیظ (تی ۔ قیظ) بیداری، جگانا
تیم (تَیْم) بندہ، غلام (تیِم) سرائے
تیما (تی ۔ ما) جنگل، بیابان
تیماج (تی ۔ ماج) کچا چمڑا، ادیم
تیمار (تی ۔ مار) غمخواری، نگہداشت
تیماردار (تی ۔ مار ۔ دار) بیمار کی نگہداشت کرنیوالا
تیمارداری (تی ۔ مار ۔ دا ۔ ری) بیمار کی خدمت کرنا
تیمم (تَیَمُّم) قصد کرنا، خاک سے وضو اور غسل کرنا
تیمن (تَیَمُّن) بابرکت ہونا
تین (تِیْن) انجیر، گھاس
تیناب (تی ۔ ناب) سپنا، خواب، رویا
تیو (تیِ ۔ و) طاقت، قوت
تیول (تَیُول) جاگیر، گذارہ
تیہ (تی ۔ ہ) وحشتناک جنگل، تکبر کرنا
تیہا (تی ۔ ہا) بیابان، جنگل
تیہو / تیہوج (تی ہُو ۔ تی ہوج) ولایتی لوا، بٹیر

## ث

ث (ثا، ثے) قائم مقام عدد ۵۰۰۔ مخصوص حرف عربی، حرف شمسی، ف کے ساتھ بدل ہے مثلاً جدث، جدف
ثابت (ثا ۔ بِت) قائم، مضبوط جمع ثوابت
ثاج (ثاج) بھیڑ کی ممیاہٹ
ثاد (ثاد) جاڑا، سردی، تر، نم
ثادق (ثا ۔ دِق) برساؤ گھٹا
ثار (ثار) خون کا بدلہ، قصاص، دشمنی
ثاطہ (ثا ۔ طَہ) مٹی، کیچڑ جمع ثاط
ثاغی (ثا ۔ غی) گالی بکنے والا، بدی سے نسبت دینے والا
ثاقب (ثا ۔ قِب) چمکیلا، درخشاں، جمع ثواقب
ثاقل (ثا ۔ قِل) بھاری، بوجھل جمع ثواقل
ثالث (ثا ۔ لِث) تیسرا، پنچ، تین کرنیوالا
ثالث بالخیر (ثا ۔ لِث ۔ بِلْ ۔ خَیر) بھلائی کے ساتھ پنچ، بے لاگ پنچ
ثالث ثلاثہ (ثا ۔ لِث ۔ ثَلا ۔ ثَہ) تثلیث یعنی خدائے تعالیٰ حضرت عیسیٰؑ اور روح القدس
ثالث عشر (ثا ۔ لِث ۔ عَشَر) تیرھواں
ثالثون (ثا ۔ لِثُو ۔ ن) تیسواں حصہ
ثالثہ (ثا ۔ لِثَہ) تیسری پنچ عورت، الحطا، لوہ سکند
ثالغی (ثا ۔ لِغی) پنچایت پنچ بچاؤ
ثالوث (ثا ۔ لُوث) تثلیث
ثالیل (ثَ ۔ آلِیْل) ثؤلول کی جمع
ثامر (ثا ۔ مِر) پھلا ہوا پیڑ، لوبیا
ثامن (ثا ۔ مِن) آٹھواں
ثامن عشر (ثا ۔ مِنَ ۔ عَشَر) اٹھارواں
ثانوی (ثا ۔ نوی) دوسرے والا، دوجی
ثانی (ثا ۔ نی) دوسرا جمع ثوانی
ثانیاً (ثا ۔ نِیاً) دوسری مرتبہ، دوسرے
ثانی الحال (ثا ۔ نِیل ۔ حال) دوسرا وقت
ثانی عشر (ثا ۔ نی ۔ عَشَر) بارھواں
ثانیہ (ثا ۔ نِیَہ) منٹ، دقیقہ، دوسری
ثائر (ثا ۔ اِر) قصاص کرنیوالا، کینہ نکالنے والا
ثابیب (ثا ۔ بِیب) جھاوٹ، تیز ہوا جو بارش سے چلے
ثبات (ثَبات) پائداری، قیام، قرار

ثبت (ثَبْ۔ ت) نوشتہ، تحریر، قرار دیا ہوا جمع اَثبات
لکھنا، اقرار دینا (ثَبْت) حجت
ثبوت (ثُبُوت) پختگی، ثابت ہونا
ثبور (ثُبُور) ہلاکت، ہلاک ہونا
ثج (ثَجّ) خون یا پانی کا بہنا
ثجاج (ثَجْ۔ جَاج) بہانے والا، بہنے والا
ثخن (ثُخُن) دل، مٹاپا، حجم
ثخین (ثَخِین) گاڑھا کپڑا
ثدی (ثَدْ۔ ی، ثُدِیّ) چھاتی، چوچی
ثرا (ثَرَا) مالداری، دولتمندی (ثَرَا) دیکھو ثری
ثرب (ثَرْ۔ ب) آنتوں والی چربی کی جھلی
ثرثرہ (ثَرْ۔ ثَرَہ) بکواس، درازنفسی
ثرح (ثَرْ۔ ح) جوانی
ثرد (ثَرْ۔ د) مینہ کی بوچھار، روٹی چورنا
ثرط (ثَرْط) سرگین، گوبر (ثَرْ۔ ط) گوبر کرنا
ثرطلہ (ثُرْ۔ طُلَہ) مادین لومڑی
ثروا (ثَرْ۔ وَا) مالدار عورت
ثروت (ثَرْ۔ وَت) مالداری، سرداری
ثروتہ (ثَرْ۔ وَتُ۔ ہٗ) اس کی دولت
ثری (ثَرٰا) نمی، گیلی مٹی
ثریا (ثُرَیّا) عقد کا پروین، روشنی کا جھاڑ جھنڈ
ثرید (ثَرِید) چوری ہوئی روٹی
ثط (ثَطّ) چھدری داڑھی والا جمع ثِطَاط
ثطط (ثَطَط) چھدری داڑھی ہونا
ثطع (ثَطْ۔ ع) زکام ہونا
ثع (ثَعّ) قے کرنا
ثعبان (ثُعْ۔ بَان) اژدہا جمع ثعابین
ثعط (ثَعْط) پانی یا گوشت کا سڑنا
ثعل (ثُعْ۔ ل) زائد تھن جمع ثُعُول (ثَعَل) زائد دانت
ثعلب (ثَعْ۔ لَب) لومڑی جمع ثعالب، ثعالی
ثعلبان (ثُعْ۔ لُبَان) نر لومڑی

ثعلب مصری (ثَعْ۔ لَب مِص۔ رِی) نام دوا
ثغ (ثَغّ) مورت، صنم، بت
ثغار (ثُغَار) بکری یا ہرن کی آواز
ثغاریر (ثَغَا۔ رِیر) دستنبوئی، ایک قسم کی سیند
ثغثغہ (ثَغْ۔ ثَغَہ) ہکلاہٹ
ثغر (ثَغْ۔ ر) دانت، اگلے دانت، سرحد درمیان
ملک کفر و اسلام جمع ثغور
ثغو (ثُغُو) بکری یا ہرن کی آواز
ثفا (ثُفَ۔ فَاء) رائی، خردل، آبہور
ثفال (ثِفَال) لوٹا، ابریق
ثفر (ثَفَر) دُمچی، پاردم
ثفل (ثُفْل) تلچھٹ، پھوک، فضلہ
ثفلدان (ثُفْل۔ دَان) اگالدان
ثفو (ثُفُو) افعیہ، دوگیاہ جمع اثافی
ثقات (ثِقَات) ثقہ کی جمع
ثقالت (ثَقَا۔ لَت) گرانی، بوجھ، بھاری پن
ثقبہ (ثُقْ۔ بَہ) چھید، سوراخ جمع ثقب
ثقب، ثقوب، اثقب
ثقفت (ثَقَفَت) مضبوطی، استواری
ثقف (ثَقِف) چست، دانشمند، زیرک
ثقل (ثِقْل) بوجھ، بھاری پن، بدہضمی جمع
اثقال (ثَقَل) ہر نفیس چیز (ثِقَل)
بھاری پن، بھاری ہونا
ثقلان، ثقلین (ثَقَلَان، ثَقَلَیْن) دو گروہ،
جنات اور انسان
ثقوہ (ثَقْ۔ وَہ) سکرہ جمع ثقوات
ثقہ (ثِقَہ) قابل اعتماد آدمی، پائیداری
جمع ثقات
ثقیف (ثَقِیف، ثَقْ۔ قِیف) نہایت تیز سرکہ
ثقیل (ثَقِیل) بوجھل، بھاری، دیرہضم
ثکلی (ثَکْ۔ لَا) مرے ہوئے بیٹے کی ماں

ثکن (ثُکَن) پرندوں کی ٹکڑی
ثلاث (ثَلاث) ثلاثہ کا مونث، تین (ثُلاث) تین تین۔
ثلاثا (ثَلاثاء) منگل جمع ثلاثاوات۔
ثلاثہ (ثَلا۔ ثَہ) دیکھو ثلٰثہ
ثلاثی (ثُلاثِی) تین حرفی کلمہ۔
ثلاج (ثَل۔ لاج) برف فروش
ثلب (ثَل۔ ب) بڈھا آدمی (ثَل۔ ب) میل کچیلی (ثَلَب) نقصان کرنا۔ عیب کرنا
ثلث (ثُل۔ ث) ایک عربی رسم الخط، تہائی
ثلثا (ثُلاثا۔ ثاء) دیکھو ثلاثا
ثلثان (ثُل۔ ثان) دو تہائی ⅔
ثلثون (ثَلا۔ ثُون) تیس ۳۰
ثلث۔ ثلثہ (ثَلاث، ثَلا۔ ثَہ) تین
ثلثہ عشر ثلا۔ ثہ۔ عشر، تیرہ (۱۳)
ثلثین (ثَلا۔ ثِین) دیکھو ثلاثون
ثلج (ثَل۔ ج) برف جمع ثلوج (ثَلَج) آرام لینا ۔ دل ٹھنڈا ہونا۔
ثلط (ثَل۔ ط) پونکنا، پتلا ہگنا
ثلع (ثَل۔ ع) سر شکنی
ثلم (ثَل۔ م) گر جانا۔ سوراخ کرنا
ثلمہ (ثُل۔ مہ) رخنہ
ثلوج (ثُلُوج) ثلج کی جمع۔ برف باری
ثلہ (ثُل۔ لَہ) آدمیوں کا غول
ثلیث (ثَلیث) تیسرا حصہ
ثم (ثُم۔ م) پھر، پیچھے، پس (ثَم۔ م) وہاں، اس جگہ
ثمار (ثِمار) ثمر کی جمع
ثمال (ثِمال) زہر قاتل (ثُمال) کارگذار آدمی
ثمالہ (ثُمالَہ) جھاگ، جھاگ جمع ثمال
ثمان (ثَمان) آٹھ (۸)

ثمانون (ثَما۔ نُون) اسی (۸۰)
ثمانی (ثَمانِی) ثمانیہ کا مونث، (۸)
ثمانین (ثَما۔ نِین) دیکھو ثمانون
ثمانیہ (ثَمانِیَہ) آٹھ (۸)
ثمانیہ عشر (ثَمانِیَہ۔ عَشَر) اٹھارہ (۱۸)
ثمد (ثَمَد، ثَمَ۔ د) تھوڑا پانی
ثمر (ثَمَر) پھل، نتیجہ، بیٹا۔ مال جمع اثمار، ثمار، ثمرات (ثُمُر) بہت مال
ثمرا (ثَمَر۔ راء) پھل دار پیڑ
ثمرہ (ثَمَرَہ، ثَمَ رَہ) پھل، انجام جمع ثمارہ ثمرات
ثملہ (ثُم۔ لَہ) پچارا
ثمن (ثَمَن) قیمت جمع اثمان، اثمن
(ثُم۔ ن یا ثُمُ۔ ن) آٹھواں حصہ، (ثَم۔ ن) آٹھواں ہونا۔ آٹھواں حصہ لینا
ثمود (ثَمُود) ایک قدیم قوم جو جلکر فنا ہوگئی
ثمیر (ثَمِیر) پھلدار میوہ
ثمین (ثَمِین) آٹھواں حصہ، قیمتی، بڑھیا
ثن (ثِن) سوکھی گھاس
ثنا (ثَنا) تعریف، مدح جمع اثنیہ (ثَنیا) اٹھکن
ثناگر، ثنا گستر (ثَناگَر)، ثنا گوئی (ثَنا۔ گو) مداح
ثنان (ثِنان) اثنان کا مونث، دو (۲)
ثنایا (ثَنا۔ یا) ثنیہ کی جمع
ثنائی (ثُنا۔ ئی) دو حرفی، دو اگلے دانت
ثنی (ثَنِی، ی) سرشت۔ شکن۔ درمیان جمع اثنا، ثنائی وہ عورت جس کے دو جڑواں بچے پیدا ہوں (ثِنیٰ) ایک قوم کے دو ہم مرتبہ سردار (ثَن۔ ی) دوسرا ہونا، دوہرا کرنا۔ تینی گائے بھیڑ جو تیسرے سال میں ہو گھوڑا جو چوتھے سال میں ہو (ثِنیا) کام جو دوبارہ کیا جائے۔
ثنایہ۔ ثنایہ، سرشت۔ شکن

ثنیہ (ثَنِیَّۃ) آگے کا دانت جمع ثنایا جوان نکالے - بیل

ثواب (ثَوَاب) مزدوری، نیک بدلہ (ثَوَّ، وَاب) جامہ، جامہ فروش

ثوابت (ثَوَابِت) ثابت کی جمع، غیر متحرک ستارے

ثواج (ثُوَاج) بھیڑ کی ممیاہٹ

ثواقب (ثَوَاقِب) ثاقب کی جمع

ثوانی (ثَوَانِی) ثانی کی جمع

ثوب (ثَوب) پہننے کا کپڑا جمع ثیاب، اثواب، اثوب

ثوبا (ثُوبَا) جماہی، خمیازہ، فازہ

ثوبان (ثَوبَان) واپس پھرنا - لوٹنا

ثور (ثَور) سانڈ، بیل، بجار جمع ثیران ثیارۃ، اثوار، اثورۃ نام برج آسمانی

ثوران (ثَوَرَان) خون کا جوش، فتنہ خیزی

ثورہ (ثَورَۃ) شورش، بغاوت، سوزش

ثول (ثَول) شہد کی مکھیوں کا جھنڈ

ثولا (ثَولَاء) مادہ بھیڑ

ثولول (ثُؤ-لُول) کھٹنی، سرپستان، مسہ جمع ثآلیل

ثوم (ثُوم) لہسن، گیہوں

ثہلان (ثَہ-لَان) نام پہاڑ

ثیب (ثَیِّب) وہ مرد یا عورت جو کنوارا نہ ہو

ثید (ثَید) ٹھنڈی اور مرطوب جگہ

# ج

ج (جیم) حرف قمری، قائم مقام عدد (۳) فارسی میں متعدد حروف سے بدل ہے علی الخصوص ۱- پ کے ساتھ مثلاً جالیز، پالیز ۲- ت کے ساتھ مثلاً تاراج، تارات - ۳- ح کے ساتھ مثلاً جفتہ، چفتہ - ۴- ز کے ساتھ مثلاً باج، باز ۵- ژ کے ساتھ مثلاً کج، کژ - ۶- س کے ساتھ مثلاً ریواج، ریواس - ۷- ش کے ساتھ مثلاً کاج، کاش - ۸- غ کے ساتھ مثلاً مغلاج، مغلاغ، ۹- ک کے ساتھ مثلاً زاج، زاک ۱۰- گ کے ساتھ مثلاً فرنج، فرنگ - ۱۱- ہ کے ساتھ مثلاً ناگاج، ناگاہ -

جا (جَا) جگہ

جابجا (جَا-بِجَا) جگہ جگہ، ہر جگہ

جابر (جَا-بِر) زیادتی کرنے والا

جابلص (جَا-بَل-ص) مغرب میں ایک خیالی شہر

جابلق (جَا-بَل-ق) مشرق میں ایک خیالی شہر

جاثلیق (جَا-ثَلِیق) آتش پرست عالم یا عابد

جاثم (جَا-ثِم) سینے کے بل سونے والا - بےحس و حرکت جمع جاثمین

جاثوم (جَا-ثُوم) کابوس

جاجم (جَا-جِم) قسم فرش

جاحد (جَا-حِد) دانستہ انکاری

جاحظ (جَا-حِظ) جس کی آنکھ کا ڈھیلا نکلا ہوا ہو۔

جاداد (جَا-دَاد) دیکھو جائیداد

جادج (جَا-دَج) دیکھو جادہ

جادل (جَا-دِل) کج بحث، لڑنے والا

جادو (جَا-دُو) منتر، سحر، جادوگر۔

جادوسخن (جَا-دُو-سُخَن) فصیح و بلیغ

جادوگر (جَا-دُو-گَر) جادو کرنے والا

جادوی (جَا-دُوِی) سحر، ساحری

جادہ (جَادَّۃ) جَادَّہ) پگڈنڈی، پٹیا جمع جوادّ

جادی (جَا-دِی) طالب بخشش جمع جداء (جَا-دِی) زعفران

جاذب (جَا-ذِب) جذب کرنے والا جمع جذاب

جاذبہ (جا۔ذِبَہ) جذب کرنے والی قوت، تاثیر جمع جَوَاذِب ۔
جار (جَار) شوہر، نگہبان، پڑوسی، ساجھی، پناہ گزین جمع جِیْرَان، اَجْوَار ۔ جمعیت، ڈھنڈورا۔ منادی (جَار) کھینچنے والا
جارچی (جا ر۔ چی) ڈھنڈورے والا
جارحہ (جا۔رِ۔حَہ) ہاتھ اور دیگر اعضاء، شکاری جانور، زخم ڈالنے والا جمع جَوَارِح
جارف (جا۔رِف) ڈھوروں کی وبا۔ مویشیوں کی مری
جارن (جا۔رَن) سنپولا
جاروب (جا۔رُوب) جھاڑو، سوہنی
جارود (جا۔رُود) نحس اور منحوس آدمی
جارہ (جا۔رَہ) کھینچنے والا
جاری (جا۔رِی) رواں، بہتا ہوا
جاریہ (جا۔رِیَہ) لونڈی، بیٹی، کشتی، جہاز، سورج، نعمت الٰہی، بہتا پانی جمع جَوَارِی
جازع (جا۔زِع) بے صبر، جزع کرنے والا، پکا قصد کرنے والا
جازم (جا۔زِم) حرف متحرک کو ساکن کرنے والا قطع کرنے والا
جازی (جا۔زِی) کافی، بدلہ دینے والا
جاسد (جا۔سِد) خون خشک
جاسوس (جا۔سُوس) مخبر، بھیدی جمع جَوَاسِیس
جاش (جا۔ش) کھلیان میں صاف غلہ کا ڈھیر
جاعل (جا۔عِل) پھیرنے والا، پیدا کرنے والا، بنانے والا
جاغر (جا۔غِر) پرندوں کا پوٹہ
جاف (جاف) خشک، سوکھی روٹی
جافی (جا۔فِی) جفا کرنے والا
جاگیر (جا۔گِیر) وہ آراضی جو سرکار سے ملے
جاگیردار (جا۔گیر۔دار) جاگیر رکھنے والا
جال (جال) نیلو کا پیڑ

جالب (جا۔لِب) اپنی طرف کھینچنے والا
جالس (جا۔لِس) بیٹھنے والا، بٹھانے والا جمع جُلُوس
جالع (جا۔لِع) بے حیا۔
جالف (جا۔لِف) مرگ عام، وبا۔
جالہ (جا۔لَہ) ٹہنیوں کی کشتی، گڑھا
جالی (جا۔لِی) جلا دینے والا۔ صاف کرنے والا
جالینز (جا۔لِینز) دیکھو پالیز
جالیہ (جا۔لِیَہ) جزیہ، جلاوطن
جام (جَام) شراب کا پیالہ، آسمان
جام جم، جام جہاں نما (جام جم، جام جہاں نما) ایک روایتی پیالہ جس میں دنیا کا احوال نظر آتا تھا
جامح (جا۔مِح) سرکش
جامد (جا۔مِد) اسم غیر مشتق، پتھر سا جما ہوا۔ جمع جُمُد
جام سفال (جا۔م۔سِفَال) مٹی کا پیالہ
جامع (جا۔مِع) جمع کرنے والا، شامل
جام عالی (جا۔م۔عَالِی) بڑا پیالہ
جامع مسجد (جا۔مِ۔مس۔جِد) جمعہ کی نماز پڑھنے کے لئے بڑی مسجد
جامعہ (جا۔مِعَہ) یونیورسٹی، دارالعلوم، تمام، سب جمع جَوَامِع
جامعیت (جا۔مِعِی۔یَت) جامع پن
جامغول (جا۔م۔غُول) حرامزادہ، شریر
جامگی (جا۔مَگی) روزینہ، وظیفہ، راتب، چھترا، ٹلچھٹ
جاموس (جا۔مُوس) بھینسا۔ جمع جَوَامِیس
جاموسہ (جا۔مُو۔سَہ) بھینس
جامہ (جا۔مَہ) فرش۔ کپڑا، شراب کا پیالہ
جامہ تلاشی (جا۔مَہ۔تلا۔شی) کپڑوں کا جھاڑنا۔
جامصورت (جا۔م۔صُو۔رَت) تصویر دار کپڑا

جامہ غوک (جا۔مَ ۔ اِ۔غوک) کائی
جان، (جان) روح، طاقت، ہتھیار (جانّ)
(۲) پہلا جن جس سے جنوں کی نسل چلی
جان آزاری (جان۔آ۔زا۔رِی) دکھ دینا
جاناں (جا۔ناں) محبوب، محبوبہ
جانانہ (جا۔ناں۔نہ) جاناں سے نسبت رکھنے والی چیز
جانب (جا۔نِب) طرف جمع جوانب
جانباز (جان۔باز) جان پر کھیلنے والا
جانبازی (جان۔بازی) جان پر کھیلنا
جان بحق تسلیم (جان۔بحق)، تس۔لیم) خدا کو جان سونپنا
جان بخش (جان۔بخ۔ش) جان بخشنے والا
جان بخشی (جان۔بخ۔شی) جان بخشنا
جانب دار (جا۔نِب۔دار) طرفدار
جانب داری (جا۔نِب۔داری) طرف داری
جان بریاں (جان۔بر۔یاں) انگوری شراب
جان بلب (جان۔بلب) مرنے کے قریب
جانبین (جا۔نِبَین) دونوں طرف
جان جان (جان۔جان) خدائے تعالیٰ۔ روح اعظم، آگ، پرانی
جاندار (جان۔دار) ۔ ذی روح۔ طاقتور
۲۔ دیکھو جانہ دار
جان دارو (جان۔دا۔رُو) تریاق۔ نوشدارو
جاندانہ (جان۔دانہ) تالو سماعہ، یافوخ
جان سپار (جان۔سپار) جان سونپنے والا
جان سپاری (جان۔سپا۔ری) جان سونپنا
جان ستاں (جان۔ستاں) جان لینے والا
جان ستانی (جان۔ستانی) جان لینا
جان سوز (جان۔سوز) جو جان جلادے
جان سوزی (جان۔سوزی) جان جلانا
جانشین (جا۔نشین) قائم مقام کسی کی جگہ پر جو بیٹھے

جانشینی (جا۔نشی۔نی) قائم مقامی
جانفشانی (جان۔فشانی) محنت، سعی
جانفرسا (جان۔فر۔سا) جان رگڑنے والا
جانفرسائی (جان۔فر۔سا۔ئی) جان رگڑنا
جانفزا (جان۔فزا) جان کو بڑھانے والا
جانفزائی (جان۔فزا۔ئی) جان بڑھانا
جانکاہ (جان۔کاہ) جان گھٹانے والا
جانکاہی (جان۔کا۔ہی) جان گھٹانا
جانکندن (جان۔کن۔دن) جان اکھڑنا
جانکندنی (جانکنی (جان۔کَن۔دَنی۔جان۔کنی) نزع جان نکلنے کی حالت
جانگداز (جان۔گداز) جان پگھلانے والا
جانگزا (جان۔گزا) جان پر خطرہ پہنچانے والا
جاں نثار (جان۔نثار) جان قربان کرنے والا۔
جاں نثاری (جان۔نثاری) وفاداری، جان قربان کرنا
جاں نواز (جان۔نواز) محبوب، جان پر نوازش کرنے والا
جاں نوازی (جان۔نوازی) محبوبی
جانور (جان۔وَر) حیوان
جانہ دار (جا۔نہ۔دار) روزی، رزق، نگہبان، مددگار۔ ہتھیار
جانی (جا۔نی) ۱۔ گنہگار جمع جُناۃ ۲۔ میری جان منسوب بہ جان
جاوا (جا۔وا) نام جزیرہ۔ بحر ہند۔
جاوداں (جا۔وِداں) ہمیشہ
جاودانی (جا۔وِدا۔نی) ہمیشگی
جاورس (جا۔وَرْس) باجرہ
جاوید، جاویداں (جا۔وِید۔جا۔وے۔داں) ہمیشہ قائم
جاہ (جاہ) رتبہ۔ قدر۔ عزت۔ مرتبہ

جاہل (جا۔ہِل) ان پڑھ، نادان جمع اَجْہال، جُہّال، جُہلا، جَہلَہ
جاہلیت (جاہِل۔یَت) اسلام سے پہلا زمانہ جاہل پن
جائداد (جا۔ءِ۔داد) دیکھو جائداد
جائر (جا۔اِر) ستمگر
جائز (جا۔اِز) درست، مطابق
جائزہ (جا۔اِزہ) انعام، صلہ، نیک بدلہ، تصحیح کی علامت جمع جَوائِز
جائع (جا۔اِع) بھوکا جمع جِیاع، جُوَّع
جای (جا ی) دیکھو جا، جوہی
جای جو (جا ی۔جو) آتشدان
جایداد (جا ی۔داد) مال اسباب
جایفہ (جا یفہ) شیلہ جمع جوالیف
جایک (جا۔یک) چھوٹی جگہ
جایگاہ (جای۔گاہ) مقام۔جگہ
جایی (جا۔یی) جوہی
جب (جُب) گڑھا۔کنواں جمع جِبَبَہ
جبا (جبا) باج۔خراج (جُب۔با) بددل (جَبا) اپنے پیالے سے دوسرے کی تواضع
جبار (جَب۔بار) جابر، ظالم جمع جَبابِرَہ نام اللہ تعالیٰ (جُبار) منگل، سہ شنبہ۔رائگاں
جباری (جَب۔با۔ری) تکبر، شان
جبال (جِبال) جبل کی جمع
جبان (جَبان) نامرد، بزدلا (جَب۔بان) پنیر فروش، جبانہ، صحرائی، بیابانی، جنگل
جبانت (جَبا۔نَت) نامردی۔بزدلی
جبانہ (جَب۔با۔نہ) جنگل۔بیابان قبرستان
جباہ (جِباہ) جبہہ کی جمع
جبایت (جِبا۔یَت) مال جوڑنا۔خراج اکٹھا کرنا۔

جبت (جِب۔ت) مورت، کاہن، نجومی، جادو ساحر، اللہ کے علاوہ ہر وہ چیز جو پوجی جائے
جبجبہ (جَب۔جَبَہ) اوجھڑی، شکنبہ
جبر (جب۔ر) زبردستی، پٹی
جبراً (جَب۔رَن) زبردستی سے
جبرائیل (جب۔را۔ئیل) دیکھو جبریل
جبروت (جَبَروت) بزرگی، عظمت
جبر و مقابلہ (جَب۔رُو۔مُقا۔بَلَہ) علم حساب کی ایک شاخ
جبرئیل (جب۔رَئیل) دیکھو جبریل
جبری (جَب۔ری) منسوب بہ جبر
جبریل (جب۔ریل) نام فرشتہ رحمت
جبریہ (جَبری۔یَہ) وہ جماعت جو بندے کو اپنے فعل کا مختار نہیں سمجھتی (جَب۔ری۔یَہ) منسوب بہ جبر
جبس (جِبْس) چوتڑ
جبل (جَبَل) پہاڑ جمع جِبال، اَجْبال، اَجْبُل
(جِبِل) جِبِلّت، عادت (جَبَل) جفاکار، بد مزاج
جبل الطارق (جَبَلُط۔طارق) جبرالٹر (ذرہ بحیرۂ روم)
جبلت (جِبِل۔لَت) خلقت، فطرت، پیدائش
جبلہ (جَب۔لَہ) کوہان
جبلی (جِبِل۔لی) پیدائشی۔منسوب بہ جبلت
جبن (جُب۔ن) جُبُن، پنیر۔پھٹے ہوئے دودھ کی سفیدی (جُب۔ن) نامردی۔بزدلی
جبوب (جَبُوب) بیہڑ
جبہ (جُب۔بَہ) پیراہن جمع جُبّات
جبہہ (جَب۔ہَہ) ماتھا، پیشانی جمع جباہ
جبہہ سا (جَب۔ہَہ۔سا) پیشانی رگڑنے والا
جبہہ سائی (جَب۔ہَہ۔سا۔ئی) پیشانی رگڑنا
جبیرہ (جَبی۔رَہ) ٹوٹی ہڈی پر باندھنے کی پٹی جمع جَبائِر
جبین (جَبِین) پیشانی۔ماتھا۔

جبیں گرفتہ (جَبِیں۔گِرِفْ۔تَہ) ترش رو آدمی
جث (جَثّ) بیخ کنی کرنا
جثام (جُثَّام) دیکھو جاثوم
جثم (جَثْ۔م) سینہ کے بل لیٹنا
جثمان (جُثْ۔مَان) بدن۔تن
جثو (جَثْ۔و)، (جُثْ۔و) جثان (جُثُوّ) زانو کے بل بیٹھنا
جثوم (جُثُوْم) دیکھو جثم
جثہ (جُثْ۔ثَہ) بدن۔ ڈیل جسم
جحال (جُحَال) زہر قاتل
جحاح (جَحْ۔جَاح) سردار قوم جمع جحاجح، جحاجحہ
جحد (جَحْد) (جُحُوْد) دانستہ انکار کرنا
جحش (جَحْ۔ش) جفا، غضب۔ گھوڑے یا گدھے کا بچہ
جحمرش (جَحْ۔مَرِش) بدرو۔ کھوسٹ بڑھیا جمع جحامر
جحود (جُحُوْد) دیکھو جحد
جحیم (جَحِیْم) دوزخ کا چھٹا طبقہ، بہت تیز آگ
جحذب (جَحْ۔ذَب) بڑی قسم کی سرخ ٹیڑی
جد (جَدّ) دادا، نانا جمع اَجْدَاد (جِدّ) درستی کوشش (جُدّ) کنواں جو کھیت میں
جدا (جُدَا) الگ
جداً (جِدْ۔دَنْ) کوشش سے
جدار (جِدَار) دیوار۔ جمع جُدُر، جُدْر۔
جدال (جِدَال) جنگ دشمنی
جداول (جَدَاوِل) جدول کی جمع
جدائی (جُدَا۔ئِی) دوری۔ تفرقہ
جدب (جَدْب) تنگ سالی، خشک سالی
جدت (جِدَّت) نیا پن تازگی
جدث (جَدَث) قبر، تربت۔ گور جمع اَجْدَاث

جدد (جَدَد) ہموار زمین
جدر (جُدَر) دیوار جمع جُدْران (جَدَر) چھالا پڑنے کا نشان
جدری (جُدَ۔رِیّ) سیتلا، چیچک
جدع (جَدْع) گھولنا
جدف (جَدَف) دیکھو جدث
جدل (جَدَل) لڑائی، جنگ جمع اَجْدُل جُدُول
جدوار (جَدْ۔وَار) نربسی
جدوجہد (جِدّ و جُہْد) کوشش
جدول (جَدْ۔وَل) نالہ۔ نہر، صفحہ کے گرداگرد لکیر جمع جداول
جدہ (جَدْ۔دَہ) دادی، نانی (جِدْ۔دَہ) نام شہر حجاز (عرب)
جدی (جَدْی) بکری کا بچہ، نام برج آسمانی، خط جنوبی منطقہ۔ محرکہ (جَدْ۔دِی) ایک دادا کی اولاد، منسوب بہ جد
جدید (جَدِید) نئی چیز، نو۔
جدی دان (جَدِی۔دَان) دن رات
جدیر (جَدِیر) لائق، سزاوار، احاطہ
جذ (جَذّ) کاٹنا، توڑنا
جذاذ (جُذَاذ) سوتا، ریزہ
جذام (جُذَام) کوڑھ
جذامی (جُذَا۔مِی) کوڑھی
جذامیر (جَذَا۔مِیر) تمام، سب، جذمور کی جمع
جذب (جَذْب) کشش، اکھاڑنا
جذبہ (جَذْ۔بَہ) ایک مرتبہ کشش، دل کا جوش جمع جذبات
جذبی (جَذْ۔بِی) جذب سے نسبت رکھنے والی چیز
جذر (جِذْر) ہر چیز کی اصل، جو عدد ضرب کیا جاوے۔
جذرہ (جَذْ۔رَہ) پتنگا، چنگاری

جذع (جِذْع) کڑی، پینڈ، تنہ جمع اَجْذاع، جُذعان

جذعہ (جَذَعَہ) جوان گائے بیل

جذلان (جَذْ۔ لَان) خوش وخرم

جذم (جِذْم) ہر چیز کی بنیاد

جذمار جذمور (جِذْمار، جُذْمور) اصل بنیاد جمع جَذامیر

جذمہ (جُذْمَہ) بونا آدمی (جِذْمَہ) کوٹلا، ٹکڑا

جذوہ (جَذْ۔ وَہ) انگارہ، آتشپارہ جمع جِذا، جُذیٰ

جر (جَرّ) حرکت زیر (ر) کشش، کھینچنا (جِر) گڑھا، نقب (جُر) گھوڑے کا زین

جراب (جِرَاب) توشہ دان، خصیہ کی کھال، ادھوڑی، چمڑہ (جُراب) خالی کشتی (جُرّاب) موزہ

جرات (جُرْ۔ أَت) جوانمردی، دلاوری

جراثیم (جَرا۔ ثیم) جرثوم کی جمع

جراح (جَرْ۔ رَاح) سرجن، چیرہ لگانے والا

جراحت (جِرا۔ حَت) گھاؤ، چیرہ جمع جَرَاح، جِرَاحات

جراحی (جَرْ۔ رَاحی) چیر پھاڑ، سرجری

جراد (جَرَاد) ٹڈی، ملخ

جرار (جَرْ۔ رَار) بہت سی فوج کھینچنے والا

جرارہ (جَرْ۔ رَا۔ رَہ) بڑی فوج، ایک خطرناک زہریلا بچھو جو دم زمین پر گھسیٹتا ہوا چلتا ہے

جراز (جُراز) تلوار

جرائد (جَرا۔ إِد) جریدہ کی جمع

جرائم (جَرا۔ إِم) جریمہ کی جمع

جرب (جَرَب) خارش (جُرُب) تیتر

جربا (جَرْبا) آسمان

جربان (جُرْب۔ بان) گریبان (جُرُبّان) جیب کا بنج

جربت (جُرْبَت) جوار

جرثقیل (جَرّ۔ ثقیل) بھاری بوجھ کھینچنے اور اٹھانے کا علم

جرثوم (جُرْثُوم) چھوٹا کیڑا جو بغیر خوردبین کے نظر نہیں آتا۔ جمع جراثیم

جرجرہ (جَرْ۔ جَرَہ) غٹ غٹ

جرح (جَرْح) گھاؤ، زخم جمع جُرُوح (جَرّاح) گواہ پر طعن، چوٹ کرنا

جرد (جَرْد) چٹپٹ جنگل (جُراد) بلا، سگ بچہ

جردہ (جَرْ۔ دَہ) دیکھو جرودہ

جرذ (جُرَذ) جنگلی چوہا جمع جِرْذان، جَرَذ (جَرَذ) چارپایوں کی ایک بیماری

جرز (جُرْز) گرز، کلہ، ادنیٰ (جَرَز) سختی، سخت سال (جُرُز) کالمنا

جرزہ (جُرْ۔ زَہ) پولی، مٹھہ، پشتارہ

جرس (جَرَس) گھڑیال، گھنٹہ (جِرْس) سہاونی آواز

جرسام (جِرْ۔ سام) نام بیماری، برسام

جرضم (جِرْ۔ ضَم) پیٹو، لت ابنان

جرعہ (جُرْعَہ) گھونٹ جمع جرعات

جرعہ کش (جُرْعَہ۔ کَش) گھونٹ پینے والا

جرعہ کشی (جُرْعَہ کَشی) گھونٹ پینا

جرعند (جَرْ۔ عَنْ۔ د) گوشت کا ایک کھانا، قیمہ

جرف (جُرُف) جوہڑ، پوکھر

جرگ (جَرْگ) اکھاڑا، جنگل

جرگہ (جِرْ۔ گَہ) آدمیوں کا مجمع

جرم (جُرْم) خطا، گناہ، قصور (جَرْم) علاج چارہ (جِرْم) جُثہ، جسم، تن جمع اَجْرام، جُرُوم، اجرم

جرمانہ (جُرْ۔ ما۔ نَہ) ڈنڈ، رقم جو گنہگار سے لیں

جرموز (جُر۔مُوْز) چھوٹا مکان، حوض، کنواں، حوضچہ جمع جَرَامِیز
جرمہ (جُر۔مَہْ) سفید گھوڑا
جرنال (جَر۔نَالْ) اخبار، ڈائری، روزنامچہ
جرنغار (جُرُنْ۔غَارْ) جنگی فوج کا بایاں بازو
جرہ (جُرْ۔رَہْ) ایک نر شکاری پرند جس کی مادہ باز ہے (جَرْ۔رَہْ) مجگالی، نشخوار (جَرْ۔رَہ) ٹھلی۔ گگری
جری (جَرِیْ) بہادر، شوخ (جِرْ۔رِیْ) بام مچھلی، گینڈ مچھلی، سانپ کی صورت کی ایک مچھلی
جریان (جَرَیَانْ، جُرْیَانْ) ایک بیماری، بہاؤ۔ بہنا
جریب (جَرِیْب) زمین ناپنے کا پیمانہ جمع اَجْرِبَہْ جُرْبَان
جریب کش (جَرِیْبْ۔کَشْ) زمین ناپنے والا
جریب کشی (جَرِیْبْ۔کَشِیْ) زمین ناپنا
جریت (جِرْ۔رِیْت) بام مچھلی، مارماہی، انقلیس
جریح (جَرِیْح) زخمائل، زخمی جمع جَرْحیٰ۔
جرید (جَرِیْد) قاصد، جو سرعت، نامہ بر، تمام
جریدہ (جَرِیْ۔دَہ) اخبار، دفتر، اکیلا جمع جرائد
جریرہ (جَرِیْ۔رَہْ) گناہ جمع جَرَائِرْ۔
جرینش (جَرْنِشْ) دردری چیز، دلیا
جریم (جَرِیْم) گرانڈیل، جڑ سے الگ کیا ہوا۔
جریمہ (جَرِیْ۔مَہْ) گناہ، خطا، جرم جمع جرائم
جرین (جَرِیْن) چھوارے سکھانے کی جگہ
جز (جُز) سوائے بدُن (جَزّ) جززہ (جَزّ) کاٹنا
جزا (جَزَا) بدلا، عوض
جزاف (جِزَافْ) دیکھو گزاف
جزالت (جَزَا۔لَتْ) مضبوطی۔ خوبی، بزرگی
جزائر (جَزَا۔ئِرْ) جزیرہ کی جمع
جزائل (جَزَا۔ئِلْ) جزیلہ کی جمع
جزبز (جِزْ۔بِزْ) خفا ناراض
جزدیدہ (جُزْ۔دِیْ۔دَہْ) اندھا نابینا
جزر (جَزْ۔ر) گھٹاؤ۔ بھاٹا (جَزَر) دیکھو گزر
جزرومد (جَزْ۔رُوْ۔مَدْ) جوار بھاٹا
جزع (جَزَعْ) بیصبری (جَزْع) مہرہ سلیمانی
جزل (جَزْل) سوکھا ایندھن، سخت کلام مضبوط، بڑا سخی، صائب الرائے۔ عقلمند
جزم (جَزْم) پختہ قصد، علامت سکون، حرف (ہ)
جزمہ (جُزْ۔مَہْ) انگریزی جوتہ
جزو (جُزْو) حصہ ٹکڑا جمع اَجْزَاء
جزوبندی (جُزْو۔بَنْ۔دِی) کتاب کی جلدبندی
جزوحقیقی (جُزْو۔حَقِیْ۔قِیْ) اصلی حصّہ
جزورس (جُزْ۔و۔رَسْ) کفایت شعار، معاملہ فہم
جزورسی (جُزْ۔و۔رَسِیْ) کفایت شعاری، معاملہ فہمی
جزوز (جَزُوْز) خشکی
جزولایتجزا (جُزْ۔وِ۔لَایَتَجَزْ۔زَا) اتنا چھوٹا حصہ جس کی تقسیم نہ ہوسکے۔
جزولاینفک (جُزْ۔وِ۔لَا۔یَنْ۔فَکْ) وہ حصہ جو الگ نہ ہوسکے۔
جزوی (جُزْ۔وِیْ) منسوب بہ جزو، تھوڑا حصہ جمع جُزْوِیَاتْ
جزیرہ (جَزِیْ۔رَہ) ٹاپو جمع جَزَائِرْ۔
جزیل (جَزِیْل) مضبوط، بہت، فصیح سخن
جزیلہ (جَزِیْ۔لَہ) مضبوط، بہت، جمع جَزَائِل۔
جزیہ (جِزْ۔یَہْ) اسلامی حکومت کے اندر حقوق شہریت کے بدلے میں غیر مسلم پر ایک تھوڑا سا سالانہ محصول جمع جِزَی (جِزْیٰ)

جساد (جِسَادْ) زعفران
جسارت (جَسَا-رَتْ) دلیری، گستاخی
جساس (جَسْ، سَاسْ) کھوجی، بڑا جستجو کرنے والا
جسام (جُسَامْ) بڑا، گرانڈیل۔ (جِسَامْ) جسیم کی جمع
جسامت (جَسَا مَتْ) موٹاپا، جسم موٹا
جست (جَسْ، تْ) چھلانگ (جُسْ، تْ) تلاش
جستجو (جُسْ-تْجُو) ڈھونڈائی، تلاش
جستن (جَسْ-تَنْ) کودنا مصدر جہیدن (جُسْ-تَنْ) ڈھونڈنا مصدر
جستہ (جَسْ-تَہْ) کودا ہوا (جُسْ-تَہْ) ڈھونڈا ہوا
جستہ رگ (جَسْ-تَہْ-رَگْ) خبردار
جسد (جَسَدْ) بدن، تن جمع اَجْسَادْ۔
جسدی (جَسَدِیْ) بدن سے نسبت رکھنے والی چیز
جسر (جِسْ، رْ) پل جمع جُسُورْ، اَجْسُرْ۔
جسک (جَسْ، کْ) درد، رنج، بلا
جسم (جِسْ، مْ) بدن۔ ہر چیز جس میں لمبائی
چوڑائی، گہرائی ہو جمع اَجْسَامْ۔
جسم تعلیمی (جِسْ، مْ-تَعْ-لِیْ-مِیْ) لمبائی
چوڑائی، گہرائی
جسمان (جِسْ-مَانْ) دیکھو جثمان۔
جسمانی (جِسْ-مَا-نِیْ) منسوب بہ جسم، جسم والی چیز
جسمانیت (جِسْ-مَا-نِیْ یَتْ) جسم پن
جسیم (جَسِیْمْ) تنومند، جسم والا جمع جِسَامْ
جسور (جَسُوْرْ) دلیر (جُسُوْرْ) جسر کی جمع
جش (جَشّْ) کوٹنا، کوٹنا
جشا (جُشَا) ڈکار، آروغ، آنجل۔
جشب (جَشِبْ) روکھی، سوکھی روٹی
جشن (جَشْ، نْ) محفل خوشی
جشن سدہ (جَشْ، نِ-سَدَہْ) بہمن کی دسویں
تاریخ کا جشن
جشیب (جَشِیْبْ) بدمزہ چیز
جشیش (جَشِیْشْ) دلیا، بلغور

جص (جَصّْ) دیکھو گچ
جصاص (جَصْ، صَاصْ) چونہ فروش
جعال (جِعَالْ) دستان، صافی۔ قابلی
تعریف کام
جعالہ (جَعَا-لَہْ) سلائی، سینے کی مزدوری
جعبہ (جَعْ-بَہْ) ترکش جمع جِعَابْ
جعجعہ (جَعْ-جَعَہْ) گھڑگھڑاہٹ
جعد (جَعْ، دْ) گھونگر والے بال۔ جمع جِعَادْ
جعد پرچم (جَعْ، دِ-پَرْ-چَمْ) جھنڈے کی
چوٹی کے بال
جعد پرخم (جَعْ، دِ پُرْخَمْ) دلآویز۔ تحریر،
گھونگریالی زلف
جعد قلم (جَعْ، دِ-قَلَمْ) خط خفی
جعدہ (جَعْ، دَہْ) زلف۔ بھیڑیا
جعفر (جَعْ-فَرْ) ندی، نالہ۔ جزیرہ
جعفری (جَعْ-فَرِیْ) ایک گیند، زرد،
گھاٹر، گلی
جعل (جَعْ-لْ) بناوٹ۔ جھوٹ (جُعَلْ)
گبریلا کیڑا (جُعْ، لْ) مزدوری
جعل ساز (جَعْ، لْ-سَازْ) فریبی
جعل سازی (جَعْ، لْ-سَا-زِیْ) فریب کرنا
جعلی (جَعْ-لِیْ) بناوٹی، نقلی
جغبیر (جَغْبِیْرْ) بونا اور سخت مزاج آدمی
جغ (جُغْ) بیل کا جوا (جُغْ) چھاچھ کی رئی
جغب (جُغْ، بْ) شرانگیز آدمی
جغد (جُغْ، دْ) دیکھو جغد
جغرات (جُغْ-رَاتْ) دہی
جغرافیہ (جُغْ-رَا-فِیَہْ) صفحۂ زمین کا بیان۔
جغرافی (جُغْ-رَا-فِیْ) علم جغرافیہ جاننے والا
جغرافیائی (جُغْ-رَا-فِیَا-ئِیْ) جغرافیہ سے
نسبت رکھنے والی چیز

جغلہ (جُغْ - لَہ) ناچنے والا لڑکا
جف (جفّ) پژمردہ، بے آب
جفا (جَفَا) ظلم وستم (مجفا) سونے چاندی کا میل، کوڑا کرکٹ
جفا پیشگی (جَفَا - پے - شَگی) ظلم
جفا پیشہ، جفا شعار، (جَفَا - پے - شَہ، جفا - شِعَار) ظالم، ستمگار
جفا شعاری (جَفَا - شِعَا - رِی) ظلم
جفاف (جَفَاف) خشک ہونا
جفا کار (جَفَا - کَار) ظالم
جفا کاری (جَفَا - کَا - رِی) ظلم
جفت (جُفت) ہر دو چیز، جوڑا، جوٹ جوڑی جوتہ
جفتک (جُفت - تَک) چکوا چکوی، سرخاب کا جوڑا
جفتن (جُفْ - تَن) ملنا - ملانا، مائل ہونا
جفتہ (جُفْ - تَہ) چھتہ، چوترہ - کنواں، گڑھا سوراخ، دولتی (جَفْ - تَہ) ٹیڑھا، کج انگور کی ٹٹی
جفتی (جُفْ - تِی) نر و مادین کا یکجائی ہونا، جماع
جفتیدن (جُفْتی - دَن) نر اور مادین کا جماع کرنا۔
جفر (جَفْ - ر) ایک علم غیب دانی
جفری (جَفْ - رِی) علم جفر جاننے والا
جفن (جَفْ - ن) پپوٹا، جمع جُفُون، اَجفان
اجفن (جَفْ - ن) نیام، میان
جفنہ (جَفْ - نَہ) کٹیا، بڑا پیالہ، جمع جفان جفنات
جفیر (جَفِیر) ترکش
جق جق (جق جق) بے معنی شور (غوغا)
جک (جَک) جھک
جکو (جِکُو) سرخاب
جگر (جِگَر) کلیجہ، رنج، غصہ، امید، انتظار طاقت [جَگ - ر] اندھیاؤ - جھگڑ

جگر افگار (جِگَر - اَف - گَار) جس کا کلیجہ زخمی ہو
جگر بند (جِگَر - بَنْد) فرزند، کلیجہ، پھیپھڑہ، دل وغیرہ
جگر پارہ (جِگَر - پَا - رَہ) کلیجہ کا ٹکڑا
جگر تاب (جِگَر - تَاب) کلیجہ گرم کرنے والا
جگر تابی (جِگَر - تَا - بِی) کلیجہ گرم کرنا
جگر چاک (جِگَر - چَاک) جس کا کلیجہ چاک ہو۔
جگر خراش (جِگَر - خَرَاش) کلیجہ چھیلنے والا
جگر خوار (جِگَر - خوَار) جو جگر کو کھاوے
جگر خواری (جِگَر - خوَا - رِی) غم، اندوہ مشقت۔
جگر داری (جِگَر - دَا - رِی) بہادری، طاقت وری۔
جگر سوختگی (جِگَر - سُوخ - تَگی) کلیجہ جلا ہوا ایک
جگر سوختہ (جِگَر - سُوخ - تَہ) کلیجہ پھنکا ہوا۔
جگر سوز (جِگَر - سوز) کلیجہ جلانے والا، ہمدرد
جگر سوزی (جِگَر - سُو - زِی) کلیجہ جلانا
جگر کاوی (جِگَر - کَا - وِی) کلیجہ کھودنا یعنی سخت الجھن
جگر گوشہ (جِگَر - گو - شَہ) فرزند عزیز
جگری (جِگَرِی) منسوب بہ جگر، سرخ رنگ
جگی جگی (جِگّی جِگّی) کلمۂ اظہار عجز، ہائے ہائے
جل (جَل - ل) بزرگ ہوا (جَل) ایک خوش آواز چڑیا (جُل) جھول، مادہ مات جمع جِلال، اَجلال
جلا (جَلا) صفائی، چمک، سرمہ (جلاد) دیس نکالا - ترک الوطنی (جَلا - لا) صیقل گر۔
جُلاب (جُل - لَاب) گلاب، شربت گلاس، مسہل

(جَلْ۔لاب) کھینچنے والا ، دوسری جگہ لیجانے
والا (جَلْ۔ل۔آت) پانی پر کی کائی
جلاجل (جَلا۔جِلْ) جلجل کی جمع
جلاح (جُلاح) سیلاب
جلاد (جَلْ۔لاد) ظالم ، جان مارنے والا
کھال کھینچنے والا
جلادت (جَلا۔دَت) چستی ، دلیری
جلادی (جَلْ۔لا۔دِی) ظلم ، جلادپن
جلانت (جلا۔نَت) جہالت ، حماقت ، کھوکھلاپن
جلاکار (جِلا۔کار) چمکانے والا
جلاکاری (جِلا۔کا۔رِی) چمکانا ، اجالنا
جلال (جَلال) بزرگی (جَلال ، جَلْ۔لال)
بزرگ (جَل۔لال) خاکروب ، بھنگی
جلال آباد (جَلال۔آباد) نام شہر (افغانستان)
جلالت (جَلا۔لَت) بزرگی ۔ بزرگ ہونا
جلالی (جَلا۔لِی) منسوب بہ جلال بزرگی والا
جلادت (جَلادَت) ، روشنی ، جلا۔صفائی
جلاوطن (جَلا۔وَطَن) ، وطن سے نکلا یا نکالا ہوا
جلاوطنی (جَلا۔وطَنِی) بے وطنی ، دیس نکالا
جلاہ ، جلاہا (جُلاہ ، جُلا۔ہا) نام قوم ،
کپڑا بننے والا
جلائل (جَلا۔اِل) ، جلیلہ کی جمع
جلب (جَلْ۔ب) ۱۔لینا ، کھینچنا ۔ ۲۔فاحشہ عورت
کلب ، سودا ، نفع ۔ بیچ ۔ لادنے کا تجارتی
مال (جُلْ۔ب) خالی بادل (جَلَب) شوروغوغا
جلباب (جِلْ۔باب) چادر
جلبان (جُلْ۔بان) ، ہرے مونگ
جلبہ (جَلْ۔بَہ) شوروغل (جُلْ۔بَہ) کھرنڈ
جلجل (جُلْ۔جُلْ) گھونگرو ، جھانجھ ۔ جمع
جَلاجِل
جلجلان (جُلْ۔جُلان) ، دھنیا ، کشنیز

جلد (جَلْ۔د) تیز ، چست ، چالاک ، کوڑا
(جِلْ۔د) کھال ، چمڑا جمع اَجلاد ، مجلود
(جُلَد) کھال ، بچہ یا نوزائیدہ کی کھال بھس بھری ہوئی
جلدباز (جَلْ۔د۔باز) جلدی کرنے والا
جلدبازی (جَلْ۔د۔با۔زی) جلدی کرنا
جلدساز (جِلْ۔د۔ساز) کتابوں کی جلد باندھنے والا
جلدسازی (جِلْ۔د۔سازی) جلد باندھنے کا پیشہ
جلدگر (جِلْ۔د۔گر) جلدساز
جلدگری (جِلْ۔د۔گَرِی) جلدسازی
جلدو (جُلْ۔دُو) صلہ ، انعام
جلدی (جَلْ۔دِی) تیزی (جِلْ۔دِی) منسوب بہ جلد
جلیس (جَلِیس) ہم نشیں ، مہمان
جلسا (جُلَسا) ، جلیس کی جمع
جلسہ (جَلْ۔سَہ) محفل ، ملاقات ، نشست
جلغوزہ (جَلْ۔غو۔زَہ) چلغوزہ
جلف (جِلْ۔ف) کمینہ ، احمق ، ناپاک جمع اَجلاف
جُلُوف (جَلْ۔ف) کاٹنا ، اکھاڑنا
جلم (جَلَم) ، ترازو کا پلڑا ، پلہ
جلمد ، جلمود (جَلْ۔مَد۔جَلْ۔مُود) سخت پتھر
جلنجبین (جَلَنْ۔جَبِین) گلقند (گل انگبین)
جلنار (جُلْ۔نار) دیکھو گلنار
جلنک (جَلَنک) جھنکار
جلو (جِلَو) لگام ، کوتل گھوڑا (جَلْ۔و) تلوار ملنا
جلواز (جِلْ۔واز) کوتوالی کا سپاہی
جلوت (جَلْ۔وَت) باہر ، سب کے سامنے
جلود (جُلُود) جلد کی جمع
جلوریز (جِلَو۔ریز) ڈھیلی باگ چھوڑے ہوئے
جلوز (جِلْ۔لَوز) چلغوزہ
جلوس (جُلُوس) جالس کی جمع ، بیٹھک ، اکٹھے نکلنا ، بیٹھنا
جلوہ (جَلْ۔وَہ) نظارہ ۔ نمائش (جِلْ۔وَہ)
کسی خاص ٹھاٹھ سے خود کو دکھلانا ۔

جلوہ گاہ (جَل۔وَہ۔گاہ) جلوے کی جگہ
جلوہ گر (جَل۔وَہ۔گَر) جلوہ دکھانے والا
جلوہ گری (جَل۔وَہ۔گَری) جلوہ دکھلانا
جلی (جَلی) روشن، آشکارا
جلید (جَلِید) پالا۔ برف۔ اولا
جلیدی (جَلی۔دی) آنکھ کی ایک رطوبت
جلیس (جَلِیس) ہمنشیں، یار جمع جُلَسَار
جلیل (جَلِیل) بزرگ، بڑا جمع اَجِلّاء، جِلّۃ
جلیلہ (جَلی۔لَہ) جلیل کا مونث جمع جَلَائِل
جم (جَم) جماعت، بہت جمع جِمَام، جُمُوم (جِم) سیپی، صدف، (جَم) شیطان کا نام
جما (جَم۔مَا) منڈی
جماد (جَمَاد) جمد کی جمع (جَمَاد) جس چیز میں نشوو نما نہ ہو جمع جَمَادَات۔ کنجوس، سوکھے کا سال (جَم۔مَاد) برف فروش
جمادی (جَمَادِی) منسوب بہ جماد۔ بیجان والی
جمادی الاول، جمادی الاولٰی (جُمَا۔دَل۔اَوْوَل، جُمَا۔دَل۔اُو۔لَا) پانچواں اسلامی قمری مہینہ
جمادی الآخر، جمادی الاخری جمادی الثانی (جُمَا۔دَل۔آ۔خِر، جُمَا۔دَل۔اُخ۔را، جُمَا۔دَث۔ثَانِی) چھٹا اسلامی قمری مہینہ
جمار (جِمَار) حج کا ایک منسک، کنکریاں مارنا
جمازہ (جَمَا۔زَہ، جَم۔مَا۔زَہ) سانڈنی
جماش (جَم۔مَاش) شوخ، دلبر
جماع (جِمَاع) عورت اور مرد کی ہمبستری (جَم۔مَاع) بچھو، انبوہ
جماعت (جَمَا۔عَت) جتھا، انسانی گروہ
جماعہ دار (جَمَاعَہ۔دَار) جمعدار
جماعہ داری (جَمَاعَہ۔دَا۔رِی) جمعداری

جمال (جَمَال) خوبصورتی (جِم) کمال، خوبصورت خوش سیرت (جَم۔مَال) ساربان (جِمَال) جمل کی جمع
جمالی (جَمَا۔لِی) منسوب بہ جمال، خوبصورتی والی چیز
جمام (جَمَام) گھوڑے کی تھکن کے بعد آسودگی (جُمَام) برتن لبریز ہونا
جمان (جُمَان) موتی، چاندی کا موتی
جماہیر (جَمَا۔ہِیر) جمہور کی جمع
جمست (جَمَسْت) ایک گھٹیا سرخی نما نیلا جوہر
جمجمہ (جُم۔جُمَہ) کھوپڑی۔ (جَم۔جَمَہ) بڑبڑانا۔
جمد (جَمَد) جامد کی جمع، برف (جُم۔د) (جُمُد) اونچی سخت جگہ جمع جِمَاد (جُمُد) ٹھٹھرنا، کھڑا ہونا (جُم۔د) پانی جمنا
جمدر (جَم۔دَر) جمدھر
جمرہ (جَم۔رَہ) بزرگ، بلند
جمرک، جمرُوک (جُم۔رُک، جُم۔رُوک) چنگی، میونسپلٹی، بلدیہ
جمرہ (جَم۔رَہ) انگارہ، آتشپارہ جمع جَمَرَات
جمع (جَم۔ع) جماعت، تمام، کل جمع مَجْمُوع اکٹھا کرنا (جُم۔ع) گھونسا، مٹھی
جمع انداز (جَم۔ع۔اَن۔دَاز) نشانچی، تکل چلانے والا
جمع اندازی (جَم۔ع۔اَن۔دَا۔زِی) نشانہ بازی
جمعبندی (جَم۔ع۔بَن۔دِی) زمینداری کی مجموعی آمدنی۔
جمعدار (جَم۔ع۔دَار) کسی جماعت کا داروغہ
جمعداری (جَم۔ع۔دَا۔رِی) داروغہ ہونے کا منصب
جمعہ (جُم۔عَہ، جُمُعَہ) ہفتے کا ایک دن، جمعہ، حوصلہ
جمعیت (جَم۔عی۔یَت) گروہ، اکٹھاپن
جم غفیر (جَم۔مِ غَفِیر) بھیڑ، کثیر ہجوم

مل (جَمَلْ جَمْ ل) نر اونٹ اَجْمَالْ، جِمَالْ، جُمَلْ، اَجَامِلْ، جَمَائِلْ۔
(جُمَلْ، جُمْ۔ مَلْ) حروف ابجد کے اعداد کا حساب
(جُمَلْ) جملہ کی جمع۔
جملگی (جُمْ۔ لِگی) تمامی، پوراپن۔
جملہ (جُمْ۔ لَہ) حصّہ کلام، فقرہ، تمام، کل جمع جُمَلْ
جمود (جُمُوْد) جما ہوا (جُمُوْد) جمنا، جما ہونا۔
جمولہ (جَمُوْ۔ لَہ) باربرداری۔
جموم (جَمُوْم) بہت پانی کا کنواں۔
جمہور (جَمْ۔ ہُوْر، جُمْ۔ ہُوْر) گروہ، عام لوگ جمع جماہیر۔
جمہوری (جَمْ۔ ہُوْ۔ رِی) منسوب بہ جمہور۔
جمہوریت (جَمْ۔ ہُوْ۔ رِی۔ یَتْ) عام لوگوں کی تجویز حکومت۔
جمیز (جُمْ۔ مِیز) گولر۔
جمیع (جَمِیْع) تمام، سب۔
جمیعاً (جَمِی۔ عَنْ) سب کے سب۔
جمیل (جَمِیْل) خوبصورت (جَمِیل) بلبل۔
جمیلہ (جَمِی۔ لَہ) جمیل کا مونث، خوبصورت عورت۔
جن (جِنْ) ایک پوشیدہ مخلوق، دیو، بھوت جمع جنّتہ۔ جنات۔ (جَنّ) ڈھال جمع جِنَنْ جمع الجمع جُنُنْ (جَنّ) چھپانا (جَنْ) طرف جانب۔
جناب (جَنَابْ) کلمہ تعظیم، چوکھٹ۔ آستانہ، احاطہ پہلو، بغل جمع اَجْنِبَہ۔ قبار، سفر، گرد۔
(جُنَابْ) چوپایہ کی گردن کی بیماری (جُنَابْ) درد پہلو، درکان۔
جنابت (جَنَا۔ بَتْ) دوری، ناپاکی سے غسل کی حاجت
جنابہ (جُنَا۔ بَہ) جڑواں، تواماں۔
جناح (جَنَاحْ) پر، بازو، ہراول جمع اَجْنِحَہ
(جُنَاحْ) گناہ۔
جناول (جَنَا۔ وِلْ) جندل کی جمع۔
جنازہ (جَنَا۔ زَہ) لاش برائے دفن جمع جَنَائِزْ

جناس (جِنَاسْ) نظم و نثر میں قافیہ پیمائی۔
جناع (جُنَاعْ) دیکھو جناں (جَنَاعْ) زمین کا دامن۔
جناق (جَنَاقْ) شرط (جِنَاقْ) دیکھو جناغ۔
جنان (جَنَانْ) دل (جِنَانْ) جنّت کی جمع۔
جنائب (جَنَا۔ ئِبْ) جنیبت کی جمع۔
جنائز (جَنَا۔ ئِزْ) جنازہ کی جمع۔
جنایت (جِنَایَتْ) تقصیر جمع جنایات گناہ کرنا۔
جنب (جُنُبْ) ناپاک آدمی، بے غسل آدمی۔
(جَنْبْ) پہلو، پسلی جمع جُنُوبْ، اَجْنَابْ
جنبان (جُمْ۔ بَانْ) ہلنے والا، ہلتا ہوا۔
جنبانیدن (جُمْ۔ بَا۔ نِی۔ دَنْ) ہلانا۔ ہلانا۔
جنبش (جُمْ۔ بِشْ) حرکت۔
جنبک (جُمْ۔ بَکْ) چھلانگ، حرکت۔
جنبندہ (جُمْ۔ بَنْ۔ دَہْ) ہلنے والا۔
جنبیدن (جُمْ۔ بِی۔ دَنْ) ہلنا مضع جنبندہ۔
جنبیدنی (جُمْ۔ بِی۔ دَنِی) ہلنے کے لائق۔
جنبیدہ (جُمْ۔ بِی۔ دَہ) ہلا ہوا۔
جنت (جَنْ۔ نَتْ) باغ، بوستان جمع جنان
جنتی (جَنْ۔ نَتِی) منسوب بہ جنت، جنت والی جیسے۔
جند (جُنْد) لشکر، فوج جمع اَجْنَادْ جُنُودْ۔
جندب (جُنْ۔ دَبْ) جھینگر، ٹڈا۔
جندبید ستر (جُنْ د۔ بے۔ دَس۔ تَر) نام دوا۔
جندر (جَنْ۔ دَرْ) کوتاہ۔
جندرمہ (جَنْ۔ دَرْ۔ مَہ) پولیس۔
جندل (جَنْ۔ دَلْ) بڑا پتھر۔ جمع جَنَادِلْ
جندی (جُنْ۔ دِی) سپاہی۔

**جنس** (جِنْس) نوعیت، کئی نوع رکھنے والی چیز۔ جمع اجناس، جنوس۔

**جنسی** (جِنْ۔ سِی) جنس سے نسبت رکھنے والی چیز

**جنسیت** (جِنْ۔ سِی۔ یَت) جنس پن، ایک میل ہونا

**جنف** (جَنَف) ظلم کی طرف میلان کرنا۔

**جنگ** (جَنْگ) لڑائی، حرب۔ **جنبت** مفاعیلن در اشعار کی بحری پیمائش بھی کہلاتا ہے۔

**جنگار** (جَنْگ۔ گار) کیکڑا، سرطان۔

**جنگ آموزدہ** (جَنْگ۔ آ۔ مُو۔ دَہ) جو لڑائی لڑ چکا ہو۔

**جنگ گاہ** (جَنْگ۔ گاہ) میدان جنگ کھیت۔

**جنگجو** (جَنْگ۔ جُو) جو لڑائی ڈھونڈے۔

**جنگجوئی** (جَنْگ۔ جُو۔ ئی) لڑائی ڈھونڈھنا۔

**جنگ زرگری** (جَنْگ۔ زَر۔ گَری) ظاہر لڑائی مگر باطنی میل جول۔

**جنگی** (جَنْ۔ گی) لڑاک۔

**جنگیدن** (جَنْگ۔ گی۔ دَن) لڑنا۔ مضارع جنگد۔

**جنن** (جَنَن) پردہ۔ گور۔ معنی (جِنْن) جنون (جُنُون) جن کی جمع الجمع۔

**جنوب** (جَنُوب) دکھن، باد بریں۔ دکھنائی ہوا

**جنود** (جُنُود) جند کی جمع۔

**جنود اللہ** (جُنُو۔ دُل۔ لاہ) اللہ کی فوجیں۔

**جنون** (جُنُون) دیوانگی۔ سودا۔

**جنہ** (جِنْ۔ نَہ) جن کی جمع (جُنَّہ) جن کی جمع۔

**جنی** (جِنْ۔ نِی) جن والا۔ ایک جرم (جِنْ۔ نِی) ٹپکا ہوا پھل (جِنِی) گنی، انگریزی طلائی سکہ۔

**جنیبت** (جَنِی۔ بَت) پہلو، کوتل گھوڑا جمع **جنائب**

**جنین** (جَنِین) پیٹ کے اندر کا بچہ جمع اجنہ۔

**جنیہ** (جِنْ۔ نِی۔ یہ) گنی انگریزی اشرفی (جِنْ۔ نِی۔ یَہ) جن کی بیوی، پری۔

**جوّ** (جَوّ) خلا، ہوا (جُوّ) ڈھونڈھنے والا۔ دریا، ندی۔

**جواب** (جَوَاب) پاسخ، مقابل جمع **اجوبہ** (جُو۔ آب) جو کا پانی

**جوابدہ** (جَوَاب۔ دِہ) جس سے جواب مانگا جائے۔

**جوابدہی** (جَوَاب۔ دِہی) جواب دینا۔

**جواد** (جَوَاد) سخی، داتا جمع **اجواد، اجاود، جود، جودہ، جیاد،** نام اللہ تعالیٰ (جُوَاد) پیاس، تشنگی۔

**جواذب** (جَوَا۔ ذِب) جاذبہ کی جمع۔

**جوار** (جِوَار) پڑوس، ہمسائگی۔

**جوارح** (جَوَا۔ رِح) جارحہ کی جمع۔

**جوارش** (جَوَا۔ رِش) خوش مزہ ہاضم مرکب دوا۔

**جواری** (جَوَا۔ رِی) جاریہ کی جمع۔

**جواز** (جَوَاز) پروانہ راہداری، موافق شرع، درست ہونا (جُوَاز) کوکھوا پیاس، اوکھلی کھرل

**جواسیس** (جَوَا۔ سِیس) جاسوس کی جمع۔

**جواف** (جُوَاف) مچھلی کی ایک قسم۔

**جوال، جوالق** (جُوَال، جُوَا۔ لِق) لادنے کی گون، گٹھیا۔

**جوالہ** (جَوَّ۔ وَا۔ لَہ) چکر کھانے والی چیز۔

**جوامع** (جَوَا۔ مِع) جامع۔ جامعہ کی جمع۔

**جوامیس** (جَوَا۔ مِیس) جاموس کی جمع۔

**جوان** (جَوَان) گبھرو، بالغ مرد۔

**جوانا مرگ** (جَوَا۔ نَا۔ مَرْگ) جو جوانی میں مر جائے۔

**جوانا مرگی** (جَوَا۔ نَا۔ مَر۔ گی) جوانی کی موت۔

**جوانانہ** (جَوَا۔ نَا۔ نَہ) جوان کے لائق، منسوب بجوان

**جوانب** (جَوَا۔ نِب) جانب کی جمع۔

**جواں بخت** (جَوَاں۔ بَخْت) بڑا منگ۔

**جواں بختی** (جَوَاں۔ بَخ۔ تِی) بڑا منگ ہونا۔

**جواں سال** (جَوَاں۔ سَال) نو عمر۔

جواں سالی (جَوَاں۔ سَالی) نوعمری
جوانمرد (جوَاں۔ مَرْد) بہادر۔ باحوصلہ۔
جوانمردی (جوَاں۔ مَرْ۔ دِی) بہادری، باحوصلہ ہونا
جواں مرگ (جَوَاں۔ مَرْگ) جوان موت۔
جوانی (جَوَا۔ نی) نوعمری۔
جواہر (جَوَا۔ ہِر) جوہر کی جمع۔
جوائز (جَوَا۔ اِز) جائزہ کی جمع۔
جوب (جَوْب) بے آستین کی زنانی قمیص
جوبہ (جُوْ۔ بَہ) منڈی۔ بازار۔
جوپلین (جَوْپ۔ لِین) روئی اوٹنے کی چرخی۔
جوترہ (جَوْ۔ تَرَہ) منارہ، چوترہ۔
جوجہ (جَوْ۔ جَہ) چوزہ۔
جوخ (جَوْخ) دیکھو جوق (جُوْخ) بانات۔
جود (جُوْد) بخشش، سخاوت (جَوْد) خوب اچھی چیزیں، بہت سا مینھ۔
جودت (جَوْ۔ دَت) خوبی، اچھائی (جُوْ۔ دَت) گھوڑے کی تیز رفتاری۔
جودی (جُوْ۔ دِی) کوہ آرارٹ (قفقاز)
جوذر (جَوْ۔ ذَر) جنگلی گائے کا بچہ۔
جور (جَوْر) ظلم، ستم۔
جورب (جَوْ رَب) پاتابہ، موزہ۔
جوربور (جَوْرَ۔ بُوْر) چکور، کبک۔
جوز (جَوْز) چارمغز، اخروٹ، ہر گول پھل۔
جوزا (جَوْ۔ زَا) نام برج آسمانی۔
جوزبویا (جَوْز۔ بُوْیا) جاپھل، جائفل۔
جوزق (جَوْ۔ زَق) کودوہ، کپاس کا گولر
جوزماثل (جَوْز۔ ماثِل) دھتورا۔
جوزن (جَوْ۔ زَن) گردی، رتوا، جادوگر۔
جوزہندی (جَوْ۔ زِہِنْ۔ دِی) مغز ناریل کھوپڑا۔
جوزیدن (جَوْ۔ زِی۔ دَن) غصہ کھانا، رنجیدہ ہونا
جوزیدہ (جَوْ۔ زِی۔ دَہ) رنجیدہ۔
جوس (جُوْس) خبر ڈھونڈھنا۔
جوساک (جَوْ۔ سَاک) گھنڈی۔
جوسق (جَوْ۔ سَق) دیکھو کوشک۔
جوسنگ (جَوْ۔ سَنگ) جو کے ہموزن۔
جوش (جُوْش) حلقہ، اُلاپ، ابال (جَوْش) زرہ الاپ، اُبال (جُوْش، جَوْش) انسان کا سینہ۔
جوشاں (جُوْ۔ شَاں) ابلنے والا، ابلتا ہوا
جوشاندن (جُوْ۔ شَاں۔ دَن) اُبالنا۔
جوشاندہ (جُو۔ شَاں۔ دَہ) اُبالا ہوا۔
جوشانیدن (جُوْ۔ شَا۔ نِی۔ دَن) دیکھو جوشاندن
جوشانیدہ (جُو۔ شَا۔ نِی۔ دَہ) اُبالا ہوا
جوشش (جُوْ۔ شِش) جوش۔
جوشن (جَوْ۔ شَن) جنگی زرہ۔
جوشندہ (جُوْ۔ شَن۔ دَہ) کھولنے والا۔ اُبلنے والا۔
جوشیدن (جُو۔ شِی۔ دَن) اُبلنا مضع جوشند۔
جوشیدنی (جُوْ۔ شِی۔ دَنی) اُبلنے کے لائق
جوشیدہ (جُوْ۔ شِی۔ دَہ) اُبلا ہوا۔
جوشیدہ مغز (جُوْ۔ شِی۔ دَہ۔ مَغْز) غصیلا۔
جوع (جُوْع) بھوک، گرسنگی۔
جوع البقر، جوع الکلب (جُوْ۔ عُل۔ بَقَر جُوْ عُل۔ کَل۔ ب) بھوک کی زیادتی کی بیماری۔
جوعان (جَوْ۔ عَان) بھوکا، گرسنہ۔
جوعن (جَوْ۔ عَن) ادکھلی۔
جوف (جَوْف) کھوکھلا، پیٹ جمع۔ اَجْوَاف۔
جوق (جُوْق۔ جَوْق) گروہ۔ جھنڈ۔
جوقہ (جَوْ۔ قَہ) اداکاروں کی جماعت۔
جول (جَوْل) بیابان۔
جولاں (جَوْ۔ لَاں۔ جَوْ لَاں) کاوا کھلانا (جَوْ۔ لَان) بیڑی۔

جولانگاہ (جَوْ۔ لاں۔ گاہ) کاوا دینے کی جگہ دوڑانے کی جگہ۔
جولانی (جَوْ۔ لا۔ نی) تیزی، گھوڑا۔
جولاہ (جَوْ۔ لاہ) جولاہا۔
جولاہک (جَوْ۔ لا۔ ہَک) جولاہ کی تصغیر۔
جولاہہ (جَوْ۔ لا۔ ہَہ) لوزبافت۔
جولقی (جَوْ۔ لَقی) کمل پوش قلندر۔
جولہ (جَوْ۔ لَہ) مکڑی، جولاہا (جَوْ۔ لَہ) ترکش، کمان رکھنے کا خانہ، فالج۔
جولیدہ (جُوْ۔ لی۔ دَہ) دیکھو ژولیدہ
جونان (جَوْ۔ نان) بھوکا، گرسنہ۔
جونہ (جُوْ۔ نَہ) پہاڑی، ڈبہ، صندوقچی۔
جوہ (جُوْہ) بیل جوتنے کا جوا۔
جوہر (جَوْ۔ ہَر) بیش قیمت پتھر جمع جواہر جمع جواہرات ہر چیز کی اصل، ہر چیز کا خلاصہ کسی چیز کی وہ صفت جو اس کے ساتھ مستقل طور پر قائم ہو۔
جوہر فرد (جَوْ۔ ہَر۔ فَرْد) جزو لا یتجزیٰ۔
جوہر ناب (جَوْ۔ ہَر۔ ناب) خالص جوہر۔
جوہری (جَوْ۔ ہَری) جواہرات فروش۔
جوہی (جُوْ۔ ہی) قسم پھلواری۔
جویبار (جُوْ۔ ی۔ بار) بہت سی نہروں کی جگہ۔
جوئیدن (جُوْ۔ ای۔ دَن) ڈھونڈھنا۔
جوئیدہ (جُوْ۔ ای۔ دَہ) ڈھونڈھا ہوا۔
جوی (جُوْ) رسی جیل منشق بحث (جُوْ۔ ی) دریا، ندی، نالہ
جویا، جویاں (جُوْ۔ یا، جُوْ۔ یاں) ڈھونڈھنے والا، ڈھونڈھتا ہوا۔
جویانیدن (جُوْ۔ یا۔ نی۔ دَن) ڈھنڈھوانا۔
جویانیدہ (جُوْ۔ یا۔ نی۔ دَہ) ڈھنڈھوایا ہوا۔
جویائی (جُوْ۔ یا۔ ئی) ڈھونڈھنا، تلاش۔
جہاد (جِہاد) حق کی حمایت میں جنگ (جَہاد) بے گھاس کا جنگل۔
جہار (جَہار) ظاہر ہونا۔
جہاز (جَہاز) تیرنے والی مصنوعی سواری (جِہاز) جہیز، کفن، سامان سفر۔
جہال (جُہّ۔ ہال) جاہل کی جمع۔
جہالت (جَہا۔ لَت) نادانی، بےعلمی۔
جہام (جَہام) خالی بادل۔
جہاں (جِہاں) کودنے والا (جَہاں) دنیا۔
جہاں آرا (جَہاں۔ آ۔ را) دنیا سجانے والا
جہاں آرائی (جَہاں۔ آ۔ را۔ ئی) دنیا کی سجاوٹ
جہانبان (جَہاں۔ بان) محافظ دنیا، بادشاہ
جہانبانی (جَہاں۔ با۔ نی) بادشاہت، محافظت دنیا
جہاں جہاں (جَہاں۔ جَہاں) بہت، بسیار۔
جہاندار (جَہاں۔ دار) دنیا کا رکھوالا۔
جہانداری (جَہاں۔ دا۔ ری) حکومت، دنیا کی رکھوالی۔
جہاندیدہ (جَہاں۔ دی۔ دَہ) دنیا دیکھے ہوئے تجربہ کار۔
جہانی (جَہا۔ نی) منسوب بجہاں، دنیا والی چیز۔
جہانیاں (جَہا۔ نیاں) جہانی کی جمع، خلقت (جَہاں۔ یاں) اللہ تعالیٰ، بادشاہ۔
جہانیدن (جَہا۔ نی۔ دَن) کدانا۔
جہانیدہ (جَہا۔ نی۔ دَہ) کدایا ہوا۔
جہت (جِہَت) سبب، واسطے، جانب جمع جہات۔
جہد (جَہْد، جُہْد) طاقت، کوشش۔ (جَہْد) رنج، مشقت۔
جہد جہید (جَہْد۔ جَہید) بڑی کوشش۔
جہر (جَہْر) آشکارا، چلا کر کہنا۔ (جُہْر) روز کوری، رتوندی (جَہْرہ) شکل، ہیئت۔
جہش (جَہِش) طبیعت، خلقت، سرشت۔

جہل (جَہْ۔ل) نادانی، انجانی۔
جہلا (جُہلا) جاہل کی جمع۔
جہل بسیط (جَہْ۔ل۔بَسِیْط) ناواقفیت۔
جہل مرکب (جَہْ۔ل۔مُرَکْ۔کَب) غلط واقفیت۔
جہلہ (جَہَلَہ) جاہل کی جمع۔
جہلی (جَہْ۔لی) کاہل۔
جہم (جَہْ۔م) ترش روئی۔
جہندہ (جَہِنْ۔دَہ) کودنے والا۔
جہنم (جَہَنْ۔نَم) دوزخ، گہرا کنواں۔
جہنمی (جَہَنْ۔نَمِی) دوزخی۔
جہودی (جَہُو۔دی) یہودی۔ جمع جَہُود
جہوش (جُہُوْش) بھوڑنا۔
جہول (جَہُوْل) بڑا نادان۔
جہوم (جُہُوْم) عاجز، ناتواں۔
جہیدن (جَہِی۔دَن) کودنا، اچھلنا۔
جہیر (جَہِیْر) بلند آواز آدمی۔
جہیز (جَہِے۔ز) لڑکی کی رخصت، شادی کا سامان، سامان دفن مردہ
جیانہ (جَیَ۔یا۔نَہ) قبرستان
جیب (جَیْب) گریبان، پیراہن، سینہ، دل، لباس میں چیز رکھنے کی تھیلی جمع جِیَاب، جُیُوب
جیبہ (جَی۔بَہ) جواب (جَی۔بَہ) زرہ (جِے۔بَہ) بکتر۔
جیحون (جَی۔حُوْن) نام دریا (وسطی ایشیا)
جید (جَی۔یِد) خوب کھرا جمع جِیَاد، جِیَاد
اَجْیَاد (جِیْد) دراز گردن جمع جُیُود۔
جَیَاد (جِیْد) درازی۔
جیران (جِے۔رَان) جار کی جمع۔
جیرہ (جَیَا۔رَہ) پیشیا، طعام، ماہتہ
جیزو (جِیْ۔زُو) سیپی، خار پشت
جیستن (جِیْس۔تَن) کودنا، پھاندنا۔

جیش (جَیْش) لشکر، شورش دل جمع جُیُوش۔
جیغہ (جِی۔غَہ) پگڑی پر لگانے کا مرصع زیور۔
جیغہ جیغہ (جِی۔غَہ۔جِی۔غَہ) افشاں۔ تلک
جیفہ (جِی۔فَہ) سڑا ہوا مردہ ڈھور جمع جِیَف، اَجْیَاف۔
جیل (جِیْل) آدمیوں کا گروہ، فوج۔
جیوہ (جِے۔وَہ) سیماب، پارہ۔

# چ

چ (چے) مخصوص حرف فارسی، قائم مقام عدد ۳، کئی حروف سے بدل ہے (۱) پ کے ساتھ مثلاً چلاو، پلاو (۲) ت کے ساتھ مثلاً چس۔ تس (۳) ج کے ساتھ مثلاً چفتہ، جفتہ (۴) ز کے ساتھ مثلاً پچشک۔ پزشک (۵) ژ کے ساتھ مثلاً کاچ، کاژ (۶) س کے ساتھ مثلاً خروس خروچ (۷) ش کے ساتھ مثلاً کاچکے، کاشکے۔
چار (چَا) دیکھو چای۔
چابق (چَا۔بَق) پیالہ، کاسہ۔
چابک (چَا۔بُک) چالاک، تیز، تازیانہ۔
چابکخرام (چَا۔بُک۔خِرَام) تیز رو۔
چابکدست (چَا۔بُک۔دَس۔ت) تیز دست۔ ہاتھ چالاکی
چابکی (چَا۔بُکی) چالاکی، چستی، تیزی۔
چاپ (چَاپ) چھاپ، چھاپہ، پیچھل قدم کی آواز۔
چاپانی (چَا۔پَا۔نِی) دیکھو چپانی۔
چاپار (چَا۔پَار) ڈاکیہ۔ ڈاک۔
چاپچی (چَاپ۔چِی) بہ شہر چھاپنے والا۔

چاپ کردن (چاپ - کَر - دَن) چھاپنا - طبع کرنا۔
چاپلوس (چاپ - لُوس) خوشامدی۔
چاپلوسی (چاپ - لُو - سِی) خوشامد۔
چاچی (چا - چی) ڈھنڈورا، منادی۔
چادر (چا - دَر) ردہ - ایک استعمالی کپڑا۔
چار (چار) چہار، چارہ، علاج۔
چار آئینہ (چار - آ - ئی - نہ) ایک قسم کی زرہ۔
چار باد (چار - باد) چوبائی ہوا - چاروں طرف کی ہوا
چار بالش (چار - با - لش) مسند، تخت شاہی۔
چار برگ (چار - برگ) قسم پھول، پہاڑی لالہ۔
چار بیتی (چار - بے - تی) رباعی۔
چار بیخ (چار - بیخ) بیخ کاسنی - بیخ رازیانہ - بیخ کرفس - بیخ کبر۔
چار پا (چار - پا) چوپایہ جانور۔
چار پارہ (چار - پا - رہ) بندوق کا چھرا۔
چار پایہ (چار - پا - یہ) چارپائی - میز۔
چار تار (چار - تار) خاک، آگ، ہوا، پانی۔
چار جامہ (چار - جا - مہ) ایک قسم کی زین۔
چار خانہ (چار - خا - نہ) چوکور خانوں کا کپڑا۔
چار دانگ (چار - دانگ) چاروں سمت۔
چاردہ (چار - دہ) چودہ (۱۴)
چاردہم (چار - دہم) چودھواں (۱۴)
چار دیوار (چار - دی - وار) دات۔
چار دیواری (چار - دی - وا - ری) احاطہ۔
چار زانو (چار - زا - نو) آلتی - پالتی۔
چار زبان (چار - زبان) بکی - باتونی - چھکی۔
چار سو (چار سو) چاروں طرف۔
چار شاخ (چار شاخ) مجرم کی سزادہی کا ایک قدیم طریقہ۔
چار شانہ (چار - شا - نہ) ہیڈول، بینگم۔
چار شنبہ (چار - شَم - بہ) دیکھو چہارشنبہ۔

چار ضرب (چار - ضرب) چوتالہ، چار ابرو کا صفایا
چار طاق (چار - طاق) راوٹی۔
چار طبع (چار - طبع) گرمی، سردی، خشکی، تری
چارق (چا - رق) صحرائیوں کا جوتا۔
چار قب (چار - قب) امیروں کا ایک لباس۔
چارک (چا - رک) نقیب - چاوش۔
چار گام (چار - گام) تیز رفتار گھوڑا۔
چار گاہ (چار - گاہ) قسم راگ۔ چاہ نخشب
چار گوشہ (چار - گو - شہ) چوکھونٹی چیز، تابوت
چارم (چا - رم) چوتھا، چہارم۔
چارمی (چا - رمی) چوتھائی۔
چار مغز (چار - مغز) اخروٹ۔
چار منزل (چار - من - زل) شریعت، طریقت، معرفت، حقیقت۔
چار موجہ (چار - مو - جہ) بھنور، گرداب۔
چاروا (چار - وا) دیکھو چارپا۔
چارہ (چا - رہ) علاج، مدد، تدبیر، فریب۔
چارہ ساز (چا - رہ - ساز) علاج کرنے والا۔
چارہ سازی (چا - رہ - سا - زی) علاج کرنا۔
چار یار (چار - یار) حضرت ابوبکر صدیق رض حضرت عمر فاروق رض - حضرت عثمان غنی رض حضرت علی مشکل کشا کرم۔
چاش (چاش) راس، بھوسہ وغیرہ سے صاف کیا ہوا غلہ۔
چاشت (چا - شت) ایک پہر دن چڑھا ہوا نصف دوپہر۔
چاشنی (چاش - نی) چکھنے کے لئے نمونہ، قوام بندوق کی ٹوپی - رنجک۔
چاشنی گیر (چاش - نی - گیر) باورچی
چاق (چاق) تندرست، چالاک، مجد۔

**چاق ماق** (چاقْ - مَاقْ) بندوق کا گھوڑا۔
**چاقو** (چا - قُوْ) کاٹنے کا ایک اوزار۔
**چاک** (چاکْ) شگاف، پارہ۔
**چاکانیدن** (چا - کا - نِیْ - دَنْ) ٹپکانا۔
**چاکر** (چا - کَرْ) نوکر، خدمتگار۔
**چاکری** (چاکْ - رِیْ) نوکری۔
**چاکسو** (چاکْ - سُوْ) نام دوا۔
**چاکش** (چا - کَشْ) بندوق کا گھوڑا۔
**چال** (چالْ) چکور۔ گڑھا۔ کنواں۔
**چالاک** (چا - لَاکْ) چست، تیز۔
**چالاکی** (چا - لَا - کِیْ) چستی، تیزی۔
**چاپلوس** (چاپْ - لُوْسْ) دیکھو چاپلوس۔
**چالش** (چا - لِشْ) چھاپہ، لڑائی کا حملہ۔
**چالیش** (چا - لِیشْ) الٹی چال۔
**چالیک** (چا - لِیکْ) گلی ڈنڈا۔
**چام** (چامْ) ڈھنگ، پہاڑی گھاٹی۔
**چامہ** (چا - مَہْ) شعر، غزل۔
**چامہ گو** (چا - مَہْ - گُوْ) غزل کہنے والا۔
**چامیدن** (چا - مِیْ - دَنْ) پیشاب کرنا، موتنا۔
**چامیز** (چا - مِیزْ) پیشاب، پاخانہ۔
**چانہ** (چا - نَہْ) ٹھوڑی۔ جبڑا، لونی۔
**چاو** (چاوْ) پرامیسری نوٹ
**چاوچاو** (چاوْ - چاوْ) چیاؤں۔ پیاؤں۔
**چاوش** (چا - وُشْ) نقیب۔
**چاولی** (چا - وْ - لِیْ) سوپ، چھاج، ساکھی۔
**چاویدن** (چا - وِیْ - دَنْ) چبانا، چیاؤں پیاؤں کرنا۔
**چاہ** (چاہ) کنواں۔
**چاہ جو** (چاہْ - جُوْ) ڈول نکالنے کا کانٹا۔
**چاہ ذقن، چاہ زنخ** (چاہْ - ذَقَنْ، چاہْ - زَنَخْ) ٹھوڑی کا گڑھا۔
**چاہ کن** (چاہْ - کَنْ) کنواں کھودنے والا، دغا باز۔
**چاہ کنی** (چاہْ - کَنِیْ) کنواں کھودنا۔
**چاہ مغ** (چاہْ - مَغْ) گہرا کنواں۔
**چاہیدن** (چا - ہِیْ - دَنْ) ٹھنڈا ہونا۔ دانت ٹھنڈے ہونا۔
**چائی** (چا ی) اُبال کر پینے کی ایک پتی۔
**چپاغ** (چَپاغْ) مچھلی کی ایک قسم۔
**چپغت** (چَپْ - غَتْ) روئی بھرا ہوا پھٹا پرانا کپڑا مثلاً لحاف نہالی وغیرہ۔
**چپ** (چَپْ) بائیں، بایاں، کھبا۔
**چپات** (چَپاتْ) دیکھو چپت۔
**چپالی** (چَپالِیْ) ٹھیکا، نازک پتلی روٹی۔
**چپار** (چَپارْ) ڈاک، برید، سکسی گھوڑا۔
**چپ انداز** (چَپْ - اَنْ - دَازْ) دغاباز۔
**چپت** (چَپَتْ) تھپڑ، لپڑ، چانٹا۔
**چپچل** (چَپْ - چَلْ) جھولا، ریشہ، بین۔
**چپر** (چَپَرْ) چھپر۔
**چپسیدن** (چَپْ - سِیْ - دَنْ) دیکھو چسپیدن۔
**چپقلش** (چَپْ - قَلَشْ) جھپٹ، تلوار کی لڑائی۔
**چپکن** (چَپْ - کَنْ) ایک قسم کا انگرکھا۔
**چپلک** (چَپْ - لَکْ) گندہ، ناپاک۔
**چپلوس** (چَپْ - لُوسْ) دیکھو چاپلوس۔
**چپیر** (چَپْ - پَہْ) بانڑا، کھیڑا۔
**چپیدن** (چَپِیْ - دَنْ) بلنا۔ پھر جانا۔
**چتر** (چَتْ رْ) چھتری، چھاتہ۔
**چتر آبگوں** (چَتْ رْ - آبْ - گُوںْ) آسمان۔
**چتر روز** (چَتْ رْ - رُوزْ) سورج۔
**چتر زن** (چَتْ رْ - زَنْ) زمین پر ہاتھ ٹیک اور پاؤں اوپر کو اٹھا کر کھڑے ہونے والا۔
**چتر سیمابی، چتر سیمیں** (چَتْ رْ - سِیْ - مَا - بِیْ) (چَتْ رْ - سِیْ - مِیںْ) پورا چاند۔
**چتر عنبریں** (چَتْ رْ - عَمْ - بَرِیںْ) رات۔

چترکھلی (چَتْ۔ رِ۔ کَھ۔ لی) کالی گھٹا، آسمان۔
چترنور (چَتْ۔ رِ۔ نُور) سورج۔
چتنو (چِتْنُو) چیز ڈھکنے کا پردہ۔
چچوک (چَچوک) دیکھو چچوک۔
چچھ (چَچھ) چھاج، سوپ۔
چچک (چَچَک) رخسارے کا تل، پھول۔
چچلہ (چَچِلَہ) عورت کی شرمگاہ کا گوشت پارہ۔
چچو (چَچو) عورت کی چھاتی، چوچی۔
چخ (چَخ) جھگڑا، غلاف، میل۔
چخاچخ (چَخا۔ چَخ) تلوار چلنے کی آواز۔
چخش (چَخِشْ) گردن کی رسولی۔
چخک (چَخَک) تل، خال۔
چخماخ (چَخ۔ ماخ) دیکھو چقماق۔
چخیدن (چَخی۔ دَن) لڑنا مضع چخد۔
چخین (چَخین) رنجیدہ۔ غمگین۔
چدار (چِدار) اگاڑی۔
چدن (چِدَن) چیدن کا مخفف۔
چدہ (چِدَہ) دیکھو چیدہ
چر (چُر) مرد کا عضو تناسل۔
چرا (چِرا) کس واسطے، کیوں۔ چَرا۔ چراگاہ، چرنا
چراخ (چِراخ) دیکھو چراغ۔
چرازن (چَرا۔ زَن) چرنے والا چرندہ۔
چراغ (چِراغ) دیا، چراغ دیکھو چرا۔
چراغان (چِرا۔ غان) بہت سے چراغوں کی روشنی۔
چراغپا (چِراغ۔ پا) ڈیوٹ، گھوڑا الف ہونا۔
چراغوارہ (چِراغ۔ وا۔ رَہ) فانوس، قندیل
چراکہ (چِرا۔ کہ) کیونکہ
چراگاہ (چَرا۔ گاہ) چرنے کی جگہ۔
چراگر (چَرا۔ گَر) چارہ۔ جانور۔
چرانیدن (چَرا۔ نی۔ دَن) چرانا۔
چرب (چَرْب) چکنا، غالب۔

چرب آخور (چَرْب۔ آ۔ خُور) فارغ البال
چرب پہلو (چَرْب۔ پَہ۔ لُو) فربہ، جسکی نزدیکی فائدہ مند ہو۔
چرب دست (چَرْب۔ دَسْت) دستکار، ہنرمند
چرب زبان (چَرْب۔ زَبان) شیریں زبان
چرب زبانی (چَرْب۔ زَبا۔ نی) شیریں زبانی
چرب قامت (چَرْب۔ قا۔ مَت) لمبا خوش قد۔
چربک (چَر۔ بَک) نقاشوں کا چربہ، پوری کچوری، ملائی (چُر۔ بَک) جھوٹ، خوشامد طعنہ، شرمندگی، ٹھٹھول، پہیلی، چیستان
چربندہ (چَر۔ بَن۔ دَہ) غالب ہونے والا۔
چربو (چَر۔ بُو) چربی۔
چرب و خشک (چَرْب و۔ خُشْک) برا بھلا، فیاضی اور کنجوسی۔
چربہ (چَر۔ بَہ) نقش کا عکس، ملائی، عکس اتارنے کا کاغذ۔
چربی (چَر۔ بی) چکنائی، شاپا۔
چربیدگی (چَر۔ بی۔ دَگی) جھونک
چربیدن (چَر۔ بی۔ دَن) غالب ہونا مضع چربد
چربیدہ (چَر۔ بی۔ دَہ) غالب شدہ۔
چرتہ (چَر۔ تَہ) دیکھو چردہ۔
چرخ (چَرْخ) آسمان۔ چرخی، ہر چکر کھانے والی چیز، شکرہ۔
چرخاب (چَر۔ خاب) بھنور، گرداب۔
چرخ خیاطی (چَرْخ۔ خی۔ یا۔ طی) سینے کی مشین۔
چرخ ریسک (چَرْخ۔ ری۔ سَک) رات کو چلانے والا جھینگر۔
چرخ زن (چَرْخ۔ زَن) رقاص، سیاح۔
چرخ زنی (چَرْخ۔ زَنی) رقاصی، سیاحی۔
چرخشت (چَر۔ خُشْت) کولھو، معصار، دوارہ۔

چرخوک (چَرْ۔ خُوکْ) لٹو۔

چرخہ (چَرْ۔ خَہ) سوت کاتنے کا آلہ۔

چرخی (چَرْ۔ خِی) چکر، ہر گھومنے والی چیز۔

چردہ (چَرْ۔ دَہْ) رنگ جو کالا ہو۔

چرز (چَرْز) ایک دوڑنے والا پرند۔

چرزہ (چَرْ۔ زَہْ) دیکھو چردہ۔

چرس (چَرْس) شکنجہ، چراگاہ، بھیک کا مال۔

چرسدان (چَرَس۔ دَانْ) جھولی۔

چرغ (چَرْ۔ غ) لکڑ بھگا، ہنڈار، شکرہ۔

چرغد (چَرْ۔ غَدْ) جھینگر۔

چرغینہ (چَرْ۔ غِیْ۔ نَہْ) پاجی، کمین۔

چرک (چِرْک) پیپ، رنگ، میل (چَرَکْ) زخم کھاؤ (چَرَکْ) ایک پرند۔

چرکس (چَرْکَسْ) علاقہ کوہ قاف کا مسلمان۔

چرکن، چرکین (چِرْ۔ کن، چِرْ۔ کِیْن) میلا، غلیظ۔

چرم (چَرْم) چمڑا۔ کھال۔

چرمدان (چَرْم۔ دَانْ) چمڑے کی تھیلی۔

چرم دوز (چَرْم۔ دُوْز) چمار۔

چرم دوزی (چَرْم۔ دُو۔ زِیْ) چمڑا سینا۔

چرمہ (چَرْ۔ مَہْ) خرچی، برطیل۔

چرمینہ (چَرْ۔ مِیْ۔ نَہ) چمڑے کی چیز

چرند، چرندہ (چَرَنْدْ، چَرَنْ۔ دَہْ) چرنے والا۔

چرنگ (چَرَنگْ، چَرَ۔ نَگْ) دھماکا، چوٹ لگنے کی آواز۔

چرنگیدن (چَرَ۔ نْگِی۔ دَنْ) چوٹ لگنے کی آواز نکلنا۔

چرویدن (چَرْ۔ وِی۔ دَنْ) دوڑنا، علاج ڈھونڈھنا

چریدن (چَرِیْ۔ دَنْ) چرنا مضع چَرَدْ۔

چریدہ (چَرِیْ۔ دَہْ) چرا ہوا۔

چریک (چَرِیْکْ) فوج کا امدادی دستہ۔

چرز (چَزْ) بندر، میمون، بوزنہ۔

چزک (چَزَکْ) سیاہی جانور، سیہ۔

چس (چُس) دیکھو فُس۔

چسبانیدن (چَسْ۔ بَا۔ نِیْ۔ دَنْ) چپکانا۔

چسپان (چَسْ۔ پَانْ) چپکا ہوا، چپکنے والا چپکتا ہوا۔

چسپندہ (چَسْ۔ پَنْ۔ دَہْ) چپکنے والا۔

چسپیدگی (چَسْ۔ پِیْ۔ دَگِیْ) چپکن۔ چپک۔

چسپیدن (چَسْ۔ پِیْ۔ دَنْ) لپٹنا، چپکنا مضع چَسْپَد۔

چسپیدنی (چَسْ۔ پِیْ۔ دَنِیْ) چپکنے کے لائق۔

چسپیدہ (چَسْ۔ پِیْ۔ دَہْ) چپکا ہوا۔ لپٹا ہوا۔

چست (چُسْت) چالاک، ٹھیک، مضبوط۔ تنگ، چپکا ہوا لباس۔

چستہ (چُسْ۔ تَہْ) شیردان، ابن (چُسْ۔ تَہْ) حیوان کا جوڑ یا ران۔

چستہ خوار (چُسْ۔ تَہْ۔ خُوَارْ) مفت خورہ۔

چستی (چُسْ۔ تِیْ) چالاکی، درستی، مضبوطی۔

چش (چَشْ) آنکھ، چشم۔ چکھنے والا۔

چشانیدن (چَشَا۔ نِیْ۔ دَنْ) چکھانا۔

چشپر، چشفر (چَشْ۔ پَرْ) (چَشْ۔ فَرْ) پاؤں کا کٹنا۔

چشک (چَشَکْ) چکھاوٹ، چکھوتی۔

چشم (چَشْم) آنکھ، امید، آسرا۔

چشمارو (چَشْ۔ مَا۔ رُوْ) چشم آرو (چَشْ۔ مَا۔ رُوْ) جانوروں کو ڈرانے کی تصویر۔

چشماک (چَشْ۔ مَاکْ) دیکھو چشمک۔

چشم بد (چَشْم۔ بَدْ) نظر بد۔

چشم براہ (چَشْم۔ بَرَاہْ) منتظر۔

چشم بند (چَشْم۔ بَنْدْ) نظر بند۔

چشم بندی (چَشْم۔ بَنْ۔ دِیْ) نظر بندی۔

چشم بے آب (چَشْم۔ بے۔ آبْ) بے حیا۔

چشم بیدار (چَشْمِ بے۔دار) خبر دار، جاگتی آنکھ۔
چشم بیمار (چَشْمِ بی۔مار) آدھی کھلی ہوئی آنکھ۔
چشم پوشی (چَشْمِ۔پو۔شی) دانستہ درگزر۔
چشمخانہ (چَشْم۔خا۔نہ) آنکھ کا حلقہ۔
چشم خروس (چَشْمِ۔خُرو۔س) گھنگچی، رتی۔
چشم داشت (چَشْمِ داشْت) امید۔ بھروسہ۔
چشم دریدہ (چَشْمِ۔دَرِی۔دَہ) دیدہ پھٹا بے حیا۔
چشم روشنی (چَشْمِ۔رَو۔شَنی) مبارکباد۔
چشم زاغ (چَشْمِ۔زاغ) بے حیا۔
چشم زخم (چَشْمِ۔زَخْم) نظر بد کا دکھ یا نقصان۔
چشم زد، چشم زدن (چَشْمِ۔زَد، چَشْمِ۔زَدَن) آنکھ کی جھپک، طرفۃ العین۔
چشم شب (چَشْمِ۔شَب) چاند۔
چشم شدن (چَشْمِ۔شُدَن) ظاہر ہونا۔
چشم شور (چَشْمِ۔شُور) نور لگنے والی نظر۔
چشمک (چَشْ۔مَک) آنکھ کی جھپک، عتاب، انکھڑی۔
چشم گشتہ (چَشْمِ۔گَشْ۔تَہ) بھینگا، احول
چشم نمائی (چَشْمِ۔نَما۔ئی) خفگی جو گھور کر کی جائے۔
چشم و چراغ (چَشْم۔ مُو۔ چَراغ) سبب بینائی۔ فرزند۔
چشمہ (چَشْ۔مَہ) عینک، پانی کا سوتا سوئی کا ناکہ۔
چشم خون (چَشْمِ۔ اِ۔خُون) دل۔
چشمہ سار (چَشْ۔مَہ۔سار) جہاں بہت سے چشمے ہوں۔
چشمہ سیماب، چشمہ ہور (چَشْمِ۔اِ۔سی۔ماب، چَشْمِ۔اِ۔ہور) سورج۔

چشندہ (چَشْ۔دَہ) چکھنے والا۔
چشنہ (چَشْنَہ) چٹنی، لعوق۔
چشیدن (چَشی۔دَن) چکھنا مضع چشند۔
چشیدنی (چَشی۔دَنی) چکھنے کے لائق۔
چشیدہ (چَشی۔دَہ) چکھا ہوا
چغ (چَغ) دیکھو جغ۔ چغ (چُغ) دیکھو چق (چِغ) دیکھو جغ۔
چغاز (چَغاز) قحبہ، زبان دراز عورت۔
چغاک (چَغاک) چڑا۔
چغال (چَغال) جھبرا، جھاگ، سیلاب کا کوڑا کرکٹ۔
چغالہ (چَغا۔لَہ) کچا پھل۔
چغامہ (چَغا۔مَہ) قصیدہ، مدحیہ۔
چغان، چغانہ (چَغان۔ چَغا۔نَہ) ایک باجہ۔
چغتا (چَغْ۔تا) مغلوں کا ایک قبیلہ۔
چغتائی (چَغْ۔تا۔ئی) قبیلہ چغتا سے نسبت رکھنے والا۔
چغد (چُغْد) اُلّو۔
چغر (چَغْ۔ر) دیکھو چقر۔
چغریدن (چَغْ۔رِی۔دَن) دوڑنا۔ التفات کرنا
چغز (چَغْز) مینڈک۔ بندپھوڑا۔
چغزیدن (چَغْ۔زِی۔دَن) دیکھو چغریدن۔
چغک (چُغَک) دیکھو چغوک۔
چغل (چُغَل) لُترا۔ چغل خور۔ غماز (چَغْ۔ل) ایک جنگلی لباس۔
چغلی (چُغ۔لی) لگائی۔ بجھائی۔
چغمو نشستن (چُغ۔مُو۔نِش۔تَن) کھڑا ہونا۔
چغند (چُغُنْد) بالوں کا جوڑا، جٹا۔
چغندر (چُغَنْ۔دَر) دیکھو چقندر۔
چغوک (چُغوک) سرخاب۔ چڑیا۔

**چغیدن** (چَغِی۔ دَن) دم مارنا، کوشش کرنا۔

**چغاله** (چَغَا۔ لَہ) فوج، پرندوں کا غول۔

**چفت** (چُفْتْ) دیکھو چیت (چَفْتْ) بیل چڑھانے کی ٹٹی۔

**چفتک** (چُفْ۔ تُکْ) نام پرند۔

**چفته** (چَفْ۔ تَہ) ٹیڑھا، تہمت، بکرے کی سری برابر، کرکٹ کا بلا، انگور کی ٹٹی۔

**چفسیدن** (چَفْ۔ سِی۔ دَنْ) چپکنا۔

**چق** (چِقْ)، چلمن (چِقْ)، دیکھو چخ (چُقْ) دیکھو چخنے۔

**چقاچق** (چَقَاچَقْ) دیکھو چکاچک۔

**چقماق، چخماق** (چَقْ۔ مَاقْ، چَقْ۔ مَقْ) طعنہ سرزنش، چقمق پتھر۔

**چقندر** (چُقَنْ۔ دَرْ) نام ترکاری

**چقوک** (چُقُوکْ) دیکھو چغوک۔

**چک** (چَکْ) قبالہ، زمین، باغ، بیعنامہ، فرمان، کسی چیز کی حد، ہدف کا بچہ، عضو تناسل، سانجھی حصہ، وظیفہ، ٹپکن، ٹپکا، ٹپکنے والا۔

**چکاد** (چَکَادْ) پیشانی، چوٹی۔

**چکاره** (چَکَا۔ رَہْ) بیکار، ایک جنگلی چوپایہ۔

**چکاسه** (چَکَا۔ سَہْ) ماہی خارپشت۔

**چکاک** (چَکَاکْ) منشور نویس۔

**چکان** (چَکَانْ) ٹپکنے والا، ٹپکتا ہوا۔

**چکاندن، چکانیدن** (چَکَانْ دَنْ، چَکَا۔ نِی۔ دَنْ) ٹپکانا۔

**چکاوک** (چَکَا۔ وَکْ) چنڈول، لوا۔

**چکره** (چَکْ۔ رَہْ) ٹپکن، ٹپکا۔

**چکس** (چَکَسْ) پرند کا اڈا، شرمندگی۔

**چکسه** (چَکْ۔ سَہْ) پتے یا کاغذ کی پڑیا۔

**چکسیدن** (چَکْ۔ سِی۔ دَنْ) شرمندہ ہونا، جانور کا اڈے پر بیٹھنا۔

**چکش** (چَکِشْ) ٹپکن، ٹپکا (چَکُشْ) چمن، مطرقہ۔

**چکک** (چَکَکْ) ایک چھوٹی چڑیا۔

**چکله** (چَکْ۔ لَہ) چھینٹ، اشتاش، قحبہ خانہ۔

**چکمه** (چَکْ۔ مَہ) موزہ، بوٹ جوتہ، فریب۔

**چکن** (چِکَنْ) پھولدار کپڑا۔

**چکندر** (چُکَنْ۔ دَرْ) دیکھو چقندر۔

**چکنده** (چَکَنْ۔ دَہْ) ٹپکنے والا۔

**چکوک** (چُکُوکْ) کنجشک، چڑیا۔

**چکه** (چَکْ۔ کَہْ) بوند، قطرہ، جما ہوا (چَکَّہْ) چھوٹا۔

**چکیدن** (چَکِی۔ دَنْ) ٹپکنا مضع چکد۔

**چکیدنی** (چَکِی۔ دَنی) ٹپکنے کے لائق۔

**چکیده** (چَکِی۔ دَہْ) ٹپکا ہوا۔

**چگونگی** (چِگُو۔ نَگی) کیفیت، ماجرا۔

**چگونه** (چِگُو۔ نَہ) کس طرح، کیوں کر، کیسا، ہے۔

**چکین** (چَکِینْ) کڑھا ہوا کپڑا۔

**چل** (چِلْ) احمق، گنوار، چالیس (۴۰)

**چلالی** (چَلَا۔ لِی) چھینکا۔

**چلاو** (چَلَاوْ) دیکھو۔ پلاؤ

**چلب** (چَلَبْ) جھانجھ۔

**چلپاسه** (چَلْ۔ پَا۔ سَہ) چھپکلی۔

**چلپچی** (چِلَپْ۔ چِی) ہاتھ منھ دھونے کا ظرف۔

**چلپک** (چَلْ۔ پَکْ) چرب، پوری، کچوری۔

**چلته** (چِلْ۔ تَہ) چلتہ۔ زرہ۔

**چلچله** (چِلْ۔ چِلَہ) کچھوا، چیلہ۔

**چلستان** (چِلِسْ۔ تَانْ) بے پانی کا جنگل۔

**چلغوزه** (چِلْ۔ غُوْ۔ زَہْ) ایک میوہ، جو صنوبر کا پھل ہے۔

**چلقب چلقد** (چَلْ۔ قَبْ، چَلْ۔ قَدْ) چہلتہ، زرہ۔

**چلنجو** (چَلَنْ۔ جُو) وہ آدمی جو لباس جلدی میلا اور خراب کر دیتا ہو۔

چلوک (چَلُوْک) اگاڑی، تاقرہ۔
چلہ (چِلْ۔ لَہْ) چالیس دن۔
چلہ کش (چِلْ۔ لَہْ۔ کَشْ) چالیس دن گوشہ نشین ہونے والا۔
چلہ کشی (چِلْ۔ لَہْ۔ کَشِیْ) چالیس دن کی گوشہ نشینی۔
چلی (چِلْ) بیوقوفی۔ بے عقل (چِلِیْ) نامردی۔
چلیپا (چَلِیْ۔ پَا) صلیب (+) کج۔
چلیدن (چَلِیْ۔ دَنْ) چلنا، جانا۔ مضع چلد۔
چلیدہ (چَلِیْ۔ دَہْ) چلا ہوا۔
چم (چَمْ) نازکی رفتار، چال۔
چماچم (چَمَا۔ چَمْ) ماتھا، پیشانی، جبہہ۔
چماغ، چماق (چُمَاغْ، چَمَاقْ) چھ پہلو کا گرز، موٹھ دار ڈنڈا۔
چمان (چَمَانْ) نازسے چلنے والا۔ نازسے چلتا ہوا۔
چمانہ (چَمَا۔ نَہْ) نازسے چلنا۔
چمانی (چَمَا۔ نِیْ) نازسے چلنے والا، ساقی۔
چمانیدن (چَمَا۔ نِیْ۔ دَنْ) لچکانا، لچکنا۔
چمچہ (چَمْ۔ چَہْ) ایک ظرف کا نام، (چُمْ۔ چَہْ) پاؤں کی چاپ۔
چمش (چَمِشْ) لچک۔
چمشہ (چَمْ۔ شَہْ) دیکھو چشمہ۔
چم گردش (چَمْ۔ گَرْ۔ دِشْ) کھیل کود۔
چمن (چَمَنْ) پھول۔ باغ۔
چمنا (چَمْ۔ نَا) خچر۔
چمن آرا (چَمَنْ۔ آ۔ رَا) مالی۔ باغبان۔
چمن آرائی (چَمَنْ۔ آ۔ رَا۔ ائِیْ) باغبانی۔
چمن پیرا (چَمَنْ۔ پِیْ۔ رَا) باغبان۔
چمن پیرائی (چَمَنْ۔ پِیْ۔ رَا۔ ائِیْ) باغبانی۔
چمندہ (چَمَنْ۔ دَہْ) لچکنے والا۔

چمی (چَمِیْ) سعتری، عندھوری۔
چمید (چَمِیْدْ) لچک۔
چمیدن (چَمِیْ۔ دَنْ) لچکنا، ٹہلنا۔ مضع چمد۔
چمیدنی (چَمِیْ۔ دَنِیْ) لچکنے کے لائق۔
چمیدہ (چَمِیْ۔ دَہْ) لچکا ہوا۔
چمین (چَمِیْنْ) پیشاب یا خانہ۔
چن (چُنْ) چون۔ چناں۔
چناب (چَنَابْ) خیمہ کی چوب کا سوراخ (چِنَابْ) نام دریا (پنجاب)
چنار (چَنَارْ) سرخ پھول کا ایک بڑا درخت
چناغ، چناق (چَنَا۔ غْ۔ چُنَاقْ) زین، پالان
چنال (چَنَالْ) دیکھو چنار۔
چناں (چُنَانْ) مثل اس کے، ویسا۔
چناںچہ (چُنَاںْ۔ چِہْ) جیسا کہ۔
چنبر (چَمْ۔ بَرْ) حلقہ، دائرہ، گردن کی ہنسلی۔
چنبک (چَمْ۔ بَکْ) مقناطیس۔
چنبل (چَمْ۔ بَلْ) کشکول، کمنڈل۔
چنبیدن (چَمْ۔ بِیْ۔ دَنْ) بھاگنا۔ کودنا، اچھلنا
چنپا (چَمْ۔ پَا) ایک پھول کا نام۔
چند (چَنْدْ) کلمہ استفہام، کلمہ جزیہ، کچھ، کتنا
چنداں (چَنْ۔ دَاںْ) اس قدر، اتنی دیر۔
چندانکہ (چَنْ۔ دَانْ۔ کِہْ) جتنا کہ، جس قدر کہ۔
چندال (چَنْ۔ دَالْ) پاسبان، کم ظرف۔
چنداول (چَنْ۔ دَا۔ وَلْ) فوج کا پچھلا حصہ۔
چند در چند (چَنْدْ۔ دَرْ۔ چَنْدْ) کئی، کتنی ہی۔
چندر (چُغُنْ۔ دُرْ) چقندر۔
چندرہ (چَنْ۔ دَ۔ رَہْ) چیچڑا، لوس۔
چندگاہ (چَنْدْ۔ گَاہْ) کئی بار۔
چندل (چَنْ۔ دَلْ) دیکھو صندل۔
چندہ (چَنْ۔ دَہْ) چند، غیر معین مقدار۔
چندے (چَنْ۔ دِےْ) تھوڑے دن، تھوڑی دیر۔

چندیں (چن۔ دیں) اتنا، اتنی، اس قدر، کتنے۔
چنگ (چنگ) ٹیڑھی چیز، پنجہ، ستار خانہ ایک باجہ (چنگ) چونچ، منقار۔
چنگال، چنگل (چن۔ گال۔ چنگ۔ گل) آدمی یا حیوان کا پنجہ۔
چنگلوک، چنگوک (چن۔ لوک۔ چنگ۔ گوک) اپاہج
چنگی (چنگ۔ گی) چنگ بجانے والا (چنگ۔ گی) میونسپلٹی کا محصول۔
چنو (چنو) چوں، جب، کیسا۔
چنہ (چنہ) دیکھو چانہ۔
چنیدہ (چنی۔ دہ) چنا ہوا۔
چنیں (چنیں) ایسا۔ اس طرح، اس کے مثل۔
چو (چو) حرف شرط، تشبیہ اور عطف، مانند اگر، مثل، جب۔
چواک، چوالک (چو اک، چوا۔ لک) چوری بچوری۔
چوب (چوب) لکڑی۔
چوبا (چو۔ با) ٹھونی، کھم، لوہے کی پتلی کیل۔
چوب تعلیم (چوب۔ تع۔ لیم) معلم کی چھڑی۔
چوبخوار (چوب۔ خوار) دیمک۔
چوبدار (چوب۔ دار) لکڑی لے کر آگے چلنے والا نوکر۔
چوب دست، چوبدستی (چوب۔ دس۔ ت، چوب۔ دس۔ تی) ہاتھ کی لکڑی۔ جریب۔
چوب شگاف (چوب۔ شگاف) بانس۔ پھیر۔
چوب طریق (چوب۔ طریق) ملازم سرکار کا ڈنڈا۔
چوبک (چو۔ بک) چوب کی تصغیر، چھوٹی لکڑی
چوبک زن (چو۔ بک۔ زن) نقارچی۔
چوبکی (چو۔ بکی) چوبدار۔
چوب گز (چوب۔ گز) لکڑی کا گز۔

چوبگیں (چو۔ بگیں) کپاس اوٹنے کی چرخی۔
چوبہ (چو۔ بہ) چھوٹی کیل، تیر۔
چوبیں (چو۔ بیں) منسوب بہ چوب، لکڑی کی چیز
چوپاں (چو۔ پاں۔ چو۔ پان) چرواہا۔
چوپانی (چو۔ پا۔ نی) چرواہاپن۔ چروائی)
چوترہ (چو۔ ترہ) چبوترہ۔
چوچہ (چو۔ چہ) دیکھو چوزہ۔
چوخیدن (چو۔ خی۔ دن) رپٹنا، پھسلنا جھگڑا کرنا۔
چوز (چوز) چیکور، وہ شکاری پرند جس نے ابھی شکار نہ سیکھا ہو۔
چوزہ (چو۔ زہ) مرغی کا بچہ (چو۔ زہ) گریبان کی گھنڈی۔
چوزہ ربا (چو۔ زہ۔ ربا) چیل، طیواج۔
چوسیدن (چو۔ سی۔ دن) چپکنا۔
چوشدن، چوشیدن (چو۔ شدن، چو۔ شی۔ دن) چوسنا۔
چوکی (چو۔ کی) پاسبانی۔ نگہبانی کی جگہ۔
چوکی دار (چو۔ کی۔ دار) پاسبان۔ نگہبان۔
چوکی داری (چو۔ کی۔ دا۔ ری) پاسبانی۔
چوگاں (چو۔ گاں) ایک قدیم کھیل مثل پولو۔
چوگانی (چو۔ گا۔ نی) چوگاں بازی کا گھوڑا۔
چوگرد (چو۔ گرد) چاروں طرف۔
چوں (چوں۔ جو) مانند، اگر، کیوں کر، کیسا جب۔
چوناں (چو۔ ناں) چناں، ہمچناں، ہمچو۔
چون وچرا (چو۔ نو۔ چرا) کیوں۔ کس لئے اگر مگر۔
چونی (چو۔ نی) تو کس طرح پر ہے۔
چوئیں (چو۔ ئیں) چنیں۔

چہ (چِہ) کلمۂ تعجب کیا (چَہ) کنواں (چَہ) حرفِ تصغیر مثلاً باغچہ
چہا (چِہا) کلمۂ تعجب، کتنا، بہت، سا۔
چہار (چَہار) دیکھو چار۔
چہارچند (چَہار۔ چَن د) چوگنا۔
چہارده (چَہار۔ دَہ) دیکھو چارده۔
چہاردہم (چَہار۔ دَہم) دیکھو چاردہم۔
چہارشنبہ (چَہار۔ شَنبہ) بدھ۔
چہارگانہ (چَہار۔ گا۔ نہ) چوہرا، چار سے نسبت رکھنے والا۔
چہارم (چَہا۔ رُم) دیکھو چارم۔
چہارمیں (چَہار میں) چوتھے سے نسبت رکھنے والا
چہ بچہ (چَہ۔ بَچ۔ چَہ) زمین کی شکل کا حوض۔
چہچہہ (چَہ۔ چَہہ) چہکار۔ چڑیوں کا چہچہانا۔
چہر (چِہ۔ ر) چہرہ۔ صورت۔
چہرہ (چِہ۔ رَہ) صورت (چُہ۔ رَہ) غلام بچہ، لڑکا بلا داڑھی مونچھ
چہرہ پرداز (چِہ۔ رَہ۔ پَر۔ داز) مصور، نقاش۔
چہرہ خیز (چِہ۔ رَہ۔ خیز) روشن، صاف۔
چہرہ کشا (چِہ۔ رَہ۔ کُشا) چہرہ کھولنے والا۔
چہرہ کشائی (چِہ۔ رَہ۔ کُ۔ شا۔ ئی) مجسمہ پر سے نقاب اٹھانے کی رسم۔ نقاشی، منہ کھولنا۔
چہ قدر (چِہ۔ قَدر) کس قدر۔
چہل (چِہِل) چالیس (۴۰)
چہلتہ (چِہِل۔ تَہ) دیکھو چلتہ۔
چہل قدمی (چِہِل۔ قَد۔ می) ٹہلنا، ہوا خوری۔
چہلم (چِہ۔ لُم) چہلم۔ چالیسواں۔
چہیدن (چِہی۔ دَن) ٹپکنا، رسنا۔
چی (چی) رکھنے والا۔
چیچک (چے۔ چَک) سیتلا، چیچک، حصبہ۔
چیچو (چیچو) پلکیں جھڑا ہوا آدمی۔
چیدن (چی۔ دَن) چننا مضع چیندہ۔
چیدنی (چی۔ دَنی) چننے کے لائق۔
چیدہ (چی۔ دَہ) چنا ہوا۔
چیرگی (چی۔ رَگی) دلیری، بہادری۔
چیرہ (چی۔ رَہ) غالب، بہادر، پگڑی۔
چیرہ بند (چی۔ رَہ۔ بَن د) کنواری اچھوتی پگڑی بند۔
چیرہ بندی (چی۔ رَہ۔ بَن۔ دی) پگڑی بندی
چیرہ دست (چی۔ رَہ۔ دَس ت) غالب سرکش، زبردست۔
چیرہ دستی (چی۔ رَہ۔ دَس۔ تی) زبردستی، سرکشی۔
چیز (چیز) شے۔ کچھ۔
چیزبست (چیز۔ بَس ت) اسباب، سامان۔
چیست (چیس ت) حرفِ استفہام۔ کیا ہے۔
چیستاں (چیس۔ تاں) پہیلی۔
چیک چیاک (چیک۔ چیاک) چیاؤں۔ پیاؤں
چیلدو (چیل۔ دو) انعام۔
چین (چین) شکن۔ بل۔ سلوٹ۔ نام ملک چننے والا۔
چیں برجبیں (چیں۔ بَر۔ جَبیں) تیوری، ماتھے پر سلوٹ۔
چینندہ (چی۔ نَن۔ دَہ) چننے والا۔
چینہ (چے۔ نَہ) دیوار گارا، چگنے کا دانہ۔
چینہ دان (چے۔ نَہ۔ دان) پوٹہ۔
چینی (چی۔ نی) چین سے منسوب، چین کا باشندہ، سفید مٹی۔

# ح

ح (حا) حے، مخصوص حرفِ عربی، قائم

مقام عدد ۸، حرف قمری، حرف حلق، چند حرفوں سے بدل جاتا ہے۔ ا۔ خ کے ساتھ مثلاً حسک، خسک ۲۔ ہ کے ساتھ مثلاً حیز۔ ہیز۔

**حابی** (حا۔ بی) نزدیک۔

**حاتم** (حا۔ تم) قاضی، جج، ایک کالا کوا۔

**حاج** (حاج) حج کرنیوالا جمع حواج۔

**حاجب** (حا۔ جب) دربان، چوب دار، ابرو، پردہ جمع حجاب۔ حواجب۔

**حاجت** (حا۔ جت) ضرورت، خواہش جمع حاج حوائج، حواج، حاجات۔

**حاجت براری** (حا۔ جت۔ بر۔ آ۔ ری) حاجت پوری کرنا۔

**حاجت روا** (حا۔ جت۔ روا) حاجت پوری کرنے والا۔

**حاجت روائی** (حا۔ جت۔ روا۔ ای) حاجت پوری کرنا۔

**حاجتمند** (حا۔ جت۔ من۔ د) ضرورت والا۔

**حاجتمندی** (حا۔ جت۔ من۔ دی) ضرورت۔

**حاجز** (حا۔ جز) مانع، حائل، اوٹ۔

**حاجر** (حا۔ جر) حجر۔

**حاجی** (حا۔ جی) حاج۔ حج کرنے والا۔ حاج حجاج حجیج حواج۔

**حاد** (حاد) تند، تیز۔

**حادث** (حا۔ دث) وہ چیز جو نئی پیدا ہوئی ہو۔

**حادثہ** (حا۔ دثہ) نیا واقعہ، مصیبت جمع حوادث۔

**حادی** (حا۔ دی) شتربان، ساربان۔

**حادی عشر** (حا۔ دی عش۔ ر) گیارہواں۔

**حاذق** (حا۔ ذق) ہوشیار، ماہر، کام میں استاد۔

**حار** (حار) گرم، گرمی کرنے والا۔

**حارث** (حا۔ رث) کاشتکار، شیر درندہ جمع حراث

**حارس** (حا۔ رس) نگہبان۔ پاسبان جمع حرّاس۔ احراس

**حارص** (حا۔ رص) لالچی۔

**حارہ** (حارّہ) گرم، مؤنث۔ اور (حا۔ رہ) محلہ، ٹولہ۔

**حازم** (حا۔ زم) دانا، دور اندیش۔

**حاسد** (حا۔ سد) حسد کرنے والا جمع حسّاد حسود، حسّد، حسد۔

**حاسر** (حا۔ سر) برہنہ، افسوس کرنے والا۔

**حاسہ** (حاس۔ سہ) محسوس کرنے کی قوت جمع حواس۔

**حاشا** (حا۔ شا) پناہ، ہرگز، دوری، پاکی۔

**حاشر** (حا۔ شر) سرور دو عالم کا ایک نام۔

**حاشم** (حا۔ شم) غصہ دکھانیوالا جمع حشم جمع جمع احتشام۔

**حاشیہ** (حا۔ شیہ) نوکر، کنارہ جمع حواشی

**حاشیہ نشین** (حاشیہ۔ نشین) عزت دار نوکر

**حاشیہ نشینی** (حاشیہ۔ نشی۔ نی) باعزت نوکری۔

**حاصر** (حا۔ صر) حصر کرنے والا۔ گننے والا۔

**حاصل** (حا۔ صل) نتیجہ، مطلب، محصول زراعت۔

**حاصل بازار** (حا۔ صل۔ با۔ زار) بازار کا محصول۔

**حاصل تفریق** (حا۔ صل۔ تف۔ ریق) تفریق کا نتیجہ۔

**حاصل جمع** (حا۔ صل۔ جم۔ ع) جوڑ کا نتیجہ۔

**حاصل ضرب** (حا۔ صل۔ ضرب) ضرب کا نتیجہ۔

**حاصل کلام** (حا۔ صل۔ کلام) بات کا نتیجہ۔

**حاصل مطلب** (حا۔ صل۔ مط۔ لب) نتیجہ جو مطلب سے نکلے۔

**حاضر** (حا۔ضر) موجود، طیار، آگاہ جمع حضار۔ حضور، محضر، حاضرین۔

**حاضرات** (حا۔ضرات) حاضر کی جمع مونث، حاضر عورتیں، جنوں کو بلانے کا ایک فرضی عمل۔

**حاضراتی** (حاضرا۔تی) جنوں کو بلانے والا عامل

**حاضرباش** (حاضر۔باش) موجود رہنے والا۔

**حاضرباشی** (حا۔ضر۔با۔شی) موجود رہنا۔

**حاضرجواب** (حا۔ضر۔جواب) جواب دینے میں طیار۔

**حاضرجوابی** (حا۔ضر۔جوا۔بی) فوراً برمحل جواب دینا۔

**حاضرضامن** (حا۔ضر۔ضا۔من) حاضری کا ذمہ دار

**حاضرضامنی** (حا۔ضر۔ضا۔منی) حاضری کی ذمہ داری۔

**حاضروناظر** (حا۔ضر و۔نا۔ظر) موجود اور دیکھنے والا۔

**حاضرہ** (حا۔ضرہ) شہر، قصبہ، گاؤں۔

**حاضری** (حا۔ضری) موجودگی، طعام موجود۔

**حاضرین** (حا۔ضرین) حاضر کی جمع۔

**حاطب** (حا۔طب) لکڑہارا جمع حطاب۔

**حاظنہ** (حا۔ظنہ) دترا، کھلائی، دودھ پلائی۔

**حافد** (حا۔فد) دوست، خدمتگار، پوتا، چیتا سسرال والا جمع حفد، حفدہ، احفاد۔

**حافدہ** (حا۔فدہ) پوتی۔ دھنی۔

**حافر** (حا۔فر) سم اسپ، کنواں کھودنے والا جمع حوافر

**حافرہ** (حا۔فرہ) حالت اصلی، اول ہر چیز۔

**حافظ** (حا۔فظ) جس کو قرآن شریف زبانی یاد ہو۔ جمع حفاظ ۲۔ قوال۔

**حافظہ** (حافظہ) یاد رکھنے کی قوت۔

**حافی** (حا۔فی) ننگے پیر والا۔

**حاق** (حاق) بیچوں بیچ۔

**حاقد** (حاقد) دشمن دلی، کینہ پرور۔

**حاقن** (حا۔قن) متاسا، جسکو پیشاب لگا ہو۔

**حاقہ** (حاق۔قہ) قیامت۔

**حاکم** (حا۔کم) حکم کرنے والا، والی جمع حکام۔

**حاکی** (حا۔کی) حکایت کرنیوالا جمع حکات۔

**حال** (حال) حالت، زمانۂ موجودہ، حادثہ ایک کیفیت جمع احوال، حالات۔ دیکھو ال۔

**حالا** (حا۔لا) اب، اسی وقت۔

**حالانکہ** (حال۔ آن۔ کہ) باوجودیکہ، اگرچہ

**حالب** (حا۔لب) دودھ دوہنے والا۔ ران کی رگ۔

**حالت** (حا۔لت) حال، واردات جمع حالات۔

**حالک** (حا۔لک) سخت سیاہ، بہت کالی چیز۔

**حالی** (حا۔لی) زیور سے آراستہ، حالاً۔ جلد، فی الحال۔

**حالے** (حا۔لے) ابھی، اسی وقت۔

**حامد** (حا۔مد) تعریف کرنے والا۔

**حامض** (حا۔مض) کھٹا، ترش۔

**حامل** (حا۔مل) اٹھانے والا جمع حملہ۔ حاملین، حمال۔

**حاملہ** (حا۔ملہ) پیٹ میں بچے والی، لدی ہوئی گٹھا، اٹھانے والی۔ جمع حاملات۔

**حامی** (حا۔می) حمایتی، نگراں جمع حمات۔

**حانث** (حا۔نث) گنہگار، قسم توڑنے والا۔

**حانوت** (حا۔نوت) دوکان، کلال جمع حوانیت

**حانہ** (حا۔نہ) حانوت۔

**حاوی** (حا۔وی) چھا جانے والا۔

**حاویہ** (حا۔ویہ) چھا جانے والی۔

**حائب** (حا۔ئب) گنہگار۔

حائر (حا۔ ئِرْ) سرگشتہ، لاغر، مجبور۔

حائضہ (حا۔ ئِضَہْ) حیض والی جمع حَوائِض، حُیَّض

حائط (حا۔ ئِطْ) دیوار جمع حِیطان، حِیاط۔

حائک (حا۔ ئِکْ) جولاہہ، نوربات جمع حَوَکہ، حاکَۃ۔

حائل (حا۔ ئِلْ) دو چیز کے بیچ میں آنے والا۔

حب (حِبّ) دوست جمع اَحْباب (حَبّ) گولی۔ جمع حُبُوب (حُبّ) محبت، پریم، لگری۔

حبا (حِبا) بخشش، دہش۔

حباب (حُبابْ) پانی کا بلبلہ (حُبابْ) دوستی، سانپ، دیو (حِبابْ) دوستی کرنا۔

حبابی (حُبا۔ بِی) حباب سے منسوب۔

حباحب (حُبا۔ حِبْ) جگنو، پٹ بیجنا۔

حباری (حُبا۔ را) سرخاب جمع حَبابِر۔

حباک (حِباکْ) دیکھو حبیک جمع حُبُک۔

حبال (حَبْ۔ بالْ) رسی بیچنے والا۔

حب الرشاد (حَبْ۔ بُرْ۔ رَشادْ) الون، حرف۔

حب السلاطین (حَبْ۔ بُسْ۔ سَلا۔ طِینْ) جمال گوٹا۔

حب السمنہ (حَبْ۔ بُسْ۔ سَمْ۔ نَہْ) چرونجی۔

حب القطن (حَبْ۔ بُلْ۔ قُطْ۔ نْ) بنولا، چرونجی۔

حب الملوک (حَبْ۔ بُلْ۔ مُلُوکْ) جمال گوٹا۔

حب الوطن (حُبْ۔ بُلْ۔ وَطَنْ) دیس کی محبت۔

حبالہ (حِبا۔ لَہْ) جال۔ پھندا، رسی جمع حَبائِل۔

حبائل (حَبا۔ ئِلْ) عورتوں کا شیطان۔

حبحب (حَبْ۔ حَبْ) تربوز، ہندوانہ، بطیخ اخضر، چراغ

حبذا (حَبْ۔ بَذا) کلمہ تحسین، بہت خوب، واہ وا۔

حبر (حَبْ۔ رْ) روشنائی، سیاہی، عقلمند، نیکوکار جمع حُبُور۔ اَحْبار۔

حبس (حَبْ۔ سْ) قید، بند، میچکا، گھس، امس۔

حبس دم (حَبْ۔ سِ۔ دَمْ) سانس روکنا۔

حبس دوام (حَبْ۔ سِ۔ دَوامْ) جنم، قید۔

حبسی (حَبْ۔ سِی) منسوب بہ حبس۔

حبسیات (حَبْ۔ سِی۔ یاتْ) قید سے نسبت رکھنے والی چیز

حبش (حَبَشْ) اتھوپیا، ابی سینیا (افریقہ)

حبشہ (حَبَشَہْ) ملک حبش، حبشیوں کی قوم۔

حبشی (حَبْ۔ شِی) حبش کا آدمی، حبش کی چیز، کالی چیز

حبط (حَبْ۔ طْ) ناچیز ہونا۔ برباد ہونا، ناپید ہونا۔

حبق (حَبَقْ) پودینہ۔

حبک (حَبْ۔ کْ) اچھی بات کرنا، بہلانا، مارنا، کھینچنا

حبل (حَبْ۔ لْ) رسی، رگ جمع حُبُول (حَبَلْ) حمل

حبل الورید (حَبْ۔ لُلْ۔ وَرِیدْ) گردن کی ایک رگ۔

حبل الذراع (حَبْ۔ لُذْ۔ ذِراعْ) ہاتھ کی ایک رگ۔

حبل المتین (حَبْ۔ لُلْ۔ مَتِینْ) مضبوط رسی۔

حبلی (حُبْ۔ لا) حاملہ، حاملین جمع حَبالی، حُبْلَیات جمع الجمع حَبائِل۔

حبنہ (حَبْ۔ نَہْ) پھوڑا، پھنسی۔

حبوب (حُبُوبْ) حب کی جمع۔

حبور (حُبُورْ) خوشی، شادی، حبر کی جمع۔

حبوط (حُبُوطْ) ثواب وعمل کی بربادی۔

حبوکر (حَبَوْ۔ کَرْ) بلا۔ آفت۔

حبہ (حَبْ۔ بَہْ) دانہ، رتی بھر مقدار جمع حَبّات۔

حبیب (حَبِیبْ) دوست، محب، محبوب جمع اَحِبّا، اَحِبّاء۔

حبیک (حَبِی۔ کْ) راہ، لہر، موج، بالوں کا پیچ جمع حُبُک، حَبائِک۔

حتف (حَتْ۔ فْ) موت، مرگ جمع حُتُوف۔

**حتم** (حَتْم) وجوب، کار، پختگی کار۔
**حتمی** (حَتْ۔ مِی) حتم سے منسوب۔
**حتیٰ** (حَتْ۔ تا) یہاں تک، یہاں تک کہ
**حتی الامکان، حتی المقدور، حتی الوسع**
(حَتْ۔ تَلْ۔ اِمْ۔ کان۔ حَتْ۔ تَلْ۔ مَقْ۔ دُوْر)
(حَتْ۔ تَلْ۔ وُسْ عْ) بساط بھر، جہاں تک ہو سکے
**حتّ** (حَتّ) لالچ کرنا، (حَتّ) سوکھی ہوئی روٹی۔
**حثا** (حَثا) تھس، سوکھی گھاس۔
**حج** (حَجّ) عبادت کی نیت سے طواف کعبہ کا قصد۔
**حجاب** (حِجَاب) پردہ جمع **حُجُب** (حُجُبْ۔ جا) حاجب کی جمع۔
**حجابت** (حِجَا۔ بَتْ) پردہ داری، دربانی، ایلچی گری۔
**حجاج** (حُجْ۔ جاج) حاج کی جمع (حَجْ۔ جَاج) بہت حجتی۔
**حجار** (حَجْ۔ جار) سنگ تراش۔
**حجارہ** (حِجَارَہ) پتھر
**حجاز** (حِجَاز) نام ملک (مغربی عرب)
**حجام** (حَجْ۔ جَام) حجامت والا۔ سینگی والا۔
**حجامت** (حِجَا مَت) پچھنے لگوانا۔
**حجب** (حَجْ ب) چھپانا، وراثت کی محرومی۔
**حجت** (حُجْ۔ جَتْ) دلیل، برہان، غلبہ جمع **حُجَج**۔
**حجتی** (حُجْ۔ جَتی) جھگڑالو، بحث پسند۔
**حجج** (حُجَج) حجت کی جمع (حِجَج) حجہ کی جمع۔
**حجر** (حَجْر) حرام، گود، باز داشت (حِجْر) عقل
حطیم کعبہ (حَجَر) پتھر جمع **اَحجار، حِجَارَہ**۔
(حُجَر) پانی۔
**حجر الاسود** (حَجَرُل۔ اَسْ۔ وَد) کالا پتھر، ایک کالا پتھر جو خانہ کعبہ کی دیوار میں نصب ہے۔
**حجر الیہود** (حَجَرُل۔ یَہُوْد) ایک پتھر جو دوا میں کام آتا ہے۔

**حجرہ** (حُجْ۔ رَہ) کوٹھری، دکان جمع **حُجَر، حُجرات**
**حجل** (حَجَل) چکور، کبک، اونٹ کا بچہ (حِجْل) پازیب جمع **احجال، حجول**۔ کود کود کر چلنا۔
**حجلہ** (حَجْ۔ لَہ) (حَجَلَہ) دلہن کا چھپر کھٹ جمع **حَجَل، حِجَال، حِجَال**۔
**حجم** (حَجْم) حجامت، شاہا، دل، دبازت۔
**حجون** (حَجُوْن) کاہل آدمی
**حجہ** (حِجْ۔ جَہ) سال جمع **حِجَج** ایک مرتبہ حج کرنا۔
**حجی** (حَجا) لالچی ہونا، کنجوس ہونا، ملائم ہونا
(حِجا) عقل، کنارہ۔
**حجیز** (حَجِیْز) حجاز، حجاز کا امالہ۔
**حد** (حَدّ) کنارہ، انتہا، اوٹ، آڑ، مجرم کی سزا جمع **حُدُوْد**۔
**حدا** (حُدَا) دیکھو حدی (حِدَآء) چیل۔
**حداثت** (حَدَاثَتْ) ہر چیز کی ابتدا، تازگی۔
**حداجہ** (حِدَا۔ جَہ) ایک زنانی سواری جمع **حَدَائِج**
**حداد** (حَدْ۔ دَاد) لوہار، آہنگر (حِدَاد) ماتمی کالے کپڑے ۲۔ حدید کی جمع۔
**حدب** (حَدَب) ٹیلہ، اونچی زمین، کبڑا پن جمع **حِدَاب** (حَدَب) مہربانی کرنا۔
**حدبا** (حَدْ۔ بَا) کبڑی۔
**حدبد** (حَدَبْدَ) چکادڑی، خوب چھوٹی دہی۔
**حدبہ** (حَدْ۔ بَہ) کبڑا، کوبڑ، گھونگھو۔
**حدت** (حِدْ۔ دَتْ) تیزی، تندی (حِدَتْ) تنہائی، تنہا ہونا۔
**حدث** (حَدَث) بے وضو، وضو توڑنے والا جمع **اَحْدَاث**، بے وضو ہونا، پیدا کرنا (حَدَث) نئی چیز، بچہ، نوجوان جمع **اَحْدَاث، حُدْثَان** (حَدَث) خبر گوئی، افسانہ گوئی۔
**حدثان** (حِدْ۔ ثَان) ہر چیز کی ابتدا (حَدَثَان) حادثہ (حَدَ۔ ثَان) جو واقعہ ظہور میں آئے۔

رماد (رَ۔ مَاد) خاکستر، راکھ۔
رمادی (رَ۔ مَا۔ دِی) خاکی۔
رماز (رَم۔ مَاز) رمز کہنے والا۔
رماعہ (رَم۔ مَا۔ عَہ) بچے کا تالو جو لپکتا ہے۔
رمال (رَم۔ مَال) علم رمل کے ذریعہ غیب کی باتیں
بتانے والا۔
رمان (رُم۔ مَان) انار
رمانی (رُم۔ مَا۔ نِی) منسوب طرف رمان۔
رمانیدن (رَ۔ مَا۔ نِی۔ دَن) بھگانا۔
رمانیدہ (رَ۔ مَا۔ نِی۔ دَہ) بھگایا ہوا۔
رمایہ (رِ۔ مَا۔ یَہ) تیر اندازی۔
رمث (رَمَث) شتاہ۔ ایک چرمی کشتی
رمح (رُم۔ ح) برچھا جمع رِمَاح، اَرْمَاح۔
رمد (رَمَد) آشوب چشم
رمز (رَم۔ ز) اشارہ۔ پوشیدگی جمع رُمُوز۔
رمش (رَمِش) بھاگنا۔
رمص (رَمَص) آنکھ کا چیپڑا۔
رمصا (رَم۔ صَا) چیپڑا، گمید۔
رمض (رَم۔ مَض) گرمی۔ ریت۔
رمضان (رَمَضَان) نواں اسلامی قمری مہینہ
جس میں مسلمان روزے رکھتے ہیں۔
رمق (رَمَق) تھوڑی سی جان۔ بقیہ جان
جمع اَرْمَاق۔
رمکہ (رَم۔ کَہ) گھوڑی جمع رِمَاک۔
رمل (رَم۔ ل) ریگ، بالو، نام علم غیب دانی
جمع رِمَال۔ اَرْمُل (رَمَل) شاعری کی ایک
بحر کا نام۔ اچھل کر چلنا۔
رمندہ (رَمِن۔ دَہ) بھاگنے والا۔
رمنہ (رَم۔ نَہ) پارک، چراگاہ گھاس کا میدان
رمہ (رَمَہ) گلہ، ریوڑ (رُم۔ مَہ) سب، ہمہ،
رسی کا ٹکڑا۔

رمی (رَمی) (رَم۔ مِی) ڈالنا، گولی چلانا۔
رمیدن (رَ۔ مِی۔ دَن) بھاگنا مضم رَمَد۔
رمیدہ (رَ۔ مِی۔ دَہ) بھاگا ہوا۔
رمیض (رَمِیض) تیز چیز۔
رمیم و رمیمہ (رَمِیم) (رَمِی۔ مَہ) پرانا
جمع رِمَام رِمَم۔
رن (رَن) محنت و مشقت۔
رنبہ (رَم۔ بَہ) شرمگاہ کے بال۔ کھڑیا۔
رنج (رَن۔ ج) تکلیف۔ دکھ۔
رنجانیدن (رَن۔ جَا۔ نِی۔ دَن) رنجیدہ کرنا۔
رنجش (رَن۔ جِش) رنج۔ دکھ۔
رنجور (رَن۔ جُور) روگی، بیمار۔
رنجوری (رَن۔ جُو۔ رِی) روگ۔ بیماری۔
رنجہ (رَن۔ جَہ) دکھ۔ رنج۔
رنجہ خاطر (رَن۔ جَہ۔ خَا۔ طِر) رنجیدہ۔
رنجیدگی (رَن۔ جِی۔ دَگِی) دکھ تکلیف۔
رنجیدن (رَن۔ جِی۔ دَن) آزردہ ہونا۔
مضم رَنْجَد۔
رنجیدہ (رَن۔ جِی۔ دَہ) آزردہ۔
رند (رِن۔ د) دانستہ منکر، شرابخوار جمع رُنُود
(رَن۔ د) دیکھو رندش۔
رندانہ (رِن۔ دَا۔ نَہ) رند کی طرح۔
رندش (رَنْدِش) رندے کی چھیلن۔
رندہ (رَن۔ دَہ) رندنے کا اوزار۔
رندی (رِن۔ دِی) اوباشی۔ شرابخواری۔
رندیدن (رَن۔ دِی۔ دَن) رندہ کرنا۔
مضم رَنْدَد۔
رنز (رُن۔ ز) چاول۔
رنق (رَن۔ ق) رَنِق، گدلا۔
رنگ (رَنْگ) روپ، رنگت، طریقہ، قاعدہ،
خوشی، پہاڑی بکری، جنگلی گلاسے۔

زنگار زنگ (زنگا۔رنگ۔ زنگ۔گا۔رنگ) دیکھو رنگ برنگ
رنگ آمیز (رنگ۔آ۔میز) نقاش۔
رنگ آمیزی (رنگ۔آ۔مے۔زی) نقاشی، مبالغہ، بات میں بات ملانا۔
رنگ برنگ (رنگ۔بِرنگ) طرح بطرح۔
رنگ بست (رنگ۔بَس۔ت) پختہ رنگ
رنگت (رنگ۔گت) دیکھو رنگ۔
رنگترہ (رنگ۔ترہ) نارنگی کی ایک قسم۔
رنگرز، رنگریز۔ (رنگ۔رز، رنگ۔ریز) کپڑا رنگنے والا۔
رنگ زندہ (رنگ۔گ۔زن۔دہ) ہرا بھنگ
رنگ شکستہ (رنگ۔گ شکس۔تہ) اترا ہوا رنگ۔ پھیکا رنگ، پھیکی رنگت۔
رنگین (رنگ۔گین) رنگ والا
رنگیں ادا (رنگ۔گین۔ادا) خوش ادا
رنگیں ادائی (رنگ۔گیں۔ادا۔ای) خوش ادائی۔
رنگینی (رنگ۔گی۔نی) رنگین سے منسوب، رنگ والا ہونا۔
رنگینیت (رنگ۔گی۔نی۔یت) رنگین پنا۔
رنم (رنم) آواز کرنا، گانا
رو (رو) منہ، چہرہ، سبب (رو) چلنے والا۔ (رو) اگنے والا۔
روا (روا) جائز، رواں، رواج (روا) دیدار (روا) زانو بند۔
روابط (روا۔بط) رابطہ کی جمع۔
رواۃ (رُوات) راوی کی جمع
رواج (رِواج) چلن۔ بحری۔
رواح (روا ح) عصر اور مغرب کا درمیانی وقت
رواحال (روا۔حال) تیز رو سواری۔
رواحل (روا۔حل) راحلہ کی جمع۔

روادار (روا۔دار) جائز رکھنے والا۔
رواداری (روا۔داری) جائز رکھنا۔
رواده (روا۔دہ) رادہ، پڑوس میں پھرنیوالی۔
روارو (روا۔رو) کثرت آمد و رفت (روا۔روی) روبرو، مقابل۔
رواروی (روا۔روی) چلا چلی، سرسری۔
روار (روار) قیدخانہ کا ملازم۔
روازن (روا۔زن) روزن کی جمع۔
رواشن (روا۔شن) روشن کی جمع۔
روافض (روا۔فض) رافضی کی جمع۔
رواق (رِواق) گھونگ، چھجہ، گیلری۔ ابر۔
روال (روال) رال، آب دہن۔
رواں (رواں) جان، روح، جاری، چلتا ہوا۔
روانگی (روا۔نگی) چلنا۔
روانہ (روا۔نہ) جاری۔ جلد، چلتا، راہداری کا پرچہ۔
روانی (روا۔نی) چلنا۔ جانا۔
روائح (روا۔ئح) رائحہ کی جمع۔
روائی (روا۔ئی) رواج، رونق، حاجت پورا ہونا۔
روایت (رِوا۔یت) ناول، قصہ، نقل، کہاوت جمع روایات۔
روب (رُوب) جھاڑ، پونچھ، جھاڑنے والا۔ (روب) دہی جمنا۔
روبان (رُو۔بان) جھاڑو دینے والا، جھپٹتا ہوا۔
روبائیدن (رُو۔با۔ئی۔دن) جھاڑو، دلوانا۔
روبندہ (رُو۔بن۔دہ) جھاڑنے والا۔
روباہ (رُو۔باہ) لومڑی، ثعلب۔
روباہ بازی (رُو۔باہ۔با۔زی) مکر و فریب۔
روباہ تریک (رُو۔باہ۔تریک) مکوہ۔

روبدیوار (رُو۔ بَدِی۔ وَار) حیران۔
روبراہ (رُو۔ بَرَاہ) ٹھیک راستہ پر، درست۔
روبرو (رُو۔ بَرُو) سامنے، مُنہ در مُنہ۔
روبکار (رُو۔ بَکَار) سرکاری کاغذ، سامنا۔
روبکاری (رُو۔ بَکَا۔ رِی) کارروائی۔
روبند (رُو۔ بَن۔ د) بُرقع، نقاب، گھونگھٹ۔
روبہ (رُو۔ بَہ) دیکھو روباہ (رُو۔ بَہ) دودھ کا بھیجا۔ بھتل۔
روبیدن (رُو۔ بِی۔ دَن) جھاڑو دینا، جھاڑنا
مضع رُوبند۔
روبیدنی (رُو۔ بِی۔ دَنِی) جھاڑنے کے لائق۔
روبیدہ (رُو۔ بِی۔ دَہ) جھاڑا ہوا۔
روپاک (رُو۔ پَاک) رومال۔
روپوش (رُو۔ پُوش) نقاب، منہ چھپانے والا۔
روپوشی (رُو۔ پُو۔ شِی) منہ چھپانا۔
روث (رَو۔ ثُ) گوبر، لید، جمع۔ اَرْوَث۔
روج (رُوج) دیکھو روز۔
روح (رُوح) جان، جوہر، جمع اَرْوَاح۔
(رَوح) خوشبو، تازگی، آسائش جمع رُوحَات۔
روحا (رُو۔ حَا) اُٹھلا۔
روح الامین (رُو۔ حُل۔ اَمِین) حضرت جبرئیلؑ
روح القدس (رُو۔ حُل۔ قُدُس) پاک روح، حضرت جبرائیل۔
روحانی (رُو۔ حَا۔ نِی) روحی، باطنی، روح سے منسوب۔
روحانیت (رُو۔ حَا۔ نِی۔ یَت) روحی، حالیت
روح حیوانی (رُو۔ حِ حَی۔ وَا۔ نِی) زندگی قائم رکھنے والی روح۔
روح طبعی (رُو۔ حِ طَبعِی) قوت قائم رکھنے والی روح۔
روح مجرد (رُو۔ حِ مُجَر۔ رَد) روح مطلق۔

روح نباتی (رُو۔ حِ نَبَا۔ تِی) نباتات کی روح
روح نفسانی (رُو۔ حِ نَف۔ سَا۔ نِی) طاقت قائم رکھنے والی روح۔
روحی (رُو۔ حِی) روح سے منسوب، روح والی چیز
روخ (رُوخ) ایک گھاس، سرگنجا۔
رود (رُود۔ رُود) ندی، نالہ، بیٹا، تانت،
رودا
رودہ (رُو۔ دَہ) دیکھو رو نداد۔
رودار (رُو۔ دَار) صاحب عزت۔
روداری (رُو۔ دَا۔ رِی) صاحب عزت ہونا۔
رودبار (رُود۔ بَار) جہاں بہت سے ندی نالے ہوں۔
رودخانہ (رُود۔ خَا۔ نَہ) دریا، علاقہ سیلاب۔
رودخیز (رُود۔ خیز) موج، پانی کی رَو۔
رودنک (رُو۔ دَنک) دیکھو رونیک۔
رودہ (رُو۔ دَہ) تانت۔ انتڑی۔
روز (رُوز) دن۔ یوم،
روزانہ (رُو۔ زَا۔ نَہ) ہر ایک دن، یومیہ۔
روزبازار (رُوز۔ بَا۔ زَار) رونق، گرمی بازار
روزباز خواست (رُوز۔ بَاز۔ خَوَاس۔ ت) قیامت کا دن۔
روزبخش (رُو۔ زِ بَخ۔ش) روز ازل۔
روزبد (رُو۔ زِ۔ بَد) بُرا دن۔
روزخوش (رُو۔ زِ۔ خُوش) شباب۔
روزسیاہ (رُوز۔ سِیَاہ) ماتم کا دن۔
روزکور (رُوز۔ کُور) بے خبر، نادان۔
روزگار، روزگاراں (رُوز۔ گَار، رُوز۔ گَا۔ رَاں) زمانہ، کاروبار، پیشہ۔
روزگاری (رُوز۔ گَا۔ رِی) کاروباری۔
روزمرہ (رُوز۔ مَر۔ رَہ) ہر ایک دن، روزانہ کی بولی۔

روزن (رو۔زن، رو۔زن) سوراخ، جھروکہ۔ جمع رَوازِن۔

روزنامچہ (روز۔نام۔چہ) روزانہ حال لکھنے کی کتاب۔

روزنامہ (روز۔نا۔مہ) روزانہ اخبار، بہی کھاتہ، کیلنڈر، جنتری۔

روزہ (رو۔زہ) صوم، برت۔

روزہ تنفس (رو۔زہ۔ ا۔تنف۔فس) چپ رہنے کا روزہ

روزہ دار (رو۔زہ۔دار) روزہ رکھنے والا۔

روزہ داری (رو۔زہ۔دا۔ری) روزہ رکھنا۔

روزہ مریم (رو۔زہ۔ ا۔مر۔یم) چپ رہنے کا روزہ۔

روزی (رو۔زی) رزق، روزانہ خوراک۔

روزینہ (رو۔زی۔نہ) یومیہ، روزانہ تنخواہ۔

روس (روس) نام ملک (ر۔ ا۔ؤس) راس کی جمع۔

روسیہ (رو۔سی۔یہ) ملک روس (مشرقی یورپ و شمالی ایشیا)۔

روسا (ر۔ ا۔سا) رئیس کی جمع۔

روسپی (روس۔پی) فاحشہ۔

روستا (روس۔تا) گاؤں۔ دہ۔

روستائی (روس۔تا۔ئی) گنوار، دہقان۔

روسفید (رو۔سفید) معزز، بےالزام۔

روسفیدی (رو۔سفیدی) باعزتی۔

روسیا (رو۔سیا) ملک روس۔

روسیاہ (رو۔سیاہ) گنہگار، خطاوار۔

روسیاہی (رو۔سیا۔ہی) خطاداری۔

روش (روش) چال، طریقہ، ڈھنگ، چلن، چمن کے اندر راستہ (رُوش) روشن

روشاں (رو۔شاں) نامور لوگ، ستارے۔

روشم (رو۔شم) چھاپا، مہر، خسرمن۔

روشن (رو۔شن) روزن جمع رَواشِن (رو۔شن، رو۔شن) منور، چمکیلا۔

روشناس (رو۔شناس) واقف کار۔

روشناسی (رو۔شنا۔سی) جان پہچان۔

روشنا، روشناں (رو۔شنا، رو۔شناں) روشن۔

روشنائی (رو۔شنا۔ئی) روشنی، اجالا۔ رنگت جس سے کوئی تحریر لکھی یا چھاپی جاوے۔

روشندان (رو۔شن۔دان) روشنی کا سوراخ

روشن دل (رو۔شن۔دل) جس کا دل منور ہو۔

روشن دماغ (رو۔شن۔دماغ) بیدار مغز۔ ہلاس۔

روشن رائی (رو۔شن۔رائی) باتدبیر۔

روشن ضمیر (رو۔شن۔ضمیر) روشن دل۔

روشن طبع (رو۔شن۔طب۔ع) تیز فہم۔

روشنی (رو۔شنی) چمک، اجالا۔

روضہ (رو۔ضہ) باغ، سبزہ زار جمع ریاض۔ رَوض۔

روع، روعت (روع، رو۔عت) ہراس، ڈر، حیرانی (روع، رو۔عت) عقل، دل۔

روغ (روغ) زعفران کا دھبہ۔

روغن (رو۔غن) چکنائی۔ تیل۔ گھی۔

روغن تلخ (رو۔غن۔تلخ) کڑوا تیل۔

روغن جوش (رو۔غن۔جوش) بگھار، نام کھانا۔ جو بگھار کر تیار کیا جاتا ہے۔

روغن زبانی (رو۔غن۔زبانی) چرب زبانی

روغن زرد (رو۔غن۔زرد) گھی۔

روغن سیاہ (رو۔غن۔سیاہ) رینڈی کا تیل۔

روغن فروش (رُو-غَن . فَرُوش) تیل کا بیوپاری تیل فروش۔

روغن فروشی (رُو-غَن . فَرُو-شِی) تیل کا بیوپار۔

روغن قاز مالیدن (رُو-غَن . قَاز . مَا-لِی-دَن) چاپلوسی کرنا۔ للّو پتّو کرنا۔

روغن کنجد (رُو-غَن . کُن-جُد) میٹھا تیل۔

روغن گاؤ (رُو-غَن . گَا-ؤ) گھی۔

روغنگر (رُو-غَن . گَر) تیلی۔

روغنی (رُو-غَ-نِی) چکنی۔

رؤف (رَ-ؤُف) بہت مہربان۔

روفتن (رُوف-تَن) جھاڑنا۔

روکش (رُو-کَش) شرمندہ۔ مقابل۔ حریف۔ غلاف۔

روکشی (رُو-کَ-شِی) شرمندگی۔ مقابلہ۔

روگرداں (رُو-گَر-دَاں) روکھا۔ منہ پھیرنے والا۔

روگردانی (رُو-گَر-دَا-نِی) مخالفت، رکھائی، منہ پھیرنا۔

روگرفتہ (رُو-گِرِف-تَہ) منہ چھپایا ہوا۔

روم (رُوم) نام شہر اٹلی، یونان قدیم، قدیم ترکی سلطنت، رومی کی جمع

رومال (رُو-مَال) منہ پونچھنے کا کپڑا۔

رومالی (رُو-مَا-لِی) باندھنے کا ایک کپڑا۔

رومان (رُو-مَان) ناول، فسانہ۔

رومہ (رُو-مَہ) شرمگاہ کے بال (رُو-مَہ) دار الحکومت اطالیہ۔

رومی (رُو-مِی) قدیم یونانی، اطالوی۔ جمع رُوم، اَرْوَام۔

روناس (رُو-نَاس) سرخ مجیٹھ۔

روندہ (رَو-نَ-دَہ) چلنے والا۔

رونق (رَو-نَق) چمک، زیبائش۔

رونما (رُو-نُما) منہ دکھانے والا۔

رونمائی (رُو-نُما-ئِی) منہ دکھائی۔

رونہ (رَوَن-نَہ) پاس۔ اجازت نامہ۔

روہیدن (رُو-ہِی-دَن) چھت یا چھپر وغیرہ ٹپکنا۔

روہینا (رُو-ہِی-نَا) ایک فولاد۔

روئداد (رُو-ئِدَاد) کیفیت حال حقیقت۔

روئیدگی (رُو-ئِی-دَ-گِی) اُگاوٹ۔

روئیدن (رُو-ئِی-دَن) اُگنا مضمر روئید۔

روئیدہ (رُو-ئِی-دَہ) اُگا ہوا۔

روئیں (رُو-ئِیں) پیتل والی چیز۔

روئیں تن (رُو-ئِیں-تَن) پیتل کے جسم والا۔

روی (رُوِی) تانبا، کانسہ (رُوِی) چہرہ، سمت، سبب، امید (رَوِی) سیراب، تازہ قافیہ کا حرف اصلی۔

رویا (رُو-یَا) خواب دیکھنا۔ جمع رُؤی (رُؤیَا) زمین سے اُگنے والی چیز۔

رویانیدن (رُو-یَا-نِی-دَن) اُگانا۔

روی بند (رُوِی-بَند) دیکھو روبند۔

رویت (رُو-یَت) دیکھنا۔ جاننا۔ (رَوِی-یَت) فکر، تامل۔

رویک (رُو-یَک) چھوٹا منہ۔

روین (رُو-یِن) سرخ مجیٹھ

روئندہ (رُو-یِن-دَہ) اُگنے والا۔

روینک (رُو-یِنَک) سرخ مجیٹھ۔

رویہ (رَ-وِی-یَہ) طریقہ۔ دستور۔ فکر۔ حاجت۔ (رُو-یَہ) دیکھو رویت۔

رہ (رَہ) راہ، رستہ، قاعدہ، نغمہ، آہنگ، مرتبہ۔ (رُہ) نیکی، سیرت۔

رہا (رَہَا) چھوٹا ہوا۔ خلاص۔

رہاق (رُہَاقْ) شروعِ جوانی۔
رہان (رِہَانْ) رہن کی جمع، گھوڑ دوڑ کی شرط
رہاندن، رہانیدن (رَہاں۔دَن، رَہا۔نی۔دَن) چھوڑنا۔
رہ انجام (رَہْ۔اَنْ۔جَامْ) قاصد، تیز سواری۔
رہ آورد (رَہْ۔آ۔وَرْ۔دْ) سوغات۔ تحفہ۔
رہائی (رَہا۔ئی) چھٹکارا۔ خلاصی۔
رہبان (رُہْ۔بَانْ) راہب کی جمع۔ ایک عیسائی
راہب (رَہْ۔بَانْ) ڈرنے والا۔
۲۔ راستہ کا محافظ۔
رہبانیت (رُہْ۔بَا۔نِی۔یَتْ) رہبان ہونے کا طریقہ
رہبر (رَہْ۔بَرْ) راہ نما، ہادی
رہبری (رَہْ۔بَرِیْ) راہنمائی۔
رہنج (رَہْنَجْ) عیار، بشور۔
راہرو (رَاہْ۔رَوْ) راستہ چلنے والا۔
راہروی (رَہْ۔رَوِیْ) راستہ چلنا۔
رہرہ (رَہْ۔رَہْ) اکھلا کم گہرا۔
رہزن (رَہْ۔زَنْ) لٹیرا۔ قزاق۔
رہزنی (رَہْ۔زَنِیْ) قزاقی۔
رہص (رِہْ۔صْ) دیوار کی بنیاد، جڑ۔
رہط (رَہْ۔طْ) گروہ، جتھا جمع اَرْہُطْ، اَرْہَاطْ، رِہَاطْ، اَرْہِطَہْ۔
رہق (رَہَقْ) نزدیک ہونا۔ گمراہ ہونا جھوٹ بولنا۔
ریت جم جانا۔ (رِہْ۔قْ) ظلم، تباہی
(رَہْ۔قْ) پہونچنا۔
رہ گذر (رَہْ۔گُذَرْ) عام راستہ، سڑک۔
رہ گرا (رَاہْ۔گِرا) راہ پر مائل۔
رہگیر (رَہْ۔گِیرْ) راہ رو، مسافر۔
رہمہ (رِہْ۔مَہْ) پھوہار۔
رہن (رَہْ۔نْ) گروی، جمع رِہَان، رُہُون۔

راہندہ (رَہِنْ۔دَہْ) چھوٹنے والا۔
رہ نشین (رَہْ۔نَشِیْن) رستہ پر بیٹھنے والا۔
رہنما (رَہْ۔نُما) دیکھو راہ نما۔
رہنمائی (رَہْ۔نُمَا۔ئی) دیکھو راہ نمائی۔
رہو (رَہْ۔وْ) اونچی یا نشیبی زمین۔
رہوار (رَہْ۔وَارْ) دیکھو راہوار
رہوک (رَہُوکْ) موٹا تازہ ہرن
رہی (رَہِیْ) غلام۔
رہیدن (رَہِیْ۔دَنْ) چھوٹنا مضع رَہَدْ۔
رہیدہ (رَہِیْ۔دَہْ) چھوٹا ہوا۔
رہی نازہ (رَہِیْ۔زَا۔دَہْ) غلام بچہ۔
رہین (رَہِیْن) گرو رکھی ہوئی چیز۔
رئیس (رَ۔ئِیسْ) حکمران، سردار، حاکم۔ مالدار۔ شہری، صدر انجمن جمع رُؤسَار۔
رئیسہ (رَ۔ئِی۔سَہْ) سردار عورت۔
ری (رَیّ) سیراب ہونا۔ (رَیْ) نام شہر (خراسان)
ریا (رِیَا) دکھاوا، ظاہرداری۔
ریات (رِیَاتْ) ریہ کی جمع۔
ریاح (رِیَاحْ) ریح کی جمع، گوز، باد۔
ریاحین (رِیَا۔حِیْن) ریحان کی جمع۔
ریاست (رِیَا۔سَتْ) سرداری۔ حکومت۔
ریاض (رِیَاضْ) روضہ کی جمع۔
ریاضت (رِیَا۔ضَتْ) محنت، ورزش، نفس کشی۔
ریاضتی (رِیَا۔ضَتِیْ) ورزشی، نفس کشی کرنے والا۔
ریاضی (رِیَا۔ضِیْ) نام علم، میتھیمٹکس
ریاکار (رِیَا۔کَارْ) فریبی۔
ریاکاری (رِیَا۔کَا۔رِیْ) فریب۔
ریال (رِیَالْ) رال کی جمع، ڈالر، ایک سکہ
ریان (رَیْ۔یَانْ) سیراب تروتازہ۔
ریائی (رِیَا۔ئی) فریبی۔ مکار۔
ریب (رَیْبْ) شک، حاجت، حادثہ۔

ریباری (رِی. بَا. رِیْ) سانڈنی سوار۔
ریباس (رِیْ. بَاسْ) دیکھو ریواج۔
ریبال (رِیْ. بَالْ) شیر، بہادر جمع رَبَابِیل۔
ریب المنون (رَیْ. بُلْ. مَنُوْن) حوادث زمانہ۔
ریبہ (رِیْ. بَہْ) شک میں ڈالنے والی چیز، تہمت
ریث (رَیْث) اندازہ، ڈھیل (رَیْ. یِثْ) کاہل
ڈھیل دینے والا۔
ریچار، ریچال (رِی. چَار، رِیْ. چَالْ) آچار
مُربّی۔
ریح (رِیْح) باس، ہوا، آندھی، پیٹ کی ہوا۔
جمع رِیَاح، اَرْیَاح، اَرْوَاح۔
ریحان (رَیْ. حَانْ) خوشبودار گھاس، نیاز بو
جمع رَیَاحِین۔
ریحانہ (رَیْ. حَا. نَہْ) ریحان بولنے کی چیز۔
ریحانی (رَیْ. حَا. نِیْ) ایک ہری شراب۔
ایک تمباکو نوشیدنی۔
ریحی (رِیْ. حِیْ) منسوب طرف ریح۔
ریخ (رِیْخ) پتلا گوہ، دست، ہیٹ (رِیْخ)
پھیلا۔
ریختن (رِیْخْ. تَنْ) ہیٹنا، بٹانا مضم ریزد۔
ریختہ (رِیْخْ. تَہْ) اردو زبان بکھرا ہوا۔ ابٹیا ہوا۔
ریختہ پا (رِیْخْ. تَہْ. پَا) تیز دم۔
ریختہ دم (رِیْخْ. تَہْ. دَمْ) دھار کرا ہوا۔
ریختہ گر (رِیْخْ. تَہْ. گَرْ) دھات کے ڈھلے ہوئے
برتن بنانے والا۔
ریخن (رِیْ. خَنْ) ہر وقت اداس رہنے والا۔
ریدن (رِیْ. دَنْ) ہگنا مضم رید، رِیند۔
ریز (رِیْز) ڈالنے والا، بیچنے والا۔
ریزاں (رِیْ. زَاں) ڈالتا ہوا۔ گرتا ہوا۔
ریزش (رِیْ. زِشْ) بخشش، بکھرن، ناک بہنا۔
ریز گاری (رِیْزْ. گَا. رِیْ) اجرت، کھرت

ریزگی (رِیْ. زَگِیْ) ٹکڑا، چھوٹا سکہ۔
ریزندہ (رِیْ. زَنْ. دَہْ) گرانے والا۔
ریزہ (رِیْ. زَہْ) ٹکڑا، دوا، کرع، کترن۔
ریزہ خوانی (رِیْ. زَہْ. خوَا. نِیْ) آواز کا
اوتار چڑھاؤ۔
ریزہ سرائی (رِیْ. زَہْ. سَرَا. اِیْ) نغمہ سرائی۔
ریزہ کاری (رِیْ. زَہْ. کَار. رِیْ) مھین کام۔
ریزیدن (رِیْ. زِیْ. دَنْ) بٹانا، گرانا۔
ریستن (رِیْسْ. تَنْ) ہگنا، رونا مضم ریسد۔
ریسمان (رِیْسْ. مَانْ) ڈورا، رسی۔
ریسماں باز (رِیْسْ. مَاں. بَازْ) نٹ،
بازیگر
ریسندہ (رِیْ. سَنْ. دَہْ) کاتنے والا۔
ریسیدن (رِیْ. سِیْ. دَنْ) کاتنا مضم ریسد۔
ریسیدہ (رِیْ. سِیْ. دَہْ) کاتا ہوا۔
ریش (رِیْش) پر، داڑھی (رِیْش)
گھاؤ۔ گھائل۔
ریشائل (رِیْ. شَا. اِلْ) ڈھیلا ڈھالا۔
ریش القصب (رِیْ. شُلْ. قَصَبْ) نرگل کا
پھول
ریش بابا (رِیْش. بَا. بَا) قسم انگور۔
ریش برباد (رِیْش. بَرْ. بَادْ) غرور۔ تکبر۔
ریش جعفر (رِیْش. جَعْ. فَرْ) کھوڑا جو بغیر
آمیزش اچھا نہ ہو۔
ریشخند (رِیْش. خَنْدْ) ٹھٹھول۔ تمسخر۔
ریشخندی (رِیْش. خَنْ. دِیْ) مسخرگی۔
ریش قاضی (رِیْش. قَا. ضِیْ) شراب کا چھنا۔
ریش گاو (رِیْش. گَاوْ) احمق۔ لالچی۔
ریشم (رِیْ. شَمْ) ایک کیڑے کے کویے سے بنا ہوا
ریشہ۔
ریشمال (رِیْش. مَالْ) دیوث، بھڑوا۔

ریشالی (رِیش۔یَا۔لِی) دریوَلی، بے حیثیتی۔
ریشمی، ریشمینہ (رِے شمِی، رِے شمِی۔نَہ) ریشم کا بنا ہوا۔ ریشم سے منسوب ریشم کا ریشم کی۔
ریشہ (رِے۔شَہ) نس، جڑ کا سوت، زلف، طرہ، پر، جھونترا۔
ریشۂ قلم (رِے شَہ، اِ۔قَلَم) نب، قلم کا پر۔
ریغیدن (رِی۔غی۔دَن) ایک سے دوسرے برتن میں انڈیلنا۔ (رِے۔سیخ۔دَن) رنگنا۔
ریشیدہ (رِے۔شِی۔دَہ) رنگا ہوا، چمکدار، زخمی۔
ریط، ریطہ (رَیط۔رَی۔طَہ) ایک عرضی چادر۔
ریع (رَیع) لگان، پیداوار۔
ریعان (رَی۔عَان) آغاز جوانی، اٹھتی جوانی۔
ریغل (رِی۔غَل) خشک، دُبلا، پتلا۔
ریق (رِیق) تھوک۔ ناشتہ۔
ریک (رِیک) نیک بخت۔
ریگ (رِیگ) ریتی، ریت، علم رمل۔
ریگ رواں (رِے۔گ۔رَوَاں) ریت جو ہر وقت چلتا رہتا ہے۔ بہتا ہوا ریت۔
ریگزار (رِیگ۔زَار) ریت کی جگہ۔
ریگستان (رِے۔گِس۔تَان) ریت کا ملک۔
ریگ شو (رِیگ۔شَو) نیاریہ۔
ریگ فرش (رِیگ فَرش) گٹا ہوا کنکر۔
ریگ ناں (رِیگ۔نَاں) زنگ چھٹانے کا کاغذ۔
ریگ ماہی (رِیگ۔مَاہی) ریت کا ایک جانور
ریل (رِیل) رال بہنا۔
ریم (رِیم) سفید ہرن جمع آرام۔ میل، پیپ، زنگ۔
ریمن (رِی۔مَن) مکار۔ دغاباز (رِی۔مَن) زخمی، میلا کچیلا (رِی۔مَن) دیکھو اہرمن۔
ریمیا (رِی۔مِیَا) علم جس کا جاننے والا جہاں چاہیے پہنچ جاتا ہے۔

رین (رَین) گناہ کا غلبہ (رِینَا) ایسی جگہ گرنا جہاں سے نکلنا میسر نہ ہو۔
ریو (رِیو) مکر و حیلہ، فریب۔
ریواج، ریواس (رِی۔وَاج)، (رِی۔وَاس) ایک کھٹ مٹھا میوہ۔
ریوند (رِے۔وَن۔د) ایک پیلی نباتی دوا۔
ریہ (رِیَہ) پھیپھڑا جمع ریات، گرہوں۔
ریہانیدن (رِے۔ہَا۔نِی۔دَن) ویران کرنا۔
ریہیدن (رِے۔ہِی۔دَن) رستا گرانا، ویران ہونا۔

# ز

ز (زَا، زِے) تمام مقام عدد ۷، حرف شمسی، از، سے۔ کئی حرفوں سے بدل ہے، علی الخصوص ۱۔ ج کے ساتھ مثلاً روز، روج۔ ۲۔ پچ کے ساتھ مثلاً پزشک، پچشک۔ ۳۔ د کے ساتھ مثلاً سرخ مرد، سرخ مرز۔ ۴۔ ژ کے ساتھ مثلاً زاغ، ژاغ۔ ۵۔ س کے ساتھ مثلاً زمارورغ، سمارورغ۔ ۶۔ ش کے ساتھ مثلاً زلوک، شلوک ۷۔ غ کے ساتھ مثلاً گریز، گریغ ۸۔ ف کے ساتھ مثلاً زغند، فغند، ۹۔ ہ کے ساتھ دروازہ، درواہ۔ ۱۰۔ ی کے ساتھ مثلاً آواز، آوای۔

زا (زَا) پیدا ہوا، جنا ہوا۔
زابل (زَابِل) بونا آدمی (زَا۔بُل) زابلستان
زابلی (زَا۔بلِی) قدیم فارسی زبان کی ایک شاخ۔
زابوم (زَا۔بُو۔م) خالص سونا۔
زاج (زَاج) پھٹکری۔
زاجر (زَا۔جِر) جھڑکنے والا جمع زُوَاجِر۔
زاجل (زَا۔جِل) انڈے کی زردی جمع زَوَاجِل

زاج (زاج) زچہ، نفس ر۔
زاحف (زا۔ حِف) رینگنے والا۔
زاحل (زا۔ حِل) کھسکنے والا۔
زاخر (زا۔ خِر) چڑھا ہوا دریا۔
زاحل (زا۔ حِل) ترک، مقوم۔
زاد (زاد) کھانا، توشہ۔ ۲۔ جنا، سن وسال
سن، پیدائش، پشت، جنا ہوا۔
زاد بر زاد (زا۔ د۔ بر۔ زاد) پشت بر پشت۔
زاد بود (زاد۔ بُود) سر وسامان۔
زاد بوم (زاد۔ بُوم) جنم بھوم، وطن۔
زاد رہ (زاد۔ رَاہ) توشہ راہ، سفر خرچ
زادن (زا۔ دَن) جننا مصدر زائیدہ۔
زادہ (زا۔ دَہ) فرزند، جنا ہوا۔
زار (زار) خواہش، خوار، والاں، رونے والا۔
زیادتی کثرت کی جگہ۔ روس کے بادشاہوں کا لقب۔
زارع (زا۔ رِع) کھیتی کرنے والا جمع زُرّاع
زارنالی (زار۔ نالی) بیقراری سے رونا
زار نزار (زار نِزار) دبلا، نحیف۔
زاری (زا۔ ری) رونا دھونا۔
زاریدن (زا۔ ری۔ دَن) رونا مصدر زارو
زاریدہ (زا۔ ری۔ دَہ) رویا ہوا۔
زازی (زا۔ زی) ناخوشنود، عتاب کرنے والا۔
زاغ (زاغ) کوا، گوشہ کمان جمع زِلغان
تیز طرار آدمی ۲۔ کنکھیوں سے دیکھنا، پھر جانا۔
زاغ آبی (زاغ۔ آ۔ بی) جل کوا۔
زاغ پا (زاغ۔ پا) طعنہ، سرزنش۔
زاغ چشم (زاغ۔ چش۔ م) کنجا، کرنجا۔
زاغ دل (زاغ۔ دِل) سخت دل۔
زاغ زد (زا۔ غز) پوٹا، چینہ دان۔
زاغ زبان (زاغ۔ زبان) جس کا کوسنا لگے
زاغ نول (زاغ۔ نول) کدال۔

زافہ (زا۔ فَہ) سینہ غار پشت۔
زاقی (زا۔ قی) آواز کرنے والا۔
زاک، زاگ (زاک۔ زاگ) دیکھو زاج۔
زال (زال) جٹے سروالا بڈھا یا بڑھیا۔
زالوک (زا۔ لوک) علاؤ، گولی۔
زامہ (زا۔ مَہ) سخت آواز۔
زانج (زا۔ نج) دیکھو زیج۔
زانو (زا۔ نو) گھٹنا۔
زانہ (زا۔ نَہ) ایک پرند کا نام۔
زانی (زا۔ نی) حرام کار، زنا کرنے والا۔
زانیہ (زا۔ نیہ) زنا کرانے والی۔
زاو (زا۔ و) بنیاد، راج، قوی۔
زاوش (زا۔ وِش) ستارہ مشتری، برجیس۔
زاولانہ (زا۔ وَلا۔ نَہ) بیڑی
زاوی (زا۔ وی) گوشہ، کونہ، ریزہ۔
زاویہ (زا۔ وِیَہ) خانقاہ، مسافرخانہ، گوشہ، کونہ
جمع زَوایا۔
زاویہ حادہ (زا۔ وِیَہ۔ حا۔ دَہ) نوے درجہ سے چھوٹا زاویہ۔
زاویہ قائمہ (زا۔ وِیَہ۔ قا۔ ئمہ) نوے درجہ کا زاویہ۔



زاویہ منفرجہ (زا۔ وِیَہ۔ مُن۔ فرِجہ) نوے درجہ سے بڑا
زاویہ۔



زاہد (زا۔ ہِد) پرہیزگار مرد جمع زُہّاد۔
زاہدا (زا۔ ہِدا) اے زاہد۔
زاہد خشک (زا۔ ہِد۔ خُش۔ ک) جس کو عبادت کا
لطف نہ آوے۔
زاہدہ (زا۔ ہِدَہ) پرہیزگار عورت۔
زاہر (زا۔ ہِر) روشن، بلند جمع زَواہِر۔
زائچہ (زا۔ ئچہ) رمل کا نقش جنم پترا، تقویم السعد
زائد (زا۔ ئد) زیادہ۔ جمع زَوائد۔
زائر (زا۔ ئر) زیارت کرنے والا جمع زُوّار، زائرین

زائل (زا۔ اِلْ) دور ہونے والا۔
زائیدگی (زا۔ اِیْ۔ دَگِیْ) پیدائش، جنائی۔
زائیدن (زا۔ اِیْ۔ دَنْ) جننا مضم زائیدہ۔
زائیدہ (زا۔ اِیْ۔ دَہْ) جنا ہوا۔
زای (زَای) دیکھو زا۔
زایف (زا۔ یِفْ) خراب عورت۔
زایندہ (زا۔ یِنْ۔ دَہْ) جننے والی۔
زب (زَبْ) ناک، ہونٹ کی نوک (زَبْ) رائگاں، آسان۔
زبا (زُبَا) زبیہ کی جمع۔
زبابہ (زَبَا۔ بَہْ) بڑا چوہا جمع زَبَابْ۔
زباد (زَبَادْ، زُبَادْ) مشک بلائی۔
زبان (زُبَانْ، زَبَانْ) جیبھ، بولی، روزمرہ
زبان آور (زَبَانْ۔ آ۔ وَرْ) شاعر، فصیح، زباندان۔
زبان آوری (زَبَانْ۔ آ۔ وَرِیْ) زباندانی۔
زبان بندی (زَبَانْ۔ بَنْ۔ دِیْ) بولنے کی ممانعت
زبان داں (زَبَاں۔ دَاں) شاعر، ادیب، زبانوں کا ماہر۔
زبان دانی (زَبَانْ۔ دَا۔ نِیْ) زبان جاننا۔
زباں دراز (زَبَاں۔ دَرَازْ) بیہودہ بکنے والا۔
زباں درازی (زَبَاں۔ دَرَا۔ زِیْ) بیہودہ بکواس
زباں زد (زَبَاں۔ زَدْ) مشہور و معروف۔
زباں فروش (زَبَاں۔ فَرُوشْ) ایلچی۔
زباں گیر (زَبَاں۔ گِیرْ) جاسوس۔
زبانہ (زَبَا۔ نَہْ) شعلہ، لو۔
زبانی (زَبَانِیْ) ۱۔ زبنی کی جمع۔ ۲۔ منسوب بہ زبان۔
زبانیہ (زَبَا۔ نِیَہْ) زبنیہ کی جمع۔
زباہ (زُبَاہْ) زبیہ کی جمع۔
زبد (زُبْدْ) جھاگ، پھین (زُبْ دْ) دیکھو زبدہ

زبدہ (زُبْ۔ دَہْ) خلاصہ، مکھن۔
زبر (زَبَرْ) طاقتور، اوپر، علامت زبر (ـَ) (زِبْرْ) کتاب، نوشتہ جمع زُبُور (زَبْر) عقل، تیز، توانا، مضبوط، سخت، لکھنا۔
زبرجد (زَبَرْ۔ جَدْ) زمرد کی ایک قسم۔
زبردست (زَبَرْ۔ دَسْ۔ تْ) غالب، طاقتور۔
زبردستی (زَبَرْ۔ دَسْ۔ تِیْ) زور، دھینگی۔
زبرقان (زِبْ۔ رِقَانْ) ماہ کامل، چاند کا ہالہ
زبرہ (زِبْ۔ رَہْ) ایک کتاب، نوشتہ جمع زُبَرْ (زُبْ۔ رَہْ) لوہے کا ٹکڑا، تارہ جمع زُبَرْ، زُبُورْ
زبری (زَبَرِیْ) منسوب طرف زبر، تنوز۔
زبس (زَبَسْ) دیکھو ازبس۔
زبطانہ (زُبْ۔ طَا۔ نَہْ) بندوق، تفنگ۔
زبل (زِبْ۔ ل) لید
زبن (زَبْ۔ ن) دھکیلنا، دھکا مارنا۔
زبنی (زِبْ۔ نِیْ) متمرد، دوزخ کا موکل جمع زَبَانِیْ، زَبَانِیَہْ۔
زبنیہ (زِبْ۔ نِیْ۔ یَہْ) زبنی جمع زبانیہ۔
زبودہ (زَبُوْ۔ دَہْ) گندا، ستھرا جس کی پوچھنے۔
زبور (زَبُوْرْ) تحریر، جمع زُبُرْ نام کتاب جو حضرت داؤد علیہ السلام پر نازل ہوئی۔
زبوں (زَبُوْں) خراب، خوار۔
زبونی (زَبُوْ۔ نِیْ) خرابی، خواری۔
زبہر (زِ۔ بَہْرْ) واقی۔
زبیب (زَبِیْبْ) خشک انگور، خشک انجیر، منقیٰ
زبیہ (زُبْ۔ یَہْ) ہاتھی پکڑنے کی اوجھی، اونچا ٹیلہ جمع زُبَا، زُبَاہْ۔
زجاج (زُجَاجْ) شیشہ، کانچ (زَجْ۔ جَاجْ) شیشہ گر، شیشے کی چیزیں بنانے والا۔
زجاجہ (زُجَا۔ جَہْ) شیشہ، کانچ، آئینہ۔
زجال (زَجْ۔ جَالْ) ہمہ بر کہ ترجمہ ژ نیزہ، کبوتر بلند

زحر (زَحْرْ) دانت ڈپٹ، جھڑکی۔
زحرہ (زَحْرَہْ) دوہائی۔
زحل (زُحْلْ) کبوتر بیٹھنا، کبوتر اڑانا، ڈرانا۔
زجہ (زَجْہْ) دیکھو زچہ۔
زجیر (زَجِیْرْ) منع کرنے والا، باز رکھنے والا۔
زچہ (زَچْ چَہ، زَچَّہ) وہ عورت جسکے بچہ جنا ہو۔
زحاف (زِحَافْ) گرا دُکمی، جو زحافات کی
زحام (زِحَامْ) انبوہ، کثرت۔
زحزحہ (زَحْ زَحَہْ) برقع اٹھانا، نقاب الٹنا۔
زحف (زَحْفْ) رینگنا، گھسٹوں چلنا۔
زحل (زُحَلْ) سنیچر تارہ، کیوان۔
زحم (زَحْمْ) زحمت، انبوہ۔
زحمت (زَحْمَتْ) دُکھ، رنج۔
زحیر (زَحِیْرْ) مروڑا، پیچش، آزردہ۔
زخ (زَخْ) شور، گھنٹے کی آواز۔
زخار (زَخْ خَارْ) لبریز، امنڈنے والا۔
زخر (زَخْرْ) پانی چڑھنا۔
زخرف (زُخْرُفْ) زرق برق، خوبی، آرائش
زخرفہ (زَخْرَفَہْ) جھوٹی ملمع کاری کی بات
جمع زخارف
زخم (زَخْمْ) گھاؤ۔
زخم کاری (زَخْمْ کَارِی) مہلک گھاؤ۔
زخمی (زَخْمِی) گھائل۔
زخود رفتگی (زِخُدْ رَفْتَگِی) آپے سے گیا ہوا پن
زخود رفتہ (زِخُدْ رَفْتَہْ) کھویا ہوا۔
زد (زَدْ) چوٹ، مار، مارا ہوا۔
زدا (زِدَا) صاف کرنے والا۔
زدائیدن (زِدَائِیْدَنْ) دیکھو زدودن
زدایش (زِدَایِشْ) صفائی، جلا۔
زدایندہ (زِدَایَنْدَہْ) صاف کرنے والا۔
زدن (زَدَنْ) مارنا مضع زنندہ

زدنی (زَدَنِیْ) مارنے کے لائق۔
زدودن (زِدُوْدَنْ) مانجنا، صاف کرنا
مضع زدایندہ۔
زدودہ (زِدُوْدَہْ) صاف کیا ہوا، مانجا ہوا۔
زدوکوب (زَدُوْ کُوْبْ) مار پیٹ۔
زدونقش (زَدُوْ نَقْشْ) مول لینا
زدہ (زَدَہْ) مارا ہوا۔
زر (زَرْ) سونا، چاندی، روپیہ پیسہ، دولت
(زِرّ) بٹن، گھنڈی، بوتام۔
زراب (زَرْ آبْ) سونے کا پانی، زعفرانی
شراب (زَرْ رَابْ) ایک خوشبودار گھاس۔
زراد (زَرْ رَادْ) زرہ بنانے والا۔
زرادخانہ (زَرْ رَادْ خَانَہْ) سلاح خانہ۔
زراط (زِرَاطْ) راہ۔
زراعت (زِرَاعَتْ) کھیتی۔
زراعتی (زِرَاعَتِیْ) کھیتی والا، منسوب
بہ زراعت۔
زراف، زرافہ (زَرَافْ، زَرَافَہْ، زُرَافَہ) آدمیوں
کی جماعت (زُرَافْ، زُرَافَہْ) لمبی
گردن کا ایک جنگلی چوپایہ۔
زراق (زَرْ رَاقْ) منافق، دودلا۔
زراق خانہ (زَرْ رَاقْ خَانَہْ) جہاں
منافق جمع ہوتے ہوں۔
زراندود (زَرْ اَنْدُوْدْ) سونے کا
جھول چڑھا ہوا۔
زراوند (زَرَاوَنْدْ) نام دوا۔
زرباف (زَرْ بَافْ) سنہری۔
زربفت (زَرْ بَفْتْ) سنہری کپڑا
زرپرست (زَرْ پَرَسْتْ) لوبھی، لالچی۔
زرپرستی (زَرْ پَرَسْتِیْ) لوبھ، لالچ۔
زرت (زُرْتْ) جوار۔

زرخرید (زَر۔ خَرِید) مول لیا ہوا۔
زرخیز (زَر۔ خیز) جو سونا پیدا کرے، عمدہ پیداوار والا۔
زرخیزی (زَر۔ خے۔ زِی) عمدہ پیداوار
زرد (زَرد) پیلا (زرد) رہ (زرد) دیکھو زرت۔
زرداب (زَر۔ داب) پیپ، صفرا، پیلا پانی۔
زردار (زَر۔ دار) مالدار۔
زرداری (زَر۔ دا۔ رِی) مالداری۔
زردآلو (زَرد۔ آ۔ لُو) خوبانی تازہ۔
زردچوب (زَرد۔ چُوب) ہلدی۔
زردرو (زَرد۔ رُو) شرمندہ، کمزور۔
زردک (زَر۔ دَک) زعفرانی گاجر۔
زردگوش (زَرد۔ گوش) منافق، مکار۔
زردوز (زَر۔ دوز) کارچوب۔
زردوزی (زَر۔ دو۔ زِی) کارچوبی۔
زردوست (زَر۔ دوس۔ ت) لالچی۔
زردہ (زَر۔ دَہ) انڈے کی زردی، کھانے کا تمباکو، چاولوں کا ایک کھانا، پیلا گھوڑا۔
زردی (زَر۔ دِی) پیلائی، پیلاپن۔
زرسارا (زَر۔ سا۔ رَا) کھرا سونا۔
زرزور (زَر۔ زُور) بینا۔
زرسرخ (زَر۔ سُرخ) سونا۔
زرسفید (زَر۔ سَفید) چاندی۔
زرشک (زِر۔ شک) نام دوا۔
زرع (زَرع) کھیتی، کھیت جوتنا بونا۔
زرعی (زَر۔ عِی) منسوب بہ زرع۔
زرغب (زَر۔ غَب) کمینہ۔
زرغبا (زَر۔ غَب۔ بَن) ملاقات کرنا
زرفین (زُر۔ فین) دروازے کی زنجیر۔
زرق (زَر۔ ق) جھوٹ، مکاری، آنکھ کی گردش (زُر۔ رَق) جرہ جو ذرا بڑی ہو (زُرق) ارزق کی جمع۔
زرقا (زَر۔ قا) وہ عورت جس کی آنکھیں ہری بائی اور نیلائی ہو۔
زرقلب (زَر۔ قَلب) کھوٹا سونا۔
زرک (زَرَک) سونے کے ورق کا چورا۔
زرکار (زَر۔ کار) سنہری کام کی چیز۔
زرگر (زَر۔ گر) سنار۔
زرگری (زَر۔ گری) سنار کا کام۔
زرگل (زَر۔ گُل) گلاب کا زیرہ۔
زرنب (زَر۔ نَب) ایک دوا۔
زرنباد (زَر۔ نَ۔ باد) نام دوا، کچور۔
زرنگار (زَر۔ نگار) سونے سے لکھا ہوا۔
زرنگاری (زَر۔ نگا۔ رِی) سونے سے لکھنا۔
زرنوقان (زُر۔ نُو۔ قان) کھمبی، منارہ یا کے چاہ۔
زرنوک (زُر۔ نُوک) ہل کا کھونٹا، ہینڈا۔
زرنیخ (زَر۔ نیخ) ہڑتال۔
زرنین (زَر۔ نِین) دیکھو زرفین۔
زرو (زَرو) دیکھو زلو۔
زرہ (زِرَہ) جلتہ (زَرہ) جوار، مکا، ...
زری (زَری) سنہری کام کی چیز۔
زریں (زَریں) سنہری۔
زرینہ (زَری۔ نَہ) سنہری۔
زژہ (زِژہ) الگنی۔
زستن (زِس۔ تَن) زیستن کا مخفف۔
زشت (زِشت) برا، بھونڈا۔
زشتی (زِش۔ تِی) برائی، بھونڈاپن۔
زعاف (زُعاف) زہر قاتل۔
زعاق (زُعاق) کھاری۔
زعرور (زُع۔ رُور) بہ فو۔

زعزع (زَعْ-زَعْ) ہوا کا جھونکا، جھکولا۔
زعف (زَعْ-ف) قتل کر ڈالنا۔
زعفر (زَعْ-فَر) کیسر جمع زَعافِر۔
زعفران (زَعْ-فَران) کیسر
زعفرانی (زَعْ-فَرا-نی) کیسری۔
زعفوف (زُعْ-فُوف) چڑچڑا، بدمزاج، بکھل کھرا
زعم (زَعْم) گمان، ظن۔
زعنفہ (زِعْ-نِفَہ) شگنا جمع زَعانِف۔
زعیم (زَعِیْم) وکیل کار، لیڈر، سردار جمع زُعَماء
زغارہ (زُغا-رَہ) جیسنا، ارزن جو ایک غلہ ہے
زغاک (زَغاک) انگور کی شاخ۔
زغال (زُغال) کوئلہ۔
زغب (زُغْب) رونگٹا، موئی زرد۔
زغلک (زَغْلَک) دیکھو زغنک۔
زغلول (زُغْ-لُول) چست و چالاک آدمی۔
زغلہ (زُغْ-لَہ) کلی۔
زغن (زُغَن) چیل، غاث، غلیواز۔
زغند (زُغَنْد) دیکھو زقند۔
زغنک (زُغَنک، زُغنَک) ہچکی۔
زغوتیہ (زُغُو-تِیَہ) ہندیا۔
زغیر (زُغَیر) السی، کتان۔
زفاف (زِفاف) دولہا دلہن کی ہمبستری، اور دلہن کا شوہر کے گھر آنا۔
زفان (زُفان، زَفان) دیکھو زبان۔
زفانہ (زُفا-نَہ) دیکھو زبانہ۔
زفت (زَفْت) سخت، موٹا، مضبوط، زَفْت اتا کنجوس، بدمزاج، (زِفْت) رال ایک گوند۔
زفتی (زَفْ-تی) کنجوسی۔
زفزافہ، زفزفہ (زَفْ-زا-فَہ، زَفْ-زَفَہ) ہوا کا جھکڑ۔
زفزافہ (زَفْ-زَفَہ) کپکپی، تھرتھری۔

زقیر (زَقِیْر) سختی، بلا، گدھے کی آواز۔
زق (زِق) سقہ کی مشک۔
زقاق (زُقاق) کوچہ، گلی، اسٹریٹ۔
زقوم (زَقُّوم، زَقُوم) تھوہر۔
زقونیا (زَقُو-نِیا) تھوہر دودھ
زقہ (زُقّ-قَہ) چوگا، کھٹی۔
زک (زَک) ہار، الزام، کمزور چال۔
زکا (زَکا) لائقی، پاکی، بے نیازی۔
زکاب (زُکاب) لکھنے کی روشنائی۔
زکام (زُکام) نام بیماری۔
زکوٰۃ (زَکات) مال کے ایک حصہ کی خدا کی راہ میں خیرات۔
زکی (زَکی) پاک، ذہین جمع اَزکیاء۔
زکیک (زَکِیک) آہستگی کی چال۔
زکیدن (زَکِی-دَن) دیکھو رکیدن۔
زگال (زُگال) دیکھو زغال۔
زل (زَل) پھسلنا، لڑکھڑانا۔
زلابیہ (زَلا-بِیَہ) جلیبی، زلبیا۔
زلات (زَلات) زلہ کی جمع۔
زلال (زُلال) صاف میٹھا پانی۔
زلت (زَلَّت) لغزش، خطا۔
زلزال (زِل-زال) ہلانا۔
زلزلہ (زَل-زَلَہ) بھونچال جمع زَلازِل۔
زلف (زُلْف) لٹ، جٹا۔
زلف پریشاں (زُلْف پَرے-شاں) بکھری ہوئی لٹ۔
زلف عنبری (زُلْف عَم-بَری) سنہری لٹ
زلفہ (زُلْفَہ) رات کا ایک حصہ جمع زُلَف
زلفی (زُل-فی) تلوار کی موٹھ، دروازہ کی زنجیر۔

زلفین (زُلْ فَیْن) زنجیر۔
زلق (زَلَقْ) صاف ہموار زمین۔
زلل (زَلَلْ) خطا، لغزش، نقصان، ترازو کی کمی، پھسلنے کی جگہ، پھسلن۔
زلو، زلود، زلوک (زَلُوْ، زَلُوْد، زَلُوْک) جونک جو خون چوسنے والا پانی کا ایک کیڑا ہے۔
زلہ (زِلْ لَہْ) پھسلن، لغزش، خطا جمع زَلّات (زَلْ لَاْ) ا۔ جھوٹن ۲۔ جھینگر۔
زلیبا (زِ لے۔ بَا) جلیبی۔
زلیل (زَلِیْل) لڑکھڑانا، ڈگمگانا۔
زلیہ (زِلْ لِیْ یَہ) قالین۔
زمارورغ (زُمَا۔ رُوْغ) دیکھو سماروغ۔
زمامط (زُمْ۔ مَا۔ طْ) شہنائی، نفیری، ترہی۔
زمام (زِمَام) نکیل، باگ جمع اَزِمَّہ۔
زمان (زَمَانْ) وقت، فرصت، روزگار، آسمان، زمانہ۔
زمانہ (زَمَا۔ نَہْ) وقت جمع اَزْمِنَہ۔
زمانہ ساز (زَمَا۔ نَہْ۔ سَازْ) بے اصول، زمانہ کے موافق۔
زمانہ سازی (زَمَا۔ نَہْ۔ سَا۔ زِیْ) بے اصولی، موافقت زمانہ۔
زمانی (زَمَا۔ نِیْ) منسوب بہ زمانہ، نو پیدا۔
زمج (زَمْ۔ ج) بھرنا، گھر میں گھس آنا۔ (زَمِجْ) غصہ کرنا۔ (زُمْ مَجْ) ایک شکاری پرند جسکا جوڑا ملکر شکار کرتا ہے یعنی زُرَّق۔
زمج (زَمْ۔ مَجْ) کمینہ، بدرو، ابونا۔
زمخت (زُمْ۔ مُخْ۔ تْ) کسیلا۔
زمر (زَمْ۔ رْ) بانسری بجانا، خبر فاش کرنا۔
زمرد، زمرود (زُمُرُّدْ، زُمُرُّوْدْ، زَمُرُّدْ) ایک ہرا جواہر۔
زمردیں (زُمُرْ۔ رُدِیْں) زمرد کی مانند۔
زمرہ (زُمْ۔ رَہْ) جماعت، گروہ جمع زُمَرْ۔

زمزم (زَمْ۔ زَمْ) کعبہ کا ایک کنواں۔
زمزمہ (زَمْ۔ زَمَہْ) گیت، نغمہ۔
زمزمہ پرداز (زَمْ۔ زَمَہْ۔ پَرْ۔ دَازْ) نغمہ گانے والا۔
زمزمہ پردازی (زَمْ۔ زَمَہْ۔ پَرْ۔ دَا۔ زِیْ) نغمہ گانا۔
زمزمی (زَمْ۔ زَمِیْ) زمزم کے پانی کا برتن۔
زمستان (زِمِسْ۔ تَانْ) جاڑا، سرما، شتار۔
زمستانی (زِمِسْ۔ تَا۔ نِیْ) زمستان سے منسوب۔
زمکی (زِمِکْ۔ کَا) دمغزہ، پونچھ کی جڑ۔
زمم (زَمَمْ) مضبوط ارادہ۔
زمن (زَمَنْ) زمانہ، وقت، مصیبت جمع اَزْمَانْ، اَزْمُنْ (زَمَنْ) مصیبت کا مارا (زَمَانْ) اردو ماس
زمودن (زَمُوْ۔ دَنْ) نقش و نگار کرنا۔
زمہریر (زَمْ۔ ہَرِیْرْ) سخت جاڑا، ایک ٹھنڈا کرہ۔
زمیدن (زَمِیْ۔ دَنْ) چبانا۔
زمیج (زَمِیْجْ) بہادر، درست رائے۔
زمیل (زَمِیْل) ساتھی۔
زمی، زمیں (زَمِیْ، زَمِیْں) ارض، دھرتی۔
زمیندار (زَمِیْں۔ دَارْ) مالک زمین۔
زمین دوز (زَمِیْں۔ دُوْزْ) زمین کے تلے والا۔
زمین کہنہ (زَمِیْں۔ کُہْ۔ نَہْ) سخت کیسندور۔
زمین مردہ (زَمِیْ۔ نِ۔ مُرْ۔ دَہْ) کلر، ادسر۔
زمین و زمان (زَمِیْ۔ نُوْ۔ زَمَانْ) زمین و آسمان۔
زن (زَنْ) عورت، جورو، ناری۔
زنا (زِنَا) حرامکاری (زَنْ نَا) بے حد زانی۔
زنابیر (زَنَا۔ بِیْرْ) زنبور کی جمع۔
زنابیل (زَنَا۔ بِیْلْ) زنبیل کی جمع۔
زنادقہ (زَنَا۔ دِقَہْ) زندیق کی جمع۔

زنار (زُنْ۔ نّار) جنیو، پیٹی جمع زنانیر۔
زناکار (زِ نا۔ کار) حرامکار۔
زناکاری (زِ نا۔ کا۔ رِی) حرامکاری۔
زناں (زَ نَاں) مارنے والا، مارتا ہوا، زن کی فارسی جمع۔
زنانہ (زَ نا۔ نہ) عورت کے لائق، عورت کی مانند۔ عورت سے منسوب، عورتوں کا، عورتوں کی۔
زنانی (زَ نا۔ نِی) زن سے منسوب۔
زنبار (زَم۔ بار) زنبور۔
زنبارہ (زَن۔ با۔ رَہ) رنڈی باز۔
زنبر (زَم۔ بَر) دو آدمیوں کے بوجھ اٹھانے کا سیڑھی کی شکل کا آلہ۔
زنبق (زَم۔ بَق) چنبا کا پھول، چنبیلی۔
زن بزد (زَن۔ بَزْ۔ د) بھڑوا، ترم دیوث
زنبور (زُم۔ بُور، زَم۔ بُور) بھڑ، شہد کی مکھی جمع زنابیر۔
زنبورچی (زَم۔ بُور۔ چِی) برقنداز، توپچی۔
زنبورک (زَم۔ بُو۔ رَک) ہلکی توپ۔
زنبورہ (زَم۔ بُو۔ رَہ) بھڑ، ڈنکارہ مکھی، لنگری۔
زنبوری (زَم۔ بُو۔ رِی) جالی، جالیدار
زنبیل (زَم۔ بِیل) جھولی، تھیلا جمع زنابیل۔
زنج (زَنْ۔ ج) ملک زنگ، حبشہ۔
زنجار (زَن۔ جار) دیکھو زنگار۔
زنجبار (زَن۔ جِبار) نام جزیرہ ساحل مشرقی افریقہ
زنجبیل (زَن۔ جَ۔ بِیل) سونٹھ۔
زنجرہ (زَن۔ جَرَہ) جھینگر۔
زنجف (زِن۔ جَف) کنارہ، سرحد۔
زنجفر (زَن۔ ج۔ فَر) شنگرف۔
زنجلب (زَن۔ جَلَب) بھڑوا، دیوث۔
زنجلبی (زَن۔ جَل۔ بِی) دیوثی، قلتبانی۔
زنجی (زَن۔ جِی) زنگی، حبشی جمع زنج، زنوج۔

زنجیر (زَن۔ جِیر) جڑی ہوئی کڑیاں۔
زنجیربان (زَن۔ جِیر۔ بان) قیدیوں کا نگہبان۔
زنجیرہ (زَن۔ جِی۔ رَہ) موج، لہر۔
زنجیری (زَن۔ جِی۔ رِی) قیدی، قید۔
زنچک (زَن۔ چَک) چھنال، فاحشہ۔
زنخ، زنخدان (زَنَخ، زَنَخ۔ دان) ٹھوڑی۔
زند (زَن۔ د) پہونچا، کلائی جمع زنود، ازناد زرتشت کی کتاب، بڑا بزرگ، چقماق۔
زنداں (زِن۔ داں) قید خانہ۔
زندانی (زِن۔ دا۔ نِی) قیدی۔
زندباف، زندباف (زَن۔ د۔ باف، زَن۔ د۔ خواں) بلبل، قمری، فاختہ۔
زندپیل، زندفیل (زَن۔ د۔ پِیل، زَن۔ د۔ فِیل) بڑا ہاتھی۔
زندگانی، زندگی (زِن۔ دَ۔ گا۔ نِی، زِن۔ دَگی) ہستی، زیست، جینا۔
زندلاف (زَن۔ د۔ لاف) خوش آواز پرند۔
زندہ (زِن۔ دَہ) جیتا (زَن۔ دَہ) بڑا، موٹا۔
زندہ دار (زِن۔ دَہ۔ دار) بہت جاگنے والا۔
زندیق (زِن۔ دِیق) بظاہر مسلمان مگر دل میں کافر جمع زنادقہ۔
زنش (زَ نِش) مار، چوٹ، زد۔
زنکہ (زَن۔ کَہ) چھوٹی عورت۔
زنگ (زَنگ) میل جو دھات پر بوجہ نمی ہوا جم جاتا ہے، ملک حبش۔
زنگ آلود (زَنگ۔ آ۔ لُود) زنگ لگا ہوا۔
زنگار (زَن۔ گار) کسیاؤ، زنگ۔
زنگاری (زَن۔ گا۔ رِی) منسوب بہ زنگار۔
زنگبار (زَنگ۔ بار) ملک زنجبار۔

زنگلہ (زَنگ۔ گُلَہ) جھانجھ، گھونگھرو (زِنگ۔ گِلَہ) انگور کے خوشہ کا ٹکڑا۔
زنگہ (زَنگ۔ گَہ) ملک زنجبار۔
زنگی (زَنگ۔ گی) حبشی، شیدی۔
زنندہ (زَنَن۔ دَہ) مارنے والا۔
زنہار (زِن۔ ہار) دیکھو زینہار۔
زنہارخوار (زِن۔ ہار۔ خوار) عہد شکن۔
زنہاری (زِن۔ ہا۔ ری) امان چاہنے والا۔
زنیان (زِن۔ یان) اجوائن، نانخواہ۔
زنیق (زَنِیق) مضبوط۔
زنیم (زَنِیم) کنجوسی میں بدنام۔
زو (زُو) اس سے، ازو (زُو) جلد، شتاب۔
زواج (زِوَاج) نکاح۔
زواجر (زَوَا۔ جِر) زاجر کی جمع۔
زوار (زَوْ۔ وَار) زیارت کرنے والا (زُوّار) زائر کی جمع۔
زوال (زَوَال) حالت کا گھٹاؤ، ناپیدی۔
زوال پذیر (زَوَال۔ پذِیر) ناپید ہونے والا۔
زوالہ (زُوَا۔ لَہ) آٹے کا پیڑا۔
زوانہ (زُوَا۔ نَہ) دیکھو زبانہ۔
زواہر (زَوَا۔ ہِر) زاہر کی جمع۔
زوایا (زَوَا۔ یا) زاویہ کی جمع۔
زوائد (زَوَا۔ ئِد) زائد کی جمع۔
زوبر (زَوْ۔ بَر) سب، تمام، ہمہ۔
زوبعہ (زَوْ۔ بَعَہ) بگولا۔
زوج (زَوْج) جوڑے میں ایک، جمع اَزْوَاج۔
زوجہ (زَوْ۔ جَہ) جورو، بیوی، جمع اَزْوَاج۔
زوجین (زَوْ۔ جَین) دونوں میاں بیوی۔
زود (زُود) جلدی، شتاب۔
زودلود (زُود۔ لُود) بیجا، بے حساب۔
زودپشیماں (زُود۔ پشے۔ ماں) جلد پچھتانے والا۔
زودپشیمانی (زُود۔ پشے۔ ما۔ نی) جلد پچھتانا۔
زودخیز (زُود۔ خیز) چالاک۔
زودرنج (زُود۔ رَن۔ ج) جلد رنجیدہ ہونیوالا
زودرنجی (زُود۔ رَن۔ جی) جلد رنجیدہ ہونا۔
زودسیر (زُود۔ سیر) جلد سیر ہونے والا۔
زودنویس (زُود۔ نویس) جلد لکھنے والا۔
زودنویسی (زُود۔ نَو۔ یسی) جلد لکھنا۔
زودی (زُو۔ دی) جلدی، شتابی۔
زور (زُور) جھوٹ، فریب، مورت (زُور) طاقت، قوت (زَوْر) زیارت کو جانا۔
زورآزما (زُور۔ آز۔ ما) پہلوان۔
زورآزمائی (زُور۔ آز۔ ما۔ ئی) زور لگانا، پہلوانی۔
زورآور (زُور۔ آ۔ وَر) طاقتور۔
زورآوری (زُور۔ آ۔ وَری) طاقتوری
زورق (زَو۔ رَق) چھوٹی کشتی۔
زولہ (زَوْ۔ لَہ) لونڈی کا بچہ۔
زورمند (زُور۔ مَن۔ د) طاقتور۔
زورمندی (زُور۔ مَن۔ دی) طاقت۔
زورہ (زَوْ۔ رَہ) ۱۔ فقرہ، ریڑھ کی ہڈی۔ ۲۔ دوری، ایکمرتبہ زیارت۔
زوزہ (زَوْ۔ زَہ) نوحہ، غوغا۔
زوق (زُوق) پارہ، سیماب۔
زوبیت (زُو۔ بیت) جماعت، رات کا حصہ، پچیدہ۔
زولیخ (زَوِ۔ لیخ) کوتاہ، حقیر۔
زہ (زِہ) نطفہ، بچہ، فرزند، جننا، (زِہ) کلمۂ تحسین، کنارہ، چلۂ کمان۔
زہاب (زَہاب) چشمہ جو ہروقت جاری رہے۔
زہاد (زُہّاد) زاہد کی جمع۔
زہادت (زَہا۔ دَت) پرہیزگاری۔

زہار (زِہار) شرمگاہ، پیڑو۔
زہاز (زَہاز) آواز، نعرہ۔
زہازہ (زِہا۔زہ) لگاتار تعریف۔
زہد (زُہ۔د) پرہیز گاری۔
زہدان (زِہ۔دان) بچہ دانی، دھرن، رحم۔
زہر (زَہ۔ر) جسکو کھانے سے مر جاوے زندگی کو
بدلہ (زُہَر) زہرہ کی جمع۔
زہرا (زَہ۔را) گوری چٹی عورت، بجلی
زہراب (زَہ۔راب) زہر کا پانی۔
زہربا (زَہ۔ر۔با) زہر ملا ہوا کھانا۔
زہرخند (زَہ۔ر۔خَن۔د) غصہ یا عجیب کی ہنسی۔
زہر دارو (زَہ۔ر۔دا۔رُو) تریاق۔
زہر مہرہ (زَہ۔ر۔مُہ۔رَہ) زہر دفع کرنے
والا مہرہ۔
زہرہ (زُہ۔رَہ، زَہ۔رَہ، زُہرَہ، زَہرَہ)
کلیجہ، زہار، جرم، آزار، پیتہ (زَہ۔رَہ)
خوبی، آرائش، تازگی۔۲۔ پتہ، تلخ،
قوت، بہادری (زُہ۔رَہ) گوہرہ، ستارہ
ناہید، مشتری تارہ۔
زہف (زَہ۔ف) ہلکا ہونا۔
زہق (زَہ۔ق) تیز رفتار (زُہ۔ق) ناپید
ہونا (زَہَق) جنگل کی ہموار زمین۔
زہگیر (زِہ۔گیر) تیر اندازی کا انگشتانہ۔
زہمت (زُہ۔مَت) گندی ہوا، بدبو۔
زہ و زاد (زِہ۔و۔زاد) اہل وعیال۔
زہوق (زُہُوق) ناپید ہونا، نشانہ خطا
کرنا (زَہُوق) نابود ہونے والا۔
زہے (زِہے) کلمۂ تحسین، واہ واہ۔
زہیدن (زِہی۔دَن) گرپڑنا (زِہی۔دَن)
بچہ پیدا ہونا، رستا، مضبوط ہونا۔
زہیر (زُہَیر) کم والا، روشن، حسین، دُبلا۔

زی (زی) اندازہ، طرف، نزدیک (زی)
زندگی، روح (زِیّ) لباس، جامہ
ازیاد۔
زیاد، زیادت، زیادہ (زِیاد، زِیا۔دَت،
زِیا۔دَہ) افزونی، بڑھوتری۔
زیادہ سری (زِیا۔دَہ۔سَری) خود پسندی۔
زیادہ طلبی (زِیا۔دَہ۔طَلَبی) بہت چاہنا۔
زیارت (زِیا۔رَت) جاترا، متبرک جگہ یا
بزرگ آدمی کا دیکھنا، ملاقات۔
زیافت (زِیا۔فَت) کھوٹا پن۔
زیاں (زِیاں) نقصان، ہرج۔
زیب (زیب) سجاوٹ، خوبی۔
زیبا، زیباں (زے۔با، زے۔باں) خوب
آراستہ۔
زیبائش (زے۔با۔یِش) زیبائی، خوبصورتی
زیبق (زی۔بَق) سیماب، پارہ۔
زیبندہ (زے۔بِن۔دَہ) آراستہ ہونے والا۔
زیبیدن (زے۔بی۔دَن) زیب دینا
سجنا زیبندہ۔
زیبیدنی (زے۔بی۔دَنی) زیب دینے کے لائق
زیت (زَیت) زیتون کا تیل۔
زیتون (زَی۔تُون) نام درخت۔
زیتونی (زَی۔تُو۔نی) زردی مائل سرخ رنگ
زیج (زِیج) نجوم کی کتاب۔
زیر (زِیر) کمزور، نیچے (زِیر) باریک
آواز، مٹکا، گول۔
زیرا (زے۔را) اس لئے، کسواسطے۔
زیراب (زے۔راب) زمیں دوز نالی، پانی کے نیچے۔
زیرانکس (زِیر۔اَن۔کَش) دری، توشک۔
زیراکہ (زے۔را۔کہ) اس واسطے کہ۔
زیرانداز (زیر۔اَن۔داز) قالین۔

زیربا (زِیرْ-بَا) بھانے کی ایک قسم۔
زیربند (زِیرْ-بَنْدْ) گھوڑے کے تنگ کا تسمہ
زیرجامہ (زِیرْ-جَا-مَہْ) پاجامہ وغیرہ۔
زیرچاق (زِیرْ-چَاقْ) محکوم، مغلوب، نرم۔
زیردست (زِیرْ-دَسْتْ) مغلوب، پوشیدہ۔
زیرفوف (زِے-رِ-فَوْفْ) کالی۔
زیرک (زِی-رَکْ) عقلمند۔
زیرکی (زِی-رَکِی) دانائی، چترائی۔
زیرلب (زِیرِ-لَبْ) ہونٹوں ہونٹوں میں۔
زیرنگیں (زِے-رِ-نِگِیں) حکم کے ماتحت۔
زیروبم (زِی-رُوْ-بَمْ) آواز کا اتار چڑھاؤ۔
زیروزار (زِی-رُوْ-زَارْ) دھیمی آواز
زیروزبر (زِے-رُوْ-زَبَرْ) الٹ پلٹ۔
زیرہ (زِی-رَہْ) کمون، ایک مسالہ۔
زیز (زِیزْ) جھینگر۔
زیست (زِیْسْتْ) زندگی۔
زیستن (زِیسْ-تَنْ) جینا مصدر زِیدَنْ۔
زیستنی (زِیسْ-تَنِی) جینے کے لائق۔
زیغ (زَیغْ) پھرجانا زبر سے مڑنا، جھیرا
ایک دریائی گھاس۔
زیغان (زِی-غَانْ) زاغ کی جمع۔
زیف (زِیفْ) کھوٹا سکہ جمع اَزْیَافْ، زِیَافْ
(زَیْفْ) کھوٹے پن سے سکہ نہ چلنا۔
زیگ (زِیگْ) دیکھو زیج۔
زیلاند (زِی-لَانْدْ) زیلینڈ۔
زیلوچہ (زِی-لُو-چَہْ) قالین، غالیچہ۔
زین (زِینْ) سجاوٹ، خوبی، کیس (زِیْنْ)
گھوڑے کی کاٹھی (زِیْ-نِ) ابھارسیلا
(زِیْں) لئیں، اس سے۔
زینت (زِی-نَتْ) سجاوٹ، آرایش۔
زینہ (زِی-نَہْ) سیڑھی، نردبان۔

زنہار (زِنْ-ہَارْ) ہرگز، پناہ، حفاظت،
شکایت۔
زنہاری (زِنْ-ہَا-رِی) پناہ میں آیا ہوا۔
زیور (زِے-وَرْ) گہنا پاتا

# ژ

ژ (ژِے) مخصوص حرف فارسی، قائم مقام
عدد ۷، متعدد حرفوں سے بدل ہے۔ ا۔ ج
کے ساتھ مثلاً کج، کژ۔ ۲۔ چ کے ساتھ
مثلاً کاچ، کاژ۔ ۳۔ ز کے ساتھ مثلاً
زافہ، ژافہ۔ ۴۔ س کے ساتھ مثلاً
مژہ، مکس۔ ۵۔ ش کے ساتھ مثلاً
دژ، دش۔
ژابیز (ژَا-بِیزْ) جنگی لکڑی سنگلی بڑی دیو
ژاپون (ژَا-پُونْ) جاپان (مغربی ایشیا)
ژاژ (ژَاژْ) ژاژخا۔ ژاژ، یاغ، گارڈن۔
ژاژ (ژَاژْ) بدمزہ، بیہودہ، بے بیج
والی سبزی۔
ژاژخائی (ژَاژْ-خَا-اِی) بیہودہ گوئی۔
ژاژمک (ژَا-ژُو-مَکْ) لوبیا، رماس۔
ژاژیدن (ژَا-ژِی-دَنْ) بکواس کرنا
مضم ژاژد۔
ژاغر (ژَا-غَرْ) دیکھو ژاغر۔
ژالہ (ژَا-لَہْ) اولا، اوس۔
ژامانیک (ژَا-مَا-نِیکْ) جزیرہ جمیکا۔
ژاو (ژَاوْ) خالص، خلاصہ۔
ژپک (ژِپ-کْ) بیٹھ کی بوند۔
ژرغ (ژَرْغْ) شستہ، فریاد۔
ژخار (ژُخَارْ) سختی، آواز، نعرہ۔
ژد (ژَدْ) گوند۔
ژدوار (ژَدْ-وَارْ) جدوار۔

ژرد (ژَرْد) بسیار خوری۔
ژرف (ژَرَف) گہرا، عمیق۔
ژرفا (ژَرَ۔فا) گہرا، گہرا ہونا۔
ژرمانیا (ژَرْ۔ما۔نیا) جرمن۔
ژرفی (ژَرَ۔فی) باریک بینی، عمیق خیالی۔
ژغار (ژَغار) سختی، نعرہ، فریاد۔
ژغالہ (ژَغا۔لہ) غازہ، منہ پر ملنے کی سرخی۔
ژغاو (ژَغاو) جھگڑا، رنڈی۔
ژغژغ (ژَغْ۔ژَغْ) دانت بجنے کی آواز۔
ژغند (ژَغَنْد) سختی، چیخ، دہاڑ۔
ژف (ژَفْ) تر، گیلا۔
ژفک (ژَفَک) گید، چیپڑا۔
ژفیدن (ژَفی۔دَن) تر ہونا، گیلا ہونا۔
ژک (ژَکْ) غصہ کی بڑبڑاہٹ۔
ژکان (ژَکان) بڑبڑانے والا۔
ژکس (ژَکَس) معاذ اللہ۔
ژکفر (ژَکَ۔فَر) صبر کرنے والا۔
ژکفری (ژَکَ۔فَری) صبر۔
ژکور (ژَکُور) چور، کنجوس۔
ژکیدن (ژَکی۔دَن) غصہ سے بڑبڑانا۔
ژگال (ژَگال) دیکھو ژغال۔
ژند (ژَنْد) زرتشت کی کتاب۔
ژندباف (ژَنْد۔باف) دیکھو زندباف۔
ژندگی (ژَنْ۔دَگی) پرانا پن۔
ژندہ (ژَنْ۔دَہ) گدڑی، گودڑ، شکستہ، پرانا۔
ژنرال (ژَنْ۔رال) جنرل۔
ژنگ (ژَنْگ) جھجری، مانی کی کتاب۔
ژنگدن (ژَنْگِسْ۔دَن) جھانجھ، گھونگرو۔
ژنگلہ (ژَنْگَلہ) گھنگرو۔
ژنہ (ژَنَہ) ڈنک۔
ژنیان (ژَنِیان) اجوائن۔

ژوبین (ژُو۔بِین) برچھا، برچھی، حربہ۔
ژورک (ژُو۔رَک) سرخاب۔
ژوژ، ژوژہ (ژُوژ، ژُوژَہ) خارپشت۔ سیہ
ژول (ژُول) سردست، مجمری۔
ژولائی (ژُو۔لا۔ئی) جولائی۔
ژولیدگی (ژُو۔لِی۔دَگی) الجھاو، الجھن۔
ژولیدن (ژُو۔لِی۔دَن) الجھنا، مضم ژولکر۔
ژولیدہ (ژُو۔لِی۔دَہ) الجھا ہوا
ژومیدہ (ژُو۔مِی۔دَہ) پانی لگا ہوا کھیت۔
ژوئن (ژُو۔ئَن) مورستائیت، جون کا مہینہ۔
ژوہیدن (ژُو۔ہِی۔دَن) بارش سے ٹپکنا۔
ژی (ژِی) پوکھر، تالاب، جوہڑ۔
ژیان (ژِیان) غصیلا، غضبناک۔
ژیر (ژِیر) جوہڑ، تالاب۔
ژیرہ (ژِی۔رَہ) دیکھو زیرہ۔
ژیژ (ژِیژ) گندہ، مردار۔
ژیغ، ژیک (ژِیغ، ژِیک) قطرہ۔
ژیمناستیک (ژِیم۔نا۔سْ۔تِیک) جمناسٹک۔
ژیوہ (ژِے۔وَہ) پارہ، زیبق۔

# س

س (سِین) قائم مقام عدد ۶۰) حرف شمسی، متعدد حروف سے بدل ہے۔ ۱۔ ج کے ساتھ مثلاً ریواس، ریواج۔ ۲۔ چ کے ساتھ مثلاً خروچ، خروس۔ ۳۔ د کے ساتھ مثلاً باد، باس۔ ۴۔ ز کے ساتھ مثلاً سارورغ، زارورغ۔ ۵۔ ژ کے ساتھ مثلاً کمس، کمژ۔ ۶۔ ش کے ساتھ مثلاً

کشتی، کُستی۔ ۷۔ س کے ساتھ مثلاً نفس، نُفس
۸۔ ن کے ساتھ مثلاً جُست، جُفت ۹۔ ل کے ساتھ مثلاً سبع، بلع۔ ۱۰۔ ر کے ساتھ مثلاً باتس، باتو۔ ۱۱۔ ہ کے ساتھ مثلاً آماس، آماہ

سا (سا) مانند، خراج، گھسنے والا۔

ساباط (سا۔ باطْ) چھتہ، کوتار جمع سَوابِط، سَاباطات۔

سابح (سا۔ بِحْ) تیراک، تیز دوڑ کا گھوڑا۔

سابری (سا۔ بِرِی) ململ جو ایک مہین کپڑا ہے۔

سابع (سا۔ بِعْ) ساتواں جمع سُبُوعْ۔

سابع عشر (سا۔ بِعْ۔ عَشَرْ) سترھواں ۱۷۔

سابغ (سا۔ بِغْ) پورا، کامل، وسیع۔

سابق (سا۔ بِقْ) پہلا، اول جمع سَوابِق۔

سابقاً (سا۔ بِقَنْ) پہلے، اوّل دفعہ۔

سابقہ (سا۔ بِقَہْ) پہلی جمع سَوابِق۔

سابوس (سا۔ بُوس) اسپغول، بذر قطونا۔

ساتر (سا۔ تِرْ) چھپانے والا۔

ساتگین (سا۔ تِگِیْن) محبوب، شراب کا پیالہ۔

ساج (سَاجْ) سال، ساکھو جو ایک درخت ہے۔

ساجد (سا۔ جِدْ) سجدہ کرنے والا جمع سُجّد۔

ساجدہ (سا۔ جِدَہْ) سجدہ کرنے والی۔

ساجع (سا۔ جِعْ) مقفیٰ بات کرنے والا جمع سَواجِع، سُجّع۔

ساجور (سا۔ جُور) کتہ کا پٹہ۔

ساچق (سا۔ چِقْ) بری، پری۔

ساچمہ (سا۔ چِمَہ) چھرہ، گولی۔

ساچہ (سا۔ چِہ) بھرن، جھپیتا، دونگڑا۔

ساحت (سا۔ حَتْ) میدان، آنگن، صحن۔

ساحر (سا۔ حِرْ) جادوگر جمع سَحَرَہ، سَاحِرِین۔

ساحرانہ (سا۔ حِرا۔ نَہ) جادوگر کی مانند۔

ساحرہ (سا۔ حِرَہ) جادوگرنی۔

ساحری (سا۔ حِرِی) جادوگری۔

ساحق (سا۔ حِقْ) پیسنے والا، رگڑنے والا۔

ساحل (سا۔ حِلْ) دریا یا سمندر کا کنارہ جمع سَواحِل۔

ساخابہ (سا۔ خَا۔ بَہْ) سوتا، خلیج۔

ساخت (سَاخْ۔ تْ) بناوٹ، گھوڑے کا ساز۔

ساختگی (سَاخْ۔ تَگِی) بناوٹ۔

ساختن (سَاخْ۔ تَنْ) بنا کرنا، موافقت کرنا، بنانا مضع سَازْ۔

ساختہ (سَاخْ۔ تَہْ) بنایا ہوا، مستعد، آمادہ، درست۔

ساختہ رو (سَاخْ۔ تَہْ۔ رُوْ) ترشرو، منہ بگڑا بنائے ہوئے۔

ساخر (سا۔ خِرْ) دل موہنے والا، من موہن۔

ساداث (سا۔ دَاتْ) سادت کی جمع۔

سادت (سا۔ دَتْ) سائد کی جمع۔

سادر (سا۔ دِرْ) حیران، بے باک۔

سادس (سا۔ دِسْ) چھٹا۔

سادس عشر (سا۔ دِسْ۔ عَشَرْ) سولہواں۔

سادگی (سا۔ دَگِی) صفائی، بے بناوٹی۔

سادن (سا۔ دِنْ) خادم، دربان جمع سَدَنَہ۔

سادہ (سا۔ دَہْ) امرد، بیوقوف، خالص، بے نقش۔

سادہ پرکار (سا۔ دَہْ۔ پُرْ۔ کَارْ) شوخ و شریر معشوق۔

سادہ دل (سا۔ دَہْ۔ دِلْ) نادان، احمق۔

سادہ دلی (سا۔ دَہْ۔ دِلِی) نادانی۔

سادہ رو (سا۔ دَہْ۔ رُوْ) بے داڑھی مونچھ والا۔

سادہ روئی (سا۔ دَہْ۔ رُوْ۔ ئی) بے داڑھی مونچھ کا ہونا۔

سادہ لوح (سا۔ دَہْ۔ لَوْحْ) بادلا، سیدھا۔

سادہ لوحی (سا۔دَہ۔لَو۔حی) سیدھا پن۔
سادی (سا۔دِی) دیکھو سادس۔
سادج (سادَج) تیزابات دوا۔
سار (سار) جگہ، مانند، کثرت، اونٹ، سر، ایک کالا پرند، بڑا سانپ۔
سارا (سا۔را) خالص۔
ساربان (سار۔بان) اونٹ والا۔
سارق (سا۔رِق) چور، دزد جمع سُوّارِق۔
سارواں (سار۔وَان) دیکھو ساربان۔
سارک (سا۔رَک) دیکھو شارک۔
سارو (سار۔رُو) مینا۔
سارہ (سا۔رَہ) پردہ، رشوت۔
ساری (سا۔رِی) اثر کرنے والا۔
ساریہ (سا۔رِیَہ) رات کا بادل جمع سَوَارِی۔
ساز (ساز) مانند، موافقت، بنانے والا، موافقت کرنے والا، سامان، باجا، گھوڑے کا سامان، استعداد، ترکیب، دعوت، نوا، مکر، نفع، نظم۔
سازش (سا۔زِش) لگاؤ، موافقت، جتھے بندی
سازشی (سا۔زِشِی) سازش کرنے والا، سازش سے منسوب۔
سازگار (ساز۔گار) موافق، لائق۔
سازگار (ساز۔گا۔رَا۔نَہ) موافق ہونے کے لائق۔
سازگاری (ساز۔گا۔رِی) موافقت۔
سازندہ (سا۔زِن۔دَہ) رقاصہ کے ساتھ باجے والا، موافقت کرنے والا، بنانے والا۔
سازمند (ساز۔مَن۔د) ساختہ، آراستہ، سازگار۔
سازمندی (ساز۔مَن۔دِی) آراستگی۔
سازیدن (سا۔زِی۔دَن) سازش کرنا، موافقت کرنا، راست کرنا۔
ساس (ساس) کھٹمل۔
ساسان (سا۔سان) فقیر، گدا۔
ساسانی (سا۔سا۔نِی) ایک قدیم ایرانی شاہی خاندان سے نسبت رکھنے والا۔
ساسم (سا۔سَم) شیشم کا پیڑ۔
ساسی (سا۔سِی) بھکاری، بھیک۔
ساطر (سا۔طِر) قسائی، قصاب۔
ساطع (سا۔طِع) بلند، چمکتا ہوا جمع سَوَاطِع۔
ساطور (سا۔طُور) چھرا، چھری۔
ساطی (سا۔طِی) ایک پرند، قدم باز گھوڑا۔
ساعاتی (سا۔عا۔تی) گھڑی ساز۔
ساعت (سا۔عَت) گھڑی، لمحہ، منٹ، گھنٹہ جمع ساعات۔
ساعت بغلی (سا۔عَت۔بَغ۔لِی) جیبی گھڑی۔
ساعت سنگین (سا۔عَت۔سَنگ۔گِین) سخت گھڑی
ساعت عمومیہ (سا۔عَت۔عُمُو۔مِیَہ) گھنٹہ گھر۔
ساعت مجلسی (سا۔عَت۔مَج۔لِسی) کلاک۔
ساعد (سا۔عِد) بازو، کلائی جمع سَوَاعِد۔
ساعور (سا۔عُور) تنور۔
ساعی (سا۔عِی) کوشش کرنے والا، چٹھی رساں، چپراسی، چغل خور۔ جمع سُعَات۔
ساغر (سا۔غَر) شراب کا پیالہ۔
سافر (سا۔فِر) مسافر، ایلچی، نویسندہ۔
سافل (سا۔فِل) نیچے والا، پیندا۔
سافنہ (سا۔فِنَہ) گرد آلود ہوا، اندھڑ جمع سَوَافِن۔
ساق (ساق) پنڈلی، ڈنٹھل جمع اَسْوُق، سُوق، سِیقان۔
ساقط (سا۔قِط) گرنے والا، ادھورا جمع سُقَّاط۔
ساقہ (سا۔قَہ) فوج کا پچھلا حصہ، چند اونٹ
ساقی (سا۔قِی) پلانے والا جمع سُقَات۔
ساقیہ (سا۔قِیَہ) پنگھٹ، رہٹ، چھوٹی ندی جمع سَوَاقِی۔

ساکب (سا۔کِبْ) بہنے والا۔
ساکت (سا۔کِتْ) خاموش، چپ جمع سکّات۔
ساکف (سا۔کِفْ) اُترنگ، گرارا۔
ساکن (سا۔کِنْ) باشندہ، بے حرکت جمع سکّان، ساکنہ، سکنہ، ساکنین، ساکنان۔
ساکنہ (سا۔کِنَہْ) باشندہ، بے حرکت، جمع سواکن۔
ساکو (سا۔کُوْ) اودر کوٹ، بڑا کوٹ۔
ساکی (سا۔کِیْ) چغل خور، سخن چین۔
سال (سال) برس جمع سالیان (سال) کشتی، نام درخت ساکو، ساج۔
سالار (سا۔لارْ) سردار۔
سالاری (سا۔لا۔رِیْ) سرداری۔
سالانہ (سا۔لا۔نَہْ) سالوار، ہر برس۔
سالب (سا۔لِبْ) سلب کرنے والا۔
سالبہ (سا۔لِبَہْ) منطق میں کلمۂ نفی۔
سالج (سا۔لِجْ) تیراک جمع سوالج۔
سالح (سا۔لِحْ) ہتھیار بند۔
سالخوردہ (سال۔خُرْ۔دَہْ) بوڑھا، پرانا۔
سالِ شمسی (سا لِ۔شَمْ۔سِیْ) سورج کی گردش کے حساب سے سال۔
سالف (سا۔لِفْ) اگلا، گذرا ہوا جمع سوالف۔
سالِ قمری (سا لِ۔قَمْ۔رِیْ) چاند کی گردش کے حساب سے سال۔
سالک (سا۔لِکْ) راہ چلنے والا جمع سالکین۔
سالم (سا۔لِمْ) ثابت، پورا، تندرست۔
سالماً و غانماً (سا۔لِمَنْ۔وَ۔غا۔نِمَنْ) وہ حالت کہ جس میں سلامتی کے ساتھ مال غنیمت لا دے۔
سالن (سا۔لَنْ) دیکھو سالون۔
سالنامہ (سال۔نا۔مَہْ) کیلنڈر، رسالہ کا سالانہ نمبر۔

سالوس (سا۔لُوْسْ) فریبی، فریب، چرب زبان۔
سالوسی (سا۔لُوْ۔سِیْ) چرب زبانی، فریب کاری۔
سالوک (سا۔لُوْکْ) بے سیلانی، ڈاکو۔
سالون (سا۔لُوْنْ) برآمدہ، سیلون۔
سالی (سا۔لِیْ) پرانا، کہنہ، بہت برسوں کا۔
سالیان (سا۔لِیانْ) بہت سے برس، ایک سال۔
سالیانہ (سا۔لِیا۔نَہْ) درماہہ، سال بھر کی اُجرت۔
سام (سام) مشہور جن اور دیو، آگ، موت، ہلاکی، سونا، چاندی (سامّ) زہر دینے والا۔
سامان (سا۔مانْ) اسباب، اندازہ، قدر۔
سامانچہ، ساماکچہ (سا۔مانْ۔چَہْ، سا۔ما۔کْچَہْ) انگیا، کرتی۔
سامر (سا۔مِرْ) داستان گو جمع سمّار۔
سامع (سا۔مِعْ) سننے والا جمع سامعین۔
سامعہ (سا۔مِعَہْ) سننے کی قوت جمع سوامع۔
سامن (سا۔مِنْ) فربہ، موٹا۔
سامندر (سا۔مَنْ۔دَرْ) دیکھو سمندر۔
سامہ (سامَّہْ) کالعدم کے اندر سونے یا چاندی کی تہ جمع سام، اسامّہ (مؤنث) خاصہ، سوگند، عہد، زہریلا جانور۔
سامی (سا۔مِیْ) بلند، اونچا۔
سان (سانْ) حرف تشبیہ، مانند، مثل، ہتھیار نکالنے کا پتھر (سان) باڑھ، تان کش۔
سانح (سا۔نِحْ) ظاہر ہونے والی چیز۔
سانحہ (سا۔نِحَہْ) ناگوار واقعہ جمع سوانح۔
ساونت (سا۔وَنْتْ) مردانہ، بہادر۔
ساویدن (سا۔وِیْ۔دَنْ) گھسنا، گھسا ہونا مصدر سائیدن۔

ساوین (سا۔ وِین) پُجاری۔
ساہر (سا۔ ہِر) بیدار۔
ساہرہ (سا۔ ہِرَہ) ہموار زمین۔
ساہی (سا۔ ہی) غافل، بھولا۔
سائبان (سا۔ یِبان) آسارا، چھپر۔
سائبہ (سا۔ اِبَہ) چھوڑا ہوا سانڈ۔ بچار۔
سائح (سا۔ اِح) روزہ دار مرد۔
سائحہ (سا۔ اِحَہ) روزہ دار عورت۔
سائد (سا۔ اِد) سردار، سید جمع سادت، جمع جمع ساذات۔
سائر (سا۔ اِر) تمام، مشہور، سیلانی۔
سائس (سا۔ اِس) گھوڑے کا نگہبان جمع ساسَت۔
سائغ (سا۔ اِغ) ہضم ہونے والا۔
سائف (سا۔ اِف) تلوار بند۔
سائق (سا۔ اِق) ڈرائیور، پیچھے سے چلانیوالا جمع سُوّاق۔
سائقہ (سا۔ اِقَہ) پیچھے سے چلانے والی۔
سائل (سا۔ اِل) مانگنے والا، سوال کرنیوالا جمع سائلین۔
سائلہ (سا۔ اِلَہ) مانگنے والی، سوال کرنے والی۔
سائم (سا۔ اِم) چرنے والا جمع سُوّائم۔
سائمہ (سا۔ اِمَہ) سیر کرنیوالی عورت جمع سائمات۔
سائیدگی (سا۔ اِی۔ دَگی) گھسائی، رگڑائی۔
سائیدن (سا۔ اِی۔ دَن) گھسنا، پیسنا، رگڑنا مضم سائید۔
سائیدنی (سا۔ اِی۔ دَنی) رگڑنیکے لائق، گھسنے کے لائق، پیسنے کے لائق۔
سائیدہ (سا۔ اِی۔ دَہ) پیسا ہوا، گھسا ہوا۔
سائی (سا۔ ئی) پیسنے والا۔
سایندہ (سا۔ یِن۔ دَہ) پیسنے والا۔
سایہ (سا۔ یَہ) چھاؤں، پرچھائیں

سایۂ دست (سا۔ یَ۔ اِ۔ دَس۔ ت) مدد، اعانت۔
سایہ پرست (سا۔ یَ۔ اِ۔ پَرس۔ ت) نازپروردہ۔
سب (سَب) گالی (سبّ) بگڑی۔
سبابہ (سَب۔ با۔ بَہ) شہادت کی انگلی۔
سبات (سُبات) نیند، آرام، زمانہ، ایک سلسل کی بیماری۔
سباح (سَب۔ باح) تیراک۔
سباحت (سِبا۔ حَت) تیراکی۔
سبار (سِبار) زخم میں ڈالنے کی سلائی۔
سبارو (سَبا۔ رُو) کبوتر، جنگلی کبوتر۔
سباطہ (سُبا۔ طَہ) گھورا، کناسہ۔
سباع (سُباع) سات عدد والا ہونا۔
سباعی (سُبا۔ عی) سبعہ سیارہ، سات مصرعوں والی نظم۔
سباق (سَب۔ باق) سبقت لیجانے والا (سِباق) ہاتھ پاؤں کے جوڑ (سَباق) دوڑ میں آگے بڑھ جانا۔
سباک (سَب۔ باک) سُنار، زرگر۔
سبال (سِبال) سبلت کی جمع۔
سبب (سَبَب) وجہ، باعث جمع اسباب۔
سبت (سَب۔ ت) سنیچر جمع سُبُوت۔
سبجہ (سُب۔ جَہ) کالی کملی، کالا کپڑا۔
سبحان (سُب۔ حان) خدا کی یاد پاکی ہے۔
سبحہ (سُب۔ حَہ) مالا، تسبیح، سُمرن جمع سُبَح۔
سبخت (سَب۔ خَت، سَبَخَت) شور زمین جمع سِباخ۔
سبحہ گردانی (سُب۔ حَہ۔ گَر۔ دا۔ نی) تسبیح پھیرنا
سبد (سَبَد) ٹوکرا، ٹوکری۔
سبز (سَب۔ ز) ہرا، سانولا۔
سبزان (سَب۔ زان) سبز کی فارسی جمع ذی روح، سبز رنگ والے۔

سبز بخت (سَب، ز۔ بَخْ، ت) خوش نصیب۔
سبز بختی (سَب، ز۔ بَخْ۔ تِی) خوش نصیبی۔
سبز پا (سَب، ز۔ پَا) دیکھو سبز قدم۔
سبز پوش (سَب، ز۔ پَوْش) ملبی آدمی، فرشتہ، حضرت خضر علیہ السلام۔
سبز رنگ (سَب، ز۔ رَنْگ) اصل لونی رنگت، گندمی
سبز طاؤس (سَب، ز۔ طَا۔ آؤس) نکھرا ہوا آسمان
سبز قدم (سَب، ز۔ قَدَم) منحوس قدم۔
سبز قدمی (سَب، ز۔ قَدَمِی) منحوس قدمی۔
سبز کار (سَب، ز۔ کَار) اچھے کام کرنے والا۔
سبزک (سَب۔ زَک) نیلکنٹھ، عفراق۔
سبزواری (سَب، ز۔ وَا۔ رِی) شہر سبزوار سے نسبت رکھنے والا۔
سبزہ (سَب۔ زَہ) ہریاول، ہریالی، گھوڑے کا ایک رنگ۔
سبزۂ بیگانہ (سَب۔ زَ۔ ءِ۔ بے۔ گَا۔ نَہ) خودرو سبزہ۔
سبزہ رنگ (سَب۔ زَہ۔ رَنگ) دیکھو سبز رنگ۔
سبزی (سَب۔ زِی) ترکاری، ہریاول، ہریالی
سبز ینہ (سَب۔ زِی۔ نَہ) معشوق، شیخ و جوان۔
سبسب (سَب۔ سَب) جنگل، بیابان۔
سبط (سِب، ط) پوتا، نواسہ، اسرائیلی جماعت جمع اَسْبَاط (سَب، ط) سَبطی، سیدھی لٹ۔
سبطانہ (سَب۔ طَا۔ نَہ) دیکھو زبطانہ۔
سبطین (سِب۔ طَین) دو پوتے، دو نواسے۔
سبع (سَب، ع) سبعہ کا مونث، سات (سُبُع) ساتواں حصّہ (سَبُع) درندہ جانور جمع سِبَاع، اَسْبُع
سبعون (سَب۔ عُون) دیکھو سبعین۔
سبعہ (سَب۔ عَہ) سات (۷)
سبعہ عشر (سَب۔ عَہ۔ عَشَر) سترہ (۱۷)
سبعی، سبعیت (سَبْعِی، سَبْعِی، یَت) درندگی، حیوانیت۔
سبعین (سَب۔ عِین) ستر، ہفتاد (۷۰)
سبق (سَبَق) جو استاد سے ایک دفعہ میں شاگرد پڑھے، مثال، پیش خیمہ، تجربہ، بازی جمع اَسْبَاق (سَب۔ ق) آگے نکل جانا۔
سبقت (سَب۔ قَت) آگے نکل جانا۔
سبک (سَبُک) ہلکا (سَب، ک) گلانا۔
سبکبار (سَبُک۔ بَار) بوجھ سے ہلکا۔
سبکباری (سَبُک۔ بَا۔ رِی) بوجھ سے ہلکا ہونا۔
سبک پا (سَبُک۔ پَا) تیز قدم۔
سبک پائی (سَبُک۔ پَا۔ ئِی) تیز قدمی۔
سبک جولاں (سَبُک۔ جَو۔ لاں) تیز رفتار۔
سبکخیز (سَبُک۔ خِیز) چالاک، چست۔
سبکدست (سَبُک۔ دَس، ت) چالاک، چابکدست۔
سبکدستی (سَبُک۔ دَس۔ تِی) چالاکی، چابکدستی
سبکدوش (سَبُک۔ دَوش) جس کا کندھا بوجھ سے ہلکا ہو۔
سبکدوشی (سَبُک۔ دَو۔ شِی) بوجھ سے کندھا ہلکا ہونا۔
سبک رو (سَبُک۔ رَو) تیز رفتار۔
سبک روح (سَبُک۔ رُوح) ہنسمکھ، ظریف، بے تکلف۔
سبک روحی (سَبُک۔ رُوحِی) بے تعلق۔
سبک روی (سَبُک۔ رَوِی) تیز رفتاری۔
سبکسار (سَبُک۔ سَار) فارغ البال، بے تعلق
سبکساری (سَبُک۔ سَا۔ رِی) بے تعلقی، فارغ البالی۔

سبک سر (سَبُک۔سَر) کمینہ، اوچھا۔
سبکسری (سَبُک۔سَری) کمینگی، اوچھاپن۔
سبک سنگ (سَبُک۔سَنگ) کمینہ، بے حوصلہ۔
سبکسیر (سَبُک۔سَیر) تیز رفتار۔
سبک عناں (سَبُک۔عِناں) تیز رفتار۔
سبک قدر (سَبُک۔قَدر) کمینہ، بے حوصلہ۔
سبک گام (سَبُک۔گام) تیز قدم۔
سبک گامی (سَبُک۔گامی) تیز قدمی۔
سبک مغز (سَبُک۔مَغز) بے عقل، بے وقار۔
سبک مغزی (سَبُک۔مَغ۔زی) بے عقلی، بے وقاری۔
سبک ہمت (سَبُک۔ہِم۔مَت) کم ہمت۔
سبکی (سَبُکی، سُبکی) سَبُک کی، ہلکاپن۔
سبل (سَبَل) بیضہ، اناج کی بال، آنکھ کا جالا (سُبُل) سبیل کی جمع۔
سبلت (سَب۔لَت) سَبَلت، مونچھ جم سبال۔
سبو (سَبُو) گھڑیا، ٹھلیا۔
سبوح (سُبُّوح) بے حد پاک (سَب۔بُوح) بڑائی کرنے والا۔
سبوچہ (سَبُو۔چَہ) چھوٹی ٹھلیا۔
سبوس (سَبُوس) بھوسی، چوکر۔
سبوسہ (سَبُو۔سَہ) لفا، بھوسی، بھوسی۔
سب وشتم (سَب۔بُو۔شَت۔م) گالی گلوج۔
سبیخہ (سَبی۔خَہ) پونی، پاغند۔
سبیر (سَبِیر) سائبیریا (شمالی ایشیا)
سبیع (سُبیع) ساتواں حصہ۔
سبیل (سَبِیل) طریق، راستہ، وقف، پیاؤ، جم سُبُل، دیکھو۔
سپار (سِپار) پپال، سونپنے والا۔
سپارش (سِپا۔رِش) دیکھو سفارش۔
سپارندہ (سِپا۔رَن۔دَہ) سونپنے والا۔

سپارک (سِپا۔رُوک) دیکھو سپاروک۔
سپارہ (سِپا۔رَہ) سان کا پتھر (سِپا۔رَہ) قرآن شریف کا تیسواں حصہ۔
سپاری (سِپا۔ری) چھالیا۔
سپاس (سِپاس) تعریف، شکر۔
سپاسنامہ (سِپاس۔نا۔مَہ) شکریہ کی تحریر، ایڈریس۔
سپانخ (سِپا۔نَخ) پالک۔
سپاہ (سِپاہ) فوج۔
سپاہان (سِپا۔ہان) اصفہان (ایران)
سپاہانہ (سِپا۔ہا۔نَہ) سپاہ کی مانند، سپاہ کی طرح۔
سپاہ گری (سِپاہ۔گَری) فوجی ہونا۔
سپاہی (سِپا۔ہی) لشکری، بہادر۔
سپاہیانہ (سِپا۔ہیا۔نَہ) سپاہی کی طرح۔
سپر (سِپَر) ڈھال۔
سپرد (سِپُرد) امانت، دھروں، سونپ۔
سپرددار (سِپُرد۔دار) جس کو سونپا جاوے۔
سپرد داری (سِپُرد۔دا۔ری) سونپنا۔
سپردگی (سِپُر۔دَگی) سونپ، حوالگی، سونپنا۔
سپردن (سِپُر۔دَن) سونپنا مضم سپارد (سِپَر۔دَن) پامال کرنا، راہ چلنا مضم سپرد۔
سپردنی (سِپُر۔دَنی) سونپنے کے لائق۔
سپردہ (سِپُر۔دَہ) سونپا ہوا۔
سپرز (سِپُرز) تلی، طحال۔
سپرغم، سپرہم (سِپَر۔غَم، سِپَر۔ہَم) مروہ، ریحان۔
سپری (سِپَری) تمام، آخر، گذشتہ۔
سپس (سِپَس) حرف عاطفہ، بعد، پیچھے۔
سپیسہ (سِپی۔سَہ) ایک پرا جامہ۔
سپستان (سِپِس۔تان) لھسوڑا، ریگا۔

سپش (سِپَش) جوں، ڈینگر۔
سپل (سِپَل) اونٹ کا سم، نرسن۔
سپنج (سِپَنْ ج) عاریت، مہمانخانہ، چراگاہ، بند۔
سپنجی سرائے (سِپَنْ۔جِیْ۔سَرائے) رکھوالے کی جھونپڑی، دنیا۔
سپند، سپنداں (سِپَنْد، سِپَنْ۔دَاں) کالا دانہ، رائی، آتشدان۔
سپوختن، سپوزیدن (سِپُوخْ۔تَنْ، سِپُو۔زِیْ۔دَنْ) چبھونا، نکالنا مضم سپوزد۔
سپوختہ (سِپُوخْ۔تَہْ) چبھایا ہوا، نکالا ہوا۔
سپوزندہ (سِپُو۔زَنْ۔دَہْ) نکالنے والا، چبھونے والا۔
سپوزیدہ (سِپُو۔زِیْ۔دَہْ) دیکھو سپوختہ۔
سپہ (سِپَہْ) دیکھو سپاہ۔
سپہبد (سِپَہْ۔بَدْ) سردار، سپہ سالار۔
سپہر (سِپِہْ۔رْ) آسمان، بعد دہر۔
سپیچ (سِپِیْ۔چْ) پیچوندن، جھگ
سپید (سِپِیْد) دیکھو سفید۔
سپیدار (سِپِیْ۔دَارْ) نام درخت۔
سپید بخت (سِپِیْد۔بَخْ۔تْ) نیک بخت۔
سپید کار (سِپِیْد۔کَارْ) نیک عمل۔
سپیدہ (سِپِیْ۔دَہْ) نام دوا، اُجالا۔
سپیدہ دم (سِپِیْ۔دَہْ۔دَمْ) گجر دم۔
سپیدی (سِپِیْ۔دِیْ) اُجلائی، چشائی، اُجالا۔
سپیل (سِپِیْل) سیٹی، صفیر، مکاؤ۔
ست (سِتْ) ستھ کا موقف، چھ (۶)، گھروالی بیوی
ستا (سِتَا) ستار، شامیانہ، تعریف کرنے والا۔
ستاد (سِتَادْ) توقف، اقامت۔
ستار (سِتَارْ) ایک ساز (سَتْ۔تَارْ) بڑا چھپانے والا، نام اللہ تعالیٰ۔
ستارہ (سِتَا۔رَہْ) تارہ، قسمت، طلن، سطر۔
ستارہ پیشانی (سِتَا۔رَہْ۔پے۔شَا۔نِیْ) جس کے ماتھے پر سفید نشان ہو۔
ستارۂ سحر (سِتَا۔رَ۔اِ۔سَحَرْ) صبح کا ستارہ۔
ستارہ شناس (سِتَا۔رَہْ۔شِنَاسْ) نجومی۔
ستارہ شناسی (سِتَا۔رَہْ۔شِنَا۔سِیْ) نجومی ہونا۔
ستازن (سِتَا۔زَنْ) ستار بجانے والا، قسم کباب۔
ستاخ (سِتَاخْ) کونپل، ڈالی۔
ستاغ (سِتَاغْ) بانجھ، استرون، عقیم، عاقر۔
ستاک (سِتَاکْ) دیکھو ستاخ۔
ستام (سِتَامْ) گھوڑے کا زیور، ساز۔
ستال (سِتَالْ) آستان، چوکھٹ، جھگڑا، چیت لینے والا۔
ستاندن (سِتَانْ۔دَنْ) لینا مضم ستاند۔
ستاندہ (سِتَانْ۔دَہْ) لیا ہوا۔
ستانندہ (سِتَا۔نَنْ۔دَہْ) لینے والا۔
ستائیدن (سِتَا۔اِیْ۔دَنْ) تعریف کرنا مضم ستاید۔
ستائیدنی (سِتَا۔اِیْ۔دَنِیْ) تعریف کرنیکے لائق۔
ستائیدہ (سِتَا۔اِیْ۔دَہْ) تعریف کیا ہوا۔
ستاید، ستایش (سِتَا۔یَدْ، سِتَا۔یِشْ) تعریف۔
ستایندہ (سِتَا۔یَنْ۔دَہْ) تعریف کرنے والا۔
ستبر (سِتَبْ۔رْ) دیکھو سطبر۔
ستبری (سِتَبْ۔رِیْ) دیکھو سطبری۔
ستخر (سِتَخْ۔رْ) تالاب، جوہڑ، پوکھر۔
ستد (سِتَدْ) لین۔
ستدن (سِتَدْ۔دَنْ) لینا مضم ستد۔
ستر (سَتْ۔رْ) چھپانا (سِتْ۔رْ) نام وزن (سِتْ۔رْ) پردہ، پوشش جمع ستور، ستایر، اَستار، خوف، حیا (سُتْ۔رْ) ڈھال، خچر۔
سترگ (سِتَرْگْ) کوٹ۔
ستردن (سِتُرْ۔دَنْ) چھیلنا، مونڈنا مضم ستُرد۔

سترده (سُتُر۔دَہ) مونڈا ہوا۔
سترِ عورت (سَت ر۔عَو۔رَت) بدن کی شرم کی جگہ کا چھپانا، شرمگاہ کا چھپانا۔
سترگ (سُتُر۔رُگ) بڑا، کلاں، بزرگ۔
سدر (سُدُر) چکا چوندہ۔
سترنده (سُتُ۔رَن۔دَہ) مونڈنے والا۔
سترون (سَتَر۔وَن) بانجھ عورت، عقیم، عاقر، سترلغ
ستره (سِت۔رَہ) کوٹ، پردہ، ڈھال (سُتُرَہ) دیکھو سترہ۔
ستم (سِتَم) ظلم، ناانصافی۔
ستمدیده (سِتَم۔دی۔دَہ) مظلوم۔
ستم رسیده (سِتَم۔رَسی۔دَہ) مظلوم۔
ستم زده (سِتَم۔زَدَہ) مظلوم۔
ستم ظریف (سِتَم۔ظَرِیف) مذاق کے پردے میں ستم ڈھانے والا۔
ستم ظریفی (سِتَم۔ظَرِی۔فی) مذاق میں ظلم کرنا۔
ستم کش (سِتَم۔کَش) مظلوم۔
ستم کشتہ (سِتَم۔کُش۔تَہ) ظلم سے مارا ہوا۔
ستمگار، ستمگر (سِتَم۔گار) (سِتَم۔گَر) ظالم۔
ستمگری (سِتَم۔گَری) ظلم۔
ستنبہ (سِتَم۔بَہ) بھونڈی صورت، نام بھوت جو خواب میں ڈراتا ہے۔
ستودن (سُتُو۔دَن) دیکھو ستائیدن۔
ستودنی (سُتُو۔دَنی) تعریف کرنے کے لائق۔
ستوده (سُتُو۔دَہ) تعریف کیا ہوا۔
ستور (سُتُور) گھوڑا، چوپایہ۔
ستوردن (سُتُور۔دَن) دیکھو ستردن
ستوقہ (سَتُو۔قَہ) کھوٹا سکہ۔
ستون (سُتُون) کھمبہ، پلپایہ، کالم (سُت۔وان) ساٹھ (۶۰)۔
ستون جرائد (سُتُون۔جَرا۔ئِد) اخبار کا کالم۔

ستوه (سُتُوہ) ملول، عاجز۔
ستہ (سِت۔ہ) کوٹھا، سکہ (سِت۔تَہ) چھ (۶)
ستہ عشر (سِت۔تَہ۔عَشَر) سولہ۔
ستی (سَتی) فولاد (سِتّی) خاتون، بی بی۔
ستیغ (سِتیغ) بھالا، سیدھا، لمبا، پہاڑ کی چوٹی۔
ستیر (سِتیر) چھپا ہوا، پرہیزگار۔
ستیز (سِتیز) لڑائی۔
ستیزاں (سِتے۔زاں) لڑتا ہوا، لڑنے والا۔
ستیزانیدن (سِتے۔زا۔نی۔دَن) لڑانا۔
ستیزنده (سِتے۔زَن۔دَہ) لڑنے والا۔
ستیزه (سِتے۔زَہ) لڑائی، جھگڑا۔
ستیزیدن (سِتے۔زی۔دَن) لڑنا مضارع ستیزد
ستیزیده (سِتے۔زی۔دَہ) لڑا ہوا۔
ستیغ (سِتیغ) لڑائی، ستیغ۔
ستیم (سِتیم) اندرونی مواد۔
ستین (سِت۔تین) ساٹھ (۶۰)
ستیہش (سِتے۔ہِش) لڑائی، جھگڑا۔
ستیہیدن (سِتے۔ہی۔دَن) گڑگڑانا۔
سج (سُج) گال، رخسار (سَج) جوتڑ، پٹھہ (سِج) سی لینا
سجا (سَجا) دیباچہ، سرنامہ، خط کا لفافہ۔
سجاد (سَج۔جاد) بہت زیادہ سجدہ کرنیوالا۔
سجاده (سَج۔جا۔دَہ) جانماز، دری، قالین (سُج۔جا۔دَہ) گھٹا۔
سجار (سَجار) سگرٹ، سگار۔
سجاف (سَجاف) گوٹ، سنجاف۔
سجانیدن (سَجا۔نی۔دَن) ٹھنڈا کرنا۔
سجایا (سَجا۔یا) سجیہ کی جمع۔
سجده (سَج۔دَہ) فروتنی، ماتھا ٹیکنا۔
سجع (سَجع) نثر مقفیٰ جمع اسجاع۔
سجف (سَج۔ف) پردہ، پردہ پوشی، سجف، کمر کا پتلا پن

سجل (سِجِل) رجسٹر، عدالت کا حکم، تمسک، عدالتی مُہر (سَجَل) ٹھیک، درست، اچھا (سَجْل) ڈول جمع سِجَال، سُجُول۔
سجن (سِجْن) قید خانہ (سَجْن) گڑگڑاتا جانا
سجنجل (سَجَنْ۔جَلْ) آئینہ۔
سجود (سُجُود) سجدہ کرنا۔
سجور (سُجُور) جھونکنا۔
سجیدن (سَجِی۔دَنْ) گڑگڑاتا جاڑا پڑنا۔
سجیل (سِجِّیل) کھنگر، کچا پتھر۔
سجین (سِجِّین) دوزخ کی ایک گھاٹی، بڑا جیل خانہ (سَجِّین) قیدی۔
سجیہ (سَجِیَّہ) عادت جمع سَجَایَا، سجیات۔
سجقان (سِجْ۔قَانْ) چوہا، موش۔
سحا (سَحَا) دیکھو سَحَا۔
سحاب (سَحَابْ) بادل، ابر جمع سَحَائِبْ، سُحُبْ۔
سحارہ (سَحَا۔رَہْ) گورکھ دھندا۔
سحاف (سُحَافْ) سِل کی بیماری۔
سحاقہ (سَحَا۔قَہْ) چپٹی باز عورت۔
سحالہ (سُحَا۔لَہْ) لوہے کا برادہ، بھوسی۔
سحب (سَحْب) گھسیٹنا، کھینچنا۔
سحت (سَحْت) کھرچنا، چھیلنا (سُحْت) حرام کا مال۔
سحج (سَحْج) آنت کی ایک بیماری۔
سحر (سَحَر) صبح جمع اَسْحَار (سِحْر) جادو
سحر حلال (سِحْر۔حَلَالْ) حلال جادو، اعلیٰ کلام۔
سحرگاہ، سحرگاہاں (سَحَر۔گَاہْ۔ سَحَر۔گَا۔ہَاں) بجردم۔
سحرہ (سَحَرَہْ) ساحر کی جمع (سُحْ۔رَہْ) صبح، سویرا۔
سحری (سَحَرِی) رمضان میں آخری رات کا کھانا
سحق (سَحْق) چیتھڑا، گھسنا، پیسنا، رگڑنا۔

سحل (سَحْل) سوتی چٹے کپڑے، چاندی کا سکہ جمع اَسْحَال، سُحُول رہنا، پرکھنا۔
سحلوت (سَحْ۔لُوت) ٹھگنی عورت، چھنال۔
سحمہ (سُحْ۔مَہْ) سواد، سیاہی۔
سحنہ (سَحْ۔نَہْ) چہرہ کا رنگ و روپ۔
سحو (سَحْو) زمین کا کھرچنا۔
سحوج (سُحُوج) کھال چھل جانا۔
سحور (سَحُور) رمضان کی سحری۔
سحیق (سَحِیق) سفوف، پیسک۔
سحیل (سَحِیل) بٹا ہوا دھاگا۔
سخا (سَخَا) بخشش۔
سخافت (سَخَا۔فَتْ) سبکی، بے عقلی۔
سخاوت (سَخَا۔وَتْ) بخشش، دان۔
سخت (سَخْت) مضبوط، مشکل، نہایت، البتہ۔
سخت جان (سَخْ۔ت۔جَانْ) مضبوط، سنگدل
سخت سا (سَخْ۔ت۔سَا) کشتی کا تختہ۔
سخت کمان (سَخْ۔ت۔کَمَانْ) شہ زور، پہلوان
سخت کوش (سَخْ۔ت۔کُوشْ) نہایت کوشش کرنے والا۔
سخت گیر (سَخْ۔ت۔گِیرْ) سخت پکڑنے والا۔
سخت گیری (سَخْ۔ت۔گِی۔رِی) سخت پکڑنا۔
سخت میر (سَخْ۔ت۔مِیرْ) مشکل سے مرنے والا۔
سختن (سُخْ۔تَنْ، سَخْ۔تَنْ) تولنا، سمجھنا۔
سختہ (سُخْ۔تَہْ) تولا ہوا۔
سختی (سَخْ۔تِی) مصیبت، مشکل، نا ملائمی۔
سخر (سَخْر) مسخرگی کرنا، ٹھٹھول کرنا۔
سخرت (سُخْ۔رَتْ) بیگاری، ٹھٹھول، بیگاری۔
سخرہ (سُخْ۔رَہْ) جس ٹھٹھول کی جاوے، بیگاری (سُخَرَہْ) ٹھٹھول کرنے والا۔
سخری (سُخْ۔رِی) افسوس، حیف۔
سخریہ (سُخْ۔رِی۔یَہْ) مسخرہ پن۔

سخط (سُخْط، سُخَط، سَخَط) غصہ۔
سخف (سُخْ ف) کم ظرفی، اوچھاپن۔
سخم (سُخْ م) سیاہی، کلونس۔
سخن (سُخَن، سُخُن) کلام، بات، گرم۔
سخن پرداز (سُخَن۔ پَر۔ داز) شاعر، ادیب، قصہ گو، سخن کو سنوارنے والا۔
سخن پردازی (سُخَن۔ پَر۔ دا۔ زی) ادب، شاعری
سخن پرور (سُخَن۔ پَر۔ وَر) شاعر، ادیب، بات کی پچ کرنے والا۔
سخن پروری (سُخَن۔ پَر۔ وَ۔ ری) بات کی پچ کرنا۔
سخن چیں (سُخَن۔ چِیں) چغلخور، عیب جو۔
سخن چینی (سُخَن۔ چی۔ نی) چغل خوری۔
سخنداں (سُخَن۔ داں) شاعر، فصیح، زباندان۔
سخن دانی (سُخَن۔ دا۔ نی) شاعری، زباندانی
سخن ساز (سُخَن۔ ساز) بات بنانے والا۔
سخن سنج (سُخَن۔ سَنج) شاعر۔
سخن طرازی (سُخَن۔ طَرا۔ زی) فصاحت۔
سخن فہم (سُخَن۔ فَہم) کلام سمجھنے والا۔
سخن فہمی (سُخَن۔ فَہ۔ مِی) کلام سمجھنا۔
سخن گستر (سُخَن۔ گُس۔ تَر) شاعر، فصیح۔
سخن گو (سُخَن۔ گو) شاعر، سخن کہنے والا۔
سخنور (سُخَن۔ وَر) فصیح شاعر، سخن والا۔
سخنوری (سُخَن۔ وَ۔ ری) شاعری، فصاحت۔
سخوط (سُخُوط) مکروہ، گھناؤنا۔
سخون (سُخُون) دیکھو سخن۔
سخونت (سُخُو۔ نَت) گرمی۔
سخی (سَخِی) فیاض، جمع اسخیاء۔
سخیف (سَخِیف) اوچھا، ہلکا، تنگ، کم ظرف۔
سخین (سَخِین) گرم پانی۔

سد (سَد) اوٹ، روک جمع اَسْداد (سُد) دیکھو صد۔
سداب (سُداب) ایک گھاس۔
سدابی (سُدا۔ بی) ہری رنگت۔
سداد (سِداد) ڈاٹ (سُداد) ناک کی ایک بیماری (سَداد) کردار اور گفتار میں راستی
سدباب (سَد۔ باب) دروازہ کی روک، روکنا۔
سدد (سَدَد) درستی، راستی۔
سدر (سِدر) بیری (سَدر) حیرت کی آنکھیں پھٹا ہوا (سَدَر) چکا چوندھ، اندھیرا۔
سدرمق (سَد۔ رَ۔ مَق) آخری سانس۔
سدرہ (سِد۔ رَہ) بیری (سُد۔ رَہ) راستے کی روک۔
سدرۃ المنتہی (سِد۔ رَ۔ تُل۔ مُن۔ تَہا) آسمانی بیری جو انتہا پر ہے، کسی چیز کی آخری حد۔
سدس (سُدُس، سُدْس) چھٹا حصہ۔
سدق (سَ۔ دَق) ترکش۔
سدل (سَدْل) پردہ ڈالنا، بال بکھیرنا (سِدْل) لڑی
سدم (سَدَم) پشیمانی۔
سدنہ (سَدَ۔ نَہ) سادن کی جمع۔
سدوم (سَدُوم) نام شہر حضرت لوط علیہ السلام
سدومی (سَدُو۔ مِی) سدوم والا، لوطی، بدفعل۔
سدہ (سُدَّہ، دَہ) بند، گانٹھ، چوکھٹ جمع سُدَد۔
سدی (سَدا) تانا، فرت، قلات۔
سدید (سَدِید) مضبوط، ٹھیک۔
سدیس (سَدِیس) چھٹا حصہ۔
سر (سِرّ) فکر، خیال، خواہش، سردار، جسم کا اوپر کا حصہ، اوپر (سَر) بھید جمع اسرار (سُرور) خوشی، نان، ٹھنڈی
سرا (سَرا) مکان، ایک وقت گانے والا۔

(سَرْ۔ رَاء) آرام، نرمی۔

سراب (سَرَاب) پانی کی مانند چمکتا ہوا ریت۔

سرابستان (سَرَا۔بِس۔تَان) خانہ باغ۔

سرابیلی (سَرَا۔بِی۔لِی) ایسی ہوا۔

سراپا (سَرَا۔پَا) سر و پا، سرسے پاؤں تک۔

سراج (سِرَاج) چراغ، سورج، جو سُرُوج

(سُرُج) زین، زین دوز، زین فروش۔

سراج اللیل (سِرَاجُ اللَّیل) جگنو۔

سراچہ (سَرَا۔چَہ) چھوٹا خیمہ، چھوٹا گھر۔

سراد (سَرَاد) پکی کھجور۔

سرادق (سُرَا۔دِق) سراپردہ، شامیانہ

جو صحرا دقات۔

سرار (سِرَار) لکیر، ہتھیلی پیشانی جو اکثر

جمع اسرار پر ہو۔

سرازیر (سَرَا۔زِیر) سلامی، ڈھلوان

سراسر (سَرَا۔سَر) سراسر، تمام۔

سراسری (سَرَا۔سَرِی) خلاصہ، تمام زیور۔

سراسیمگی (سَرَا۔سِی۔مَگِی) حیرانی، اچنبھا۔

سراسیمہ (سَرَا۔سِی۔مَہ) حیران، ڈانواڈول

سراش (سِرَاش) سریش، سریشم۔

سراطی (سُرَاطِی) کاٹنے والی تلوار۔

سراع (سِرَاع) سریع کی جمع۔

سراغ (سُرَاغ) کھوج، اتہ پتہ۔

سراغوش (سَر۔آ۔غُوش) سر کی ایک

زنانی پوشش۔

سرافراز (سَر۔اَف۔رَاز) سربلند۔

سرافگندہ (سَر۔اَف۔گَن۔دَہ) شرمندہ۔

سرافیل (سِرَا۔فِیل) اسرافیل، نام فرشتہ

سراقہ (سَرَا۔قَہ) چوری کا مال۔

سرآمد (سَر۔آ۔مَد) سردار، بہتر، ممتاز۔

سرانجام (سَر۔اَن۔جَام) تمام، کام کا انجام۔

سرانداز (سَر۔اَن۔دَاز) اوڑھنی، چادر، اوڑھنی

سراندیپ، سراندیل (سَر۔اَن۔دِیپ،

سَر۔اَن۔دِیل) جزیرہ لنکا، بحرہند۔

سرانگشت (سَر۔اَن۔گُشت) پورا۔

سرآوری (سَر۔آ۔وَرِی) گردآوری۔

سراوضرا (سَرَّا۔ءُ۔ضَرَّا) نرمی و سختی،

آرام و تکلیف۔

سراوند (سَرَا۔وَند) پیلا رنگ۔

سراویل (سَرَا۔وِیل) پاجامہ، سروال کی جمع۔

سرآہنگ (سَرَا۔ہَنگ) دیکھو سرہنگ۔

سرائیدن (سَرَا۔اِی۔دَن) گانا، الاپنا

مضارع سراید۔

سرائیدہ (سَرَا۔اِی۔دَہ) گایا ہوا۔

سرائیل (سَرَا۔اِی۔ل) دیکھو اسرائیل۔

سرای (سَرَای) مکان، مسافرخانہ۔

سرایا (سَرَا۔یَا) سریہ کی جمع۔

سرایت (سَرَا۔یَت) تاثیر، سماجانا۔

سرایچہ (سَرَا۔اِی۔چَہ) دیکھو سراچہ۔

سرایندہ (سَرَا۔یَن۔دَہ) گانیوالا۔

سرایہ (سَرَا۔یَہ) سریہ کی جمع۔

سرب (سَرَب) سیسہ (سُرب) بہکا ہوا۔

(سَرَب، سُرب، بِل، کھوہ، غار، سُرنگ

(سِربَا) ریوڑ، جھنڈ، گروہ۔

سربابائی (سَر۔بَا۔بَا۔اِی) اظہار بزرگی۔

سربار (سَر۔بَار) سر بوجھ۔

سرباری (سَر۔بَا۔رِی) سر بوجھ، چھوٹا

بوجھ جو بڑے بوجھ کے اوپر دھرا ہوا ہو۔

سرباز (سَر۔بَاز) بہادر، سپاہی۔

سربازی (سَر۔بَا۔زِی) بہادری۔

سربازاری (سَر۔بَا۔زَا۔رِی) شہدا، لُچّہ۔

سرباک (سَر۔بَاک) صاحب سیاست، سراضابطہ

سر بال (سَر۔ بَالْ) پہناوا، پیراہن۔
سر بالا (سَر۔ بَا۔ لَا) بلند سر۔
سر بخش (سَر۔ بَخْ۔ش) حصہ، بڑا حصہ۔
سر بر (سَر۔ بَرْ) سر بلند، کامیاب۔
سر براہ (سَر۔ بَرَاہْ) منتظم، مہتمم۔
سر براہ کار (سَر۔ بَرَاہْ۔ کَارْ) کام کا مہتمم۔
سر براہی (سَر۔ بَرَا۔ ہِی) اہتمام، انتظام۔
سر بر گرفتہ (سَر۔ بَرْ۔ گِرِفْ۔ تَہْ) غیر مطیع، سرکش۔
سر بہت (سَر۔ بَہْ۔ ت) معمہ۔
سر بستہ (سَر۔ بَسْ۔ تَہْ) پوشیدہ، سر بندھا ہوا۔
سر بسر (سَر۔ بَسَرْ) تمام، بالکل۔
سر بمہر (سَر۔ بَمُہْ۔ ر) سر پر مہر لگا ہوا، سر بند۔
سر بلند (سَر۔ بُلَنْ۔ د) نامور، کامران۔
سر بلندی (سَر۔ بُلَنْ۔ دِی) ناموری، کامرانی۔
سر بند (سَر۔ بَنْ۔ د) جس کا سر بند ہو، اختیار، آگاہی۔
سر پرست (سَر۔ پَرَسْ۔ ت) خدمتگار، خبرگیر، مربی۔
سر پرستی (سَر۔ پَرَسْ۔ تِی) خبرگیری، مربی ہونا۔
سر پنجگی (سَر۔ پَنْ۔ جَگِی) زور، شدت، ظلم۔
سر پنجہ (سَر۔ پَنْ۔ جَہْ) پنجہ، پنجہ کش، طاقتور۔
سر پردہ (سَر۔ پَرْ۔ دَہْ) موسیقی کا ایک طریقہ۔
سر پوش (سَر۔ پُوشْ) ڈھکن، چپنی۔
سر پوشیدہ (سَر۔ پُو۔ شِی۔ دَہْ) کنواری لڑکی۔
سر پی (سَر۔ پَی) ٹھوکر، پاؤں کا سرا۔
سر پیچ، سر پیش (سَر۔ پیچ، کسرہ پیش) پگڑی میں باندھنے کا ایک زیور۔
سر تابی (سَر۔ تَا۔ بِی) عدول حکمی، سر پھرانا۔
سر تاج (سَر۔ تَاجْ) سردار۔

سر تا سر (سَر۔ تَا۔ سَرْ) تمام و کمال۔
سر تافت (سَر۔ تَافْ۔ ت) باغی، مجرم۔
سر تافتن (سَر۔ تَافْ۔ تَنْ) نافرمانی کرنا۔
سر تراش (سَر۔ تَرَاشْ) فریبی، دغاباز۔
سر تنہا (سَر۔ تَنْ۔ ہَا) اکیلا، تنہا۔
سر تیز (سَر۔ تِیزْ) سرکش، جنگجو، لڑاکا۔
سر تیزہ (سَر۔ تے۔ زَہْ) سنگین۔
سرج (سَرْ۔ ج) زین۔
سر جنگ (سَر۔ جَنْگْ) فوجی افسر۔
سر جوش (سَر۔ جُوشْ) صاف، خلاصہ۔
سر جوقہ (سَر۔ جُو۔ قَہْ) سرغنہ، سرگروہ۔
سر جیپ (سَر۔ جِیپْ) نام بیماری جس سے بدن سفید پڑ جاتا ہے۔
سر چپاں (سَر۔ چَپْ۔ پَاںْ) لیسیل، گوند، لیسی۔
سر چشمہ (سَر۔ چَشْ۔ مَہْ) سوت، سوتہ۔
سر چکاڈی (سَر۔ چکا۔ ڈی) لبھاؤ، تلب۔
سر چنگ (سَر۔ چَنْگْ) دھول دھپ، جھپڑ۔
سر چین (سَر۔ چِینْ) خلاصہ، چنیدہ۔
سرح (سَرْح) آسانی، چرنے والا چوپایہ۔
سر حالت (سَر۔ حَا۔ لَتْ) موجی، پرکیف، مگن۔
سرحان (سِرْ۔ حَانْ) درندہ، بھیڑیا، جمع سَرَاحِین۔
سر حد (سَر۔ حَدّ) آخری حد۔
سر حساب (سَر۔ حِسَابْ) آگاہ، خبردار۔
سر حلقہ (سَر۔ حَلْ۔ قَہْ) سردار۔
سر حمام (سَر۔ حَمْ۔ مَامْ) گرمابہ، حمام کا گرم کمرہ۔
سر خوب (سُرْ۔ خُوبْ) گیدڑ، شغال۔
سرخ (سُرْخ) لال۔
سرخاب (سُرْ۔ خَابْ) ایک آبی پرندہ، گلگونہ۔

سرخ بید (سُرْخ۔ بَید) بید کی ایک قسم۔
سرخ پوش (سُرْ۔ خ۔ پُوش) لال لباس والا۔
سرخجہ (سُرْ۔ خَجَہ) خسرہ جو ایک بیماری ہے۔
سرخرو (سُرْ۔ خ رُو) کامیاب، خوش۔
سرخروئی (سُرْ۔ خ۔ رُو۔ ای) کامیابی، خوشی
سرخط (سَرْ۔ خَط) کرایہ نامہ، یادداشت، مزدوری، تنخواہ کے حساب کا کاغذ۔
سرخ مرد، سرخ مرز (سُرْ۔ خ۔ مَرْدْ، سُرْ۔ خ مَرْزْ) لال چولائی۔
سرخوش (سَرْ۔ خُوش) جس کو نشہ کا سرور ہو۔
سرخوشی (سَرْ۔ خُوشی) نشہ کا سرور۔
سرخود (سَر۔ خُود) خود سر۔
سرخبہ (سَرْ۔ خَبَہ) گوہانجنی جو آنکھ کی کوئی میں نکلتی ہے
سرخی (سُرْ۔ خِی) لالی۔
سرخیل (سَرْ۔ خَیل) سردار، امیر۔
سرد (سَرْ۔ د) ٹھنڈا، زرد۔
سرداب، سردابہ (سَرْ۔ داب، سَرْ۔ دا۔ بَہ) تہ خانہ۔
سردار (سَرْ۔ دَار) امیر۔
سرداری (سَرْ۔ دَا۔ رِی) امارت، فراک کوٹ
سردر (سَرْ۔ دَرْ) سر دل، دروازہ کا پیشانی۔
سردرختی (سَرْ۔ دَرْ خ۔ تی) پیڑ کی پیداوار
سردردی (سَرْ۔ دَرْ۔ دِی) محنت تکلیف۔
سردست (سَر۔ دَسْ ت) انی الحال، ابھی حقیر
سردستی (سَرْ۔ دَسْ۔ تِی) ماحضر، جو کچھ حاضر ہو۔
سردسیر (سَرْ۔ د۔ سِیر) ٹھنڈی آب ہوا کی جگہ۔
سردفتر (سَرْ۔ دَفْ۔ تَرْ) ہیڈ کلرک۔
سرد مہر (سَرْ۔ د۔ مِہْ ر) بے محبت۔
سرد مہری (سَرْ۔ د۔ مِہْ۔ رِی) بے محبتی۔

سردی (سَرْ۔ دِی) ٹھنڈک۔
سردین (سَرْ۔ دِین) سارڈین مچھلی۔
سرر (سَرَرْ) نجی، کا واکی دختر (سَرَرْ) سرہ کی جمع (سُرُرْ) سریر کی جمع۔
سرراہ (سَر۔ رَاہ) راستہ کے سرے پر۔
سررشتہ (سَرْ۔ رِشْ۔ تَہ) محکمہ، قابلیت، خواہش، اختیار۔
سرزد (سَرْ۔ زَدْ) واقع۔
سرزدہ (سَرْ۔ زَدَہ) بے خبر، اچانک۔
سرزمین (سَرْ۔ زَمِین) زمین، ملک۔
سرزن (سَرْ۔ زَنْ) سرکش، نافرمان
سرزنش (سَرْ۔ زَنِش) ملامت، جھڑکی۔
سرزنی (سَرْ۔ زَنِی) سر مارنا۔
سرزور (سَرْ۔ زُور) باغی، نافرمان۔
سرزوری (سَرْ۔ زُو۔ رِی) بغاوت، نافرمانی۔
سرسام (سَرْ۔ سَام) نام دماغی بیماری۔
سرسال (سَر۔ سَال) شروع سال۔
سرسبز (سَرْ۔ سَبْ زْ) ہرا بھرا، آباد، کامیاب۔
سرسبزی (سَرْ۔ سَبْ۔ زِی) ہرا بھرا پن۔
سرسجدہ (سَرْ۔ سَجْ۔ دَہ) نماز کی مُہر جس پر شیعہ مسلمان سجدہ کرتے ہیں۔
سرسختی (سَرْ۔ سَخْ۔ تی) ضد، ہٹ۔
سرسخن (سَر۔ سُخَن) عنوان، سرخی۔
سرسری (سَرْ۔ سَرِی) بے توجہی کا کام، بیہودہ
سرسگار (سَرْ۔ سِگَار) سنہ نال، سگرٹ کا پائپ۔
سرسور (سُرْ۔ سُور) دانائے بزرگ۔
سرشار (سَرْ۔ شَار) لبالب، لبریز۔
سرشاری (سَرْ۔ شَا۔ رِی) لبریزی۔
سرشام (سَر شَام) شام کا جھٹپٹا۔
سرشت (سِرِشْت) سبھاؤ، خلقت، خمیر۔

سرشتن (سِرِش۔ تَن) گوندھنا مصدر سِرِشتہ۔
سرشتہ (سِرِش۔ تَہ) گوندھا ہوا۔
سرشف (سَر۔ شَف) سرسوں۔
سرشک (سِرِش۔ک) آنسو، قطرہ۔
سرشار (سَر۔ شار) پر، لبریز، مست، فضول خرچ۔
سرشیب (سَر۔ شیب) اوندھا۔
سرشیر (سَر۔ شیر) ملائی، بالائی۔
سرطان (سَر۔ طان) کیکڑا، خرچنگ، خط سرطان
سرطوق (سَر۔ طَوق) کلس۔
سریع (سَر۔ یع) انگور کی ٹہنی جمع سرائع (سَرائع)
دوڑ، جلدی، سرعت (سُر۔ ع) جلد بشتاب۔
سرعت (سُر۔ عَت) جلدی، تیزی۔
سرغنہ (سَر۔ غَنَہ) سرگروہ، بے مانند۔
سرغوب (سَر۔ غوب) نیولا۔
سرغین (سَر۔ غین) ترئی، سرنائی۔
سرف (سَرَف) فضول خرچی جمع اسراف
سرفتیلہ (سَر فَتی لہ) بتی کا گل، فتیلہ کا گل۔
سرفراز (سَر۔ فَرا ز) دیکھو سرافراز۔
سرفرازی (سَر۔ فَرا۔ زی) دیکھو سرافرازی
سرفندہ (سُر۔ فَن۔ دہ) کھانسنے والا۔
سرفہ (سُر۔ فَہ) کھانسی۔
سرفیدن (سُر۔ فی۔ دَن) کھانسنا مصدر سُرفَندہ۔
سرفیدہ (سُر۔ فی۔ دَہ) کھانسا ہوا۔
سرق (سَرَق) چُرانا۔
سرقت (سَرِقَت، سَرِقَہ) چوری۔
سرقلیان (سَر۔ قَل یان) چلم۔
سرقین (سِر۔ قین) دیکھو سرگین۔
سرکا (سِر۔کا) خل، سرکہ۔
سرکار (سَر۔ کار) حکومت، کچہری، انجنیر۔
سرکاری (سَر۔ کا۔ ری) منسوب بطرف سرکار۔
سرکب (سَر۔ کَب) طاقتائی گانے بجانے والا۔

سرکردگی (سَر۔ کَر۔ دَ۔ گی) افسری، سرداری
سرکردہ (سَر۔ کَر۔ دَہ) سرگروہ، سردار۔
سرکش (سَر۔ کَش) نافرمان، مغرور۔
سرکشی (سَر۔ کَشی) نافرمانی، بغاوت۔
سرکند (سَر۔ کَن۔ د) جائے پناہ، وجہ نجات۔
سرکن (سَر۔ کَن) سردار قوم۔
سرکوب (سَر۔ کوب) سر کچلنے والا، ضابطہ، طعنہ، کسی کام کا استاد۔
سرکوبی (سَر۔ کو۔ بی) سر کچلنا۔
سرکوفتگی (سَر۔ کو۔ فتگی) حقارت، بے قدری۔
سرکہ (سِر۔کہ) ایک تیزابی عرق۔
سرکہ جبیں، سرکہ پیشانی (سِر۔کہ۔ جَبیں، سِر۔ کہ۔ پے۔ شا۔ نی) ترشرو۔
سرگذشت (سَر۔ گُذَش۔ ت) واقعہ، ماجرا۔
سرگران (سَر۔ گِران) خفا۔
سرگرانی (سَر۔ گِرا۔ نی) خفگی۔
سرگرداں (سَر۔ گَر۔ داں) پریشان۔
سرگردانی (سَر۔ گَر۔ دا۔ نی) پریشانی۔
سرگرم (سَر۔ گَر۔ م) محو، گرمجوش۔
سرگرمی (سَر۔ گَر۔ می) گرمجوشی۔
سرگروہ (سَر۔ گِر۔ وہ) جماعت کا سردار۔
سرگزہ (سَر۔ گَزَہ) جزیہ۔
سرگشتگی (سَر۔ گَش۔ تگی) حیرانی، تیور۔
سرگشتہ (سَر۔ گَش۔ تَہ) حیران، بھٹکا ہوا۔
سرگل (سَر۔ گُل) گیند۔
سرگم (سَر۔ گُم) بے راہ، بھٹکا ہوا۔
سرگوشی (سَر۔ گو۔ شی) کانا پھوسی۔
سرگین (سِر۔ گین) پاخانہ، گوہ۔
سرلوح (سَر۔ لَوح) سرورق کے نقش و نگار۔
سرم (سَرْم) پاخانے کی آنت کا منھ (سُرم) چھلی ہوئی کھال۔

سرما (سَر۔ مَا) موسم جاڑا۔
سرمائی (سَر۔ مَا۔ ئِی) منسوب طرف سرما۔
سرمائے تلخ (سَر۔ مَا۔ ئے۔ تَل۔ خ) سخت کا جاڑا۔
سرمایہ (سَر۔ مَا۔ یَہ) پونجی، مُول۔
سرمایہ دار (سَر۔ مَا۔ یَہ۔ دَار) پونجی والا۔
سرمایہ دارانہ (سَر۔ مَا۔ یَہ۔ دَا۔ رَا۔ نَہ) جو سرمایہ دار سے نسبت رکھے۔
سرمایہ داری (سَر۔ مَا۔ یَہ۔ دَا۔ رِی) مالداری، دولتمندی مع پونجی والا ہونا۔
سرمائے گل (سَر۔ مَا۔ ئے۔ گُل) گلابی جاڑا۔
سرمد (سَر۔ مَد) ہمیشہ، دائم۔
سرمدی (سَر۔ مَد۔ دِی) ہمیشگی، دائمی۔
سرمست (سَر۔ مَس۔ ت) متوالا، نشہ میں مست۔
سرمستی (سَر۔ مَس۔ تِی) متوالا پن۔
سرمشق (سَر۔ مَش۔ ق) خوشنویس کا لکھا ہوا قطعہ۔
سرمغزن (سَر۔ مَغ۔ زَن) مصیبت، تکان۔
سرمق، سرمک (سَر۔ مَق، سَر۔ مَک) بتھوا جو جاڑے کے موسم کی ایک خودرو جنگلی سبزی ہے۔
سرمگیں (سُر۔ مَگِیں) سرمہ والی۔
سرمو (سَر۔ مُو) بال کا سرا۔
سرمہ (سُر۔ مَہ) انجن، کحل۔
سرمہ چشم (سُر۔ مَہ۔ چَش۔ م) جس کی آنکھوں میں سرمہ ہو۔
سرمہ چوب (سُر۔ مَہ۔ چُوب) سرمہ کی سلائی۔
سرمہ خوردہ (سُر۔ مَہ۔ خُر۔ دَہ) گونگا۔
سرمہ دان (سُر۔ مَہ۔ دَان) سرمہ رکھنے کی چیز۔
سرنا (سُر۔ نَا) شہنائی، الغوزہ۔
سرناچی (سُر۔ نَا۔ چِی) شہنائی بجانے والا۔
سرنامہ (سَر۔ نَا۔ مَہ) دیباچہ کتاب، خط کا پتہ، عنوان۔
سرنائی (سَر۔ نَائی) دیکھو سرنا۔
سرنبشت (سَر۔ نِبِش۔ ت) دیکھو سرنوشت۔
سرنگوں (سَر۔ نِگُو۔ ں) اوندھے سر۔
سرنو (سَر۔ نَو) پھر، نئے سر۔
سرنوشت (سَر۔ نَوِش۔ ت) مقسوم، نصیب، قسمت کا لکھا، لکھا۔
سرو (سَرْو) نام درخت (سَرْو) سینگ۔
سروا (سَر۔ وَا) حدیث، بات۔
سرواد (سَر۔ وَاد) کلام، افسانہ۔
سروال (سَر۔ وَال) شلوار جو کھلا ہو۔
سرو اندام (سَر۔ وِ۔ اَن۔ دَام) سرو کے پیڑ کی مانند جسم رکھنے والا، محبوب، سوہنا۔
سروبرگ (سَر۔ وُ۔ بَر۔ گ) خیال، پروا۔
سروبن (سَر۔ وُ۔ بُن) سروپا۔
سروبند (سَر۔ وُ۔ بَن۔ د) عہد، عصر۔
سروپا (سَر۔ وُ۔ پَا) پورا، سرپیر۔
سرو پیادہ (سَر۔ وِ۔ پِیَا۔ دَہ) قد آدم سرو کا پیڑ۔
سرود (سُرُود، سُرُود) راگ، نغمہ
سرودن (سُرُو۔ دَن) دیکھو سرائیدن۔
سرودی (سُرُو۔ دِی) مغنی، گویا۔
سرور (سُرُور) خوشی، کیف (سَر۔ وَر) سردار۔
سرو رعنا (سَر۔ وِ۔ رَع۔ نَا) آراستہ سرو۔
سرو رواں (سَر۔ وِ۔ رَوَاں) چلتا ہوا سرو، محبوب۔
سروری (سَر۔ وَ۔ رِی) سرداری۔
سروسامان (سَر۔ وُ۔ سَا۔ مَان) سامان، اسباب۔
سرو سہی (سَر۔ وِ۔ سَہِی) سیدھا سرو۔
سروش (سُرُوش) اچھا پیغام لانے والا فرشتہ۔

سرو قامت، سرو قد (سَر و ۔ قا مَت) (سَر و۔ قَد) لمبے اور سیدھے قد والا۔
سروکار (سَر و ۔ کار) لگاؤ، واسطہ، آخرکار۔
سردن (سُرُ و ن) سینگ (سُرُوں) چوتڑ، پچھ
سرو ناز (سَر و ۔ ناز) سرو کا نیا پودا
سرونگاہ (سُرُوں ۔ گاہ) سینگ نکلنے کی جگہ۔
سَرَہ (سَرَہ) نفیس، خالص، کھرا (سَرَارَہ)
ناف، درمیان جمع سُرَر، سَرَّات۔
سرہنگ (سَر ۔ ہَنگ) سپاہی، سردار لشکر، کوتوال، اُجڈ، نافرمان۔
سری (سَری) سرداری (سِرّی) چشمہ، سرا (سَرا) رات کو چلنا۔
سریان (سَرَیان) ایک چیز کا دوسری چیز میں مل جانا۔
سریانی (سُر ۔ یا ۔ نی) ایک قدیم زبان۔
سریچہ (سَری ۔ چَہ) ممولا جو ایک ابلق چڑیا ہے
سریخہ (سَری ۔ خَہ) حواصل جو ایک آبی پرندہ ہے۔
سریدن (سَری ۔ دَن) پھسلنا۔
سریر (سَرِیر) تخت، چارپائی جمع سُرُر، اَسِرَّہ۔
سریت (سَری ۔ رَت) بھید، راز جمع سَرائِر
سریس (سَرِیس) نامرد، بدھیا۔
سریش، سریشم (سَرِیش، سَرے ۔ شَم) چپکانے کا ایک لیس۔
سریع (سَرِیع) تیز، چست۔
سریع التاثیر (سَری ۔ عُت ۔ تا ۔ ثِیر) جلد اثر کرنے والا
سریع الزوال (سَری ۔ عُز ۔ زَوال) جلد جاتا رہنے والا۔
سرین (سُرِین) چوتڑ۔
سریہ (سَری ۔ یَہ) عہد رسالت کا وہ اسلامی لشکر جس میں خود رسول اللہ شریک نہ تھے جمع سَرَایا (سُرِّی ۔ یَہ) لونڈی جس کو بیوی بنا لیا ہو۔
سزا (سَزا) بدلا، لیاقت، لائق۔
سزاب (سَزاب) ایک قسم کا پیڑ۔
سزاوار (سَزا ۔ وار) لائق، مناسب۔
سزاواری (سَزا ۔ وا ۔ ری) لائقی، مناسبت۔
سزاول (سَزا ۔ وَل) وصول کرنے والا۔
سزاولی (سَزا ۔ وَلی) وصولی کا کام۔
سزندہ (سَزَن ۔ دَہ) لائق ہونے والا۔
سزیدن (سَزی ۔ دَن) لائق ہونا مصدر سَزَد
سزیدہ (سَزی ۔ دَہ) لائق، سزاوار۔
سست (سُسْت) ناپائیدار، ڈھیلا، متدار۔
سست پیمان (سُسْت پَی ۔ مان) بدعہد۔
سست رائی، سست رَیش (سُسْت ۔ رَیش) رائی (سُسْت ۔ رَیش) احمق۔
سستی (سُسْ ۔ تی) ڈھیل، کاہلی، آلکسی۔
سطبر (سِطَبْر) دیکھو ستبر۔
سطح (سَطْح) ہر چیز کا اوپر، فرش جمع سُطُوح، بچھانا۔
سطحی (سَط ۔ حی) اوپری، سطح سے منسوب۔
سطر (سَطْر، سَطَر) لکیر، قطار، صف جمع سُطُور، اَسْطَار، اَسْطُر جمع جمع اَساطِیر۔
سطر بند (سَطْر ۔ بَنْد) جس پر لکیریں ہوں۔
سطر بندی (سَطْر ۔ بَنْ ۔ دی) لکیریں کھنچی ہونا۔
سطرلاب (سُطُر ۔ لاب) دیکھو اسطرلاب۔
سطل (سَطْل) تھال، طشت۔
سطو (سَطْو) جھپٹنا، حملہ کرنا۔
سطوت (سَط ۔ وَت) قہر، دبدبہ۔
سطوع (سُطُوع) بلند ہونا۔
سعادت (سَعا ۔ دَت) نیکبختی، مبارکی۔

سعادتمند (سَعَا۔دَتْ۔مَنْ۔د) مبارک۔
سعادتمندی (سَعَا۔دَتْ۔مَنْ۔دِی) مبارکی۔
سعال (سُعَال) کھانسی۔
سعالہ (سِعَا۔لَہ) غول بیابانی ج سَعَالیٰ۔
سعایت (سِعَا۔یَتْ) چغلخوری، بدگوئی۔
سعت (سَعَتْ) فراخی، گنجایش۔
سعتر (سَعْ۔تَرْ) ایک گھاس مانند زلف۔
سعترباز (سَعْ۔تَرْ۔بَازْ) چیپٹی باز۔
سعتری (سَعْ۔تَرِی) شوخ، بدکار۔
سعد (سَعْ۔د) نیک ج سُعُود و سُعْد، ناگرموتھا
سعدان (سَعْ۔دَانْ) بندر۔
سعدیک (سَعْ۔دَیْک) میں آپ کی مدد کیلئے بار بار حاضر ہوں۔
سعدین (سَعْ۔دَیْن) زہرہ و مشتری مدد نیک۔
سعدیہ (سَعْ۔دِیَہ) شیخ سعدی کا مزار۔
سعر (سِعْ۔ر) بھاؤ، نرخ ج اَسْعَار۔
سعفہ (سَعْ۔فَہ) گنج کی بیماری۔
سعلات (سِعْ۔لَاتْ) چڑیل، مادہ غول۔
سعود (سُعُود) نیک ہونا۔
سعہ (سَعَۃ) چوڑائی، پہنائی، ندرح۔
سعی (سَعْ۔ی) کوشش۔
سعید (سَعِید) نیک بخت، مبارک۔
سعیر (سَعِیر) دوزخ کا چوتھا طبقہ، جلتی آگ، لپٹ۔
سغب (سَغْ۔ب سَغَبْ) بھوک۔
سغبان (سَغْ۔بَانْ) بھوکا۔
سغبہ (سَغْ۔بَہ) فریفتہ، چکنی چیز۔
سغد (سُغْ۔د) نشیبی زمین۔
سغدی (سُغْ۔دِی) قدیم فارسی زبان کی ایک شاخ جواب متروک ہے۔

سغر (سُغُر) سیہ، خارپشت۔
سغراق (سُغْ۔رَاق) بڑا پیالہ (سُغْ۔رَاق) شراب کا پیالہ، شراب۔
سغری (سَغْ۔رِی) بھیانی، سخت ردی، کیمخت یعنی وہ چمڑا جو گورخر کی کھال سے بنایا جاتا ہے۔
سفاح (سِفَاح) زناکاری (سَفْ۔فَاح) خونریز، سردار، فصیح۔
سفاد (سِفَاد) حیوانات کی جفتی۔
سفارت (سِفَارَتْ) رسالت، ایلچی گری۔
سفارتخانہ (سِفَارَتْ۔خَا۔نَہ) کونسلخانہ۔
سفارش (سِفَا۔رِش) تعریفی کلمہ، چیز سپردگی۔
سفاک (سَفْ۔فَاک) خونی، خونریز، قاتل۔
سفاکی (سَفْ۔فَاکِی) خونریزی۔
سفال (سِفَال) ٹھیکری، مٹی کا برتن (سَفَال) بیج بن (سُفَال) ایک بیج۔
سفالگر (سِفَال گَر) کمہار۔
سفالی (سِفَا۔لِی) سفال والا۔
سفالین (سِفَا۔لِین) سفال کی مانند
سفالینہ (سِفَا۔لِی۔نَہ) منسوب بہ سفال، مٹی کا، مٹی کی۔
سفان (سَفْ۔فَان) ناخدا، ملاح۔
سفانت (سِفَا۔نَتْ) جہاز سازی۔
سفاہت (سَفَا۔ہَتْ) کمینہ پن۔
سفائن (سَفَا۔ئِن) سفینہ کی جمع۔
سفت (سُفْ۔ت) چھید (سَفْ۔ت) بلانوشی (سِفْ۔ت) موندھا۔
سفتجہ (سُفْ۔تَجَہ) ہنڈی۔
سفتن (سُفْ۔تَن) بیندھنا، پرونا مضم سُنبُد۔
سفتہ (سُفْ۔تَہ) بیندھا ہوا (سَفْ۔تَہ) ہنڈی، تحفہ، ہدیہ (سِفْ۔تَہ) موٹی اور ادر مضبوط چیز۔

سفتہ گوش (سُف۔تہ۔گوش) حلقہ بگوش۔
سفتیدن (سُف۔تی۔دن) دیکھو سفتن۔
سفچہ (سَف۔چہ) کچا خربوزہ۔
سفر (سَفَر) مسافرت، شام کا جھٹپٹا، ج اسفار (سِف۔ر) تحریر، نوشتہ، کتاب ج اسفار (سَف۔ر) لکھنا (سُفُر) سیہ، خارپشت۔
سفرجل (سَفَر۔جَل) میوہ بہی۔
سفرہ (سُف۔رَہ) دسترخوان، توشہ۔
سفرچی (سُف۔رَہ۔چی) بیرا، کھانا لگانے والا۔
سفرہ چیں (سُف۔رَہ۔چیں) ریزہ چیں۔
سفری (سَفَری) مسافر (سَف۔رِی) امرود (سُفری) منسوب بہ سُفرہ۔
سفسار (سِف۔سار) دلال، آڑھتی۔
سفک (سَف۔ک) خون گرانا، قتل کرنا۔
سفل (سُف۔ل) نیچائی، پستی۔
سفلہ (سِف۔لَہ) کمینہ، نالائق۔
سفلیٰ (سُف۔لا) بہت پست (سُف۔لی) منسوب بہ سفل، نیچے کا، نیچے کی۔
سفن (سَفَن) بسولہ (سُفُن) سفینہ کی جمع۔
سفود (سَفُّود) کباب کی سیخ۔
سفوف (سَفُوف) مہین پسی ہوئی چیز، پھنکی۔
سفول (سُفُول) نیچائی۔
سفہ (سَفَہ) کم عقلی، نادانی۔
سفی (سَفِی) جھگڑا، کھوٹا۔
سفید (سَفید) چٹا۔
سفیداب (سَفے۔داب) چٹا پوڈر، سفیدہ کاشغری۔
سفیدار (سَفے۔دار) دیکھو سپیدار۔
سفید بخت (سَفید۔بَخ۔ت) خوش نصیب۔
سفید بختی (سَفید۔بَخ۔تی) خوش نصیبی۔
سفید چشم (سَفید۔چش۔م) بے حیا۔
سفید چشمی (سَفید۔چش۔می) بے حیائی۔

سفید مہرہ (سَفید۔مُہ۔رَہ) سنکھ۔
سفیر (سَفیر) ایلچی، مسافر ج سُفَرا۔
سفیق (سَفِیق) گاڑھا کپڑا۔
سفینہ (سَفی۔نَہ) کشتی، شعروں کی کاپی ج سُفُن سفائن، سُفُون، سَفِین۔
سفیہ (سَفی۔ہ) کم عقل، کمینہ ج سُفَہا۔
سقا، سقاب (سَق۔قا، سَق۔قاب) بہشتی۔
سقال (سِقال) ڈاڑھی۔
سقام (سَقام) بیماری (سِقام) سقیم کی جمع۔
سقایت (سِقا۔یَت) پانی دینا۔
سقایہ (سِقا۔یَہ) پانی کا خزانہ ج اَسْقِیَہ، اَسَاقِی۔
سقر (سَقَر) دوزخ (سَق۔ر) ایک شکاری پرند، چرغ۔
سقرلات، سقرلاط (سَقَر۔لات، سَقَر۔لاط) بانات
سقسط (سَق۔سَط) زیادہ گوئی، واہی چیزیں
سقسقہ (سَق۔سَقَہ) چاؤں پاؤں۔
سقط (سِق۔ط) ادھورا بچہ (سَقَط) بدگوئی، بھول، کھوٹی پونجی، حسابی غلطی، بچی ہوئی چیز ج اَسْقَاط (سِق۔ط) آگ کی چنگاری، چوپایہ کی موت۔
سقط چیں (سَقَط۔چیں) ریزہ جمع کرنے والا۔
سقط فروش (سَقَط۔فَروش) مبتذل گو شاعر، پنساری۔
سقطہ (سَق۔طَہ) جھڑا، ٹکڑا، ابر کا ٹکڑا۔ (سَق۔طَہ) پھسلن۔
سقطی (سَقَطی) بساطی، پنساری۔
سقطی نامہ (سَق۔طی۔نا۔مَہ) جانوروں کا فوتی نامہ۔
سقف (سَق۔ف) چھت ج سُقُف، سُقُوف۔

سقفی (سَق - فِی) شہتیر، چھت والا۔
سقلات، سقلاط (سِق - لَات، سِق - لَاط) بانات۔
سقم (سُق - م، سَقَم) بیماری، خرابی جمع اسقام۔
سقمونیا (سَق - مُو - نِیا) ایک گوند جو دوا میں کام آتا ہے۔
سقنقور (سَق - نَق - قُور) ریگ ماہی۔
سقو (سَق - قُو) توتلا، اَلثغ۔
سقوط (سُق - قُوط) گراؤ، گر جانا۔
سقوطر، سقوطرہ (سُق - قُو - طَر، سُق - قُو - طَرَہ) نام جزیرہ (بحیرہ عرب)
سقوطری (سَق - قُو - طَرِی) ایلوا، منسوب بہ سقوطر۔
سقی (سَق - ی) سینچنا۔
سقیط (سَقِیط) برف جو آسمان سے گرے۔
سقیفہ (سَقِی - فَہ) چبوترہ۔
سقیم (سَقِیم) بیمار، خراب جمع سِقَام۔
سک (سُک، سِک) سرکہ (سُک) خوشبو کا ایک مرکب (سُک) آہنی کڑی، کیل جمع سِکَاک۔
سکات (سُکَات) خاموشی، خاموش۔
سکار (سَک - کَار) کلال، شراب فروش۔
سکاری (سُکَا - رَا) سکران کی جمع۔
سکاف (سِک - کَاف) موچی۔
سکاک (سَک - کَاک) لوہار (سُکَاک) زمین و آسمان کی درمیانی ہوا، ایتھر۔
سکاکی (سَک - کَا - کِی) آہنگری۔
سکالش (سِکَا - لِش) دیکھو سگالش۔
سکان (سُک - کَان) ساکن کی جمع، پتوار، کشتی کا دنبال۔
سکاہن (سِکَا - ہَن) ایک کالا رنگ۔
سکبا (سِک - با) ڈھال۔
سکبینج، سکبینہ (سِک بِی - نَج، سِک بِی - نَہ) ایک گوند۔
سکتہ (سَک - تَہ) شعر کی ناموزونی، نام بیماری

سکخیدن (سِک - خِی - دَن) کھنکارنا۔
سکر (سُک - ر) نشہ، مستی (سُک - کَر) شکر، مٹھاس (سِکَر) باندھ، پانی کی روک۔
سکران (سَک - رَان، سُک - رَان) متوالا جمع سُکَارَیٰ۔
سکرجہ (سُک - رُ - جَہ) سکورہ، مٹی کی کلھیا۔
سکرفیدن (سِک - رِ - فِی - دَن) ٹھوکر کھانا۔
سکرہ (سَک - رَہ) موت کی تکلیف جمع سکرات (سُک - رَہ) مٹی کی کلھیا، سکرجہ۔
سکز (سَک - ز) ایک قدیم گاؤں (ایران)
سکزی (سَک - زِی) ایک قدیم فارسی زبان۔
سکسک (سُک - سُک) سٹھا گھوڑا۔
سکن (سَکَن) محبت (سِکَن) مکان (سَک - ن) ایک گھر کے آدمی۔
سکنج (سُکُن - ج، سِکُن - ج) گندہ دہن۔
سکنجبین (سِکَن - جَبِین) ایک مرکب دوا۔
سکنجیدن (سِکَن - جِی - دَن) کھنکارنا، شعار فکا کاٹنا، چھیلنا۔
سکندری (سِکَن - دَرِی) ٹھوکر جو گھوڑا کھائے۔
سکنہ (سَک - نَہ) مکان، سکونت، استقامت، راستی جمع سَکَنَات (سَکَنَہ) ساکن کی جمع۔
سکنی (سُک - نَا) سکونت، سکین (سُکْنِی) مکان سے نسبت رکھنے والی چیز۔
سکو (سِکُو) چاج، ساکھی، پچانگڑ۔
سکوت (سُکُوت) خاموشی (سِکُوت) خاموش۔
سکورہ (سِکُو - رَہ) مٹی کی کلھیا، سکرجہ، سکرہ۔
سکون (سُکُون) آرام، قرار، ٹھہراؤ۔
سکونت (سُکُو - نَت) رہائش۔
سکہ (سِک - کَہ) ٹھپّہ، کوچہ، بازار، راستہ، سڑک، پھالا جو سلگ۔
سکیر (سِک - کِیر) ہمیشہ مست۔

**سکیزندہ** (سِکی۔زَن۔دَہ) اُچھلنے کودنے والا۔
**سکیزہ** (سِکی۔زَہ) کود پھاند، لات کود۔
**سکیزیدن** (سِکی۔زے۔دَن) اچھلنا، کودنا مضم سِکیزد۔
**سکیزیدہ** (سِکی۔زے۔دَہ) کود اپھاندا ہوا۔
**سکین** (سِک۔کین) چاقو، چھری جمع سَکاکین
**سکینہ، سکینت** (سَکی۔نَہ، سَکی۔نَت) آرام، آہستگی۔
**سگ** (سَگ) کُتا۔
**سگاچہ** (سُگا۔چَہ) کابوس۔
**سگال** (سِگال) اندیشہ کرنے والا، خیال، اندیشہ۔
**سگالش** (سِگا۔لِش) فکر، اندیشہ، مشورہ۔
**سگالندہ** (سِگا۔لَن۔دَہ) اندیشہ کرنیوالا۔
**سگالیدن** (سِگا۔لی۔دَن) قصد کرنا، اندیشہ کرنا مضم سِگالَد
**سگالیدہ** (سِگا۔لی۔دَہ) اندیشہ کیا ہوا۔
**سگبان** (سَگ۔بان) کتے کا محافظ
**سگ بچہ** (سَگ۔بَچ۔چَہ) کتے کا پلا۔
**سگ جان** (سَگ۔جان) سخت جان، لالچی، لوبھی۔
**سگزی** (سَگ۔زِی) دیکھو سکزی۔
**سگسار** (سَگ۔سار) کتے کی مانند، کنجوس۔
**سگ غرچہ** (سَگِ۔غَر۔چَہ) لینڈی کتا۔
**سگی** (سَگ۔گی) کتوں وغیرہ کی لینڈی، نام داؤں۔
**سگلاب** (سَگ۔لاب) پانی کا کتا، بیدستر۔
**سل** (سِل) پھیپھڑے کی ایک بیماری، نطفہ، برچھا (سَل) بیڑا، رگ کاٹنا، تلوار سوتنا۔
**سلا** (سُلا) لاثانی مطرب، لاجواب گانے والا۔
**سلاب** (سِلاب) ماتمی کپڑا جمع سُلُب۔
**سلاجیت** (سُلا۔جیت) ایک دوائی جو پتھر سے حاصل ہوتی ہے۔

**سلاح** (سِلاح) ہتھیار جمع اسلحہ (سُلاح) گوہ، پاخانہ۔
**سلاحدست** (سِلاح۔دَس۔ت) ہتھیار بند۔
**سلاحدستی** (سِلاح۔دَس۔تی) ہتھیار بندی۔
**سلاح شور** (سِلاح۔شُور) ہتھیار بند، پیدل سپاہی۔
**سلاحف** (سَلا۔حِف) سلحفات کی جمع۔
**سلاحی** (سِلا۔حی) سپاہی، ہتھیار بند۔
**سلاخ** (سَل۔لاخ) کھال اتارنے والا۔
**سلاخی** (سَل۔لا۔خی) کھال اتارنا۔
**سلاس** (سُلاس) بیہوشی۔
**سلاست** (سَلا۔سَت) روانی زبان، نرم، آسان، ہموار۔
**سلاسل** (سَلا۔سِل) سلسلہ کی جمع۔
**سلاطین** (سَلا۔طِین) سلطان کی جمع۔
**سلاف** (سُلاف) شراب، انگور کا رس۔
**سلاق** (سُلاق) آنکھ کی پلکوں کی بیماری۔
**سلاک** (سِلاک) چاندی سونے کا لمبا ٹکڑا۔
**سلالہ** (سُلا۔لَہ) نطفہ، بچہ، خلاصہ، نچوڑ جمع سُلالات۔
**سلام** (سَلام) نام اللہ تعالیٰ، کورنش، دعا، بےعیبی، حفاظت، چین۔
**سلامانہ** (سَلا۔مانَہ) سلام سے منسوب۔
**سلامت** (سَلا۔مَت) حفاظت، سلامتی۔
**سلامت روی** (سَلا۔مَت۔رَوی) کفایت شعاری، سلامتی کی چال۔
**سلامتی** (سَلا۔مَتی) حفاظت۔
**سلامی** (سَلا۔می) ڈھلوان، سلام کی حالت سلام کرنے والا، منسوب بہ سلام۔
**سلائق** (سَلا۔ئِق) سلیقہ کی جمع۔
**سلب** (سَل۔ب) اچک لیجانا، نیست کرنا،

(سَلَبْ) اُچک لیجایا ہوا، اُچک لیجانا، حیوان کی کھال، ایک جنگلی لباس (سَلَبْ) لمبا، ہلکا، پھرتیلا۔

ست (سَلْ۔تْ) جو کا علہ (سُلْ۔ت) ناک کاٹنا، رودہ کھینچنا۔

سلجم (سَلْ۔جَمْ) شلغم، شلجم۔

سلح (سَلَحْ) دیکھو سلاح (سُلَحْ) چکور کا بچہ۔

سلح پوش (سِلَحْ۔پُوْش) ہتھیار بند۔

سلح پوشی (سِلَحْ۔پُو۔شی) ہتھیار بندی۔

سلح خانہ (سِلَحْ۔خَا۔نَہ) ہتھیاروں کا مکان

سلحدار، سلحدست (سِلَحْ۔دَار) (سِلَحْ۔دَسْت) ہتھیار بند۔

سلح شور (سِلَحْ۔شُوْر) ہتھیار بند۔

سلحفات (سُلَحْ۔فَات) کچھوا جمع سَلَاحِفْ۔

سلخ (سَلْ۔خْ) قمری مہینہ کا آخری دن، کھال کھینچنا، کھال اتارنا، اینچنا۔

سلخانہ (سَلْ۔خَا۔نَہ) مذبحہ، کمیلا۔

سلس (سَلَسْ) نرمی، ہمواری (سَلِسْ) نرم، ہموار۔

سلسال (سَلْ۔سَالْ) صاف شفاف میٹھا پانی۔

سلسل البول (سَلَسْ۔اُلْ۔بَوْل) پیشاب کی بیماری۔

سلسبیل (سَلْ۔سَبِیْلْ) ایک جنتی چشمہ، خوشگوار چیز، شراب۔

سلسلہ (سِلْ۔سِلَہْ) زنجیر، ترتیب، اولاد، نسل جمع سَلَاسِلْ۔

سلطان (سُلْ۔طَانْ) والی، بخت، قدرت جمع سَلَاطِیْن۔

سلطانی (سُلْ۔طَا۔نِیْ) منسوب بہ سلطان۔

سلطنت (سَلْ۔طَنَتْ) بادشاہت۔

سلطہ (سُلْ۔طَہْ) تیز، دراز (سَلْ۔طَہْ) سبزی، اچار

سلعہ (سَلْ۔عَہْ) سنہ۔

سلف (سَلَفْ) پہلے لوگ، پُرکھے، گذشتہ جمع اَسْلَافْ، مُسْلَافْ (سِلْ۔فْ) ساڑھو، ہم زلف۔

سلفا (سُلْفَا) پیشگی۔

سلفہ (سُلْ۔فَہْ) نہاری، ناشتہ (سِلْ۔فَہْ) دیورانی، دیور کی بیوی۔

سلق (سَلْ۔قْ) چقندر، بھیڑیا (سَلَقْ) ابلنا، آدھا اُبالنا، پیچھے ٹیکنا۔

سلقل (سَلْ۔قَلْ) بایاں ہاتھ۔

سلک (سِلْ۔کْ) لڑی جمع اَسْلَاکْ (سَلْ۔کْ) ڈورا پرونا

سلک برقی، سلک کہربائی (سِلْ۔کِ۔بَرْ۔قِیْ، سِلْ۔کِ۔کَہْ۔رُبَا۔اِیْ) تار برقی کی لائن۔

سلم (سَلَمْ) بدھنی، اطاعت، تسلیم (سَلَمْ) بچوں کی تختی (سِلْ۔مْ) میل ملاپ، سلامتی، سلام، صلح جمع سِلَامْ، اَسْلَامْ (سُلْ۔مْ) ڈول گوشہ دار، مارگزیدگی (سُلَّمْ، لَمْ) زینہ، وسیلہ، سبب جمع سَلَالِیْم، سَلَالِمْ

سلوی (سَلْ۔وَا) لوا، ورتیج۔

سلوک (سُلُوْکْ) راستہ، طریقہ، راہ روی، نیک روی، برتاؤ، برتاوا۔

سلہ (سَلْ۔لَہْ) ٹوکری، پٹاری۔

سلیب (سَلِیْبْ) مبہوت، لٹا ہوا۔

سلیح (سَلِیْ۔حْ) دیکھو سلاح۔

سلیس (سَلِیْسْ) رواں، ہموار۔

سلیط (سَلِیْطْ) فصیح، تیز زبان مرد۔

سلیطہ (سَلِیْ۔طَہْ) فصیحہ، تیز زبان عورت۔

سلیقہ (سَلِیْ۔قَہْ) شعور، سرشت، طبیعت جمع سَلَائِقْ۔

سلیقہ شعار (سَلِیْ۔قَہْ۔شِعَارْ) نیک سرشت۔

سلیک (سِلیک)، پروئی ہوئی چیز۔

سلیل (سَلیل)، فرزند، بچہ، بیٹا۔

سلیلہ (سَلی۔ لہ)، بیٹی۔

سلیم (سَلیم)، درست، ٹھیک، بردبار، سلامتی والا، ناداں، بار گزیدہ، نام اللہ تعالیٰ۔

سلیم الطبع (سَلی۔ مُط۔ طَبع)، درست طبیعت۔

سم (سَم)، زہر، سوئی کا ناکہ جو سُمُوم، سِمام (سِم)، تلی، تہ خانہ (سُم) بغیر بچھا ہوا کھر جیسے گھوڑے وغیرہ کے ہوتا ہے۔

سما (سَما)، آسمان جو سماوات۔

سماجت (سَما۔ جَت)، خرابی، برائی (سِما۔ جَت)، ترش، کھٹائی۔

سماح، سماحت (سَماح، سَما۔ حَت)، جوانمردی، عطا کرنا۔

سماخ (سِماخ)، دیکھو صماخ۔

سماخچہ (سِماخ۔ چہ)، انگیا، کرتی، چولی۔

سماد (سَماد)، کھاد، پانس۔

سمار (سَمار)، لسی (سُم۔ مار)، سامر کی جمع۔

سمارغ (سَما۔ رُغ)، سانپ کی ٹوپی، ککرمتا۔

سماروک (سَما۔ رُوک)، کبوتر۔

سماری (سَما۔ ری)، کشتی۔

سماط (سِماط)، دسترخوان، قطار جو سُمُط۔

سماطین (سِما۔ طَین)، دورویہ قطار۔

سماع (سَماع)، ناچ گانا، حال قال، سماع (سَم۔ ماع)، سماع کا شوقین۔

سماعت (سَما۔ عَت)، سننا، شنوائی۔

سماعی (سَما۔ عی)، سنی ہوئی بات، روایتی۔

سماق (سَماق)، ایک سفید نرم پتھر (سُم۔ ماق) ایک کھٹا پھل، ایک ثمر ترش۔

سماک (سِماک)، وہ چیز جس سے دوسری چیز بلند کی جاوے، نام ستارہ جو سُمُک (سُماک)، سُماق، ایک کھٹا پھل (سَم۔ ماک)، مچھلی فروش، مچھیرا۔

سم الخیاط (سَم مُل۔ خِیاط)، سوئی کا ناکہ۔

سم الفار (سَم مُل۔ فار)، سنکھیا، زہر۔

سمامہ (سَما۔ مَہ)، ایک پرند جو سَمام۔

سمان (سَمان)، ماہ شمسی کی ستائیسویں، (سِمان)، سمین کی جمع (سَم۔ مان)، گھی والا، روغن فروش، گھی کا سوداگر۔

سمانی (سَما۔ نی)، بٹیر۔

سماوات (سَما۔ وات)، سماء کی جمع

سماوی (سَما۔ وی)، آسمانی۔

سمت (سَمت)، جانب، روش، ارادہ، شکل جو سُموت (سَمت)، نشان اسراغ، پتہ جو سِمات۔

سمت الراس (سَم۔ تُر۔ راس)، سر کی جانب یعنی بیچ آسمان۔

سمج (سَمِج)، بدمزہ، بُرا۔

سمچ، سمچہ (سُمچ، سُم۔ چہ)، فقیر کی گپھا، بکریوں کا تہ خانہ۔

سمح (سَمح)، جوانمرد۔

سمر (سَمَر)، افسانہ، کہانی جو اَسمار (سُم۔ ر)، دیکھو سمرہ۔

سمرا (سَم۔ را)، سانولی سلونی عورت۔

سمرت (سَم۔ رَت)، گندمی رنگت۔

سمرنا (سَمر۔ نا)، نام شہر (ترکی)

سمرہ (سَم۔ رَہ)، ببول، کیکر، مغیلاں۔

سمسار (سِم۔ سار)، آڑھتی، دلال جو سَماسِرَہ۔

سمسام (سَم۔ سام)، تلوار، سبک اور تیز آدمی

سمسق (سَم۔ سَق)، مرزنگوش، دونا مروا۔

سمسم (سِم۔ سِم)، تلی، کنجد جو سَماسِم (سُم۔ سُم)، لومڑی، مدیانہ، ثعلب۔

سمسمہ (سِم۔سِمَہ) لال چیونٹی جمع سَماسِم۔
سمط (سِم۔ط) موتی پرونے کا ڈورا جمع سُمُوط۔
سَمَّطَ ادھیڑنا۔
سمع (سَم۔ع) سماعت، شنوائی، کان، پند
جمع اَسْمَع، اَسْماع جمع جمع اَسامِع سننا
(سِم۔ع) لکڑ بھگا، ہنڈار۔
سمعت، سمعہ (سُم۔عَت، سُم۔عَہ) شہرا، آوارہ۔
سمک (سَمَک) مچھلی جمع سُمُوک، سِماک پاتال
کی روایتی مچھلی جس پر زمین دھری ہے۔
سمکیان (سَمَکِیان) اہلِ زمین۔
سمل (سِم۔ل) آنکھ میں سلائی لگانا۔
سمن (سَم۔ن) گھی، مکھن جمع سُمُون،
اَسْمُن (سِمَن) موٹا پا (سَمَن) ایک
سفید پھول۔
سمند (سَمَن۔د) اصیل گھوڑا، پیلا گھوڑا۔
سمندر، سمندل (سَمَن۔دَر، سَمَن۔دَل)
ایک روایتی جانور جو آگ میں رہتا ہے۔
سمو (سُمُو) بلندی (سُمُو) بلند۔
سمور (سَمُور) ایک برفستانی جانور جس کا رواں
نہایت گرم اور ملائم ہوتا ہے۔
سموع (سُمُوع) کان جمع سُمُع۔
سمول (سَمُول) بھنگا، براعہ۔
سموم (سَمُوم) گرم ہوا جمع سَمائِم (سُمُوم)
سم کی جمع۔
سمہ (سِمَہ) پوشیدہ، پنہاں۔
سمی (سَمِی) ہمنام، مانند۔
سمیاطیقی (سِم۔یا۔طِی۔قِی) ایک زبان
جس کی شاخیں عربی، عبرانی اور سریانی
وغیرہ ہیں۔
سمیج (سَمِیج) برا، خراب۔

سمید، سمیذ (سَمِید، سَمِیذ) چھنی ہوئی، میدہ۔
سمیدن (سَمی۔دَن) بوکرنا، سونگھنا۔
سمیرا (سَمی۔را) سینگی۔
سمیع (سَمِیع) نام خدا، سننے والا، سنانے والا۔
سمیقان (سَمی۔قان) جوہر، ماچی، لباد۔
سمین (سَمِین) چربی، گوشت کا رواج
جمع سِمان۔
سین (سِن) مقدار عمر، سال جمع سِنِین
(سَن) دانت، قلم کا نب جمع اَسنان
پتھر پر چاندنا۔
سنا (سَنا) روشنی (سَناء) بلندی، ایک دست آور
دوا، (سِنا) سینیٹ، انجمن واضعانِ قانون
سنا برق (سَنا۔بَرْق) روغن بجلی، آہ۔
سناخت (سَنا۔خت) سڑا ہوا، بدبو۔
سناد (سِناد) قافیۂ شعر کا ایک عیب۔
سنام (سَنام) کوہان، کو بڑ جمع اَسْنِمَہ
سنان (سِنان) انی، نوک جمع اَسِنَّہ
سنبک (سُم۔بُک) گھوڑے کی ٹاپ جمع سَنابِک
سنبل (سُم۔بُل) ایک گھاس، اناج کی بال
سنبل الطیب (سُم۔بُل۔ط۔طِیب) بال چھڑ۔
سنبلہ (سُم۔بُلَہ) نام برج آسمانی، خوشہ،
اناج کی بال جمع سَنابِل۔
سنبوسق، سنبوسہ (سَم۔بُو۔سَق، سَم۔بُو۔سَہ)
کھانے کی ایک چیز جو تین کونے والی ہوتی ہے۔
سنبوق (سُم۔بُوق) چھوٹی کشتی، سبنگ۔
سنبہ (سُم۔بَہ) چھیدنے کا برما۔
سنبیدن (سُم۔بی۔دَن) پرونا، بیندھنا۔
مضع سُنبد۔
سنبیدنی (سُم۔بی۔دَنی) چھیدنے کے لائق۔
سنبیدہ (سُم۔بی۔دَہ) پرویا ہوا، بیندھا ہوا۔
سنت (سُن۔نَت) قانون، راہ، روش۔

عادت، عمل رسول اللہ، جمع **سُنَن** (سُنَنْ)
دیکھو سنہ۔
**سنتیاغو** (سَن۔ تِیا۔ غو) چلی کا پایہ تخت (جنوبی امریکہ)
**سنٹیمیٹر** (سَن۔ ٹِی۔ مِی۔ ٹَر) سینٹیمیٹر جو ایک فرانسیسی پیمانہ ہے مطابق ۰۔۳۹ انچ۔
**سنج** (سَنْ۔ ج) جھانجھ، وزن ملونے والا (سَن ج) پسند، پسندیدہ، ایک رنگ (سُن ج) پچھہ، چوٹرا۔
**سنجاب** (سَن۔ جاب) خاکی رنگ کی ایک چھوٹی گلہری
**سنجاف** (سَن۔ جاف) گوٹ، کلمواتا۔
**سنجد** (سَن۔ جِد) عناب کی مانند ایک پھل۔
**سنجق** (سَن۔ جُق) فوج کا جھنڈا، کمر بند۔
**سنجندہ** (سَن۔ جِن۔ دَہ) تولنے والا۔
**سنجیدگی** (سَن۔ جی۔ دَگی) متانت، بھاری بھرکم پن۔
**سنجیدن** (سَن۔ جی۔ دَن) تولنا مضع سَنجُد۔
**سنجیدہ** (سَن۔ جی۔ دَہ) متین، تولا ہوا۔
**سنخ** (سَنْخ) سڑنا۔
**سند** (سَنَد) دستخط، وثیقہ، سفارش نامہ، سارٹیفکٹ، واسطہ، تکیہ گاہ، سہارا جمع **اَسْنَاد** (سِن۔ د) تحریر، حرامزادہ (سَن۔ د) دیکھو سندہ۔
**سندان** (سِن۔ دَان) اہرن، نہائی۔
**سندروس** (سَن۔ دَرُوس) ایک گوند کے مانند کہربا
**سندروق** (سُن۔ دُوق) دیکھو صندوق۔
**سندہ** (سَن۔ دَہ) گوہ کا لینڈ۔
**سندی** (سَنَدی) منسوب بہ سند۔
**سن سن** (سَن۔ سَن) سخن غیر فصیح (سِن سِن) حرام مغز۔
**سنق** (سَنَق) کرکری، تخمۂ اسپ۔
**سنگ** (سَنگ) پتھر، بوجھ، وقر۔
**سنگانہ** (سَنگ۔ گا۔ نَہ) ایک چھوٹا سا پرند۔

**سنگباری** (سَنگ۔ با۔ رِی) پتھراؤ
**سنگ پا** (سَنگ۔ گ۔ پا) جھانواں۔
**سنگ پشت** (سَنگ۔ پُش۔ ت) کچھوا۔
**سنگتراش** (سَنگ۔ تَرا۔ ش) پتھر کاٹنے والا۔
**سنگتراشی** (سَنگ۔ تَرا۔ شی) پتھر کی کٹائی۔
**سنگترہ** (سَنگ۔ تَرَہ) نارنگی۔
**سنگ جانی** (سَنگ۔ جا۔ نی) سخت جانی۔
**سنگجراحت** (سَنگ۔ گ۔ جَرا۔ حَت) سیل کھری۔
**سنگچہ** (سَنگ۔ چہ) اولا۔ ژالہ، بچھر۔
**سنگدانہ** (سَنگ۔ دا۔ نَہ) پرند کی پتھری جس میں گوہ رہتا ہے۔
**سنگدل** (سَنگ۔ دِل) بیرحم، پتھر دل۔
**سنگدلی** (سَنگ۔ دِلی) بیرحمی۔
**سنگر** (سَنگ۔ گِرد) چھوٹا برچھا۔
**سنگرو** (سَنگ۔ رُو) بے حیا، بے شرم۔
**سنگریز** (سَنگ۔ رِیز) دنیا کا حادثہ۔
**سنگریزہ** (سَنگ۔ رِے۔ زَہ) بجری، پتھر کا ٹکڑا۔
**سنگزن** (سَنگ۔ زَن) چھوٹی ترازو۔
**سنگ زر** (سَنگ۔ گ۔ زَر) کسوٹی۔
**سنگسار** (سَنگ۔ سار) پتھراؤ، رجم۔
**سنگستان** (سَنگ۔ گِس۔ تان) پتھریلی جگہ، پہاڑ۔
**سنگ سلیمانی** (سَنگ۔ گ۔ سُلَی۔ ما۔ نی) ایک قیمتی جواہر۔
**سنگلاخ، سنگلاخہ** (سَنگ۔ لاخ، سَنگ۔ لا۔ خَہ) پتھریلی زمین۔
**سنگم** (سَنگ۔ گَم) دو دریاؤں کا ملاپ۔
**سنگ مثانہ** (سَنگ۔ گ۔ مَثا۔ نَہ) پتھری۔
**سنگ مرمر** (سَنگ۔ گ۔ مَر۔ مَر) ایک سفید ملائم پتھر۔
**سنگ موسیٰ** (سَنگ۔ گ۔ مُو۔ سا) ایک کالا پتھر

سنگی (سَنگ-گی) پتھریلا، پتھر کا، پتھر کی۔
سنگ یمن (سَنگ-گ-یَمَن) عقیق، لعل۔
سنگین (سَنگ-گین) بھاری، سخت، ایک ہتھیار۔
سنگین دست (سَنگ-گین-دَس-ت) کام چور۔
سنگین دل (سَنگ-گین-دِل) ظالم، بیرحم۔
سنگین دلی (سَنگ-گین-دِلی) ظلم، بیرحمی۔
سنگینی (سَنگ-گی-نی) سختی۔
سنگینیت (سَنگ-گی-نی-یَت) سختی پن، بھاری پن۔
سنمار (سِنِم-مار) چاند، ماہ، ماہ۔
سنن (سُنَن) سنت کی جمع۔
سنور (سِن-نَور) بلی
سنوط (سَنُّوط) کھوسا، بے ڈاڑھی مونچھوں والا۔
سنون (سَنُّون) دانتوں کی دوا۔
سنوی (سَنَوی) سالانہ
سنہ (سَنَہ) سمبت، سال جمع سنین، سنوات (سِنَہ) اونگھ (سِن-ہ) دانتہ، دندانہ، (سُن-نَہ) دیکھو سنت (سُنَہ) بہو، بیٹے کی بیوی (سِن-نَہ) طمن کا جیا۔
سنہار (سُن-ہار) بہو، کنہ، کبیلن۔
سنی (سُن-نی) اہل سنت والجماعت مسلمان (سَنی) دیکھو شنبیہ (سَن-جی) گرہ کھولنا۔
سنینہ (سَنی-نَہ) ہجولی، ہمسن۔
سنیہ (سَنی-یَہ) اونچا، روشن۔
سو (سُو) ۱-طرف، جانب ۲- ہانی، خراب (سُوء) برائی، خراب۔
سوا (سِوا) علاوہ، غیر، زیادہ، بہتر (سَوا) برابر، برابری۔
سوابق (سَوا-بِق) سابق کی جمع۔
سواحل (سَوا-حِل) ساحل کی جمع۔
سواد (سَواد) نواحی، حوالی شہر، سیاہی، پڑھائی، قابلیت، مسودہ، ملکہ، ذہن جمع اَسوِدَہ۔
سواد اعظم (سَوا، د-اَع-ظَم) بڑی بستی۔
سوار (سِوار) کنگن جمع اَسوِرَہ، اَساوِرَہ (سُوار) راکب، سواری پر چڑھا ہوا۔
سوارق (سَوا-رِق) سارق کی جمع۔
سواری (سُوا-ری) جس پر چڑھ کر کہیں جاویں۔
سواط (سَو-واط) کوٹنے باز، چابک والا۔
سواطع (سَوا-طِع) ساطع کی جمع۔
سواقی (سَوا-قی) ساقیہ کی جمع۔
سواف (سُواف) موت، چوپایوں کی ایک سخت بیماری جس میں مرگ عام پھیل جاتی ہے۔
سواق (سَو-واق) کوچبین (سُو-واق) سائق کی جمع۔
سواک (سَواک) نرم رفتار (سِواک) مسواک۔
سواکن (سَوا-کِن) ساکن کی جمع
سوال (سُوال) پوچھ گچھ جمع اَسوِلَہ، سُوالات پوچھنا
سوالف (سَوالِف) سالف کی جمع۔
سوالی (سُوا-لی) سوال کرنے والا۔
سوانح (سَوا-نِح) سانحہ کی جمع۔
سوائم (سَوا-اِم) سائمہ کی جمع۔
سوائے (سِوا-ئے) سوا، علاوہ
سوج (سُوج) دیکھو سوز۔
سوجی (سُو-جی) پیغامبر، ساقی، کلال۔
سوخ (سُوخ) پیاز (سَوخ) گھسنا۔
سوخت (سُوخ-ت) جلائی جلن، جلاوٹ۔
سوختگی (سُوخ-تَگی) جلن۔
سوختن (سُوخ-تَن) جلنا، جلانا مضارع سُوزَد
سوختنی (سُوخ-تَنی) جلنے یا جلانے کے لائق۔
سوختہ (سُوخ-تَہ) جلا ہوا، جلایا ہوا۔
سود (سُود) افسانہ، نفع، بیاج، گھسائی، رگڑائی، ملک سویڈن (شمالی یورپ) ۲- اسود کا جمع

**سودا** (سَو۔دا) ایک خلط، دیوانگی، محبت، خواہش، کالی عورت (سَو۔دا) خرید و فروخت۔
**سوداگر** (سَو۔دا۔گَر) تاجر، بیوپاری۔
**سوداگری** (سَو۔دا۔گَ۔رِی) تجارت، بیوپار۔
**سودان** (سُو۔دان) کالے آدمی، نام ملک (افریقہ)
**سوداوی** (سَو۔دا۔وِی) سودا کی خلط سے نسبت رکھنے والی چیز۔
**سودائی** (سَو۔دا۔ئی) سودا کی خلط سے نسبت رکھنے والا آدمی۔ دیوانہ، پاگل۔
**سودت** (سُو۔دَت) سرداری۔ مہتری۔
**سودن** (سُو۔دَن) گھسنا، پیسنا، رگڑنا، مصدر سَایَد۔
**سودہ** (سُو۔دَہ) گھسا ہوا۔
**سودی** (سُو۔دِی) بیاجی۔
**سور** (سُور) دعوت، جشن، لال، بھوسلا، شہر پناہ، جھونپڑی۔ قلعہ کی دیوار۔
**سوراخ** (سُو۔راخ) چھید۔
**سورت** (سُو۔رَت) قرآن پاک کا ایک حصہ، ناہ، شرف، بزرگی جمع سُوَر، سُوَر۔
**سورنجان** (سُو۔رَن۔جان) نام دوائی۔
**سورہ** (سُو۔رَہ) کسی چیز کی تیزی، بادشاہ کی ہیبت (سُو۔رَہ) دیکھو سورت۔
**سوری** (سُو۔رِی) ہر لال پھول۔
**سوریا** (سُو۔رِیا) ملک شام، سیریا ایشیائے کوچک
**سوز** (سُوز) جلانے والا، جلن۔
**سوزاک** (سُو۔زاک) مردوں کی ایک ناپاک بیماری۔
**سوزاں** (سُو۔زاں) جلتا ہوا۔
**سوزانیدن** (سُو۔زا۔نِی۔دَن) جلانا۔
**سوزش** (سُو۔زِش) جلن۔
**سوزن** (سُو۔زَن) سوئی۔
**سوزندہ** (سُو۔زَن۔دَہ) جلانے والا۔
**سوزن کاری** (سُو۔زَن۔کا۔رِی) سوئی کا کام۔
**سوزنی** (سُو۔زَنی) کپڑا سوئی کا کام کیا ہوا۔
**سوزیدن** (سُو۔زِی۔دَن) جلنا۔
**سوس** (سُوس) اصل، طبیعت، کیڑا، گھن، ملیٹھی کا پیڑ (سُوس) گھن لگنا۔
**سوس القمح** (سُوس۔ل۔قَم۔ح) سُرسری۔
**سوسرہ** (سُو۔سِرَہ) ملک سوئزرلینڈ (وسطی یورپ)
**سوسمار** (سُوس۔مار) گوہ جانور۔
**سوسن** (سَو۔سَن، سُو۔سَن) ایک نیلا پھول جس کی پنکھڑی مثل زبان ہوتی ہے۔
**سوسن نمط** (سَو۔سَن۔نَمَط) سوسن کی طرح۔
**سوسنی** (سَو۔سَنی) نیلا، سوسن سے منسوب۔
**سوسہ** (سُو۔سَہ) گھن۔
**سوط** (سَوط) چابک، کوڑا جمع اَسْوَاط، سِیَاط
**سوغات** (سُو۔غات) تحفہ، ہدیہ۔
**سوف** (سُوف) حکمت۔
**سوفار، سوفارہ** (سُو۔فار، سُو۔فا۔رَہ) تیر کا دہن، سوئی کا ناکہ
**سوفتہ** (سُوف۔تَہ) گھن۔
**سوفسطا** (سُو۔فِس۔طا) فلسفۂ وہمیات۔
**سوفسطائی** (سُو۔فِس۔طا۔ئی) وہمیات کا معتقد حکیم۔
**سوق** (سُوق) بازار جمع اَسْوَاق ساق کی جمع (سَوق) روانی۔
**سوقی** (سُو۔قی) بازاری، دوکاندار۔
**سوقیانہ** (سُو۔قِیا۔نَہ) بازار کے لائق۔
**سوگ** (سُوگ) ماتم، مصیبت، غم۔
**سوگنامہ** (سُوگ۔نا۔مَہ) ماتم اور غم کا خط

سوگند (سَوْ۔ گَنْ۔ د) قسم۔
سوگوار (سُوگ۔ وَار) ماتمی، سوگدار۔
سوگواری (سُوگ۔ وَا۔ رِی) ماتم۔
سوگیانہ (سُوگ۔ یا۔ نہ) ماتمی کپڑے۔
سول (سَ، اُول) بہت زیادہ سوال کرنے والا۔
سوم (سِ، اُم، سِ، وُ، اُم) تیسرا (سَوم) گراں فروشی، بھاؤ چکانا۔
سوملہ (سَوْ۔ مَلہ) پیالی۔
سومی، سومیں (سِ، اُمی، سِ، اُمِیں) منسوب بہ سوم، تیسرے سے نسبت رکھنے والا۔
سوہن (سُوْ۔ ہَن) دھات کا برادہ۔
سوہان، سوہن (سُوْ۔ ہَان، سُوْ۔ ہَن) ریتی، چھینی۔
سوہان گیر (سُوْ۔ ہَان۔ گِیر) نرم، ملائم۔
سور (سُوْ۔ ر) خرابی، بگاڑ، بدی (سَوْ۔ ر) بد، غمگیں کرنا۔
سورت (سُوْ۔ اَت) برائی، خرابی، شرمگاہ۔
سوءالمزاج (سُوْءُ۔ اَلْ۔ مِزَاج) مرض، بیماری۔
سوءطریق (سُوْءِ۔ اِطْرِیق) بدراہی، بری راہ چلنا۔
سوءظن (سُوْءِ۔ اِظَن) گمان بد۔
سوءظنی (سُوْءِ۔ اِ۔ ظَنی) بدگمانی۔
سوی (سُوْی) طرف، پانی (سَوِیّ) ٹھیک، درست (سِوَا) دیکھو سوا۔
سویت (سَوِیْ۔ یَت) برابری، اعتدال۔
سویدا (سُوَیْ۔ دَا) کالا نقطہ جو دل پر ہوتا ہے۔
سویق (سَوِیق) ستو۔
سہ (سِہ) تین۔
سہا (سُہَا) ایک نہایت ننھا تارا۔
سہاد (سُہَاد) بے خوابی، نیند اچاٹ ہونا۔
سہاسپہ (سِہ۔ اَس۔ پَہ) نہایت تیز چلنے والا۔
سہام (سِہَام) سہم کی جمع (سُہَام) لو، سخت گرمی (شُہَام) تاریکی، چہرہ کا تغیر، دبلاپن (سَہْ۔ ہَام) تیر انداز۔
سہب (سَہْ۔ ب) جنگل (سَہْ۔ ب) ہموار زمین۔
سہ بعد (سِہ۔ بُعْ۔ د) لمبائی، چوڑائی، گہرائی۔
سہ پہر (سِہ۔ پَہ۔ ر) تیسرا پہر، بعد دوپہر۔
سہ چند (سِہ۔ چَنْ۔ د) تین گنا۔
سہد (سُہُد) تھوڑا سونے والا (سَہَد) جاگنا۔
سہ درہ (سِہ۔ دَرَہ) تین دروازے والا۔
سہر (سَہَر) بیداری (سُہْ۔ ر) جاگنے کی بیماری
سہرا (سِہ۔ رَا) دولہا کے چہرے پر ڈالنے کا ہار۔
سہ روح (سِہ۔ رُوح) روح حیوانی نباتی و جمادی۔
سہ شنبہ (سِہ۔ شَم۔ بَہ) منگل
سہف (سَہْ۔ ف) ایڑیاں رگڑنا (سَہَف) سخت پیاس۔
سہ فصلہ (سِہ۔ فَص۔ لَہ) تین فصلوں والا۔
سہ قبلہ (سِہ۔ قِب۔ لَہ) خانہ کعبہ و بیت المقدس و بیت المعمور۔
سہگاں، سہگانہ (سِہ۔ گَاں، سِہ۔ گَا۔ نَہ) تہرا، تیسرا، تین سے نسبت رکھنے والا۔
سہل (سَہْ۔ ل) آسان، ہموار زمین۔
سہل انگار (سَہْ۔ ل۔ اَنگ۔ گار) آسانی پسند
سہل انگاری (سَہْ۔ ل۔ اَنگ۔ گَا۔ رِی) آسان پسندی۔
سہل پسند (سَہْ۔ ل۔ پَسَن۔ د) جس کو آسانی اچھی لگے۔
سہل پسندی (سَہْ۔ ل۔ پَسَن۔ دِی) آسانی اچھی لگنا۔
سہلہ (سَہ۔ لَہ) دریا کا ریت۔
سہم (سَہْ۔ م) حصہ، ٹکڑہ، تیر جمع سہام اور، وہم، خوف۔

سہم الموت (سَہ۔مُل۔مَوت) موت کا تیر۔

سہمگیں، سہمناک (سَہ۔م۔گِیں۔ سَہ۔م۔ناک) خوفناک۔

سہ نوبت (سہ۔نَو۔بَت) بچپن وجوانی و بڑھاپا۔

سہ نوع (سہ۔نَوع) موالید ثلاثہ۔

سہو (سَہ۔و) بھول، چوک۔

سہواً (سَہ۔وَن) بھول کر۔

سہولت (سُہُو۔لَت) آسانی، نرمی۔

سہوم (سُہُوم) ترش روئی (سُہُوم) عقاب۔

سہی (سَہی) سیدھا، سرو کا سیدھا پیڑ۔

سہیل (سُہَیل) ستارہ کا نام۔

سہیم (سَہِیم) شریک، حصہ دار۔

سئیس (سَ۔ئِیس) دیکھو سائس۔

سی (سِی) تیس (۳۰) (سی) پتھر۔

سیا (سِیا) دیکھو سیاہ۔

سیآت (سَی۔یِ۔آت) سیئہ کی جمع۔

سیاح (سَی۔یاح) بہت سیر کرنے والا۔

سیاحت، سیاحی (سِیا۔حَت۔ سَی۔یا۔حی) گشت، سیر۔

سیادت (سِیا۔دَت) بزرگی، سرداری۔

سیار (سَی۔یار) سیر کرنے والا، گھومنے والا۔

سیارہ (سَی۔یا۔رَہ) قافلہ، سیلانی، حرکت کرنے والا تارہ، موٹر کار، موٹر لاری۔

سیاست (سِیا۔سَت) گورنمنٹ، حکمرانی کی حکمت عملی، حکومت کے کاروبار۔ پالیٹکس

سیاست داں (سِیا۔سَت۔داں) پالیٹیشن

سیاست مدن (سِیا۔سَت۔مُدُن) پولیٹکل اکانمی۔ علم الاقتصاد۔

سیاسی (سِیا۔سِی) منسوب بہ سیاست (سِیا۔سِی) سیاسی کی جمع۔

سیاسیات (سِیا۔سِی۔یات) علم سیاست، سیاست سے نسبت رکھنے والی چیزیں۔

سیاسیون (سِیا۔سِی۔یُون) پالیٹکس، پالیٹیشن علم سیاست، سیاست جاننے والے۔

سیاط (سِیاط) سوط کی جمع۔

سیاع (سِیاع) لمسائی، کہگل۔

سیاف (سَی۔یاف) تیغ زن، خونی، جلاد۔

سیافی (سَی۔یا۔فی) تیغ زنی۔

سیاق (سِیاق) علم حساب، حساب کتاب۔

سیاقت (سِیا۔قَت) روانی، چلانا۔

سیال (سَی۔یال) بہنے والی چیز۔

سی ام (سی۔اَم) تیسواں بلم۔

سیاہ (سِیاہ) کالا، خراب۔

سیاہ بخت (سِیاہ۔بَخ۔ت) بدقسمت۔

سیاہ بختی (سِیاہ۔بَخ۔تی) بدقسمتی

سیاہ بہار (سِیاہ۔بَہار) گہرا ابر یا بادل۔

سیاہ پستان (سِیاہ۔پِس۔تان) جس عورت کے بچے زندہ نہ رہتے ہوں۔

سیاہ پوش (سِیاہ۔پوش) کالا لباس پہننے والا جو اظہار سوگ کی علامت ہے۔

سیاہ پوشی (سِیاہ۔پو۔شی) کالا لباس پہننا جو سوگ اور ماتم کی علامت ہے۔

سیاہ تاب (سِیاہ۔تاب) لوہے کی ٹنک۔

سیاہ چال (سِیاہ۔چال) اندھے کنوئیں کا قید خانہ جس میں مجرم ڈالے جاتے تھے۔

سیاہ چردہ (سِیاہ۔چَر۔دَہ) سبز کاہی۔

سیاہ چشم (سِیاہ۔چَش۔م) شکاری پرند، نامہربان۔

سیاہ چشمی (سِیاہ۔چَش۔مِی) نامہربانی۔

سیاہ خانہ (سِیاہ۔خا۔نَہ) قید خانہ، نامبارک مکان۔

سیاہ دانہ (سِیاہ۔دا۔نَہ) کلونجی، شونیز۔

سیاہ دست (سیاہ۔ دَس۔ ت) کنجوس، بخیل۔
سیاہ دستی (سیاہ۔ دَس۔ تی) بخیلی، کنجوسی۔
سیاہ روز (سیاہ۔ رُوز) خراب دن، منحوس دن۔
سیاہ روزی (سیاہ۔ رُوز۔ زی) بدقسمتی۔
سیاہ زبان (سیاہ۔ زَبان) جسکی بددعا جلد لگے
سیاہ سال (سیاہ۔ سال) قحط کا برس۔
سیاہ سوختہ (سیاہ۔ سُوخ۔ تہ) بالکل جلا ہوا۔
سیاہ فام (سیاہ۔ فام) کالی رنگت
سیاہ قلم (سیاہ۔ قلم) بالکل کالی تصویر۔
سیاہ کار (سیاہ۔ کار) بدکار، گنہگار۔
سیاہ کاری (سیاہ۔ کا۔ ری) بدکاری۔
سیاہ کاسہ (سیاہ۔ کا۔ سہ) بخیل، کنجوس۔
سیاہ کام (سیاہ۔ کام) بدبخت، نامراد۔
سیاہ گلیم (سیاہ۔ گلیم) بدقسمت، کنگال۔
سیاہ گوش (سیاہ۔ گوش) نام جانور۔
سیاہ مست (سیاہ۔ مَس۔ ت) نشہ میں چور۔
سیاہ مستی (سیاہ۔ مَس۔ تی) نشہ میں چور ہونا۔
سیاہ نامہ (سیاہ۔ نا۔ مہ) گنہگار، فاسق۔
سیاہہ (سیا۔ ہہ) سرسری آمد خرچ کا روزنامچہ۔
سیاہی (سیا۔ ہی) کلونس، کالی روشنائی۔
سیب (سیب) دیکھو سیو (سیب) داد و دہش
سیبہ (سی۔ بہ) مورچہ۔
سیپارہ (سی۔ پا۔ رہ) تیسواں حصہ۔
سیجارہ (سی۔ جا۔ رہ) سگریٹ، سگار۔
سیجیدن (سے۔ جی۔ دن) مہیا کرنا، کاکو ترتیب دینا۔
سیحون (سَی۔ حُون) نام دریا (وسطی ایشیا)
سیخ (سیخ) سلاخ، تیلی۔
سیخ پا (سی۔ خ۔ پا) پچھلی ٹانگوں پر کھڑا ہونے والا۔
سیخ پر (سی۔ خ۔ پَر) پرند کا ننھا بچہ جس کے پروں کی تازہ کلیاں نکلی ہوں۔
سیخ جاروب (سی۔ خ۔ جا۔ روب) جھاڑو کی تیلی۔
سیخچہ (سیخ۔ چہ) چھوٹی سلاخ۔
سیّد (سَیّ۔ یِد، سَیْد) سردار، پیشوا (سید بھیڑیا)
سیدی (سی۔ دی) سوڈان کا باشندہ، (سَی۔ یِدی) میرے سردار۔
سیر (سَیْر) تسمہ، رفتار، گشت (سیر) آسودہ، بیزار، رنجیدہ (سِیر) لہسن (سِیَر) سیرت کی جمع، علم سوانح عمری۔
سیراب (سے۔ راب، سیر۔ آب) جس کی پیاس بجھی ہوئی ہو۔
سیرابی (سیر۔ آ۔ بی، سے۔ را۔ بی) پیاس بجھنا۔
سیران (سَی۔ ران، سَیران) سیر کرنا۔
سیر آہنگ (سیر۔ آہنگ) بلند آواز۔
سیرت (سی۔ رت) عادت، خصلت جمع سِیَر
سیر چشم (سیر۔ چش۔ م) غنی نگاہ والا۔
سیر حاصل (سیر۔ حا۔ صل) زرخیز زمین۔
سیرو (سی۔ رُو) گھٹن۔
سیری (سے۔ ری) طبیعت بھر جانا۔
سیزدہ (سیز۔ دہ) تیرہ (۱۳)
سیزدہم (سیز۔ دَہُم) تیرھواں۔
سیزگی (سیز۔ گی) سختی، رنج، درد۔
سیسا (سی۔ سا) بہروپشت جمع سیاسی۔
سیسبان (سیس۔ بان) سنبھالو، ذوحشنہ اصابع۔
سیستان (سیس۔ تان) نام صوبہ (جنوبی ایران)
سیغ (سیغ) دیکھو سیخ۔
سیف (سَیف) تلوار جمع اَسیاف، سُیُوف (سِیف) ساحل دریا یا سمندر کا کنارہ۔

سیفور (سَی۔ فُور) کالا ریشمی کپڑا۔
سیلفہ (سَی۔ فَہ) جلد ساز کے کتاب کاٹنے کا آلہ
سیفی (سَی۔ فِی) منسوب بہ سیف، چھوٹی تلوار
سیلق (سیلق) بے پانی کا بادل۔
سیقہ (سَی۔ یقَہ) بیڑہ۔
سیکوتا (سی۔ کُو۔ تَا) بیمہ۔
سیکی (سی۔ کِی۔ سے۔ کِی) شراب جو کتے پکتے آدھی رہ جاوے۔
سیل (سَیل) زرد جو سُبول۔
سیلاب (سَی۔ لَاب) پانی کی رو۔
سیلابی (سَی۔ لَا۔ بِی) منسوب بہ سیلاب۔
سیلان (سیلان، سَی۔ لَان) رقیق چیز بہنا، (سی۔ لَان) جزیرہ لنکا۔
سیلانی (سَی۔ لَا۔ نِی) زائر، گشت کا شوقین۔
سیل عرم (سَی۔ لِ۔ عَرِم) زور کا سیلاب۔
سیلی (سے۔ لِی، سی۔ لِی) تھپڑ، چانٹا۔ تھپیڑا۔
سیم (سیم) چاندی۔
سیما (سِی۔ مَا) پیشانی، نشان (سی۔ یمَا) خاص، خاص کر۔
سیماب (سِی۔ مَاب۔ سیم۔ آب) پارہ، زیبق۔
سیمابی (سِی۔ مَا۔ بِی) منسوب بہ سیماب۔
سیماہنگ (سِی۔ مَا۔ ہَنگ) کریلا، قثاء الحمار۔
سیمبر، سیمتن (سیم۔ بَر، سیم۔ تَن) چاندی سا جسم والا جس کا بدن بہت گورا چٹا ہو۔
سیمرغ (سِی۔ مُرغ) ایک روایتی بہت بڑا پرند۔
سیم سوختہ (سِی۔ م۔ سُوخ۔ تَہ) خالص چاندی
سیم گزاری (سِی۔ م۔ گُزَا۔ رِی) دام، روپیہ جو خوراک کے خرچ کے لئے دیا جاوے۔
سیمکار (سیم۔ کار) دلفریب۔
سیمکاری (سیم۔ کَا۔ رِی) دلفریبی۔
سیم کش (سیم۔ کَش) فضول خرچ۔

سیم گل (سیم۔ گِل) بوتا مٹی، پنڈول۔
سیمی (سِی۔ مِی) منسوب بہ سیم، چاندی کا۔
سیمیا (سِی۔ مِیا) طلسم جس کی چیزیں جن کا فی الواقع کوئی وجود نہ ہو خیالی اور دکھائی شکلیں۔
سیمیں (سِی۔ مِیں) چاندی کا، منسوب بہ سیم۔
سینا (سی۔ نا) نام پہاڑ (شمالی و مشرقی مصر)
سینہ (سِی۔ نَہ) چھاتی۔
سینہ افگار (سی۔ نَہ۔ اَف۔ گَار) دیکھو سینہ فگار۔
سینہ باز (سی۔ نَہ۔ باز) سینہ کھلا ہوا، بلند۔
سینہ بند (سی۔ نَہ۔ بَن۔ د) چولی، انگیا۔
سینہ چاک (سی۔ نَہ۔ چاک) مصیبت زدہ دکھیارا۔
سینہ چاکی (سی۔ نَہ۔ چَا۔ کِی) مصیبت، دکھ۔
سینہ زنی (سِی۔ نَہ۔ زَ۔ نِی) مصیبت میں چھاتی پیٹنا۔
سینہ زور (سِی۔ نَہ۔ زَور) طاقت پر مغرور۔
سینہ زوری (سِی۔ نَہ۔ زُو۔ رِی) جبر، زبردستی۔
سینہ سوختہ (سی۔ نَہ۔ سُوخ۔ تَہ) مصیبت زدہ
سینہ فگار (سِی۔ نَہ۔ فِگَار) زخمی دل۔
سینہ کوبی (سِی۔ نَہ۔ کُو۔ بِی) چھاتی کوٹنا۔
سینی (سِی۔ نِی) تھال، خوان۔
سینین (سِی۔ نِین) مبارک، میمون۔
سیو (سِیو) نام میوہ۔
سیورغال (سُیُور۔ غَال) انعام، مدد معاش۔
سیہ (سِیَہ) دیکھو سیاہ
سیہ مست (سِیَہ۔ مَس۔ ت) بدمست۔
سیہ مستی (سِیَہ۔ مَس۔ تِی) بدمستی۔
سیئہ (سَی۔ یِ۔ اَ) برائی، بدی جمع سیئات مساوی۔

# ش

ش (شِین) حرف شمسی تمام مقام عدد ۳۰۰، متعدد حروف سے بدل ہے علی الخصوص ۱- ت کے ساتھ مثلاً بخش، بخت ۲- ج کے ساتھ مثلاً کاش، کاج ۳- چ کے ساتھ مثلاً پاشاں، پاچاں ۴- د کے ساتھ مثلاً کوداب، کوشاب ۵- ز کے ساتھ مثلاً زلوک، شلوک ۶- ژ کے ساتھ مثلاً دژمش ۷- س کے ساتھ فرشتہ، فرستہ ۸- غ کے ساتھ مثلاً شخ، نخ ۹- ل کے ساتھ مثلاً اسپغوش، اسپغول ۱۰- ک کے ساتھ مثلاً پاشنگ، پاہنگ۔

شا (شَا) شاد۔

شاب (شَابّ) جوان آدمی جمع شبائب، شبّان، شبّاب، شُبّان۔

شاباش (شَا۔باش) کلمۂ تحسین، نیساز، پیشکش۔

شاباشی (شَا۔با۔شی) تعریف و تحسین۔

شابہ (شَابّ۔بہ) جوان عورت جمع شبائب، شوابّ۔

شات (شَاتْ) بکری، بُز، گوسپند۔

شاتو (شَا۔تُو) زینہ، سیڑھی۔

شاخ (شَاخْ) ٹہنی، سینگ، ٹکڑا۔

شاخابہ (شَا۔خا۔بہ) خلیج، شاخ دریا۔

شاخ آہو (شاخِ۔آ۔ہُو) کمان، جھوٹا وعدہ۔

شاخچہ (شَا۔خْ۔چہ) ننھی ڈالی، ٹہنی۔

شاخچہ بندی (شَاخْ۔چہ۔بن۔دی) درخت کا پیوند، بہتان، دغابازی۔

شاخدار (شَاخْ۔دارْ) مغرور، دیوث، سینگ والا، ٹہنی والا۔

شاخسار (شَاخْ۔سارْ) جھرمٹ، کنج، باغ۔

شاخ سست (شَاخ۔سُسْت) کمینہ۔

شاخ شاخ (شَاخْ۔شَاخْ) ٹکڑے ٹکڑے۔

شاخسانہ (شَاخْ۔سَا۔نَہ) جھگڑا قضیہ، بات میں بات، بات کا سلسلہ۔

شاخص (شَا۔خِصْ) حیران، مبہوت۔

شاخ گل (شَاخِ۔گُلْ) معشوق۔

شاخ گیسو (شَاخِ۔گے۔سُوْ) لٹ۔

شاخل، شاخول (شَا۔خِلْ۔شَا۔خُوْل) غلہ اربہر۔

شاخہ (شَا۔خَہ) جُوا، کاٹھ مجرم کی ایذا دہی کا۔

شاد (شَادْ) خوش۔

شاداب (شَا۔دَابْ) سیراب، تر و تازہ۔

شادابی (شَا۔دَا۔بی) تر و تازگی۔

شاداں (شَا۔دَاں) خوشحال۔

شاد باش (شَادْ۔بَاشْ) خوش رہو۔

شاد بہر (شَادْ۔بَہْر) خوشی، خوشحالی۔

شاد خوار (شَادْ۔خوَارْ) آسودہ، خوشحال۔

شاد خواری (شَاد۔خوَا۔رِی) آسودگی، خوش حالی۔

شادرواں (شَا۔دُرْ۔وَاں) سائبان، شامیانہ۔

شادزی (شَادْ۔زِی) خوشی کے ساتھ جی۔

شادکام (شَادْ۔کَامْ) خوش۔

شادکامی (شَادْ۔کَا۔مِی) خوشی۔

شادگونہ (شَادْ۔گُو۔نَہ) نہالی، توشک، ڈولچی۔

شادماں (شَادْ۔مَاں) خوش و خرم۔

شادمانی (شَادْ۔مَا۔نِی) خوشی، خرمی۔

شادن (شَا۔دِن) ہرن کا بچہ۔

شادورد (شَادْ۔وَرْد) چاند کا ہالہ، دائرہ۔

شادہ (شَا۔دَہ) خوش۔
شادی (شَا۔دِی) خوشی۔
شادیانہ (شَا۔دِ۔یَا۔نَہ) خوشی کا باجا گاجا۔
شاد بچہ (شَا۔دِ۔بَچَہ) بالا پوش۔
شادی مرگ (شَا۔دِی۔مَرگ) موت جو شدت خوشی سے واقع ہو۔
شاذ (شَاذ) اکیلا، تنہا، کم، جدا جمع شَوَاذ۔
شاذاب (شَا۔ذَاب) دیکھو شاداب
شاذب (شَا۔ذِب) اپنی جگہ سے دور ہو جانیوالا۔
شار (شَار) بستی، شہر، تاج، ساری جو ایک لباس ہے، راستہ، بڑا سانپ۔
شارب (شَا۔رِب) پینے والا جمع شَرَب جمع جمع شُرُوب۔
شارح (شَا۔رِح) شرح کرنیوالا جمع شَارِحِین
شارد (شَا۔رِد) بھاگنے والا، پریشان جمع شُرُود
شاردہ (شَا۔رِدَہ) بھاگنے والی، بھاگنے والی شیرنی جمع شَوَارِد۔
شارسان (شَار۔سَان) شہر، شہرستان۔
شارستان (شَا۔رِس۔تَان) شہرستان، وہ بستی جس کے چاروں طرف باغات ہوں۔
شارع (شَا۔رِع) عالم شریعت جمع شَارِعِین بازار، چوڑا راستہ جمع شَوَارِع۔
شارغ (شَا۔رَغ) پگڑی، دستار۔
شارف (شَا۔رِف) بوڑھی اونٹنی۔
شارق (شَا۔رِق) چمکیلا، روشن، سورج
شارقہ (شَا۔رِقَہ) روشن چیز، سورج کی روشنی جمع شَوَارِق۔
شارک (شَارک) مینا۔ ایک باتیں کرنیوالی چڑیا۔
شارمار (شَار۔مَار) بڑا سانپ۔
شارو (شَا۔رُو) دیکھو سارو۔
شاروف (شَا۔رُوف) دیکھو جاروب۔

شارہ (شَا۔رَہ) پگڑی، ساڑی۔
شاریدن (شَا۔رِی۔دَن) رسنا، ٹپکنا، بیٹھنا۔
شازب (شَا۔زِب) درشت، سوکھا ہوا، دبلا۔
شاش (شَاش) پیشاب، بول۔ ۲۔ حمل کا کپڑا۔
شاشدان (شَاش۔دَان) پیشاب کرنیکا برتن۔
شاشدن (شَا۔شِدَن) دیکھو شاشیدن۔
شاشندہ (شَا۔شِن۔دَہ) موتنے والا۔
شاشہ (شَا۔شَہ) پیشاب، موت۔
شاشیدن (شَا۔شِی۔دَن) پیشاب کرنا مصدر شا۔
شاطر (شَا۔طِر) چالاک، شوخ، شطرنج باز۔
شاطن (شَا۔طِن) خبیث، بدکار۔
شاطی (شَا۔طِی) کنارہ، ساحل۔
شاع (شَاع) آشکارا، ظاہر۔
شاعر (شَا۔عِر) شعر کہنے والا جمع شعرا۔
شاعرانہ (شَا۔عِرَا۔نَہ) شاعر کی مانند، شاعر کے لائق، شاعر سے منسوب۔
شاعری (شَا۔عِرِی) شعر کہنے کا علم۔
شاعل (شَا۔عِل) آگ جلانے والا۔
شاغل (شَا۔غِل) مشغول ہونیوالا، منع کرنیوالا۔
شافع (شَا۔فِع) شفاعت کرنے والا۔
شافعہ (شَا۔فِعَہ) شفاعت کرنے والی۔
شافعی (شَا۔فِعِی) سُنی مسلمانوں میں ایک جماعت جمع شَوَافِع۔
شافہ (شَا۔فَہ) شرمگاہ یا مقعد میں رکھنے کی دوا کا کپڑا جمع شِیَاف۔ ۲۔ زخم، گھاؤ، پہلو۔
شافی (شَا۔فِی) شفا دینے والا۔
شاق (شَاق) مشکل، دشوار۔
شاقول (شَا۔قُول) راج کی سہاول، ساہل
شاقہ (شَاق۔قَہ) مشکل، دشوار۔
شاک (شَاک) کرتی سا انگیا۔ ۲۔ ہتھیار بند، فتی۔
شاکار (شَا۔کَار) دیکھو خیکار۔

**شاکر** (شا-کِرْ) شکر کرنے والا جمع شُکور
**شاکر پن** نوکر چاکر۔
**شاکل** (شَا-کِلْ) کان یا گال کے بیچ کی سفیدی جمع شَوَاکِلْ۔
**شاکلول** (شَاکْ-کُولْ) بلانوش، جھکڑی۔
**شاکی** (شَا-کِیْ) شکایت کرنے والا۔گلہ مند، جمع شُکَات۔
**شاگرد** (شَا-گِرْد) خادم، تلمیذ۔
**شاگردی** (شَا-گِرْدِیْ) کسی سے علم سیکھنا۔
**شالنگ** (شَا-لَنْگْ) وہ آدمی جو کسی مفرور کے عوض میں پکڑ لیا جاوے۔
**شالہنگ** (شَالْ-ہَنْگْ) مکر، ظلم، رہن۔
**شام** (شَامْ) دن کا آخری حصہ، شام کا کھانا نام ملک (مغربی ایشیا)
**شامات** (شَا-مَاتْ) ملک شام۔
**شامخ، شاماک** (شَا-مَخْ، شَا-مَاکْ) انگیا، سانواں جو ایک ننھا اناج ہے۔
**شامت** (شَا-مَتْ) بدفالی، بدشگونی (شَامِتْ) دوسرے کے بگاڑ پر خوش ہونے والا۔ جمع شُمَات۔
**شامخ** (شَا-مِخْ) بلند، متکبر جمع شَوَامِخْ۔
**شامل** (شَا-مِلْ) یکجا، پکڑنے والا۔
**شاملات** (شَا-مِلَاتْ) شامل کی جمع، یکجائی چیزیں۔
**شامہ** (شَامْ-مَہْ) سونگھنے کی قوت۔
**شامی** (شَا-مِیْ) منسوب بہ شام۔
**شامیانہ** (شَا-مِیَا-نَہْ) کپڑے کا سایہ بان۔
**شان** (شَانْ) مرتبہ، ٹھاٹھ جمع شُیُون شہد کی تھیال (خ-ن) حال، کام، دھندا جمع شُئُون، شآن (شَان) دولوگ۔
**شاندن** (شَان-دَنْ) شانہ کرنا، کنگھی کرنا۔
**شانزدہ** (شَاں-زْ-دَہْ) سولہ (۱۶)
**شانزدہم** (شَاں-زْ-دَہُمْ) سولھواں۔
**شانہ** (شَا-نَہْ) مونڈھا، کنگھی، گوچ۔
**شانہ بہا** (شَا-نَہْ-بَہَا) تھوڑا مول۔
**شانہ بین** (شَا-نَہْ-بِیْنْ) فال دیکھنے والا۔
**شانہ سر** (شَا-نَہْ-سَرْ) ہُدہُد، کھٹ کٹ بلیا۔
**شانی** (شَا-نِیْ) دشمن، بیری جمع شُنَاتْ
**شانیدن** (شَا-نِیْ-دَنْ) کنگھی کرنا۔
**شاد** (شَادْ) خالص، بےلونی، کھری چیز۔
**شادیش** (شَا-دِیْشْ) سارجنٹ۔
**شاہ** (شَاہْ) بادشاہ، عمدہ، بہتر۔
**شاہ آلو** (شَاہْ-آ-لُوْ) نام پھل، آلو شک۔
**شاہانہ** (شَا-ہَا-نَہْ) بادشاہوں کے مانند۔
**شاہ باز** (شَاہْ-بَازْ) بہادر۔
**شاہ بازی** (شَاہْ-بَا-زِیْ) بہادری۔
**شاہ بلوط** (شَاہْ-بَلْ-لُوطْ) نام درخت۔
**شاہترج، شاہترہ** (شَاہْ-تَرَجْ، شَاہْ-تَرَہْ) ایک کڑوی دوا۔
**شاہ خاور** (شَاہْ-خَا-وَرْ) سورج۔
**شاہد** (شَا-ہِدْ) حاضر، گواہ، اچھا، خوب، محبوب جمع اَشْہَادْ، شَوَاہِدْ، شُہُود۔
**شاہدانہ** (شَا-ہِدَا-نَہْ) شاہد کی مثل۔
**شاہد باز** (شَا-ہِدْ-بَازْ) بدکار، محبوب کا شوقین
**شاہد بازاری** (شَا-ہِدْ-بَا-زَا-رِیْ) رنڈی بیسوا، بازاری محبوب۔
**شاہد حال** (شَا-ہِدْ-حَالْ) واقعہ کا گواہ۔
**شاہد روز** (شَا-ہِدْ-رُوزْ) سورج۔
**شاہدرہ** (شَاہْ-دَرَہْ) عام راستہ، بادشاہ کا راستہ۔
**شاہد عادل** (شَا-ہِدْ-عَا-دِلْ) سچا گواہ۔
**شاہد غیب** (شَا-ہِدْ-غَیْبْ) اللہ تعالیٰ۔

**شاہدی** (شَاہِدِی) مجبوبی، گواہی۔
**شاہراہ** (شَاہْ۔ رَاہْ) عام راستہ۔
**شاہزادگی** (شَاہْ۔ زَا۔ دَگِیْ) شہزادہ پن۔
**شاہزادہ** (شَاہْ۔ زَادَہْ) بادشاہ کا بیٹا۔
**شاہزیرہ** (شَاہْ۔ زِیْ۔ رَہْ) کالی زیری۔
**شاہسوار** (شَاہْ۔ سَوَارْ) عمدہ سوار۔
**شاہق** (شَا۔ ہِقْ) بلند، اونچی عمارت جمع شَوَاہِق۔
**شاہکار** (شَاہْ۔ کَارْ) بہترین کام، کارنامہ کوئی شاہانہ مظاہرہ کمال۔
**شاہگام** (شَاہْ۔ گَامْ) گھوڑے کی ایک چال
**شاہگاں** (شَاہْ۔ گَاں) دیکھو شایگاں۔
**شاہ لعمرک** (شَاہِ۔ لَعَمْ۔ رُکْ) رسول اکرم۔
**شاہ مغرب** (شَاہِ۔ مَغْ۔ رِبْ) چاند۔
**شاہنامہ** (شَاہْ۔ نَا۔ مَہْ) عمدہ کتاب، بادشاہ سے نسبت رکھنے والی کتاب۔
**شاہ نحل** (شَاہِ۔ نَحْ۔ لْ) یعسوب۔
**شاہنشاہ** (شَا۔ ہَنْ۔ شَاہْ) بادشاہوں کا بادشاہ۔
**شاہنشاہی** (شَا۔ ہَنْ۔ شَا۔ ہِیْ) بادشاہوں پر بادشاہی۔
**شاہ نشین** (شَاہْ نِشِیْنْ) صدر عمارت۔
**شاہوا** (شَاہْ۔ وَا) شاہی۔
**شاہوار** (شَاہْ۔ وَارْ) بادشاہوں کے لائق۔
**شاہی** (شَا۔ ہِیْ) حکومت، راج۔
**شاہیدن** (شَا۔ ہِیْ۔ دَنْ) بزرگ کرنا۔
**شاہین** (شَا۔ ہِیْنْ) ایک شکاری پرند۔ جمع شَوَاہِیْن، شَوَاہِن ڈنڈی۔
**شائبہ** (شَا۔ ئِبَہْ) آمیزش، ملونی جمع شَوَائِبْ
**شائستگی** (شَا۔ اِسْ۔ تَگِیْ) لیاقت۔
**شائستہ** (شَا۔ اِسْ۔ تَہْ) لائق، بہتر۔

**شائع** (شَا۔ ئِعْ) عام، ظاہر، مشہور۔
**شائق** (شَا۔ ئِقْ) مشتاق، شوقین جمع شائقین
**شائک** (شَا۔ ئِکْ) کانٹوں والا پیڑ۔
**شائیدن** (شَا۔ ئِیْ۔ دَنْ) دیکھو شایستن
**شای** (شَایْ) چائے، اُبال کر پینے کی ایک پتی۔
**شایاں** (شَا۔ یَاں) لائق، سزاوار۔
**شاید** (شَا۔ یَدْ) کلمہ شک
**شایستگی** (شَا۔ یِسْ۔ تَگِیْ) لیاقت۔
**شایستن** (شَا۔ یِسْ۔ تَنْ) لائق ہونا مضارع شاید
**شایستہ** (شَا۔ یِسْ۔ تَہْ) لائق۔
**شایگان** (شَا۔ یْ۔ گَاں) بہتر، بادشاہ کے لائق۔
**شب** (شَبْ) رات (شَبْ) پھٹکری، جنگ۔
**شباب** (شَبَابْ) شروعات، جوانی، شاب کی جمع و شباب عیش و نشاط (شَبْ۔ بَابْ) شاب کی جمع۔
**شبابہ** (شَبْ۔ بَا۔ بَہْ) الغوزہ، توتک۔
**شبارزو** (شَبَا۔ رُوْزْ) دن رات، آٹھ پہر۔
**شباشب** (شَبَا۔ شَبْ) راتوں رات۔
**شباط** (شُبَاطْ) رومی مہینہ کا نام۔
**شب افروز** (شَبْ۔ اَفْ۔ رُوْزْ) زر لبفت جس کی زمین روپہلی ہو۔
**شباق** (شَبْ۔ بَاقْ) رنڈی باز۔
**شباک** (شَبْ۔ بَاکْ) سوراخ کرنے والا (شُبْ۔ بَاکْ) کھڑکی، جھروکہ (شِبَاکْ) شبکہ کی جمع۔
**شبال** (شِبَالْ) شبل کی جمع۔
**شبان** (شُبَانْ) گڈریا، چرواہا (شُبْ۔ بَانْ) شاب کی جمع (شُبَانْ) شب کی خلاف قیاس جمع۔
**شبان روز** (شَبَانْ۔ رُوْزْ) شبانروز۔
**شبان گاہ** (شَبَانْ۔ گَاہْ) شام کا وقت۔
**شبانہ** (شَبَا۔ نَہْ) منسوب بہ شب۔
**شباہت** (شَبَا۔ ہَتْ) یکسانیت، مانند ہونا۔

شب آہنگ (شَب۔ آہَنگ) بُلبُل، شام کا ایک روشن تارا۔
شب باش (شَب۔ باش) رات کو رہنے والا۔
شب باشی (شَب۔ با۔ شِی) رات کو رہنا۔
شب بخیر (شَب۔ بَخَیر) رات کا رخصتی سلام
شب برات (شَب۔ بَرات) کاغذ، سند، تنخواہ شعبان کی پندرھویں رات، شعبان کا چودھواں دن۔
شبدعہ (شِب۔ دَعَہ) بچھو جمع شَبادِع
شب بیدار (شَب۔ بے۔ دار) رات کو جاگنے والا۔
شب بیداری (شَب۔ بے۔ دا۔ رِی) رات کو جاگنا
شب پر، شب پرہ (شَب۔ پَر، شَب۔ پَرَہ) چمگادڑ۔
شب پوش (شَب۔ پوش) ٹوپی، رات کے کپڑے
شبت (شِبِت) سوئے کا ساگ۔
شب تار (شَب۔ تار) اندھیری رات۔
شب تازی (شَب۔ تا۔ زِی) شبخون۔
شبث (شَبَث) مکڑی، عنکبوت۔
شب چراغ (شَب۔ چَراغ) رات کا چراغ، ایک قیمتی موتی جو رات کو چمکتا ہے۔
شب چک (شَب۔ چَک) شب برات، کاغذ، سند، تنخواہ۔
شبح (شَبَح) وہ جسم جو دور سے صاف نظر نہ آوے۔ جمع اَشباح، شُبُوح۔
شبحاں (شَب۔ حاں) دراز، لمبا۔
شب خمار (شَب۔ خَمار) رات جو خمار میں گذرے۔
شب خوابی (شَب۔ خوا۔ بِی) رات کے سونے کے کپڑے۔
شبخواں (شَب۔ خواں) بُلبُل
شبخون (شَب۔ خُون) رات کا فوجی چھاپہ
شبخیز (شَب۔ خیز) رات کو اُٹھنے والا۔

شب خیزی (شَب۔ خے۔ زِی) رات کو اُٹھنا۔
شبدع (شِب۔ دِع) بچھو۔
شب دیجور (شَب۔ دَی۔ جُور) اندھیری رات۔
شبدیز (شَب۔ دِیز) مشکی گھوڑا۔
شب دیگ (شَب۔ دیگ) وہ دیگ جو رات بھر پکائی جائے۔
شبر (شِب۔ ر) بالشت جمع اَشبار۔
شبرنگ (شَب۔ رَنگ) کالا، سیاہ۔
شبرو (شَب۔ رَو) چور، رات کو چلنے والا۔
شب زندہ دار (شَب۔ زِن۔ دَہ۔ دار) رات بھر عبادت کرنے والا۔
شبستان (شَبِس۔ تان) رات کو رہنے کا مکان، خوابگاہ، حرم سرا۔
شبشہ (شِبشَہ) گھن، سوس۔
شبع (شَبَع) سیر ہونا (شِب۔ ع) سیری۔
شبعان (شَب۔ عان) شکم سیر، پیٹ بھرا ہوا۔
شبعہ (شُب۔ عَہ) ایکمرتبہ کی پوری خوراک۔
شب غریب (شَب۔ غَرِیب) پہلی رات جس میں مردے کو ثواب پہونچانے کو کھانا بانٹتے ہیں۔
شب قدر (شَب۔ قَدر) عبادت کی ایک خاص رات۔
شبک (شِب۔ ک) مکلہ (شَبَک) جالی، جالی۔
شبکور (شَب۔ کور) رات کا اندھا۔
شب کوری (شَب۔ کو۔ رِی) رتوندا، رات کا اندھا پن۔
شبکوفتن (شَب۔ کو۔ فتن) چھوڑنا۔
شبکہ (شَبکَہ) جالی، جال جمع اَشباک، شِباک، شُبُک۔
شب گاہ (شَب۔ گاہ) رات کا وقت۔
شب گرد (شَب۔ گَرد) کوتوال، پہریدار۔
شب گردی (شَب۔ گَر۔ دِی) پہرہ دینا۔

**شبگز** (شَب۔ گَز) چند لمحہ کی تکلیف۔
**شب گیر** (شَب۔ گِیر) نیچا، بلبل، رات میں کام کرنے والا ملازم، علی الصباح، پچھلے پہر اُٹھنے والا۔
**شبل** (شِب۔ل) شیر کا بچہ جمع شِبَال، اَشْبَال
**شبم** (شَبَم) جاڑا (شَبِم) ٹھنڈی چیز۔
**شبنم** (شَب۔ نَم) اوس۔
**شبنمی** (شَب۔ نَمی) اوس سے بچاؤ کو تاننے کا کپڑا۔
**شبو** (شَب۔ بُو) رات کو مہکنے والی ایک پھلواری۔
**شبہ** (شِب۔ ہ، شِبَہ) مثل، مانند، شبیہ، نقشہ جمع اَشْبَاہ، اَشَابِہ (شَبَہ) پیتل، مانند جمع مَشَابِہ (شَب) بوجھ، ملا (شَب۔ ہ) ایک کالا چمکدار پتھر۔
**شب ہلال** (شَب۔ ہِلَال) چاندرات۔
**شبہہ** (شُب۔ ہَہ) پوشیدہ، شک، پوشیدگی کا رجم شُبُہَات۔
**شبیار** (شَب۔ یَار) ایلو، مسہل کی دوا جو رات کو استعمال کی جاوے۔
**شبیع** (شَبِیع) بڑا عقلمند۔
**شب یلدا** (شَب۔ یَل۔ دَا) اندھیری رات۔
**شبینہ** (شَبِی۔ نَہ) باسی، رات والی چیز۔
**شبیہ** (شَبِیہ) جوڑا، اصلی تصویر، مانند۔
**شپ** (شَپ) غیب، غیر حاضری۔
**شپاشپ** (شَپَا۔ شَپ) سڑاسڑ۔
**شپرخپرہ** (شَپ۔ پَر، شَپ۔ پَرَہ) دیکھو خپ پرہ
**شپش** (شِپِش) جوں، ٹونیگر۔
**شپلاق** (شَپ۔ لَاق) دیکھو شپلق۔
**شپلانیدن** (شَپ۔ لَا۔ نِی۔ دَن) پچھڑوانا، سیٹی بجوانا۔
**شپلق** (شَپ۔ لَق) تھپڑ، لپڑ، طمانچہ۔
**شپلندہ** (شَپ۔ لِن۔ دَہ) پچھوڑنے والا، سیٹی بجانے والا۔
**شپلیدن** (شَپ۔ لِی۔ دَن) سیٹی بجانا، پچھوڑنا مضم شَپْلَد۔
**شپلیدہ** (شَپ۔ لِی۔ دَہ) سیٹی بجایا ہوا، پچھوڑا ہوا۔
**شپوخکن** (شِپُوخ۔ کَن) دھکا مارنا۔
**شپیختن** (شِپِیخ۔ تَن) بکھیرنا۔
**شپیل** (شِپِیل) سیٹی۔
**شپیلیدن** (شِپِی۔ لِی۔ دَن) پچھوڑنا، سیٹی بجانا مضم شِپِیلَد
**شتا** (شِتَا) موسم سرما، جاڑا جمع اَشْتِیَہ (شَتَا) بھوکا۔
**شتاب** (شِتَاب) جلد، تیز۔
**شتابان** (شِتَا۔ بَان) جلدی کرتا ہوا، دوڑتا ہوا۔
**شتابانیدن** (شِتَا۔ بَا۔ نِی۔ دَن) جلدی کرانا، دوڑوانا۔
**شتابندہ** (شِتَا۔ بِن۔ دَہ) دوڑنے والا۔
**شتابی** (شِتَا۔ بِی) جلدی، زودی۔
**شتابیدن** (شِتَا۔ بِی۔ دَن) دیکھو شتافتن۔
**شتابیدہ** (شِتَا۔ بِی۔ دَہ) جلدی کیا ہوا۔
**شتافتن** (شِتَاف۔ تَن) دوڑنا، مضم شِتَابَد۔
**شتافتہ** (شِتَاف۔ تَہ) دوڑا ہوا۔
**شتالنگ** (شِتَا۔ لَنگ) گٹہ، ٹخنہ۔
**شتت** (شَتَت) پراگندہ ہونا جمع اَشْتَات۔
**شتر** (شُت۔ ر، شُتُر) اونٹ (شَت۔ ر) کنارا، گوشہ (شَتَر) کٹا ہونا۔
**شترب** (شَتَرَب) چیتا۔
**شتربان** (شُتُر۔ بَان) ساربان، اونٹ والا۔
**شترپا** (شُتُر۔ پَا) سورج مکھی۔
**شترحجرہ** (شُتُر۔ حُج۔ رَہ) اصل بے جوڑ چیزیں جن میں باہم واسطہ نہ ہو۔

شترخار (شُتُرْ-خَارْ) جواسہ جا ایک کٹیلی گھاس۔
شتردل (شُتُرْ-دِلْ) بزدلا۔
شتردلی (شُتُرْ-دِلی) بزدلی۔
شترسوار (شُتُرْ-سَوَارْ) اونٹ کا سوار۔
شترغمزہ (شُتُرْ-غَمْ-زَہ) فضول نخرہ۔
شترکینہ (شُتُرْ-کِی-نَہ) بڑا کینہ ور۔
شترگربہ (شُتُرْ-گُرْ-بَہ) انمیل، ناموزونیت۔
شترمرغ (شُتُرْ-مُرْغ) نعامہ، ایک مشہور جانور
شترہ (شُتْ-رَہ) گھائی۔
شتری (شُتُرِی) اونٹ کا سا، منسوب بہ شتر۔
شتلع (شَتَلَعْ) بھوک، بیماری سے بیقراری۔
شتل (شَتَلْ) وہ رقم جو جواریوں میں بانٹی جائے۔
شتلم (شُتُلْم) ظلم، تعدی۔
شتم (شَتْ-مْ) گالی گلوچ۔
شتن (شَتَنْ) شہر، مدینہ۔
شتہ (شَتَہْ) باسی۔
شتی (شَتْ-تَا) شتیت کی جمع، کثرت، بہتات۔
(شَتَیْ) جاڑوں کا مینہ، بہاوٹ۔
شتیت (شَتِیْت) پراگندہ کرنا جمع شتی
شتیم (شَتِیْم) ترشرو۔
شتیمہ (شَتِی-مَہ) گالی، دشنام، اسلوبہ۔
شجاج (شَجَاجْ) گدھا۔
شجار (شِجَارْ) پشتیبان۔
شجاع (شُجَاعْ) بہادر جمع شجعان، شجاع،
شجعۃ (ایک سانپ)۔
شجاعت (شُجَا-عَتْ) دلیری۔
شجان (شُجَانْ) غیرتمند آدمی۔
شجاہدن (شَجَا-ہِ-دَنْ) سخت سردی کھانا۔
شجت (شَجْ-جَتْ) گھاؤ، شکستگی۔
شجر (شَجَرْ) پیڑ جمع اشجار (شَجْ-رْ) منہ، منہ کا دہانہ۔

شجرہ (شَجْ-رَہ) نسب نامہ، ایک پیڑ۔
شجعہ (شَجْ-عَہْ، شَجَعَہْ) شجاع کی جمع۔
شجن (شَجَنْ) کھڑکڑانا، چاہنا، حاجت، اندازہ، جمع شجون، اشجان۔
شجو (شَجْ-و) حاجت، اندوہ
شجہ (شَجْ-جَہ) دیکھو شجت۔
شجیج (شَجِیْج) سر پھٹا آدمی، شترمرغ۔
شجیدن (شَجِیْ-دَنْ) جھاڑا کھانا۔
شجیر (شَجِیْر) پیڑوں کے جھرمٹ والی زمین نصیب والا۔
شحاذ (شَحْ-حَاذْ) بھکاری، باڑھ رکھنے والا۔
شحام (شَحْ-حَامْ) چربی فروش۔
شحامت (شَحَا-مَتْ) موٹائی۔
شحب (شَحِبْ) دُبلا، لاغر
شحذ (شَحْذ) دھار نکالنا، سان نکالنا۔
شحشاح (شَحْ-شَاحْ) وہ عورت جو قوت میں مثل مردوں کے ہو۔
شحم (شَحْم) چربی جمع شحوم۔
شحم حنظل (شَحْمِ حَنْ-ظَلْ) اندرائن کے پھل کا گودا۔
شحمہ (شَحْ-مَہ) کان کی لو، ذرا سی چربی۔
شحن (شَحْ-نْ) بھرنا، ہانکنا، دور کرنا۔
شحنا (شَحْ-نَا) دشمنی
شحنائی (شَحْ-نَا-اِیْ) کوتوالی۔
شحنہ (شَحْ-نَہ) کوتوال، پاسبان۔
شحوب (شُحُوْب) رنگ بدل جانا۔
شحون (شَحُوْن) قوی، بڑا۔
شحیح (شَحِیْح) کنجوس جمع شحاح، اشحاء، اشحۃ۔
شحیم (شَحِیْم) موٹا، فربہ۔
شخ (شَخْ) مضبوط، سخت پہاڑ، دامن کوہ، ناک سکیڑنا۔

شخاب (شِخَابْ) تازہ دودھ۔
شخار (شِخَارْ) سجی، قلمی کھار۔
شخالیدن، شخابیدن (شَخَا۔لِی۔دَنْ، شَخَا۔بِی۔دَنْ) زخمی کرنا، گھائل کرنا۔
شخجہ (شَخْ۔جَہ) دھار۔
شخشیدن (شَخْ۔شِی۔دَنْ) دیکھو شخیدن۔
شخص (شَخْص) بدن، جسم، ذات جمع شخوص، اشخص، اشخاص۔
شخصی (شَخْ۔صِیْ) ذاتی، جسمی۔
شخصیت (شَخْ۔صِیْ۔یَتْ) ذات۔
شخ کمان (شَخْ۔کَمَانْ) قوی بازو۔
شخال (شَخَّال) فریاد، نعرہ، آواز، ناخن سے نوچنا، چٹکی لینا، ٹھونگ مارنا۔
شخلیدن (شَخْ۔لِی۔دَنْ) شخولیدن۔
شخودن (شَخُو۔دَنْ) نوچنا، کھرونچنا، انگلیوں سے ڈاڑھی میں خلال کرنا۔
شخودہ (شَخُو۔دَہْ) ناخن سے کھرونچا ہوا۔
شخوص (شُخُوص) ٹکٹکی لگانا، نظر گاڑ کر دیکھنا۔
شخول (شُخُول) شخل، پژمردگی۔
شخولیدن (شَخُو۔لِی۔دَنْ) کھلانا، فریاد کرنا۔
شخیر (شَخِیْر) خراٹا۔
شخیل (شَخِیْل) شخل، پژمردگی۔
شخیدن (شَخِیْ۔دَنْ) پھسلنا، رپٹنا
شد (شُدْ) گیا، گذرا، ہوا، جانا (شَدْ) نعرہ، تان۔
شداد (شِدَادْ) شدید کی جمع۔
شدائد (شَدَا۔ائِدْ) شدیدہ کی جمع۔
شد بد (شُدْ۔بُدْ) حرف شناسی۔
شدت (شِدْ۔دَتْ) سختی۔
شدح (شَدْح) موٹا ہونا۔
شدخ (شَدْخ) پیشانی کی سفیدی (شَدَخ)
ادھورا بچہ۔
شدف (شَدَفْ) ادھورا بچہ جمع شُدُوف۔
شدق (شِدْ۔قْ) کنج دہن، باچھ۔
شدکار (شُدْ۔کَارْ) ناپ تول، تخمینہ۔
شدن (شُدَنْ) جانا، ہونا مضع شود۔
شدنی (شُدْ۔نِیْ) ہونی، ہونے کے لائق۔
شدومد (شَدْ۔دُوْ۔مَدْ) تکلف، زور شور۔
شدہ (شَدْ۔دَہْ) محرم کا علم (شِدْ۔دَہْ) سختی (شُدَہْ) حیرانی، بیخودی (شُدَہْ) ہوا۔
شدیار (شُدْ۔یَارْ) جوتی ہوئی تیار زمین۔
شدیاریدن (شُدْ۔یَا۔رِیْ۔دَنْ) جوتنا، ہانکنا، زمین جوتنا۔
شدید (شَدِیْد) سخت، بہادر جمع شداد، اشدّاء۔
شدیدہ (شَدِیْ۔دَہْ) سختی جمع شدائد۔
شذر مذر (شَذَرْ۔مَذَرْ) تتر بتر۔
شر (شَرْ) بدی، برائی جمع شرور، (شَرَرْ) عیب، گناہ کی چیز (شُرْ) شیطان، موت، فقیری۔
شرا (شِرَا) خرید و فروخت۔
شراب (شَرَابْ) بادہ، دارو، پینے کی چیز جمع اشربہ۔
شرابات (شَرَا۔بَاتْ) جرابیں۔
شراب بنفشہ (شَرَا۔بِ۔بَنَفْ۔شَہْ) شربت بنفشہ۔
شراب پشتدار (شَرَا۔بِ۔پُشْ۔ت۔دَارْ) مقوی دواؤں کا شربت۔
شراب خانہ (شَرَابْ۔خَانَہْ) شراب کا مکان۔
شراب خوار (شَرَابْ۔خَوَارْ) شرابی۔
شراب خواری (شَرَابْ۔خَوَا۔رِیْ) شراب نوشی
شراب زدگی۔ (شَرَابْ۔زَدَگِیْ) شراب کا نشہ۔

شراب زدہ (شَرَابْ۔زَدَہْ) شراب کے نشہ میں مدہوش
شراب طہور (شَرَابِ طَہُوْر) جنت کی شراب
شرابی (شَرَا۔بِیْ) شراب پینے کا عادی
شرار (شَرَارْ) چنگاری
شرارت (شَرَا۔رَتْ) بدی، برائی
شرارہ (شَرَا۔رَہْ) پتنگا چنگاری جمع شرار، شرر
شراسیف (شَرَا۔سِیْفْ) شرسوف کی جمع
شراع (شِرَاعْ) بادبان، پال
شرافت (شَرَا۔فَتْ) بزرگی، بھلمنسائی
شراک (شِرَاکْ) چپل یا کھڑاؤں کا تسمہ
شراکت (شِرَا۔کَتْ) ساجھا
شرائط (شَرَا۔اِطْ) شریطہ کی جمع
شرائع (شَرَا۔اِعْ) شریعت کی جمع
شرائف (شَرَا۔اِفْ) شریفہ کی جمع
شرائک (شَرَا۔اِکْ) شریکہ کی جمع
شرائین (شَرَا۔اِیْنْ) شریان کی جمع
شرب (شَرْبْ) شارب کی جمع (شُرْبْ)
پینا (شِرْبْ) حصہ کا پانی
شرب الیہود (شُرْبُ لْ یَہُوْدْ) پوشیدہ شراب نوشی
شربت (شَرْ۔بَتْ) میٹھی رقیق چیز، ایک مرتبہ پینا
(شُرْبَتْ، شَرْبَتْ) اکثر پینے کی رقیق چیز جمع اشربہ
شربتی (شَرْ۔بَتِیْ) نام رنگ، نام میوہ
شربہ (شَرْبَہْ) تھالا، تھالہ، گودا کو لاب
شرت (شِرْ۔رَتْ) حرص، نشاط جوانی
شرج (شَرَجْ) کہکشاں (شَرْجْ) چیز پھٹنا
شرح (شَرْحْ) کھولنے والی چیز جمع شروح
بیان کرنا، کھولنا، آشکارا کرنا، جاننا
شرحہ (شَرْ۔حَہْ) ٹکڑا، لچھہ، گوشت کی بوٹی
شرحہ شرحہ (شَرْ۔حَہْ شَرْ۔حَہْ) بوٹی بوٹی، ٹکڑے ٹکڑے
شرخ، شرخچ (شَرْخْ، شَرْ۔خَچْ) ایک چھوٹا پیالا
شرذمہ (شِرْ۔ذِمَہْ) ٹکڑا، ٹکڑی، قاش

شرر (شَرَرْ) شرارہ کی جمع، پتنگا
شررہ (شَرَرَہْ) دیکھو شرارہ
شرزہ (شَرْ۔زَہْ) غصیلا، خوفناک
شرسوف (شُرْ۔سُوْفْ) پسلی کا سرا جمع شراسیف
شرط (شَرْطْ) عہد، پیمان، کنوئیں، کیتہ جمع
شروط، شرائط شرط لگانا (شَرْطْ)
بادموافق، نشانی، علامت، دریا کا کنارہ، چھوٹی
ندی (شَرَطْ) نشان، چھوٹا پاسا، چوپایہ، ناقص
سال جمع اشراط (شُرْطْ) پولیس فورس،
بادشاہی جماعت بغرض امن عامہ
شرطہ (شُرْ۔طَہْ) پولیس مین، علامت
بادموافق جمع شُرَط
شرطی (شُرْ۔طِیْ) پولیس مین جمع شُرَط۔۲۔
منسوب بہ شرط
شرطیہ (شَرْ۔طِیْ۔یَہْ) لازمی، شرط کے ساتھ
شرع (شَرْعْ) روشن راہ جمع شرائع
شرعہ (شِرْ۔عَہْ) چلہ، تار
شرعی (شَرْ۔عِیْ) منسوب بہ شرع
شرغ (شِرْغْ) مینڈکی، چھوٹا مینڈک
شرف (شَرَفْ) بزرگی، اونچائی
شرفا (شُرَفَا) شریف کی جمع
شرفاک (شِرْ۔فَاکْ) کھٹکا
شرفہ (شُرْ۔فَہْ) کنگرہ، پسندیدہ مال جمع شُرَف
(شَرْ۔فَہْ) آواز، پاؤں کی چاپ
شرق (شَرْقْ) پورب، سورج نکلنے کی جگہ،
سورج، روشن، چمکیلی چیز، (شُرُوْقْ)
سورج ڈھلنا
شرقہ (شَرْ۔قَہْ) سورج نکلنے کی جگہ، دھوپ میں
بیٹھنے کی جگہ، (شُرْ۔قَہْ) رنج و اندوہ
شرقی (شَرْ۔قِیْ) پوربی، شرق سے منسوب
شرقیہ (شَرْ۔قِیْ۔یَہْ) پوربی رخ

شرک (شِرْک) خدا کا ساجھی بنانا، (شَرَک) سڑک، عام راستہ
شرکا (شُرَ۔کا) شریک کی جمع
شرکت (شِرْکَت) کمپنی، ساجھا، تجارتی متحدہ جماعت
شرم (شَرْم) لاج، حیا، جھینپ (شُرُم) سُتھنا
شرما شرمی (شَرْ۔ما۔شَرْ۔مِی) شرم سے مجبور ہو کر
شرم آلود (شَرْم۔آ۔لُود) خجل، شرمندہ
شرم جائی (شَرْم۔جائی) اندامِ نہانی
شرم زدہ (شَرْم۔زَدَہ) شرمندہ
شرم ساختہ (شَرْم۔ساخْ۔تَہ) جھوٹ موٹ کی شرم
شرمسار (شَرْم۔سار) شرمندہ
شرمساری (شَرْم۔سا۔رِی) شرمندگی
شرمگاہ (شَرْم۔گاہ) شرم کی جگہ
شرمگیں (شَرْم۔گِیں) شرمیلا
شرمناک (شَرْم۔ناک) قابلِ شرم
شرمندگی (شَرْ۔مِن۔دَگی) جھینپ، خجالت
شرمندہ (شَرْ۔مِن۔دَہ) خجل
شرموط (شَرْ۔مُو۔طَہ) رنڈی، بیسوا
شرمیہ (شَرْ۔مِیَہ) شرمندہ، خجل
شرنگ (شَرَنْگ) حنظل، بیر بہوٹی، اندرائن
شرواط (شِرْ۔واط) دراز، لمبا
شرود (شُرُود) قافیہ جمع شَرَد، شُرُود
شرور (شُرُور) شر کی جمع
شروف (شُ۔رُوف) انگیٹھی
شروق (شُرُوق) روشنی، طلوعِ آفتاب
شرا (شَرا) پتی، ایہ، مال، بن
شریان (شِرْ۔یان) پھڑکنے والی رگ جمع شرائین
شریجہ (شَرِی۔جَہ) کانک، برنج کبوتر

شریح (شَرِیح) لوتھڑا، بوٹی
شریدہ (شَرِیدَہ) ٹپکن، ٹپکا
شریدن (شَرِی۔دَن) ٹپکنا
شرہ (شَرَہ) لالچ، نشاطِ جوانی (شَرِہ) لالچی (شَرَہ) تلسی
شریر (شِرِّیر) خراب، بد جمع اَشرار، شرارہ
اَشرار (شِرْ۔رِیر) بہت بد
شریط (شَرِیط) تسمہ، ریلوے لائن کا فیتہ
شریطہ (شَرِی۔طَہ) اول شرط، فیتہ جمع شرائط
شریعت (شَرِی۔عَت) اسلامی قانون، راہِ روشن جمع شرائع
شریف (شَرِیف) اعلیٰ نسب، بھلا مانس، جمع اَشراف، شُرَفا
شریفہ (شَرِی۔فَہ) شریف عورت جمع شرائف اَشراف نام پھل
شریک (شَرِیک) ساجھی جمع شُرَکا، اَشراک
شریکہ (شَرِی۔کَہ) ساجھی عورت شرائک
شست (شَسْت) ساٹھ، نشتر، باجہ کا تار، حلقہ، پھندا، مضراب، انگوٹھا، نشانہ کی تاک، (شُسْت) دھلائی، دھو دن، (شِسْت) بنسی، مچھلی کے شکار کا کانٹا
شستگی (شُسْ۔تَگی) صفائی، دھلا ہوا پن
شستم (شَسْ۔تُم) دیکھو ششم
شستن (شُسْ۔تَن) دھونا مصدر شوید
شست وشو (شُسْت۔وَ۔شُو) دھونا دھلانا
شستہ (شُسْ۔تَہ) صاف، دھویا ہوا
شش (شَش) چھ (شُش) پھیپھڑا
شش جہت (شَش۔جِہَت) پورب پچھم دکھن اتر اوپر نیچے
شش دانگ (شَش۔دانگ) شش جہت
ششدر (شَش۔دَر) حیران، بھوچکا

ششدرہ (شَش۔دَرَہ) ہلاکی کی جگہ، عاجزی، حیرانی۔ چھ دروالا

شش سری (شَش۔سَرِی) خالص سونا

ششم (شَشُم) چھٹا

شش و پنج (شَشُو۔پَن۔ج) سوچ بچار

ششہ (شَشَہ) ماہ رمضان کے بعد چھ روزے

شص (شِص) مچھلی پکڑنے کی بنسی

شصت (شَص۔ت) شست، ساٹھ (۶۰) (شِص۔ت) شست، مچھلی کے شکار کا کانٹا اور چھڑ

شصتم (شَص۔تَم) ساٹھواں

شصر (شَصُر) کھونٹے گاڑنا، سوئی سے کپڑے ٹانکے لگانا

شط (شَط) ساحل، دریا، تری جمع شطوط

شطاح (شَطّ۔طَاح) بے حیا، خلاف شرع بکنے والا

شطاحی (شَطّ۔طَا۔حِی) بے حیائی۔ خلاف شرع بکواس

شطب (شَطَ۔ب) قلم زد کرنا

شطبہ (شَطَ۔بَہ) لمبی عورت

شطح (شَطَ۔ح) خلاف شرع بکواس، بے حیائی

شطحیات (شَطَ۔حِی۔یَات) ژٹل بازی، خلاف شرع بڑا اور بکواس کی باتیں

شطر (شَطَ۔ر) آدھوں آدھ، جزو، جانب، طرف

شطرنج (شَطَ۔رَن۔ج) نام کھیل

شطرنجی (شَطَ۔رَن۔جِی) بساط، ستر نرش

شطط (شَطَط) حد سے بڑھ جانا۔ ظلم کرنا

شطن (شَطَن) لمبی رسی، پچھاڑی جمع اَشطان

شطون (شَطُون) دور ہونا

شطیر (شَطِیر) دور، نزدیک

شظیہ (شَظِی۔یَہ) دانتا، دندانہ، ٹکڑا، ریشہ پھانس جمع شظایا

شعار (شِعَار) وردی، نشان، علامت، اشارہ، عادت، رسم، طریقہ، قاعدہ جمع شُعُر، اَشعِرَہ

شعارانہ (شِعَا۔رَا۔نَہ) شعار کے طور پر

شعاری (شِعَا۔رِی) منسوب بہ شعار

شعاع (شُعَاع) کرن، جمع اَشِعَّہ، شُعُع (شَعَاع) اناج کا بال کا تو د

شعاعی (شُعَا۔عِی) منسوب بہ شعاع

شعاف (شَعَاف) دیوانگی، سڑی پن (شِعَاف) سر کے بھورے بال

شعار (شَعَا۔ر) شعیرہ کی جمع

شعب (شَعَ۔ب) غار، شگاف، دراڑ، گروہ، بڑا خاندان جمع شُعُوب (شِعَ۔ب) درہ، پہاڑی راستہ جمع شِعَاب

شعبان (شَعَ۔بَان) آٹھواں اسلامی قمری مہینہ

شعبدہ (شَعَ۔بَدَہ) جادو یا فن کے ذریعہ سے بازی

شعبدہ باز (شَعَ۔بَدَہ۔بَاز) بازیگر

شعبدہ بازی (شَعَ۔بَدَہ۔بَا۔زِی) بازیگری

شعبہ (شُعَ۔بَہ) محکمہ، شاخ، ٹکڑا جمع شُعَب

شعاب (شِعَ۔بَہ) دیکھو شعب

شعر (شِعَ۔ر) موزوں مقفیٰ کلام جمع اَشعَار (شَعَ۔ر) بال جمع شِعَار، شُعُور

شعرا (شُعَ۔رَا) شاعر کی جمع (شُعَ۔رَا) خفقان بکھی مکھی، سخت بلا

شعرالجن (شَعَ۔رُل۔جِن) پرسیاؤشاں ہنسراج

شعرہ (شَعَ۔رَہ) شرمگاہ کے بال

شعریت (شِعَ۔رِی۔یَت) شعرپن

شعشعہ (شَعَ۔شَعَہ) کرن، روشنی آفتاب

شعلہ (شُعَ۔لَہ) لو۔ لپٹ جمع شُعَل، شُعُول

شعلہ افشاں (شُع۔ لَہ۔ اَف۔ شاں) شعلہ بکھیرنے والا
شعلہ افشانی (شُع۔ لَہ۔ اَف۔ شا۔ نی) شعلہ بکھیرنا۔
شعلہ آواز (شُع۔ لَہ۔ آ۔ واز) دل میں اُترنے والی آواز
شعلہ بار (شُع۔ لَہ۔ بار) شعلہ برسانے والا
شعلہ بارانہ (شُع۔ لَہ۔ با۔ را۔ نَہ) شعلہ بار سے منسوب
شعلہ باری (شُع۔ لَہ۔ با۔ ری) شعلہ کی بارش
شعلۂ بالا (شُع۔ لَ۔ اِ۔ با۔ لا) اونچا شعلہ، محبوب
شعلۂ تاک (شُع۔ لَ۔ اِ۔ تاک) انگوری شراب
شعلۂ جوال، شعلۂ جوالہ (شُع۔ لَ۔ اِ۔ جَوّ۔ وال، شُع۔ لَ۔ اِ۔ جَوّ۔ وا۔ لَہ) بیٹھی کی شکل پھیرتا ہوا شعلہ
شعلۂ جولاں (شُع۔ لَ۔ اِ۔ جَو۔ لاں) گھومنے پھرنے والا شعلہ۔ محبوب
شعلہ خو (شُع۔ لَہ۔ خو) تیز عادت والا، محبوب
شعلہ خوئی (شُع۔ لَہ۔ خو۔ ئی) تیز عادت، محبوبی
شعلہ دیدار (شُع۔ لَہ۔ دی۔ دار) شعلہ جیسا دکھنے والا، محبوب
شعلہ رخ، شعلہ رخسار (شُع۔ لَہ۔ رُخ، شُع۔ لَہ۔ رُخ۔ سار) شعلہ جیسا گالوں والا محبوب
شعلہ رو (شُع۔ لَہ۔ رُو) شعلہ جیسا منہ والا محبوب
شعلہ زادہ (شُع۔ لَہ۔ زا۔ دَہ) شیطان، ابلیس
شعلہ زبان (شُع۔ لَہ۔ زَ۔ بان) چرب زبان، تیز زبان
شعلہ زبانی (شُع۔ لَہ۔ زَ۔ با۔ نی) چرب زبانی
شعلہ عذار (شُع۔ لَہ۔ عِذار) دیکھو شعلہ رخ
شعلہ قامت (شُع۔ لَہ۔ قا۔ مَت) شعلہ جیسا قد والا، محبوب
شعلہ مزاج (شُع۔ لَہ۔ مِزاج) تیز مزاج محبوب
شعور (شُعُور) سلیقہ، آگاہی، واقفیت

شعیر (شَعِیر) غلہ جو
شعیرہ (شَعِی۔ رَہ) عبادت، قربانی، گھنگھنی جمع شعائر
شغ (شَغ، شُغ) کھوکھلا سینگ
شغاف (شِغاف) سویدا، دل کا پردہ، غلاف
شغال (شَغال) گیدڑ
شغب (شَغ۔ ب، شَغَب) غل، شور
شغبہ (شَغ۔ بَہ) ذلیل، خوار، شیفتہ
شغر (شَغ۔ ر) کتے کا ٹانگ اٹھا کر موتنا
شغف (شَغَف) لگاؤ، دلچسپی (شَغ۔ ف) شدت محبت، الفت کی زیادتی
شغل (شُغ۔ ل، شَغ۔ ل، شُغُل، شَغَل) کام، بے فرصتی جمع اشغال، شغول، شواغل
شف (شَف) ململ جیسا باریک کپڑا ہے۔
شفا، شفا (شِفا، شَفا) کنارہ (شفار) ہر شے کے بعد تندرستی، دوا جمع اشفیہ، اشافی
شفاجرف (شَفا۔ جُر۔ ف) وادی یا تالاب کا کنارہ
شفاعت (شَفا۔ عَت) سفارش، خواہش
شفاف (شَف۔ فاف) وہ چیز جس کے آر پار نظر آوے
شفافی (شَف۔ فا۔ فی) آر پار نظر آنا
شفاہی (شِفا۔ ہی) منہ کا، لفظی
شفت (شَفَت) ہونٹ جمع شفات
شفتالو (شَف۔ تا۔ لُو) آڑو
شفتاہنج، شفتاہنگ (شَف۔ تا۔ ہَن۔ ج، شَف۔ تا۔ ہَنگ) جنتری
شفتین (شَفَتَین) دونوں ہونٹ
شفرہ (شَف۔ رَہ) ماتھی، اوزار، چھری (شُف۔ رَہ) پلکیں نکلنے کی جگہ، اشفار

شفتاہنگ (شَفْ تا ہَنگ) تارکشی کا جنتر
شفع (شَفْ ع) کسی چیز کی خواہش جفت جوڑا
شفعاء (شُفَعَا) شفیع کی جمع
شفعہ (شُفْ عَہ) گھر یا زمین کا حق ہمسائگی
شفق (شَفَق) افق کی سرخی، خرابی جمع اَشْفاق
شفقت (شَفْ قَت) مہربانی، غمخواری جمع اَشْفاق
شفق زار (شَفَق زار) شفق کی جگہ
شفقستان (شَفَقِس تان) شفق کی جگہ
شفقکدہ (شَفَق کَدَہ) شفق کی جگہ
شفقی (شَفَقِی) منسوب بہ شفق، سرخ
شفلیدن (شَفْ لِی دَن) دیکھو شپلیدن
شفن (شَفْ ن) دانا، عقلمند، زیرک
شفوی (شَفَوِی) ہونٹھ سے نکلنے والے حروف (ب، ف، م)
شفیع (شَفِیع) سفارشی، خواہش کرنیوالا شفعہ کرنے والا جمع شُفَعَاء
شفیع جار (شَفِیع جَار) پڑوس کی زمین کا شفعہ کرنے والا
شفیع خلیط (شَفِیع خَلِیط) شرکت کی زمین کا شفعہ کرنے والا
شفیعہ (شَفِی عَہ) سفارش کرنے والی، خواہش کرنے والی، شفعہ کرنیوالی
شفیق (شَفِیق) مہربان جمع شُفَقَاء
شفیقہ (شَفِی قَہ) مہربانی کرنے والی
شق (شَق) درز، شگاف جمع شُقُوق (شِق) ٹکڑا، کنارہ، بھائی دوست
شقا (شِقَا) بدبختی
شقاق (شِقَاق) نفاق، مخالفت، دشمنی

شقاقل (شَقَا قُل) جنگلی گاجر
شقاوت (شَقَا وَت) بدبختی، سنگدلی
شقائق (شَقَا اِق) لالہ، پھول، شقیقہ کی جمع
شقدار (شِق دَار) حاکم علاقہ
شقداری (شِق دَا رِی) حاکم علاقہ کا عہدہ، گھبراہٹ
شقدف (شُق دُف) اونٹ کا کجاوہ، کھٹولا
شقر (شَقِر) لالہ کوہی
شقراق (شِقِر رَاق) نیل کنٹھ، سبزک
شقرت، شقرۃ (شُق رَت، شُق رَہ) سیندور، شنگرف
شقشقہ (شِق شِقَہ) اونٹ کی بلبلاہٹ کے وقت منہ کا لٹکنا
شقوت (شِق وَت) بدبختی، سنگدلی
شقوق (شُقُوق) کھنڈی یا
شقہ (شُق قَہ) پرچہ، پردہ، ٹکڑا، پھریرا جمع شُقَق
شقی (شَقِی) بدبخت، سنگدل جمع اَشْقِیَا
شقیح (شَقِیح) قبیح، برا
شقیق (شَقِیق) آدھا ٹکڑا، سگا بھائی
شقیقہ (شَقِی قَہ) کنپٹی، آدھا سیسی کا درد
شک (شَک) گمان جمع شُکُوک
شکار (شِکَار) جنگلی جانور مارنے کا عمل، جانور جسکو مارا ہوا
شکار بند (شِکَار بَن د) شکار باندھنے کی چیز
شکارگاہ (شِکَار گَاہ) شکار کھیلنے کی جگہ
شکاری (شِکَا رِی) شکار کھیلنے والا
شکال (شِکَال) مکر، حیلہ، پچھاڑی (شُکَال) ظریف، خوش طبع

شکایت (شِکا۔یَت) شکوہ، گلہ، جمع شکایات
شکلبان (شَک۔بانْ) کھارا، غزارہ
شکپو (شَک۔پُو) پاؤں کی چاپ، آہٹ
شکر (شُک۔ر) سپاس، شکریہ (شَکَر، شَک۔کَر) نام مٹھاس (شَکَر) بھورا (شِکَر) شکار، شکاری، توڑنے والا (شَک۔کَر) سیر، خارپشت (شَک۔ر) عورت کی شرمگاہ
شکراب (شَکَر۔اب، شَکَر۔آب) شکررنجی
شکرانہ (شُک۔را۔نَہ) شکریہ کے طور پر
شکرپورہ (شَکَر۔پُو۔رَہ) میٹھا سنبوسہ
شکرپا (شَکَر۔پا) لنگڑا
شکرپارہ (شَکَر۔پا۔رَہ) نام مٹھائی
شکرپیچ (شَکَر۔پیچ) مٹھائی پر لپٹا ہوا کاغذ
شکرتری (شَکَر۔تَری) سفید شکر
شکرجوش (شَکَر۔جوش) نمونہ
شکرحرف (شَکَر۔حَر۔ف) میٹھی بولی والا
شکرخا (شَکَر۔خا) شکر چبانے والا
شکرخام (شَکَر۔خام) کچی کھانڈ
شکرخند (شَکَر۔خَن۔د) شیریں مسکراہٹ
شکرخواب (شَکَر۔خواب) میٹھی نیند
شکردان (شَکَر۔دان) شکر رکھنے کا برتن
شکردہان (شَکَر۔دَہان) میٹھی بات کرنیوالا
شکررنجی (شَکَر۔رَن۔جی) دوستوں میں عارضی رنجش
شکررنگ (شَکَر۔رَنگ) ناخوش، بیزار، ایک سرخ رنگ
شکررنگی (شَکَر۔رَنگ۔گی) دیکھو شکررنجی
شکرریز (شَکَر۔ریز) شکر بکھیرنے والا
شکرریزی (شَکَر۔رے۔زی) شکر بکھیرنا
شکرستان (شَکَرِس۔تان) نیشکر کا کھیت، شکر کی جگہ، شکر کا کارخانہ
شکرغن (شَک۔رِغن) بدنامی

شکرفروش (شَکَر۔فَروش) شکر بیچنے والا
شکرقند (شَکَر۔قَن۔د) ایک ترکاری
شکرگذار (شُک۔ر۔گُذار) شکر ادا کرنیوالا
شکرگذاری (شُک۔ر۔گُذا۔ری) شکر ادا کرنا
شکرگفتار (شَکَر۔گُف۔تار) میٹھی بولی والا
شکرلب (شَکَر۔لَب) میٹھے ہونٹوں والا، ہونٹھ کٹا ہوا
شکرلنگ (شَکَر۔لَنگ) تھوڑی سی لنگڑاہٹ
شکرنعمت (شُک۔ر۔نِع۔مَت) نعمت کا شکریہ
شکرہ (شَک۔رَہ) ایک شکاری پرند
شکری (شَکَری) میٹھا۔ فالسہ کی ایک قسم
شکریں (شَکَریں) میٹھا، شکر سے منسوب
شکریہ (شُک۔رِیَہ) شکر، سپاس
شکستہ بستہ (شِکَس۔تَہ۔بَس۔تَہ) حقیر چیز
شکستہ پا (شِکَس۔تَہ۔پا) اپاہج، پاؤں ٹوٹا ہوا
شکستہ پائی (شِکَس۔تَہ۔پا۔ئی) پاؤں ٹوٹا ہونا۔
شکستہ پر (شِکَس۔تَہ۔پَر) دیکھو شکستہ بال
شکستہ پری (شِکَس۔تَہ۔پَری) دیکھو شکستہ بالی
شکستہ حال (شِکَس۔تَہ۔حال) تباہ حال
شکستہ حالی (شِکَس۔تَہ۔حا۔لی) تباہ حالی
شکستہ خاطر (شِکَس۔تَہ۔خا۔طِر) جس کی طبیعت بیزار ہو
شکستہ خاطری (شِکَس۔تَہ۔خا۔طِری) بیزار طبیعت ہونا
شکس (شَکِس) کنجوس
شکست (شِکَس۔ت) ٹوٹ پھوٹ، ہار
شکستگی (شِکَس۔تَگی) ٹوٹا ہوا پن

**شکستن** (شِکَس۔تَن) ٹوٹنا، توڑنا مضم شکنندہ
**شکستہ** (شِکَس۔تَہ) ٹوٹا پھوٹا ہوا، ایک رسم الخط
**شکستہ بال** (شِکَس۔تَہ۔بال) پر ٹوٹا ہوا، لاچار
**شکستہ بالی** (شِکَس۔تَہ۔با۔لی) پر ٹوٹا ہونا، لاچاری
**شکستہ دل** (شِکَس۔تَہ۔دِل) دل ٹوٹا ہوا، ناامید
**شکستہ دلی** (شِکَس۔تَہ۔دِلی) ناامیدی
**شکستہ رنگ** (شِکَس۔تَہ۔رَنگ) پھیکا رنگ
**شکستہ رنگی** (شِکَس۔تَہ۔رَنگ۔گی) رنگ پھیکا پڑ جانا
**شکستہ زبان** (شِکَس۔تَہ۔زَبان) ہکلا، توتلا، غیر فصیح
**شکستہ ناخن** (شِکَس۔تَہ۔نا۔خُن) بے قوت، بے استعداد
**شکفت** (شِکُف۔ت) دیکھو شگفت
**شکفتن** (شِکُف۔تَن) دیکھو شگفتن
**شکل** (شَک۔ل) صورت، مانند جمع اَشکال،
**شکل** (شِک۔ل) ناز و ادا
**شکل مثالی** (شَک۔لِ۔مِثا۔لی) نمونہ
**شکم** (شِکَم، شِک۔م) پیٹ (شُک۔م) پاداش، بدلہ، عطا
**شکم بندہ** (شِکَم۔بَن۔دَہ) پیٹ کا بندہ، کھاؤ، لالچی
**شکم پروار، شکم پرست** (شِکَم۔پَرْ۔وار، شِکَم۔پَرَس۔ت) بڑا پیٹو، جوشن کا نوکر
**شکم خوارہ** (شِکَم۔خوا۔رَہ) بیحد بھوکا
**شکمی** (شِک۔می) شکم سے منسوب، بڑا پیٹو، اندرونی
**شکن** (شِکَن) سلوٹ، پیچ، توڑ پھوڑ، توڑنے والا
**شکنبہ** (شِکَم۔بَہ) کرش، اوجھ، پیٹا
**شکنج** (شِکَن۔ج، شُکَن (شِکَن۔ج) چٹکی، چٹکیوا

**شکنجہ** (شِکَن۔جَہ) بھیجنے کا آلہ
**شکنجیدن** (شِکَن۔جی۔دَن) چٹکی لینا، چٹکیوا لینا
**شکند** (شِکَن۔د) کنپھوا، خراطین
**شکنندہ** (شِکَن۔نَن۔دَہ) توڑنے والا
**شکنی** (شِکَ۔نی) توڑنا
**شکو** (شُک۔و) دیکھو شکوی
**شکوا** (شُک۔وا) دیکھو شکوی
**شکوخ** (شُکُو۔خ) ٹھوکر
**شکوخانیدن** (شُکُو۔خا۔نی۔دَن) ٹھوکر کھلوانا
**شکوخندہ** (شُکُو۔خَن۔دَہ) ٹھوکر کھانیوالا
**شکوخہ** (شُکُو۔خَہ) ٹھوکر
**شکوخید** (شُکُو۔خید) ٹھوکر
**شکوخیدن** (شُکُو۔خی۔دَن) پھسلنا، ٹھوکر کھانا مضم شکوخندہ
**شکوخیدہ** (شُکُو۔خی۔دَہ) ٹھوکر کھایا ہوا
**شکور** (شَکُو۔ر) شکر کرنے والا (شُکُو۔ر) شاکر کی جمع
**شکوک** (شُکُو۔ک) شک کرنے والا (شُکُو۔ک) شک کی جمع
**شکوفہ** (شُکُو۔فَہ) دیکھو شگوفہ
**شکوفیدن** (شُکُو۔فی۔دَن) کھلنا، کھولنا، رخنہ کرنا یا ہونا
**شکولیدن** (شُکُو۔لی۔دَن) پراگندہ کرنا
**شکوہ** (شِکُو۔ہ) خوف، ڈر (شُکُو۔ہ) شان شوکت، بزرگی (شَک۔وَہ) دیکھو شکوی
**شکوہیدن** (شُکُو۔ہی۔دَن) ڈینگ مارنا، مضم شکوہندہ (شِکُو۔ہی۔دَن) ڈرنا، وہم کرنا
**شکوا** (شَک۔وا) گلہ، شکایت
**شکہ** (شَکَہ) دیکھو شکوہ (شَک۔کَہ) بچھڑا، باٹ
**شکہیدن** (شَک۔ہی۔دَن) بیقرار ہونا

شکی (شَکْ کی) شک کرنیوالا
شکیب (شِکَیب) صبر
شکیبا (شِکے۔ با) صبر کرنیوالا
شکیبائی (شِکے۔ با۔ ای) صبر، صابر
شکیبائیدن (شِکے۔ با۔ ای۔ دَن) صبر کرنا، قرار پکڑنا
شکیبنده (شِکے۔ بِن۔ دَہ) صبر کرنیوالا
شکیبیدن (شِکے۔ بی۔ دَن) صبر کرنا مضم شکیبد
شکیبیده (شِکے۔ بی۔ دَہ) صبر کیا ہوا
شکیر (شِکیر) کلی، پرند کا نیا پر
شکیفتن (شِکیف۔ تَن) صبر کرنا
شکیل (شَکیل) خوبصورت، اچھی شکل والا، (شِکیل) باگ ڈور، اگاڑی، کمر فریب
شکیله (شَکی۔ لَہ) اچھی شکل والی
شکی مزاج (شَکْ کی۔ مِزاج) جس کے مزاج میں شک ہو
شکیمه (شَکی۔ مَہ) لگام کا دہانہ، طبیعت، سرشت
شکینه (شَکی۔ نَہ) گول، بڑا مٹکا
شگاف (شِگاف) درز، دراڑ، رخنہ، چیرہ، چیرنے والا
شگافتن (شِگاف۔ تَن) پھٹنا، پھاڑنا مضم شگافد
شگافته (شِگاف۔ تَہ) پھٹا ہوا، چیرا ہوا
شگافنده (شِگا۔ فِن۔ دَہ) پھٹنے والا، چیرنے والا
شگافه (شِگا۔ فَہ) مضراب، زخمہ، جرہ،
شگال (شِگال) دیکھو شغال
شگر (شَگَر) بھونرا
شگرف (شِگَرف) موٹا، مضبوط، شان شوکت (شَگَرف) عمدہ، اچھا

شگفت (شِگُف۔ ت) تعجب، عجیب (شُگُف۔ ت) کھلاوٹ، کشادگی (شِگُف۔ ت) غبار، کہرہ
شگفتن (شِگُف۔ تَن) کھلنا مضم شگفد
شگفتگی (شِگُف۔ تَگی) کھلاوٹ
شگفته (شِگُف۔ تَہ) کھلی ہوئی چیز، پتہ، پھول، کلی
شگله (شِگُلَہ) دیکھو شگوفہ
شگفیدن (شُگُف۔ فی۔ دَن) کھلنا (شِگ۔ فی۔ دَن) اچنبھا کرنا
شگن (شُگُن) دیکھو شگون
شگوفه (شِگو۔ فَہ) کلی
شگون (شُگُون) فال
شل (شَل) اپاہج، لنجا (شُل) سست، نرم (شِل) برچھی (شُل) کیت، بیل بچھڑ
شلاق (شَل۔ لاق) لکڑی سے مارکوٹ، شوخ، کشکول
شلال (شَل۔ لال) آبشار، پانی کا جھرنا
شلائین (شَلا۔ اِین) شوخ، ناخوش، مضبوط، دھن کا پکا، کاہل
شلائینی (شَلا۔ اِی۔ نی) شوخی، دھن
شلپو (شَل۔ پو) دیکھو شکپو
شلتاق (شَل۔ تاق) جنگ، خرخشہ
شلتوک (شَل۔ توک) دھان
شلجم (شَل۔ جَم) شلغم
شلخ (شَلْخ) اصل، نسل، نطفہ، عورت کی شرمگاہ
شلغم (شَل۔ غَم) ایک ترکاری جو جڑ ہے
شلف (شَلْف) فاحشہ چھنال، قحبہ
شلفینه (شَل۔ فی۔ نَہ) عورت کی شرمگاہ
شلق (شَلْق) لکڑی یا کوڑے سے مار پیٹ
شلک (شَلَک) بندوق کی باڑھ

شلم (شَلَم ، شَل ۔ لَم) بیت المقدس ، (شِلم) گوند

شلن (شِلِن) شلنگ جو انگریزی سکہ ہے

شلنگ (شَلَنگ) چھلانگ ، زقند ، قلانچ

شلوار (شَل ۔ وَار) پاجامہ کی ایک قسم

شلوک (شَلُوک) دیکھو زلوک

شلہ (شَل ۔ لَہ) عورت کی شرمگاہ ، حیض کا کپڑا ، (شَل ۔ لَہ) مزبلہ ، کوڑی (شَغلَہ) بت پرست خون کا بدلہ (شُغلَہ) نام کھانا

شلیخ (شَلِیخ) صدا ، آواز ، صوت

شلیخا (شَلِی ۔ خَا) حضرت عیسیٰ کا حواری

شلیل (شَلِیل) شفتالو ، چلنا

شم (شَم) سونگھنا (شَمّ) نفرت ، فریب ، پریشان ، نوحہ ، بے ہوشی ، ناخن (شَشم) نیل جو بدن پر گدواتے ہیں

شمات (شَمَات) شامت کی جمع

شماتت (شَمَا ۔ تَت) خوش ہونا کسی کے بگاڑ پر

شمار (شُمَار) گنتی ، گننے والا (شَمَار) سولف

شمارندہ (شُمَا ۔ رِن ۔ دَہ) گننے والا

شمارہ (شُمَا ۔ رَہ) گنتی ، نمبر

شماری (شُمَا ۔ رِی) گنتا

شماس (شَم ۔ مَاس) سورج کا پجاری

شمال (شِمَال) اتر ، بایاں ہاتھ ، عادت ، پھلوں پر چڑھانے کا غلاف جمع اَشمُل

شمائل (شَمَال) شمالی ہوا جمع شمائل

شمالی (شِمَا ۔ لِی) منسوب بہ شمال

شمام (شَم ۔ مَام) چھوٹا سیندہ ، کچری

شمامچہ (شَمَام ۔ چَہ) خوشبودار چیز سونگھنے کے لئے

شمامہ (شَمَا ۔ مَہ) بھینی خوشبو (شَم ۔ مَا ۔ مَہ) دستنبو ، سیندہ جسکی خوشبو سونگھتے ہیں

شمائل (شَمَا ۔ اِل) ا ۔ صورت ۔ تقطیع ، وضع ۲ ۔ شمال ۔ شمیلہ کی جمع

شمائم (شَمَا ۔ اِم) شمیمہ کی جمع

شملیت ، شمبلید (شَم ۔ بَلِیت ، شَم ۔ بَلِید) میتھی

شمر (شَمَر) نالی ، تالاب ، حوض (شَمَّر) اٹھا کر چلنا

شمردن (شُمُر ۔ دَن) جانتا ، گننا مضع شُمَارَد

شمردہ (شُمُر ۔ دَہ) گنا ہوا

شمس (شَم ۔ س) سورج جمع شُمُوس

شمسہ (شَم ۔ سَہ) کلس کی سنہری تھالی ، روشندان

شمسی (شَم ۔ سِی) منسوب بہ شمس ، سورج والا

شمسیہ (شَم ۔ سِی ۔ یَہ) چھاتہ ، چھتری

شمشاد (شَم ۔ شَاد) ایک درخت سرو کی مثل

شمشل (شَم ۔ شَل) ہاتھی بیل ، گنج بیل

شمشیر (شَم ۔ شِیر) تلوار

شمشیرزن (شَم ۔ شِیر ۔ زَن) تلوار چلانے والا

شمشیرزنی (شَم ۔ شِیر ۔ زَنِی) تلوار چلانا

شمع (شَمع ، شَم ۔ ع) موم بتی ، موم جمع شُمُوع

شمع احمر (شَمع ۔ اَح ۔ مَر) چپڑا ، لاکھ

شمع ایمن (شَمع ۔ اَی ۔ مَن) وہ تجلی الٰہی جو حضرت موسیٰ کے اوپر کوہ طور پر پڑی تھی

شمعدان (شَمع ۔ دَان) شمع رکھنے کی چیز

شمع رخ (شَمع ۔ رُخ) لال گالوں والا

شمع رو (شَمع ۔ رُو) جس کا چہرہ لال بھبوکا ہو

شمع ساز (شَمع ۔ سَاز) شمع بنانے والا

شمع طور (شَمع ۔ طُور) شمع ایمن

شمل (شَمَل) پریشانی ۔ تتر بتر ، اکٹھا ہونا

شملغ (شَم ۔ لَغ) شلغم

شملہ (شَم ۔ لَہ) عمامہ کا سرا جو پیچھے لٹکتا ہے ، ایک چوڑی شال جو لپیٹی جاتی ہے

شملیت، شملید (شَم۔ لِیت، شَم۔ لِید) دیکھو شنبلیت
شمن (شَمَن) بت پرست
شمند (شَمَن، د) فغان، نوحہ، بیہودی،
بیہوش، بیہوشی
شمندفر (شَمَن، د۔ فَر) ریل گاڑی
شمنذ (شَمَن، ذ) سفید روئی
شموس (شَمُو، س) بد مزاج آدمی، سرکش
گھوڑا، شراب (شُمُوس) شمس کی جمع
شموع (شُمُوع) شمع کی جمع
شمول (شُمُول) چھا جانا، شامل ہونا
شموم (شُمُوم) سونگھنے کی چیز
شمہ (شَم، مَہ) جزو قلیل، تھوڑی سی باس
(شِمَّہ) بالائی، ملائی جو دودھ پر جم جاتی ہے۔
شمیانہ (شَمِیا۔ نَہ) دیکھو شامیانہ
شمیدن (شَمِی۔ دَن) سونگھنا، بیہوش ہونا مضع شَمَد
شمیدہ (شَمِی۔ دَہ) بیہوش، پریشان
شمیز (شَمِیز) کھیتی کی زمین، (شِمِیز) کسان
شمیلہ (شَمِی۔ لَہ) خصلت، عادت، کونپل جمع شَمائِل
شمیم (شَمِیم) مہک، سونگھنا
شمیمہ (شَمِی۔ مَہ) وہ خوشبو جو سونگھی جائے جمع شَمائِم
شن (شَن) پرانی مشک، ہنسی، مٹی دینا
شنا (شِنا) تیراک، ڈنٹری ورزش، (شَنا) دشمنی
شنات (شَنات) شانی کی جمع
شناخ (شَناخ) خیک، ہوا سے بھری مشک
شناخت (شَناخ، ت) پہچان
شناختن (شَناخ۔ تَن) پہچاننا مضع شَناسَد
شناختہ (شَناخ۔ تَہ) پہچانا ہوا
شنار (شَنار) تیراک (شَنار، شَناز) دشمن، عار، عیب، بُرا کام
شنارت (شَنا۔ رَت) دشمنی
شناس (شَناس) پہچاننے والا
شناسا (شَنا۔ سا) پہچاننے والا

شناسانیدن (شَنا۔ سا۔ نِی۔ دَن) پہچنوانا مضع شَناسانَد
شناسائی (شَناسا۔ ای) جان پہچان
شناسندہ (شَنا۔ سِن۔ دَہ) پہچاننے والا
شناعت (شَنا۔ عَت) بدی، برائی، طعنہ
شناگر (شَنا۔ گَر) دیکھو شناور
شنان (شَنان) دشمنی (شِنان) ٹھنڈا پانی، چھڑکاؤ
شناور (شَنا۔ وَر) تیراک
شناوری (شَنا۔ وَرِی) تیراکی
شناہ (شِناہ) تیراکی
شنب (شَنَب) گنبد، قبہ
شنبا (شَم۔ با) انار دانہ، انار بے دانہ
شنبد (شَم۔ بَد) دیکھو شنبہ
شنبلید (شَم۔ بَلِید) میتھی
شنبہ (شَم۔ بَہ) سنیچر، ہفتہ کا دن
شنجرف (شَن۔ جَرف) ایک سرخ معدنی
چیز، سرخ روشنائی
شند (شَند) چوبی، منتقار
شنشنہ (شِن۔ شِنَہ) لت، عادت، طبیعت
شنط (شَن۔ طَہ) بیگ، تھیلا
شنع (شَن، ع) برا جاننا
شنعت (شُن۔ عَت) دیکھو شناعت
شنف (شَن، ف) بالا، گوشوارہ
شنفتن (شَنُف۔ تَن) دیکھو شنیدن
شنفتہ (شَنُف۔ تَہ) دیکھو شنودہ
شنقار (شُن۔ قار) ایک سفید شکاری پرند
شنگ (شَنگ) شوخ، ظریف
شنگرف (شَنگ۔ گَرف) دیکھو شنجرف
شنگل (شَنگ۔ گَل) شوخ، لٹیرا
شنگول (شَنگ۔ گُول) مقبول، شوخ، ظریف، زیبا
شنگویر (شَنگ۔ وِیر) سونٹھ، زنجبیل
شنو (شِنَو) سننے والا (شَنو) ڈھنڈکی وضع

شنوا (شِنَوا) سننے والا
شنوانیدن (شِن-وا-نی-دَن) سُنانا
شنوائی (شِنَوا-ئی) سنائی
شنود (شَنُود) سنائی
شنودن (شُنُو-دَن) سُننا، سونگھنا مضم شُنُود
شنوده (شُنُو-دَہ) سونگھا ہوا
شنوسہ (شُنُو-سَہ) چھینک، عطسہ
شنوع (شُنُوع) برائی، قباحت
شنون (شُنُون) موٹا، دُبلا
شنونده (شِن-وِن-دَہ) سننے والا
شنی (شَنِی) سینی، تھال
شنید (شَنِید) سنائی
شنیدن (شَنی-دَن) دیکھو شنودن
شنیده (شَنی-دَہ) سنا ہوا
شنیع (شَنِیع) زشت، بُرا، بد
شو (شَو، شُو) دھلائی، دھونے والا (شو) دیکھو شب، شوہر کا مخفف، شدن کا امر
شوا (شَوا) سختی، گندگی، بہرا (شوآر) بھنا ہوا، بریاں
شوات، شواد، شوار (شَوات، شَواد، شَوار) سرخاب
شوارد (شَوا-رِد) شاردہ کی جمع
شوارع (شَوا-رِع) شارع کی جمع
شوارق (شَوا-رِق) شارق کی جمع
شواصرا (شَوا-صَرا) ہر چہار صنف، مادران
شواظ (شُواظ) آگ، لَو، شعلہ
شواغل (شَوا-غِل) شغل کی جمع
شوافع (شَوا-فِع) شافعی کی جمع
شوال (شَوّال) دسواں اسلامی قمری مہینہ، (شُوال) پیشہ، صنعت، کام، سرخاب
شوالک (شوا-لک) سرخاب (شوا-لک) نام پہاڑ

شوالی (شَوا-لی) بہاڑی
شوامخ (شَوا-مِخ) شامخ کی جمع
شوان (شُوان) شبان، چرواہا، گڈریہ
شواہد (شَوا-ہِد) شاہد کی جمع
شواہق (شَوا-ہِق) شاہق کی جمع
شوائب (شَوا-ئِب) شائبہ کی جمع
شوب (شَوب) دستار، دھلائی، دھونے والا (شُوب) شہد
شوبست (شُو-بَس-ت) علاج، افسوں
شوخ (شُوخ) ڈھیٹھ، شریر (شُوخ) گھمنڈ
شوخگن، شوخگیں (شُوخ-گِن، شُوخ-گیں) میلا بدن، میلا کپڑا
شوخی (شُو-خی) شرارت
شود (شُود) نام بوٹی (شُود) چھوٹی چیونٹی
شودن (شُو-دَن) دیکھو شدن
شور (شُور) غل، شہرت، عشق، جنون، کھاری، رکھنے والا، برتنے والا، (شُور) مشورہ
شورا (شُو-را) دیکھو شوری
شوراب، شورابہ (شُو-راب، شُو-را-بَہ) کھاری پانی
شوراشوری (شُو-را-شُو-رِی) زور شور
شورانگیز (شُو-را-نگیز) شور اٹھانے والا
شورانگیزی (شُو-رانگے-زی) شور اٹھانا
شورانیدن (شُو-را-نی-دَن) شور مچوانا، استعمال کرانا
شوربا (شُور-با) گوشت کا مصالحہ دار پانی
شوربخت (شُور-بَخ-ت) بدقسمت، بدبخت
شوربختی (شُور-بَخ-تی) بدقسمتی
شورپور (شُور-پُور) لتیت
شوربہ (شُور-بَہ) دیکھو شوربا

شوربا (شُور۔بَا) وہ جانور جس کے پاؤں چلنے میں رگڑ کھا دیں
شورپشت (شُور۔پُش۔ت) جھگڑالو، فسادی
شورچشم (شُور۔چَش۔م) جس کی نظر لگ جاوے
شورزمین (شُور۔زَمِین) اوسر زمین
شورش (شُو۔رِش) ادودھم، غل فساد
شورشر (شُور۔شَر) جھگڑا، فساد
شورشغب (شُور۔شَغَب) جھگڑا، غل فساد
شورشکدہ (شُو۔رِش۔کَدَہ) فساد کا گھر
شورغار (شُور۔غَار) پھٹکری
شورم (شُو۔رَم) پہاڑ
شورمور (شُور۔مُور) نحس چیونٹی، منحوس
شورندہ (شُو۔رِن۔دَہ) شور کرنے والا
شورہ (شُو۔رَہ) ایک کھاد (شُو۔رَہ) خرسنہ
(شُو۔رَہ) صورت
شورہ پشت (شُو۔رَہ۔پُش۔ت) شوخ، فسادی
شورہ پشتی (شُو۔رَہ۔پُش۔تِی) شوخی، بے ادبی
شورہ گز (شُو۔رَہ۔گَز) جھاؤ کا پیڑ
شوری (شُو۔رَا) شوربہ
شوریت (شُو۔رِی۔یَت) کھاری پن
شوریدگی (شُو۔رِی۔دَ۔گِی) برہمی، پریشان حالی
شوریدن (شُو۔رِی۔دَن) شور کرنا، برہم ہونا، ٹکرانا، استعمال کا مصدر شُور رَو
شوریدنی (شُو۔رِی۔دَ۔نِی) شور کرنے کے لائق
شوریدہ (شُو۔رِی۔دَہ) پریشان، مستانہ، دیوانہ
شوریدہ حال (شُو۔رِی۔دَہ۔حَال) پریشان حال
شوریدہ خاطر (شُو۔رِی۔دَہ۔خَا۔طِر) رنجیدہ
شوریدہ سر (شُو۔رِی۔دَہ۔سَر) دیوانہ
شوریدہ سری (شُو۔رِی۔دَہ۔سَرِی) دیوانگی
شوریز (شُو۔رے۔ز) کھیتی کی زمین،
(شُو۔رے۔ز) کسان

شوش (شُوش) انگور کی شاخ
شوشمیر (شُوش۔مِیر) چھوٹی الائچی
شوشو (شُو۔شُو) چینا، کنگا دریش
شوشہ (شُو۔شَہ) ٹکڑا، حصہ، نوک خار، سونے چاندی کا ڈھیلا
شوط (شَوط) دوڑ دھوپ جمع اَشواط
شوغا (شُو۔غَا) کھڑک، مویشیوں کا مکان
شوغہ (شُو۔غَہ) روئی، کپاس، پھالا
شوق (شَوق) آرزومندی جمع اَشواق
شوقین (شَو۔قِین) آرزومند
شوقیہ (شَو۔قِی۔یَہ) بطور شوق
شوک (شَوک) دیکھو شوکہ
شوکا (شَو۔کَا) دیکھو شوغا
شوکت (شَو۔کَت) دبدبہ، ہیبت
شوکران (شَو۔کَران) ایک بوٹی کا نام
شوکل (شَو۔کَل) فلک، بادریسہ، ورگ
شوکہ (شَو۔کَہ) کانٹا جمع اَشواک (شَو۔کَہ) چاندی کا ڈھیلا بنانے کا ٹھپہ
شول (شَول) دیدہ دانست، ایک بار نشین نرم
شولان (شَو۔لَان) جنگلی استعمال کا ایک حصہ
شولمن (شَول۔مَن) دوزخ، جہنم
شولہ (شَو۔لَہ) مزبلہ، کوڑی
شولی (شَو۔لِی) قصبہ، چھوٹا شہر
شولیدن (شُو۔لِی۔دَن) پریشان ہونا
شولیدہ (شُو۔لِی۔دَہ) پریشان، حیران
شوم (شُوم) بدفالی، منحوس، کنجوس
شومز (شُو۔مِز) دیکھو شومیز
شوم قدم (شُوم۔قَدَم) بدشگون
شومن (شُو۔مَن) پیشانی، جبین، ماتھا
شومی (شُو۔مِی) نحوست
شومیت (شُو۔مِی۔یَت) کنجوس پن، نحوست

شومیز (شُو-مِیز) کھیتی کی زمین
شومیزیدن (شُو-مے-زِی-دَن) کھیتی کرنا، زمین جوتنا
شوند (شُو-ن، د) سبب، باعث، مادہ جمع شُوندان
شوندا (شُو-ن-دَا) سننے والا، شنوا
شوندہ (شُو-ن-دَہ) چلنے والا، ہونے والا
شونیز (شُو-نِیز) کلونجی
شوہ (شُوہ) ایک کالا پتھر
شوہر (شُو-ہَر) خاوند، میاں
شوہرہ (شُو-ہَ-رَہ) پھولوں کا سہرا
شوہری (شُو-ہَ-رِی) منسوب بہ شوہر
شوئیدن (شُو-اِی-دَن) دھو ڈالنا
شوی (شُوی) شوہر، دھونے والا، لیکن، قمیص (شُوِی) چھوٹا دالان
شولیت (شُو-لِیت) پراگندگی، پریشانی
شویلا (شُو-یِ-لَا) برجاسف، مشک الجن
شوئیدہ (شُو-یِ-دَہ) دھونے والا
شہ (شَہ) بادشاہ، بڑا، شطرنج کی ایک چال (شُہ) کلمۂ نفرت وکراہت
شہا (شَہَا) اے بادشاہ
شہاب (شِہَاب) سرخ رنگ، دودھ کی لسی کے کا رنگ (شِہَاب) ٹوٹا ہوا تارہ جمع شُہُب اَشْہُب، شُہْبَان
شہاجر (شَہَا-جِر) چیل، زغن، غلیواج
شہادت (شَہَا-دَت) گواہی، حاضری، امر حق پر موت، سرٹیفکٹ، سند
شہادت نامہ (شَہَا-دَت-نَا-مَہ) سند، سرٹیفکٹ
شہامت (شَہَا-مَت) بہادری، بڑائی
شہانہ، شہانی (شَہَا-نَہ، شَہَا-نِی) شاہی
شہباز (شَہ-بَاز) اعلیٰ نسل کا سفید باز

شہبالا (شَہ-بَا-لَا) دولہا کا ہمراہ جو ساتھ سوار
شہپرہ (شَہ-پَ-رَہ) بوڑھی عورت جمع شہاپرہ
شہپر (شَہ-پَر) پرند کے بازو کا سب سے بڑا اور مضبوط پر
شہتار (شَہ-تَار) باجے کا موٹا تار
شہترہ (شَہ-تَ-رَہ) دیکھو شاہترہ
شہتوت (شَہ-تُوت) ایک پھل
شہتیر (شَہ-تِیر) بڑی کڑی، لٹھ
شہد (شَہ، د) امرت، انگبیں، مٹھاس
شہدا (شُہَدَا) شہید کی جمع (شُہ-دَا) آوارہ، بدوضع
شہدانہ (شَہ-دَا-نَہ) بھنگ کا بیج
شہدک (شَہ-دَک) شہد کی تصغیر
شہر (شَہ، ر) مہینہ جمع اَشْہُر، شُہُور ۲- آبادی، بستی، کھیڑہ
شہرآشوب (شَہ، ر-آ-شُوب) کسی شہر والوں کی شاعرانہ تعریف یا برائی
شہربند (شَہ، ر-بَن، د) حصار، نظربند جس کو شہر سے باہر نکلنے کی ممانعت ہو
شہرپناہ (شَہ، ر-پَنَاہ) شہر کی چاردیواری
شہرت (شُہ، رَت) چرچا، عام ذکر
شہرتاش (شَہ، ر-تَاش) پڑوسی، اپنے شہر والا
شہرخدا (شَہ، ر-خُدَا) رجب کا مہینہ
شہردار (شَہ، ر-دَار) چڑیمار، شکاری
شہرستان (شَہ، ر-س-تَان) شہرپناہ، ملک کا شہری حلقہ
شہرگ (شَہ-رَگ) نام رگ
شہروا (شَہ، ر-وَا) وہ سکہ جو صرف ایک شہر میں چلتا ہو، کھوٹا سکہ
شہرہ (شُہ-رَہ) سہرا-شہرت

شہرۂ آفاق (شُہ۔رَ۔اِ۔آ۔فاق) دنیا بھر میں مشہور

شہری (شَہ۔رِی) شہر والا، شہر کا، شہر کی

شہریار (شَہ۔رِیار) بادشاہ

شہریت (شَہ۔رِی۔یَت) شہرپن

شہریدن (شَہ۔رِی۔دَن) پریشان ہونا

شہریدہ (شَہ۔رِی۔دَہ) پراگندہ، پریشان

شہریر، شہریور (شَہ۔رِیر، شَہ۔رے۔وَر) فارسی کا چھٹا شمسی مہینہ

شہزادہ (شَہ۔زا۔دَہ) دیکھو شاہزادہ

شہقہ (شَہ۔قَہ) نعرہ زنی

شہل (شَہَل) گہری نیلی آنکھوں والا ہونا

شہلا (شَہ۔لا) گہری نیلی آنکھوں والی عورت، نرگس کی ایک قسم

شہلنگ (شَہ۔لَنگ) رسی بٹنے والا، حبال

شہلہ (شَہ۔لَہ) بوڑھی عورت

شہنا (شَہ۔نا) دیکھو شہنائی

شہناز (شَہ۔ناز) دلہن

شہنائی (شَہ۔نا۔ئی) قسم باجہ، سرنائی

شہند (شُہَن۔د) نیکی، بہبودی

شہنکانہ (شَہن۔کا۔نَہ) اولا۔ ژالہ

شہنگار (شَہ۔نگار) قریب، دھوکہ، دھڑی

شہوار (شَہ۔وار) بادشاہوں کے لائق

شہوانی (شَہ۔وا۔نی) شہوت سے منسوب

شہوت (شَہ۔وَت) لذت کی آرزو، جماع کی خواہش جمع شَہَوات

شہوت پرست (شَہ۔وَت۔پَرَس۔ت) بدکار، زنا کرنے والا

شہوت پرستی (شَہ۔وَت۔پَرَس۔تی) زناکاری

شہود (شُہُود) شاہد کی جمع، حاضر ہونا

شہور (شُہُور) شہر کی جمع

شہوق (شُہُوق) اونچا ہونا

شہوی (شَہ۔وِی) دیکھو شہوانی

شہہ (شِبْہ) دیکھو شبہہ

شہی (شَہی) بادشاہی، داماد، بڑھیا چیز

شہید (شَہِید) راہِ حق میں جان دینے والا، گواہ جمع شُہَدا

شہیدی (شَہِی۔دِی) سرخ گردے کا تعویذ

شہیر (شَہِیر) مشہور

شہیرہ (شَہِی۔رَہ) بڑھیا، پیرزال

شہیق (شَہِیق) ہچکی، گدھے کی رینک

شئون (شُ۔ئُون) شان کی جمع

شی (شَیْ) چیز جمع اَشْیا، اَشْاوات، اَشْیاوات

شیاد (شَیّاد) مکار، فریبی

شیار (شِیار) سنیچر، شنبہ، جتی ہوئی زمین

شیاریدن (شِیا۔رِی۔دَن) زمین جوتنا

شیاطت (شِیا۔طَت) کپڑا اینٹھ، کپڑا جلنے کی باس

شیاطین (شَیا۔طِین) شیطان کی جمع

شیاف (شِیاف) آنکھ یا شرمگاہ میں رکھنے کی مرکب دوا

شیال (شَی۔یال) قلی

شیان (شَیان) جزا، یاداشت، مکافات عمل

شیب (شَیب) بڑھاپا (شِیب) نشیب (شِیب) پھندنا

شیبا (شے۔با) افعی سانپ

شیبان (شے۔بان) لرزاں

شیبانیدن (شے۔با۔نِی۔دَن) آٹا گوندھنا، گھسوانا

شیب بلا (شے۔بِ۔بَلا) دنیا

شیبت (شَی۔بَت) بڑھاپا

شیب وبالا (شے۔بُو۔با۔لا) نشیب وفراز بلندی وپستی، اونچائی، نیچائی
شیب وتیب (شے۔بُو۔تیب) سرگشتہ، مدہوش
شیبیدن (شے۔بی۔دن) دیوانہ ہونا، شیدا ہونا
شیپو (شے۔پُو) دیکھو شکیو
شیپور (شی۔پُو۔ر) نام باجہ، نفیری
شیت (شِیت) دیکھو شیثہ
شیح (شیح) ہرمنہ، ایک دوا کا نام
شیخ (شیخ) بڈھا، بزرگ، پیر، خواجہ جمع
شیوخ، اشیاخ، شیوخاء
مشائخ، مشیخہ، شیخہ
شیخہ (شی۔خہ) شیخانی
شیخوخت (شی۔خو۔خت) بزرگی، بڑھاپا
شیخی (شے۔خی) ڈینگ۔لن ترانی
شید (شَید) مکروفریب (شِید) سورج، روشنی (شِید) لپائی پتائی کا مسالہ
شیدا (شی۔دا) دیوانہ، پریشان
شیدان (شے۔دان) دیکھو شیلان
شیدائی (شی۔دا۔ئی) دیوانہ، دیوانگی
شیدہ (شے۔دہ) روشن چیز
شیدی (شی۔دی) حبشی، زنگی
شیذر (شے۔ذر) صدا۔الشد
شیذمان (شی۔ذُ۔مان) بھیڑیا
شیذیر (شے۔ذِیر) دیکھو شیذر
شیر (شِیر) نام درندہ (شِیر) دودھ
شیرابہ (شی۔را۔بہ) خشخاش، شیرۂ خشخاش
شیرآبی (شے۔رِ۔آ۔بی) ناکا، گھڑیال
شیراز (شی۔راز) پنجری ہوئی دہی جمع شیراز رشیز نام شہر (شمالی ایران)
شیرازہ (شی۔را۔زہ) کتاب کی جزوبندی
شیرافگن (شیر۔اف۔گن) شیر کو زیر کرنیوالا

شیرانداز (شیر۔اں۔داز) دودھ بھرے پستان یا تھن
شیرانہ (شے۔را۔نہ) مثل شیر (شی۔را۔نہ) منسوب بہ شیر، دودھ بلونے کی رئی
شیربا (شیر۔با) کھیر
شیربہا (شیر۔بہا) دُلھن پر چڑھاوا، ساچق، دودھ کی قیمت
شیرج (شی۔رج) میٹھا تیل
شیرخانہ (شیر۔خا۔نہ) خراب خانہ
شیرخشت (شیر۔خش۔ت) ایک گوند۔ نام دوا
شیرخوردہ (شیر۔خُر۔دہ) دودھ پیا ہوا
شیردار (شیر۔دار) دودھاری، دودھ والی
شیردان (شیر۔دان) کھیری، اَین
شیردل (شیر۔دل) بہادر، سورما
شیردہ (شیر۔دہ) دودھ پلائی، انا
شیرزا (شیر۔زا) ایک مصری دوا، پھوڑ یان
شیرزج (شیر۔زج) چمگادڑ کا دودھ
شیرشادروان (شے۔رِ۔شا۔دَر۔وان) شیر کی تصویر فرش یا پردہ پر
شیرشرزہ (شے۔رِ۔شَر۔زہ) شیر جو دانت نکالے ہوئے ہو
شیرقالین (شے۔رِ۔قا۔لین) بے عمل، شیخی باز، قالین پر بیٹھ کر ڈینگ مارنے والا
شیرگرم (شیر۔گرم) نیم گرم، کنکنا
شیرگیر (شیر۔گیر) نیم مست آدمی، مستانہ
شیرلعاب (شی۔رِ۔لُعاب) شہد
شیرمال (شیر۔مال) ایک روغنی روٹی جو دودھ سے بنتی ہے
شیرماہی (شیر۔ما۔ہی) سیل مچھلی
شیرمرغ (شی۔رِ۔مُرغ) نایاب
شیرمرد (شیر۔مرد) بہادر
شیرمست (شیر۔مس۔ت) کلیلیں کرنیوالا

جود ھویں منبا نچہ (شیر مَن ت) بہادر
شیروشکر (شی رُو شَکَر) بہت زیادہ میل ملاپ
شیروشلم (شی رُو شَلَم) جیروسلم، بیت المقدس
شیرویہ (شے رُو یَہ) بہادر
شیرہ (شی رَہ) رس، عرق، نئی شراب
شیری (شی رِی) جہاز کا ایک حصہ، منسوب بہ شیر
شیریں (شی رِیں) میٹھا، مزیدار
شیریں ادا (شی رِیں۔ آدا) موہنی حرکتوں والا
شیریں زباں (شی رِیں۔ زَبَاں) میٹھی باتیں کہنے والا
شیریں زبانی (شی رِیں۔ زَبَا۔ نِی) میٹھی باتیں کرنا
شیرینک (شی رِی نَک) مہاسہ
شیریں کار (شی رِیں۔ کار) مسخرہ، خوش سلیقہ
شیریں کاری (شی رِیں۔ کا۔ رِی) خوش سلیقگی
شیرینہ (شے رِی نَہ) مہاسہ، گنج
شیرینی (شی رِی نِی) مٹھائی، مٹھاس، رشوت
شیز، شیزی (شیز، شی زِی) آبنوس
شیشاک (شی شاک) چار تار کا رباب، سال بھر کا بکرا یا بکری
شیشک، شیشو (شی شَک، شی شُو) شیز، تیہو، دراج
شیشہ (شی شَہ) کانچ، آئینہ، دل، حقہ
شیشہ باز (شی شَہ۔ باز) مکار، دغا باز، بازیگر
شیشہ بازی (شی شَہ۔ با۔ زِی) بازیگری، مکاری
شیشہ جان (شی شَہ۔ جان) نازک دل

شیشۂ ساعت (شی شَ۔ اِ۔ سا۔ عَت) ایک گھڑی جو دو شیشوں میں ریت بھر کر بنائی جاتی ہے
شیشہ گر (شی شَہ۔ گَر) شیشہ بنانے والا
شیشہ گری (شی شَہ۔ گَ رِی) شیشہ بنانا
شیشی (شی شِی) چھوٹا شیشہ
شیشک (شی شَک) دیکھو شیشک
شیطان (شی طان) دیو، سرکش، شریر جمع شیاطین
شیطانی (شی طا۔ نِی) منسوب بہ شیطان
شیطنت (شی طَ نَت) شرارت، شیطان پن
شیع (شیع) خبر لگنا
شیعہ (شی عَہ) مسلمانوں کا ایک فرقہ جو حضرت علی کا پیرو ہے جمع اَشیاع اتباع، انصار
شیعی (شی عِی) شیعہ کی طرف منسوب، شیعہ
شیفتگی (شے فتَ گِی) عاشقی، مدہوشی
شیفتن (شے فتَن) فریفتہ ہونا مصنف شیفتہ، شیفتہ
شیفتہ (شے فتَہ) عاشق، مدہوش
شیک (شیک) اپاہج
شیکار (شے کار) بیگار، بلا اجرت کام
شیکت (شی کَت) کانٹوں میں پڑنا
شیلان (شے لان، شی لان) دسترخوان، کھانا، عناب جو ایک چھوٹا سا سرخ پھل ہے
شیلانجی (شے لان جِی) دادو غیرہ بادرنجیہ
شیلانہ (شے لا نَہ) عناب
شیلم (شی لَم) ایک گھاس جو دوا ہے
شیلونہ (شی لُو نَہ) بچھوا
شیلی (شی لِی) ملک چلی (جنوبی امریکہ)
شیم (شیم) سنولی مچھلی
شیمہ (شی مَہ) طبیعت، خو جمع شِیَم

**شین** (شِین) عیب، برائی جمع شیُون
(شِینُ، بیٹھ)
**شیناب** (شِی۔ناب) تیراکی
**شینز** (شِی۔نِیز) دیکھو شونیز
**شیو** (شِیو) شیب، نشیب
**شیوا** (شِے۔وَا) فصیح و بلیغ
**شیوا زبان** (شِے۔وا۔زُبان) فصیح
**شیوان** (شِے۔وَان) لرزاں
**شیوانیدن** (شِے۔وا۔نِی۔دَن)
کپکپانا، ملنا، ملانا
**شیوط** (شُیُوط) روہو مچھلی
**شیوع** (شُیُوع) خبر لگنا، خبر آشکارا ہونا
**شیون** (شِے۔وَن) نوحہ، ماتم (شُیُون)
شان کی جمع، شین کی جمع
**شیونده** (شِے۔وَن۔دَہ) برہم زدہ۔ لرزاں
**شیوه** (شِے۔وَہ) طریقہ عادت، رسم
روش، ناز، کرشمہ، ہنر
**شیہہ** (شِی۔ہَہ) ہنہناہٹ، صہیل
**شیہ** (شِیَہ) دھبا، نشان، چھینٹ

# ص

**ص** (صَاد) مخصوص حرف عربی، حرف شمسی
قائم مقام عدد ۹۰، چند حروف سے بدل کر
۱۔ ج کے ساتھ مثلاً چندل۔ صندل ۲۔ س کے
ساتھ مثلاً قفس، قفص
**صابر** (صَا۔بِر) صبر کرنے والا جمع صابرین
**صابون** (صَا۔بُون) دھلائی صفائی کے لئے
ایک مرکب
**صابونہ** (صَا۔بُو۔نَہ) ستر برس کی بڑھیا عورت

**صابونیہ** (صَا۔بُو۔نِی۔یَہ) برفی
**صابہ** (صَا۔بَہ) دیوانگی
**صابی** (صَا۔بِی) مذہب تبدیل کرنیوالا
**صاحب** (صَا۔حِب) مالک، دوست، ساتھی
جمع صَحب، صِحاب، صَحابہ، صُحبان
جمع اَصحاب، اصحابہ ۱۰ صاحبہ
**صاحب اختیار** (صَاحِب۔اِخ۔تِیار) اختیار والا
**صاحب الامتیاز** (صا۔حِبُل۔اِم۔تیاز)
لائسنس دار
**صاحب الجریدہ** (صَا۔حِبُل۔جَرِی۔دَہ)
مالک اخبار۔ پروپرائٹر
**صاحبان** (صَا۔حِبان) صاحب کی فارسی جمع
**صاحب ایمان** (صَا۔حِب۔اِی۔مان)
سچا مسلمان، ایمان والا
**صاحب تخت** (صاحِب۔تَخ۔ت) بادشاہ
**صاحب جمال** (صَاحِب۔جَمَال) خوبصورت
**صاحب حال** (صاحِب۔حَال) جس پر ذوق و
شوق کی بیخودی کا غلبہ ہو۔
**صاحب خانہ** (صَاحِب خانہ) مالک مکان
**صاحب خون** (صَاحِب۔خُون) مقتول کا وارث
**صاحب درد** (صاحِب۔دَرد) نرم دل
**صاحب دل** (صَا۔حِب۔دِل) اچھا آدمی، نیک
**صاحب دیوان** (صاحِب۔دی۔وان) رجسٹرار
**صاحبزادہ** (صَا۔حِب۔زا۔دَہ) معزز آدمی
کا بیٹا۔
**صاحبزادی** (صَا۔حِب۔زَا۔دی) معزز
آدمی کی بیٹی۔
**صاحب فراش** (صَا۔حِب۔فِراش) بیمار جو
چلنے پھرنے کے قابل نہ ہو۔
**صاحب قران** (صَا۔حِب قران) خوش قسمت
شہنشاہ۔

لت ابنان (لَت - اِب - نان) لالچی، شکم پرست ۔

لتر (لِت - تَر) شراب کا برتن، ایک درخت ۔

لتو (لَت - تُو) بات کا لگانے بجھانیوالا، نکالا ہوا (لَت - تُو) بچھانا، مونا، انما بیکار آدمی، کاہل وجود ۔

لتھیار، لتھیر (لَت - ہیار، لَت - ہیر) لالچی، بلانوش ۔

لتہ (لَت - تَہ) کپڑے کا ٹکڑا، چیتھڑا ۔

لتین (لَتِین) لیٹن، لاطینی زبان ۔

لثام (لِثام) ڈھاٹا، ڈھٹیاری ۔

لثغا (لَث - غا) توتلی عورت ۔

لثغہ (لُثغَہ) ایک بلغمی بخار ۔

لثم (لَث - م) چومنا ۔

لثمہ (لَث - مَہ) بوسہ، چوما ۔

لثوم (لُثُوم) چومنا ۔

لثہ (لِث - ثَہ، لَث - ثَہ) مسوڑھا ۔

لج (لُج) گال، لات، لجاجت (لَج) ننگا، لُچ ۔

لجاج (لَجاج) لڑائی، ستیزہ ۔

لجاجت (لَجا - جَت) بمبالغہ، لڑائی، گڑگڑانا ۔

لجلاج (لَج - لاج) ہکلا جس کی زبان صاف نہ ہو ۔

لجام (لِجام، لگام) حیض میں باندھنے کا کپڑا جمع اَلجِمَہ ۔

لجم (لَج - م) سڑی کیچڑ، ماند ۔

لجن (لُجَین) دیکھو لُجَین ۔

لجنہ (لَج - نَہ) کمیٹی، مجلس ۔

لجوج (لَجُوج) لڑاک ۔

لجہ (لُج - جَہ) تھاہ، بھنور جمع لُجَج ۔

لجی (لُج - جی) بہت گہرا اور بہت میٹھا دریا ۔

لجین (لُجَین) چاندی، نقرہ، سیم ۔

لچ (لُچ) دیکھو لچہ (لُچ) گال، منہ ۔

لچک (لَچَک) عورت کے سر پہ باندھنے کا رومال ۔

لچہ (لُچ - چَہ) ننگا، برہنہ ۔

لچن (لُچَن) بدکار عورت، بیسوا، ننگی ۔

لحا (لِحا) لحیہ کی جمع (لِحاء) بکل، چھال ۔

لحاظ (لِحاظ) نگاہ، مروت، عزت، نظر، توجہ، کنکھیوں سے دیکھنا (لَحاظ) گوشۂ چشم ۔

لحاف (لِحاف) سوتے میں اوڑھنے کا روئی کا بھرا ہوا کپڑا ۔

لحام (لَح - حام) گوشت فروش، قسائی ۔

لحد (لَحد، لَح - د، لُح - د) بغلی کی قبر جمع اَلحاد، لُحُود ۔

لحز (لَحِز) کنٹک، کنجوس، بڑا کنجوس ۔

لحس (لَح - س) چاٹنا ۔

لحظ (لَح - ظ) کن انکھیوں سے دیکھنا

لحظہ (لَح - ظَہ) آنکھ کی جھپک، لمحہ، پل، نگاہ ۔

لحم (لَح - م) گوشت (لَحِم) گوشت خوار ۔

لحمہ (لَح - مَہ) بچہ، بلی، لوتھڑا، جمع لِحام، لُحُوم، لحمان، اَلحُم (لُح - مَہ) پود، بنائی کا بانا ۔

لحن (لَح - ن) آواز، بول جمع لُحُون، اَلحان ۔ (لَحَن) عقلمندی ۔

لحوق (لُحُوق) پیچھے پیوست ہونا ۔

لحی (لُحی) دیکھو لحا (لَح - ی) جبڑا ۔

لحیان (لِح - یان) لمبی ڈاڑھی والا

لحیم (لَحِیم) فربہ، موٹا، مارا ہوا ۔

لحیہ (لِح - یَہ) داڑھی جمع لُحا ۔

لخ (لُخ) نرکل، بوریا بننے کی گھاس ۔

لخت (لَخ - ت) پارہ، ٹکڑا، تھوڑا ۔

لخت جگر (لَخ - ت - جِگَر) بیٹا، جگر کا ٹکڑا ۔

لختے (لَخ - تے) کچھ، تھوڑا سا ۔

لخچہ (لَخ - چَہ) شعلہ، انگارہ، چنگاری ۔

لخشاں (لَخ - شاں) رپٹتا ہوا، پھسلتا ہوا ۔

لخشانیدن (لَخ - شا - نِی - دَن) پھسلانا، رپٹانا ۔

لخشہ (لَخ - شَہ) دیکھو لخچہ ۔

لخشیدن (لَخ - شِی - دَن) رپٹنا، پھسلنا ۔

لخشیدہ (لَخ - شِی - دَہ) پھسلا ہوا، رپٹا ہوا ۔

لخلخہ (لَخ - لَخَہ) سونگھنے کا ایک خوشبودار مرکب ۔

لخن (لَخ - ن) بچہ کی پھنو کی کھال کا میل کچیل ۔

بھوسی (نُخ) گندہ ہونا۔

لدغ لدغہ (لَدْغ، لَدْ۔غَہ) ڈنک۔

لدم (لَدْم) دھماکا، دوہتڑ۔

لدن (لَدُن) نزدیک، ہر نرم لچکدار چیز۔

لدنی (لَدُنِی) وہ چیز جس سے قدرتی مناسبت ہو
بغیر کوشش اور تعلیم کے حاصل ہوئی چیز۔

لدود (لَدُوْد) جھگڑالو، ٹھٹے باز۔

لدیغ (لَدِیْغ) ڈنک مارا ہوا، ڈسا ہوا۔

لذاع (لَذَّاغ) جلن ڈالنے والا، سوزش پھونکنے والا۔

لذت (لَذْ۔ذَت) مزہ، ذائقہ جمع لذائذ، لذّات۔

لذع (لَذْع) چنگ، پنک، پیشاب کی سوزش۔

لذیذ (لَذِیْذ) خوش ذائقہ۔ مزیدار۔

لر (لُر) گنوار، احمق، جنگلی وحشی آدمی (لَر) ترکی میں علامت
جمع کی ہے جس کو مفرد کے بعد لاتے ہیں۔

لرد (لَرْد) لارڈ، نواب۔ Lord

لرز (لَرْز) تھرتھری، کپکپی۔

لرزاں (لَرْ۔زَاں) کانپنے والا، کانپتا ہوا۔

لرزانیدن (لَرْ۔زَا۔نِی۔دَن) کنپوانا۔

لرزش (لَرْ۔زِش) کپکپی۔ تھرتھری۔

لرزندہ (لَرْ۔زَن۔دَہ) کانپنے والا۔

لرزہ (لَرْ۔زَہ) کپکپاہٹ، تھرتھراہٹ۔

لرزیدن (لَرْ۔زِی۔دَن) کانپنا، تھرتھرانا مصدر لرزد

لرزیدنی (لَرْ۔زِی۔دَنی) کانپنے کے لائق

لرزیدہ (لَرْ۔زِی۔دَہ) کانپا ہوا۔

لزاب (لَزَّاب) بڑا چپکنے والا۔

لزاز (لِزَاز) پچتیاں۔

لزاق (لِزَاق) لئی، ایار، چپکنی چیز۔

لزج (لَزِج) چپکنی چیز۔

لزوجت (لُزُوْ۔جَت) چپکاہٹ، چپکن۔

لزوق (لُزُوْق) چپکنا

لزوم (لُزُوْم) لازم ہونا۔

لزن (لَزَن) کیچڑ، گاد۔

لساع (لَسْ۔سَاع) ڈسنے والا، ڈنک مارنے والا۔

لسان (لِسَان) بولی، زبان، بات، سخن، لغت جمع اَلْسُن،
اَلْسِنَہ، لُسُن (لَسْ۔سَان) چرب زبان، فصیح۔

لسان الثور (لِسَا۔نُث۔ثَوْر) گاؤزبان۔

لسان الحمل (لِسَا۔نُل۔حَمَل) جنگل کی بوٹی، بارتنگ۔

لسان العصافیر (لِسَا۔نُل۔عَصَا۔فِیر) جنگل کی ایک بوٹی اندرجو

لسان العصر (لِسَا۔نُل۔عَصْ۔ر) زمانہ کی زبان، ترجمان وقت

لسان القوم (لِسَا۔نُل۔قَوْم) قوم کی زبان، ترجمان قوم۔

لسان الکلب (لِسَا۔نُل۔کَل۔ب) کتے کی زبان کی
مانند پتوں والی ایک بوٹی۔

لسانیت (لَسْ۔سَا۔نِی۔یَت) تیز زبانی۔

لسع، لسعہ (لَسْ۔ع، لَسْ۔عَہ) ڈسنا۔

لسن (لَسِن) فصیح زبان جمع لُسُن (لِسْ۔ن) روزمرہ
(لَسَن) فصاحت، زبان آوری۔

لسوق (لُسُوْق) دیکھو لزوق۔

لش (لَش) کیچڑ، جھلا۔

لشکر (لَش۔کَر) فوج۔

لشکرکش (لَش۔کَر۔کَش) سردار فوج، سپہ سالار۔

لشکرکشی (لَش۔کَر۔کَشِی) فوج کی چڑھائی۔

لشکرگاہ (لَش۔کَر۔گَاہ) چھاؤنی، پڑاؤ۔

لشکری (لَش۔کَرِی) سپاہی۔

لص (لِصّ) چور جمع لُصُوْص۔

لصوق (لُصُوْق) دیکھو لزوق۔

لطاف (لِطَاف) ماتھا، پیشانی، جبہ۔

لطافت (لَطَا۔فَت) نرمی، پاکیزگی، تازگی، باریکی۔

لطائف (لَطَا۔ئِف) لطیفہ کی جمع۔

لطائف الحیل (لَطَا۔ئِفُل۔حِیَل) باریک عذر حیلے۔

لطخ (لَطْ۔خ) دھبا۔ لتھیڑنا، آلودہ ہونا۔

لطف (لُط۔ف) خوبی، مہربانی، نرمی، تازگی،
پاکیزگی، نگہبانی۔ حمایت جمع اَلْطَاف

(لُطف) ہبہ، احسان، نیکوکاری
لطفی (لُط۔فی) متبنیٰ جسکو بیٹا بنالیا ہو
لطم (لَط۔م) تھپڑ مارنا، چانٹا لگانا
لطمہ (لَط۔مَہ) تھاپڑ، تھپڑ، طمانچہ جمع لطمات
لطیف (لَطِیف) نرم، پاکیزہ، نیکوکار
لطیفہ (لَطِی۔فَہ) اچھی چیز، اچھی بات جمع لطائف
لطیم (لَطِیم) تھپڑ کھایا ہوا
لظی (لَظا) دوزخ، لپٹ والی آگ
لعاب (لِعاب) کھیل کود، (لُعاب) لعس، تھوک منہ کی رال (لَع۔عاب) بازیگر
لعابی (لُعا۔بی) لعاب دار، لسدار
لعان (لِعان) آپس میں لعنت بھیجنا، (لَع۔عان) بڑا لعنت بھیجنے والا
لعب (لَعِب، لَع۔ب) کھیل، بازی جمع ملاعب
لعبت (لُع۔بَت) گڑیا
لعق (لَع۔ق) چاٹنا
لعقہ (لَع۔قَہ) چمچہ بھر چیز
لعل (لَعَل۔ل) کلمہ تمنا، ممکن بات کے لیے، شاید (لَع۔ل) لال جو ایک قیمتی جوہر ہے۔
لعلی (لَع۔لی) نقاشی کا ایک سرخ رنگ
لعلیں (لَع۔لیں) لعل کے مانند
لعمرک (لَعَم۔رُک) تیری جان کی قسم، بجان تو
لعن (لَع۔ن) پھٹکار، نفرین
لعنت (لَع۔نَت) پھٹکار، نفرین جمع لعان، لعنات
لعنتی (لَع۔نَتی) پھٹکارا ہوا
لعوق (لَعُوق) چٹنی، چاٹنے کی دوا
لعوہ (لَع۔وَہ) بھٹنی، پستان کی سیاہی، کتیا
لعین (لَعِین) پھٹکارا ہوا
لغ (لَغ) بے بالوں کی جگہ، بے گھاس کا جنگل، گندا انڈا
لغات (لُغات) لغت کی جمع، فرہنگ
لغات نویس (لُغات۔نَوِیس) لغات لکھنے والا

لغام (لُغام) دیکھو لگام
لغایت (لِغا۔یَت) انتہا، آخیر حد
لغت (لُغَت) بولی، زبان، وہ لفظ جسکے معنی مشہور نہ ہوں جمع لغات
لغز (لُغز) معمہ، پہیلی، چیستان جمع الغاز
لغزاں (لَغ۔زاں) پھسلنے والا، پھسلتا ہوا
لغزانیدن (لَغ۔زا۔نی۔دَن) پھسلانا
لغزش (لَغ۔زِش) رپٹن، پھسلن، غلطی
لغزندہ (لَغ۔زَن۔دَہ) پھسلنے والا
لغزیدن (لَغ۔زی۔دَن) پھسلنا، ٹلنا، مضارع لغزد
لغزیدنی (لَغ۔زی۔دَنی) پھسلنے کے لائق
لغزیدہ (لَغ۔زی۔دَہ) پھسلا ہوا
لغسر (لَغ۔سَر) تام جٹ، سر کے بال اڑا ہوا
لغو (لَغ۔و) بکواس، بیہودہ گوئی جمع لغویات
لغوب (لُغُوب) بیماری، تکان، تھکن
لغونہ (لَغُو۔نَہ) آرائش، زینت
لغوی (لُغَوی) منسوب بہ لغت، لغت والی چیز
لغویت (لَغ۔وِی۔یَت) بیہودہ گوئی، بکواس
لغیزی (لُغَی۔زا) پہیلی، چیستان، معمہ
لف (لَف) لپٹا ہوا پیڑ جمع الفاف (لَف) لپیٹنا
لفاح (لُفّاح) سیند، بھری، مردم گیا کا پھل
لفاظ (لَف۔فاظ) فصیح، باتون
لفاظہ (لُفا۔ظَہ) منہ سے نکلی ہوئی بات، اُگلی ہوئی چیز
لفاظی (لَف۔فا۔ظی) فصاحت، باتیں بنانا
لفافہ (لِفا۔فَہ) اوپر لپیٹنے کی چیز، کفن کی چادر
لفت (لَف۔ت) شلجم، شلغم
لفترہ (لَف۔تَرَہ) پاجی، فرومایہ
لفج لفچ (لَف۔ج، لَف۔چ) ہونٹ، گوشت کی بوٹی
لفچان (لَف۔چان) وہ شخص جس کا غصہ کے مارے ہونٹھ لٹکا رہے
لفچن (لَف۔چَن) ہونٹھل، موٹے ہونٹھ والا
لفچہ (لَف۔چَہ) لقمہ، طعمہ، نوالا، گوشت کا ٹکڑا، بچہ

لفح (لَفْح) لپٹ، تپش
لفظ (لَفْظ) بات جمع اَلْفَاظ بات کہنا
لفق (لَفْق) سلائی کو جوڑنا (لِفْق) درز کا کنارہ
لفوہ (لَفُوْہ) شیر خوار عورت جسکا بیٹا پہلے شوہر سے موجود ہو۔
لفہ (لِفْ فَہ) دھجی
لفیف (لَفِیْف) لپٹی ہوئی چیز، دوست،
دو حرف علت والا کلمہ
لفیفہ (لَفِی. فَہ) دیکھو لفافہ
لق (لَق) صفاچٹ، بے بال، بے گیاہ
لقا (لِقَا ر) دیدار، ملاقات (لَقَا) عورت سے ہم صحبتی
لقاح (لِقَاح) حاملہ، حاملہ ہونا
لقاط (لُقَاط) چنا ہوا خوشہ
لقاعہ (لُقْ، قَا - عَہ) بسیار گو، حاضر جواب
لقانہ (لَقَا - نَہ) زود فہمی، تیز فہمی
لقب (لَقَب) نام وصفی جمع اَلْقَاب
لقط (لَقْط) اٹھایا ہوا، چنا ہوا، چنا ہوا جمع اَلْقَاط
لقطہ (لُقْ - طَہ) گری پڑی اٹھائی ہوئی چیز
لقلق (لَقْ - لَق) سارس، گز پا جو ایک پرندہ ہے
لقلقہ (لَقْ - لَقَہ) زور دار آواز، سارس کی آواز
لقمہ (لُقْ - مَہ) نوالہ، طعمہ
لقن (لَقِن) زود فہم (لَقْ، ن) زود فہمی
لق و دق (لَق، دُو - وَ دَق) چٹیل میدان
لقوہ (لَقْ - وَہ) ایک بیماری جسمیں منہ ٹیڑھا ہو جاتا ہے
لقیط، لقیطہ (لَقِیْط، لَقِیْ - طَہ) وہ لاوارث بچہ
جو پڑا ہوا ہے اور اٹھا لیا جاوے۔
لقیہ (لُقْ - یَہ) ملاقات
لک (لَک) لاکھ یعنی نباتی کیڑوں کا لعاب، تنو مہرا۔
جمع لکوک بیہودہ باتیں، نادان، چیتھڑا
صفاچٹ (لُک) پیڈول، موٹا، دلدار،
(لِک) چیتھڑا (لُکت) لاکھ
لکا (لَکّا) جوتا، اڑھوڑی چمڑہ (لُکّا) لاکھ، چیتھڑا
زمین، ولایت، دیکھو
لکات (لَکّات) خراب، ضائع
لکد (لَکَد) لات
لکدزن (لَکَد - زَن) لات مارنے والا
لکدزنی (لَکَد - زَنی) لات مارنا
لکدکوب (لَکَد - کُوب) دولتی، لتیاؤ، پامال
لکدکوبی (لَکَد - کُو - بی) دولتی مارنا
لکز (لَک، ز) گھونسا مارنا
للک (لَلَک) ترش آواز نکالنا
لکن (لَکَن) ہکلاپن، لکن (لَکِن) ہکلا
(لَ - کِن) دیکھو لاکن
لکنا (لَک - نَا ر) بکلی عورت
لکنت (لُک - نَت) ہکلاہٹ (لَک - نَت) ہکلانا
لکنتی (لُک - نَتی) ہکلا
لکنہ (لَک - نَہ) ٹھا بجک
لکہ (لَک - کَہ) داغ، دھبہ، مٹا
لکھن (لَک - ہَن) برت، فاقہ
لگام (لِگَام) گھوڑے کو قابو میں رکھنے کا ایک ساز، لجام
لگد (لَگَد) دیکھو لکد
لگلگ (لَگ - لَگ) دیکھو لقلق
لگلہ (لَگ - لَہ) لکدکوب، پچھاڑی
لگن (لَگَن) طشت، تھالی
لگین (لُگِین) نمدا، خوگیر
للہ (لِل - لَاہ) خدا کے لیے
للہ الحمد (لِل - لَا - ہِل - حَم - د) واسطے اللہ کے تعریف ہے
لم (لَم) حرف نفی، نہیں، نا، نہ (لِم) کیوں،
کس واسطے، علت، سبب، اعتراض، حجت
لما (لَم - ما) ہرگاہ، الّا (لَمّا) مکوہ، عنب الثعلب
لماز (لَم - مَاز) عیب جو، آنکھ چلانے والا
لمالم (لَمَا - لَم) لبالب، مالا مال
لمتر (لُم - تَر) طاقتور، قوی

**لمحہ** (لَم۔حَہ) پل، جھلک، کوندج **لمحات**

**لمز** (لَم۔ز) عیب کرنا، آنکھ چلانا

**لمزہ** (لُمَ۔زَہ) عیبی، عیب گو

**لمس** (لَم۔س) چھونا، حاجت

**لمع** (لَم۔ع) روشنی، چمک جم **لَمَعَات**

**لمعان** (لَم۔عَان) چمکنا، روشن ہونا

**لمعہ** (لَم۔عَہ) روشنی، چمک جم **لُمُوع، لَمَعَات**

(لُم۔عَہ) غسل یا وضو میں جو حصہ خشک رہ جائے

**لمن الملک الیوم** (لِمَنِل۔مُل۔کُل۔یَو۔م) آج کے دن کس کے لئے ملک ہے

**لمم** (لَمَم) ذلت، گناہ صغیرہ

**لموع** (لُمُو۔ع) چمکنا، روشن ہونا

**لمہ** (لَم۔مَہ) دیوانگی، زمانہ، تھوڑی چیز (لِم۔مَہ) جھنڈولے بال، گھنگریالے بال (لُم۔مَہ) شکل، مانند، تین یا دس کی جماعت (لِمَہ) برائے خدا

**لمی** (لِم۔مِی) منسوب بہ لم، منطق کی اصطلاح میں ایک دلیل کا نام

**لم یزل** (لَم۔یَزَل) ہمیشہ، بے زوال، اللہ تعالیٰ

**لن** (لَن) عربی میں کلمۂ نفی

**لنبر** (لَم۔بَر، لَم۔بَر) موٹا، قوی ہیکل الکمر، چوتڑ، پٹھ

**للبھ** (لَم۔بَہ) گول چیز (لُم۔بَہ) موٹا، بڑا

**لنتر** (لَن۔تَر) لالٹین

**لن ترانی** (لَن۔تَرا۔نِی) شیخی، ڈینگ، مجھ کو تو ہرگز نہیں دیکھے گا۔

**لنج** (لُن۔ج) ہونٹھ، کلہ، چہرہ کا پھولا ہوا حصہ، جمال کا انداز، شل، اپاہج (لَن۔ج) نازکی چال

**لنجہ** (لَن۔جَہ) چال، الھڑ چال

**لنجیدن** (لَن۔جی۔دَن) باہر کھینچنا

**لند** (لَن۔د) بیٹا، مرد کا عضو تناسل (لُن۔د) شیخی خوری

**لندرہ** (لَن۔دَرَہ) لندن شہر انگلستان، بانات

**لندیدن** (لَن۔دِی۔دَن) غصہ سے بڑبڑانا

**لنگ** (لَنگ) لنگڑاہٹ، مرد کا عضو تناسل، (لُنگ) لوطہ، لنگی، لنگوٹ (لِنگ) پوری ٹانگ مع پاؤں

**لنگاگ** (لَنگ۔گاگ) بری بات

**لنگر** (لَنگ۔گَر) خیرات کا کھانا، جگہ جہاں کھانا خیرات ہو، آہنی بوجھ جس سے جہاز کو ٹھہراتے ہیں۔

**لنگری** (لَنگ۔گَرِی) ایک قسم کا پیالہ، بڑا طشت

**لنگن** (لَنگ۔گَن) بھوک، فاقہ، روزہ

**لنگوتہ** (لَنگو۔تَہ) لنگوٹہ

**لنگیدن** (لَنگ۔گی۔دَن) لنگڑانا

**لو** (لَو) لپٹ، بلندی، صفرا، زرداب (لُو) دیکھو لپ

**لوا** (لِوا) جھنڈا، علم، نشانِ فوج جم **اَلْوِیَہ** جمع جمع **اَلْوِیَات**

**لواث، لواثہ** (لَوَاث، لَوَا۔ثَہ) بلیتھن، خشکی پیم

**لواحق** (لَوَا۔حِق) لاحقہ کی جمع

**لواذ** (لِوَاذ) باہم ایک دوسرے کی پناہ لینا

**لوازم** (لَوَا۔زِم) لازمہ کی جمع

**لواش** (لَوَاش) چپاتی، نانِ باریک

**لواطت** (لِوَا۔طَت) اغلام، خلاف وضع فطری

**لوالو** (لَوَا۔لَو) اوچھا، خفیف الحرکات

**لوامع** (لَوَا۔مِع) لامع کی جمع

**لوامہ** (لَوْ۔وَا۔مَہ) سخت ملامت کرنیوالا

**لواہب** (لَوَا۔ہِب) لاہب کی جمع

**لوائح** (لَوَا۔اِح) لائح۔لائحہ کی جمع

**لوائم** (لَوَا۔اِم) لائمہ کی جمع

**لوب** (لُوب) پتھریلی زمین جہاں پانی نہ ہو

**لوبا** (لُو۔بَا) لوبیا جو ایک غلہ ہے

**لوبان** (لُو۔بَان) ایک خوشبودار گوند دھونی کے کام کا

**لوبیا** (لُو۔بِیَا) ایک غلّہ، لوبار
**لوبرہ** (لُو۔بَرَہ) جنگلی بیٹر، بھرڑوک
**لوت** (لُوت) ننگا (لُوت) مزیدار کھانا
**لوتر، لوترا** (لُو۔تُر، لُو۔تَرَا) پہیلی، چیستان، لغز، وہ غیر معمولی بولی کہ جسکو دو آدمی باہم قرار دے لیں تاکہ جب وہ دونوں باتیں کریں تو کوئی سمجھ نہ سکے۔
**لوث** (لَوث) لگاؤ، آلودگی جمع **اَلْوَاثْ**
**لوجیا** (لُو۔جِیَا) لمبا، دراز
**لوچ** (لُوچ، لُچ) ننگا، برہنہ، عریاں
**لوح** (لَوح) تختی، تختہ، پٹرا، پڑی جمع **اَلْوَاحْ** (لُوح) ایتھر، زمین اور آسمان کی درمیانی فضا
**لوح خاموشی** (لَوح۔خَا۔مُو۔شِی) خاموشی، چپّی
**لوحش اللّٰہ** (لَو۔حَش۔لَاہ) اللہ اس کو وحشت نہ دے، کلمۂ تعجب بتعظیم
**لوح طلسم** (لَوح۔طِلَس۔م) فرضی طلسم کھولنے کی روائتی منقش تختی
**لوح محفوظ** (لَوح۔مَح۔فُوظ) ایک غیبی تختی جسپر دنیا کے تمام حالات مندرج ہیں۔
**لوح ناخواندہ** (لَوح۔نَا۔خُوان۔دَہ) علم لدنّی، غیر مروج کتاب، لوح محفوظ
**لوح وقلم** (لَو۔حُو۔قَلَم) غیبی تختی اور اس پر لکھنے کا قلم
**لوخ** (لُوخ) دیکھو روخ
**لوخن** (لُو۔خَن) چاند، ماہ، ماہتاب، قمر
**لوخیدن** (لُو۔خِی۔دَن) ٹیڑھا ہونا
**لوده** (لُو۔دَہ) میوہ وغیرہ کی چھال۔ گٹھیا جسمیں پھل لادتے ہیں
**لودی** (لُو۔دِی) پٹھانوں کا ایک قبیلہ
**لوذ** (لَوذ) پناہ گیری، وادی کا کنارہ جمع **اَلْوَاذْ**
**لوذعی** (لَو۔ذَ۔عِی) تیز فہم، سمجھدار

**لور** (لُور) دُھنتے کی کمان، سیلاب کی کاٹی ہوئی زمین
**لورا** (لُو۔رَا) ترنپیر، دلیہ
**لورک** (لُو۔رَک) لور کی تصغیر
**لوری** (لُو۔رِی) ایک جنگلی قوم جمع **لُوریَان**
بے حیا، بے شرم، ظریف، لطیف، نازک
(لُو۔رِی) کوڑھ، جذام
**لوز** (لَوز) بادام جمع **اَلْوَازْ**
**لوزنان** (لَو۔زَ۔نَان) حلق کا کوا
**لوزیات** (لَو۔زِ۔یَات) بادام کا حلوا
**لوزینج، لوزینہ** (لَو۔زِی۔نَج، لَو۔زِی۔نَہ) بادام کا حلوا
**لوس** (لُوس) چاپلوسی، تملق، چھچھورا، کالی کیچڑ (لُوس) چکھنا
**لوسانہ** (لُو۔سَا۔نَہ) چاپلوسی، فروتنی
**لوسیدن** (لُو۔سِی۔دَن) فریب دینا، چاپلوسی کرنا
**لوش** (لُوش) بے خبر، بیہوش، کالی کیچڑ، چہلہ، ٹرٹھ موان، نوکر چاکر والا
**لوشاک** (لُو۔شَاک) گدلا
**لوشن** (لُو۔شَن) کالی کیچڑ
**لوص** (لَوص) کسی سوراخ میں سے جھانکنا
**لوصہ** (لُو۔صَہ) درد کمر
**لوط** (لَوط) منہ، دلپسند چیز، دل کی لگی، رجحان، ایک لبادہ جمع **اَلْوَاطْ** (لُوط) نام ہیل (شام)
**لوطوس** (لُو۔طُوس) نام دوا، اندقوقو
**لوطی** (لُو۔طِی) مغلم، رند، مسخرہ، کمینہ، بانکا جمع **اَلْوَاطْ**
**لوعت** (لَو۔عَت) کسی کی محبت کی سوزش جمع **لَوعَات**
**لوعیدن** (لُو۔عِی۔دَن) دوہنا، بیٹھنا، پینا
**لوف، لوفہ** (لُوف، لُو۔فَہ) نام دوا۔ بیل گوش، خیز القرد، قنطوریوں
**لوفرضنا** (لَو۔فَ۔رَض۔نَا) اگر ہم فرض کریں

لوقس (لُو-قَس) سفید، چٹا، ابیض
لوقہ (لُو-قَہ) تازہ روغن، تازہ مکھن
لوک (لُوک) عاجزی، برائی، ( پاجی آدمی۔
لترو اونٹ (لَوک) پیلا کرنا
لوکانده، لوکنده (لُو-کَان-دَہ، لُو-کَن-دَہ) ہوٹل
لوکیدن (لُو-کِی-دَن) گھٹنوں کے بل چلنا، مصنع لوکیدہ
لوکیدنی (لُو-کِی-دَنِی) گھٹنوں چلنے کے لائق
لوکیده (لُو-کِی-دَہ) گھٹنوں چلا ہوا
لول (لُول) بے شرم، بے حیا، بے شرمی بے حیائی، لونڈی
لولاک (لَو-لَاک) حدیث قدسی "لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ"
لولاور (لُو-لَا-وَر) تیل وغیرہ رکھنے کی تھیلی
لولب (لُو-لَب) ٹونٹی
لولو (لُ-لُو) موتی جمع لآلی (لَ-آ-لِی)
بیجا ڈراونی صورت
لولہ (لُو-لَہ) پنال، نالی (لُو-لَہ) بجھے ہوئے اناج کا آٹا
لولی (لُو-لِی) کوچہ گرد فقیر، ظریف، نازک، لطیف
قحبہ، فاحشہ، بیسوا، رنڈی
لوم، لومت (لَوم، لَو-مَت) ملامت، کنجوسی
لومی (لُو-مِی) ملامت، رسوائی، نکو مغبر
لون (لَون) رنگ جمع الوان
لونده (لَون-دَہ، لَو-نِ-دَہ) سیاہی، رنڈ، بیسوا، خدمت گذار، مزدور، اچھی خبر
لون غامق (لَون-غَا-مِق) گہرا رنگ
لون فاتح (لَون-فَا-تِح) ہلکا رنگ
لون مستم (لَون-مُس-تَم) شوخ رنگ
لونہ (لُو-نَہ) گلگونہ، غازہ، سرخی جو عورتیں چہرہ پر ملتی ہیں
لوویا (لُو-وِیَا) دیکھو لوبیا
لوه (لَوہ) چپل، غلیواد، نجات
لوہنین (لُو-ہِ-نِین) کپاس اوٹنے کی چرخی

لوہاور، لوہر، لوہور (لُو-ہَا-وَر، لُو-ہَر، لُو-ہُور، لَو-ہَور) شہر لاہور (پنجاب) پاکستان
لوی (لُوَا) ریتیلا جنگل، صحرائے بےگزار
لوید (لُو-یِد) دیگ، چوڑے منہ کا پتیلا
لویشه (لَو-یِ-شَہ) دیکھو لپیشہ
لہ (لَہ) اس کے واسطے (لَہ) شراب انگوری
باس، بو (لُہ) نام پرند، عقاب (ل) نام درخت صنوبر، ناجو، سیتل سپاری
لہاب (لُہَاب) آگ بھڑکنا اور لپیٹ مارنا
لہاث (لُہَاث) حلق کا کوا، کاگ
لہاشم (لُہَا-شِم) کمینہ، بد، ہر بھونڈی چیز
لہاور، لہاور (لَہَا-وَر، لَہَا-وُر) شہر لاہور (پاکستان)
لہب (لَہَب) آگ کی لپیٹ، شعلہ
لہبہ (لَہ-بَہ) احمق، گھامڑ
لہجہ (لَہ-جَہ) طرز تکلم، زبان، محاورہ، لغت روزمرہ (لَہ-جَہ) ناشتہ، نہاری
لہذا (لِہَا-ذَا) اسی واسطے
لہز (لَہ-ز) شامل ہونا، سینہ پر چوٹ مارنا
لہف (لَہَف) افسوس کرنا، غمگین ہونا
لہفت (لَہ-فَت) عروسک، لعبت
لہلہان (لَہ-لَہَان) ایک بیج جو دوا میں کام آتا ہے۔ فرنجمشک، بالنگوئے صحرائی
لہنہ (لَہ-نَہ) ناشتہ (لَہ-نَہ) احمق گھامڑ، پھوہڑ
لہو (لَہ-و) کھیل کود، بازی، نیک کام سے روکنے والی چیز جمع ملاہی
لہی (لِ-ہِی) رخصت و اجازت
لہیب (لَہِیب) شعلہ
لہیف (لَہِیف) غمگین، متاسف، بیچارہ
لئیم (لَ-ئِیم) وہ کنجوس جو نہ خود کھائے اور نہ دوسرے کو دے جمع لئام، لُؤمَاء، لُؤمَان

لی (لَی) مڑوڑنا، بٹنا، رسی بٹنا، مدافعت کرنا، منہ پھیرا کر دیکھنا (لِی) دل کی مراد
لیاوہ (لِی، یا۔ وَہْ) بارانی، طمطراہ
لیاذ (لِیاذْ) پناہ لینا
لیاقت (لِیا۔ قَتْ) استعداد، حوصلہ
لیالی (لِیا۔ لِیْ) لیل کی جمع
لیامت (لِیا۔ مَتْ) ملامت
لیان (لِیانْ) باہمی نرمی (لَیانْ) فراغت، تن آسان، درخشاں، تاباں (لَی، یانْ) لپیٹنا
لیت (لَیْ۔ تَ) کلمۂ تمنا، ناممکن بات کیلئے، کاشکے
لیتک (لے۔ تَکْ) غلام بچہ، لونڈا، لونڈی جمع لیتکانْ
لیت ولعل (لَیْ۔ تُو۔ لَعَلْ) ٹال مٹول
لیث (لَیْثْ) شیر، اسد جمع لیوث
لیث عنش (لِیْ۔ ثُرْ۔ عَنَشْ) سرسام بلغمی
لیچ (لَیْ۔ چ) لاٹھی مارنا
لیچار (لِیْ۔ چارْ) مرتبہ، اچار
لیذیون (لِیْ۔ ذِیُو۔ ن) نام دوا، شیترہ، خیطرج
لیر (لے۔ رْ، لِیرْ) منہ کی رال
لیرت (لَے۔ رَتْ) جنگی ٹوپی، خود، مغفر، دولنہ ایک جنگی ہتھیار کا نام
لیرہ (لِیْ۔ رَہْ) پونڈ، ترکی پونڈ
لیز (لِیزْ) نرم چکنی زمین۔ ملائم اور چکنی چیز
لیزم (لے۔ زَمْ) مبادہ مشق کرنیکی کمان
لیزیدن (لے۔ زِیْ۔ دَنْ) پھسلنا، رپٹنا، ملانا
لیس (لے۔ سْ) چاٹنے والا (لَیْ سَ) نہیں ہے
لیسان (لے۔ سانْ) چاٹتا ہوا۔ لیس کی جمع
لیسانیدن (لے۔ سا۔ نِیْ۔ دَنْ) چٹوانا، چٹانا
لیسندہ (لے۔ سِنْ۔ دَہْ) چاٹنے والا
لیسیدن (لے۔ سِیْ۔ دَنْ) چاٹنا، چبانا۔ معنی لیسندہ
لیسیدنی (لے۔ سِیْ۔ دَنِیْ) چاٹنے کے لائق، چبانے کے قابل
لیسیدہ (لے۔ سِیْ۔ دَہْ) چاٹا ہوا
لیط (لِیطْ) بانس کی چھال
لیغ (لِیْ۔ غ) بددل، برداشتہ خاطر
لیغہ (لِیْ۔ غَہْ) دیکھو لیغہ
لیف (لِیفْ) کھجور کی باریک چھال (لِیفْ) نہالی، لحاف
لیفہ (لِیْ۔ فَہْ) نیفہ
لیق (لِیقْ) صوف (لَیقْ) صوف ڈالنا
لیقہ (لِیْ۔ قَہْ) دوات کا صوف
لیک، لیکن (لیک۔ لے۔ کِنْ) مگر، تاہم، حرف استثنا، حرف استدراک
لیل (لَیْلْ) رات جمع لیالی، لیایل
لیلۃ الاسریٰ (لَیْ۔ لَتُلْ۔ اَسْ۔ رَا) شب معراج
لیلۃ البدر (لَیْ۔ لَتُلْ۔ بَدْ۔ ر) چاند کی چودھویں رات
لیلۃ القدر (لَیْ۔ لَتُلْ۔ قَدْ۔ ر) ماہ رمضان کی ایک مبارک رات جسمیں عبادت کرنا افضل تر ہے۔
لیلج، لیلنج (لِیْ۔ لَجْ، لِیْ۔ لَنْ۔ ج) نیل کا رنگ، نیل کی گتی
لیلوپر، لیلوپل، لیلوفر، لیلوفل (لِیْ۔ لُو۔ پَرْ، لِیْ۔ لُو۔ پَلْ، لِیْ۔ لُو۔ فَرْ، لِیْ۔ لُو۔ فَلْ) دیکھو نیلوفر
لیلہ (لَیْ۔ لَہْ) رات
لیلی (لَیْ۔ لِیْ) رات کو خوشبو دینے والی ایک پھلواری، طالب علم جو بورڈنگ میں رہتا ہو
لیم (لِیمْ) دوستی، صلح آشتی
لیمو (لِیْ۔ مُو) نیبو، میٹھا، شربتی
لین (لِیْنْ) نرمی (لِیْنْ، لَیْ۔ یِنْ) نرم، پھولا، کھوکھلا
لینت (لِیْ۔ نَتْ) نرمی
لینہ (لِیْ۔ نَہْ) کھجور کا تنہ
لیوس (لَیُوسْ) بے غیرت
لییم (لَ۔ یِیْ۔ م) دیکھو لئیم

ماحی (مَا حِی) محو کرنے والا۔
ماخ (مَاخ) بڑھیا چیز، حقیر، کمینہ، اوچھا، مصنوعی سکہ
ماخذ (مَا خَذ) جگہ جہاں سے چیز لی جاوے۔ اخذ کرنے کی جگہ
ماخوذ (مَاخُوذ) گرفتار کیا گیا۔
ماخور (مَا خُور) شراب خانہ۔ قمار خانہ۔
ماخول، ماخولیا (مَاخُول۔ مَا۔ خُو۔ لِیَا) دیکھو مالیخولیا۔
ماد (مَادْ) مادر، ماں۔
مادام (مَا دَام) ا۔ تا وقتے۔ مادام، ہمیشہ۔ ۲۔ بیگم
مادبہ (مَا دُبَہ) دعوت۔ ضیافت۔
مادح (مَا۔ دِح) تعریف کرنے والا۔
مادرخ (مَا۔ دُرُخ) بزرگ، ارجمند۔
مادر (مَا۔ دَر) ماں
مادر اندر (مَا۔ دَر۔ اَن۔ دَر) سوتیلی ماں
مادر بخطا (مَا دَر۔ بَخَطَا) ماں کی گالی۔
مادر زاد (مَا۔ دَر زَاد) پیدائشی۔
مادری (مَا دَرِی) منسوب بہ مادر، ماں والی چیز
مادر زن (مَا۔ دَر۔ زَن) ساس۔
مادندر (مَا۔ دَن۔ دَر) سوتیلی ماں
مادون (مَا دُون) ماسوا، علاوہ۔ فروتر
مادہ (مَا۔ دَہ) مادین (مَا۔ دَہ) لینے والا (مَادْ دَہ) ہر چیز کی اصل جس سے کوئی چیز بنائی جاوے محسوس چیز، ہیولا، استعداد جمع مواد
مادی (مَادْ۔ دِی) منسوب بطرف مادہ، مادہ والی
مادیان (مَا دِیَان) گھوڑی
مادیت (مَادْ۔ دِی یَت) اصلیت جسمانیت
مادین (مَا دِین) مادہ من۔
مادنہ (مَا دَنَہ) مینار
ماذون (مَاذُون) اذن دیا گیا، پروانگی دیا گیا
مار (مَار) سانپ
ماراب (مَا۔ رَاب) نو دولتی، تازہ بختی۔

مار آستین (مَا۔ رِ۔ آس تِین) پاس کا دشمن
مارا (مَا۔ رَا) ہم کو، ہمارے لئے۔
مار افسا (مَا رِ۔ اَف۔ سَا) سپیرا، جادوگر۔
مارب (مَا۔ رَب) مطلب، حاجت، جمع مآرب (م۔ آ۔ رِب)
مار پیچ (مَار۔ پیچ) بلدار چیز، گڑ مڑی
مار تول (مَار تول) ہتھوڑا
مارج (مَا۔ رِج) بغیر دھوئیں کی آگ، پہلا جن جس سے نسل جنات پیدا ہوئی۔
مارد (مَا۔ رِد) سرکش، حد سے گذرنے والا، جمع مَرَدَہ
مارس (مَار۔ س) مریخ ستارہ، جلاد فلک
مارستان (مَا۔ رِس تَان) شفاخانہ۔
مارسیل (مَار سِیل) شہر مارسیلز (جنوبی فرانس)
مارق (مَا۔ رِق) گمراہ، بے دین۔
مارکہ (مَا۔ رِکَہ) تجارتی نشان۔
مارگرزہ (مَا رِ۔ گُرْ۔ زَہ) کالا ناگ۔
مار گزیدہ (مَارْ گَزِی۔ دَہ) سانپ کا کاٹا ہوا۔
مارگیر (مَار گِیر) سانپ پکڑنے والا۔
مارگیری (مَار گِی رِی) سانپ پکڑنا۔
مارمہرہ (مَا رِ۔ مُہ۔ رَہ) سانپ کا من، شہر کی ایک دیوار۔
مارن (مَا۔ رِن) ناک کی پھلک، خوگر، عادی
ماروت (مَا۔ رُوت) نام فرشتہ
مارورہ (مَا۔ رُو۔ رَہ) حلق کا کوا۔
ماروک (مَا رُوک) مراکو، ملک مراقش (شمالی افریقہ)
ماری (مَا۔ رِی) ہلاکت۔
ماریہ (مَا۔ رِی یَہ) ایک مصری لونڈی کا نام۔
مازاغ (مَا۔ زَاغ) آیت مازاغ البصر و طغیٰ
مازن (مَا۔ زِن) چیونٹی کا انڈا (مَا۔ زِنْ) سیر چشمی شخص۔
مازو (مَا زُو) نام درخت جو ایک کیڑے کا لعاب ہے

ماژہ (مَا زَہ) ریڑھ کی ہڈی۔
ماژ (مَاژ) عیش وعشرت۔
ماژندران (مَا۔ژَن۔دَ۔رَان) ایران کا ایک حصّہ
ماس (مَاس) پھرتیلا آدمی۔ الماس، سوجن۔
ماسبق (مَا۔سَبَق) گزشتہ جو پہلے گزر چکا۔
ماست (مَاس۔ت) دہی۔ مغزات۔
ماست بندہ (مَاس۔ت۔بَن۔دَ) پنیر بنانیوالا۔
ماسخ (مَاسِخ) بے مزہ، پھیکا
ماسک (مَا۔سِک) بیضوی شکل کا مرکز۔
ماسکیار (مَاس۔کِیار) مہینہ کا آخری دن۔
ماسکہ (مَا۔سِکہ) نگہبان، معدہ کی وہ قوت جو غذا پر عمل کرتی ہے۔
ماسلف (مَا۔سَلَف) گزشتہ۔
ماسوی (مَا۔سِوَا) سوا، ماورا۔
ماسیملن (مَا۔سِی۔دَن) اجمنا، لیپنا۔
ماش (مَاش) ارد، اسباب خانہ۔ گھر کا سامان
ماشطہ (مَاشِطہ) مشاطہ
ماشو (مَا۔شُو) کل۔ پرچھا، برچھی، چھلنی
ماشورہ (مَا۔شُو۔رَہ) سوت کی نیدیا۔ نلی۔
ماشہ (مَا۔شَہ) سنڈاسی، سعی، جد، نقد کا طول آٹھ رتی کا وزن۔
ماشی (مَاشِی) چلنے والا، پاؤں چلنے والا جمع مشاۃ۔
ماشین (مَا۔شِین) مشین، ریل گاڑی، کل، آلہ
ماشیہ (مَا۔شِیَہ) چوپایہ جمع مواشی۔
ماص (مَاص) چوسنے والا، چاند۔
ماصدق (مَا۔صَدَق) معنی، مضمون۔ وہ چیز جو صادق ہو۔
ماصفا (مَا۔صَفَا) وہ چیز جو صاف ہو۔
ماضر (مَا۔ضِر) کھٹا دودھ جو زبان کاٹے۔
ماضغہ (مَا۔ضِغَہ) چبانے کی قوت۔
ماضی (مَا۔ضِی) گزرا ہوا زمانہ۔

ماضیہ (مَا۔ضِیَہ) گزشتہ۔
ماطر (مَا۔طِر) برسنے والا۔
ماعز (مَا۔عِز) بکرا۔ بزنر۔
ماعزہ (مَا۔عِزَہ) بکری۔ نر مادہ۔
ماعون (مَا۔عُون) زکوٰۃ۔ مال، ضروریات خانہ داری کا عملکارم جس میں دیتے ہوتے ہیں۔
ماغ (مَاغ) جل کوا، کھوکھرہ۔ ایک کبوتر کا لا چکبرا
مافات (مَا۔فَات) گزری ہوئی چیز۔ جو فوت ہوا۔
مافوق (مَا۔فَوق) اوپر، بالا۔
مافوق العادت مافوق العادہ (مَا۔فَو۔قُل۔عَا۔دَت، مَا۔فَو۔قُل۔عَا۔دَہ) عادت سے بالا خلاف عادت
مافوق الفطرت (مَا۔فَو۔قُل۔فِط۔رَت) فطرت سے اوپر، اوپر نیچر، چیز۔
ماقہ (مَا۔قَہ) لکڑی دروازہ بند کرنے کی۔
مافی الذہن (مَا۔فِیذ۔زِہ۔ن) جو چیز ذہن میں ہو۔
مافی الضمیر (مَا۔فِض۔ضَمِیر) جو چیز دل میں ہو
مافیہا (مَا۔فِی۔ہَا) جو چیز کہ اس میں ہے۔
ماق (مَاق) آنکھ کا بایاں کویہ۔
ماقبل (مَا۔قَبل) پہلے، پہلا۔
ماقل ودل (مَا۔قَلّ۔لَ۔وَ۔دَلّ) تھوڑی بات مگر اس کا مطلب بہت سارا۔
ماقی (مَا۔قِی) دیکھو ماق۔
ماکدر (مَا۔کَدُر) وہ چیز جو گدلی ہو۔
ماکر (مَا۔کِر) مکار، حیلہ گر جمع ماکرین
ماکل (مَا۔کَل) کھانے کی چیز جمع ماکل (مَا۔آ۔کِل)
ماکو (مَا۔کُو) نلی، نلکی۔
ماکول (مَا۔کُول) کھانے کی چیز جمع ماکولات۔
ماکیان (مَا۔کِیان) ایک پالتو مرغی۔
ماکینہ (مَا۔کِی۔نَہ) کل، مشین۔
مال (مَال) دھن، دولت، روپیہ پیسہ جمع اموال۔

سرکاری محصول ۔ ملنے والا ۔ ملا ہوا (م ۔ آل) انجام کار ۔ ٹھکانہ ۔
مالاکلام (مَا ۔ لَا ۔ کَلَام) جس میں کوئی کلام نہ ہو ۔
مالامال (مَا ۔ لَا ۔ مَال) بہت بھرا ہوا ۔ بہت بہتر ۔
مالان (مَا ۔ لَان) ملتا ہوا ، ملنے والا ۔
مالایطاق (مَا ۔ لَا ۔ یُطَاق) جس چیز کی طاقت نہ ہو ۔
مالایحل (مَا ۔ لَا ۔ یُحَلّ) حل ہونے کے ناقابل ۔
مالایعنی (مَا ۔ لَا ۔ یَعْنِی) بے مطلب ، بے فائدہ بے ہودہ بے نتیجہ ۔
مالٹا (مَال ۔ ٹَا) جزیرہ مالٹا (بحیرۂ روم)
مالج (مَا ۔ لِج) راج کی کرنی ۔
مالچ (مَا ۔ لِچ) کھاری ۔ سکنجبین
مالخ (مَا ۔ لِخ) خلل دماغ ۔ سودا ، سرسام ، ہسٹری
مال خاوند (مَال ۔ خَا ۔ وَنْد) مالک ۔
مالدار (مَال ۔ دَار) مال رکھنے والا ۔
مالداری (مَال ۔ دَا ۔ رِی) مال دار رکھنا ۔
مالزادہ (مَال ۔ زَا ۔ دَہ) بھڑوا ۔ کٹنا ۔ ولدالزنا
مالزادی (مَال ۔ زَا ۔ دِی) کسبی ۔
مالش (مَا ۔ لِش) ملائی ، دلائی ، تیل ۔ مالنگی ، تکان ،
مال ضامن (مَال ۔ ضَا ۔ مِن) بذریعہ مال ضمانت دینے والا ۔
مال ضامنی (مَال ۔ ضَا ۔ مِنِی) مال کی ضمانت ۔
مالک (مَا ۔ لِک) صاحب ، خداوند ، آقا ، خاوند ۔ دوسرے کا مقبول فرشتہ جو ملاک ، مَلَک ۔
مالک الحزین (مَا ۔ لِکُ ۔ حَزِیْن) بگلا ۔
مالکانہ (مَا ۔ لِکَا ۔ نَہ) مالک کی مانند
مالکیت (مَا ۔ لِکِی ۔ یَت) مالک پن ۔
مالگزار (مَال ۔ گُزَار) زمین کا سرکاری محصول ادا کرنے والا ۔
مالگزاری (مَال ۔ گُزَا ۔ رِی) زمین کا سرکاری محصول ادا کرنا ۔

مال مست (مَال ۔ مَسْت) مال میں مست ۔
مال مستی (مَال ۔ مَس ۔ تِی) مال میں مست ہونا ۔
مالندہ (مَا ۔ لِن ۔ دَہ) ملنے والا ۔
مالوف (مَا ۔ لُوْف) جس سے محبت کی جاوے ۔ عادی ۔
مالہ (مَا ۔ لَہ) دیکھو مالج ۔
مالہ وما علیہ (مَا ۔ لَہُو ۔ وَمَا ۔ عَلَی ۔ ہ) برائی اور بھلائی ۔ نفع و نقصان
مالی (مَا ۔ لِی) منسوب بہ مال ، مال کا ، مال کی ۔
مالیات (مَا ۔ لِی ۔ یَات) مال کی جمع ، مال سے نسبت رکھنے والی چیزیں ۔
مالیت (مَا ۔ لِی ۔ یَت ، مَا ۔ لِیَت) دولت ، خزانہ ، مال ہونے کی حالت ، مال ہونا ۔
مالیخولیا (مَا ۔ لِی ۔ خُو ۔ لِیَا) ایک بے ضرر دیوانگی ۔
مالیدن (مَا ۔ لِی ۔ دَن) ملنا مصدر مالند ۔
مالیدنی (مَا ۔ لِی ۔ دَنِی) ملنے کے لائق
مالیدہ (مَا ۔ لِی ۔ دَہ) ملا ہوا
مالیدہ گوش (مَا ۔ لِی ۔ دَہ ۔ گُوْش) گوش پھوکنا ۔
مام (مَام) ماں ، ماتا ، مادر ۔
ماموں (مَا ۔ مُوْں) ماں کا بھائی ۔ مقابلہ ، بازاج ۔
ماما (مَا ۔ مَا) بڑھیا ، بوڑھی عورت ، ماں
ماضی (مَا ۔ ضِی) زمانہ گزشتہ ، جو گزر چکا ہو ۔
مامک (مَا ۔ مَک) ماں کی تصغیر جو اظہار محبت کیلئے ہو ۔
مامن (مَا ۔ مَن) امن کی جگہ ۔
مامور (مَا ۔ مُوْر) ماتحت عہدہ دار ، حکم کیا گیا ، جس کو حکم ملا ہو ۔
ماموری (مَا ۔ مُوْ ۔ رِی) حکم ملا ہوا ہونا ۔
ماموریہ (مَا ۔ مُوْ ۔ رِی ۔ یَہ) نوکری ۔
مامول (مَا ۔ مُوْل) امید کیا گیا ۔
مامون (مَا ۔ مُوْن) امن کیا گیا ، محفوظ ، امن کے اندر ۔
مایشا (مَا ۔ یَ ۔ شَا) نام گھاس جو دوا ہے ۔

ماہی (ما۔ ہی) مچھلی۔ وہ فرضی مچھلی جس کی پشت پر زمین ٹکی ہوئی بیان کی جاتی ہے۔
ماہیانہ (ما۔ ہیا۔ نہ) ماہانہ، ماہواری۔
ماہیت (ما۔ ہی۔ یت) حقیقت، اصلیت جمع ماہیات
ماہیچہ (ما۔ ہی۔ چہ) سوال، اطریہ، بازو کی مچھلی
ماء الجبن (ما۔ ال۔ جب۔ ن) دودھ کا پانی توڑ
ماء الحیات (ما۔ ال۔ حیات) آب حیات، امرت
ماء اللحم (ما۔ ال۔ لح۔ م) گوشت کا عرق بھپارہ سے کھینچا ہوا گوشت کا پانی۔
ماء المعصفر (ما۔ ال۔ معص۔ فر) شہاب۔
ماء الورد (ما۔ ال۔ ور۔ د) عرق گلاب۔
مائت (ما۔ ءِت) مرنے والا۔
مائدہ (ما۔ ءِ۔ دہ) میز پوش، دسترخوان۔ کھانا چنا ہوا دسترخوان جمع موائد۔
مائدہ مسیح (ما۔ ءِ۔ دہ۔ مسیح) انجیلی کھانا۔
مائع (ما۔ ءِع) رقیق بہنے والی چیز جمع مائعات
مائق (ما۔ ءِق) احمق جمع موقی۔
مائل (ما۔ ءِل) میل کرنے والا۔ پھر جانے والا، متوجہ ہوا، جھکا جمع مائلہ، میّل
ماء معین (ما۔ ءِ۔ معین) پاک وصاف جاری پانی
مائن (ما۔ ءِن) دروغگو جھوٹا۔
ماؤف (ما۔ ؤف) آفت رسیدہ۔
مائی (ما۔ ئی) آبی۔ نادر النہری۔
مائیت (ما۔ ئی۔ یت) پانی پن، پانی کی موجودگی جمع مائیات۔
مایحال (ما۔ یحا۔ ل) وہ چیز جو تحلیل ہوجائے
مایحتاج (ما۔ یح۔ تاج) جس کی حاجت ہو، ضرورت، نسائی۔
مایعرف (ما۔ یع۔ رف) جس سے پہچانا جائے
مال اسباب
مایقرا (ما۔ یق۔ را) تحریر جو پڑھی جاسکے۔

مایندر۔ (ما۔ ین۔ در) دیکھو مادندر۔
مائین (ما۔ ءِین) مائۃ کی جمع۔
مایوس (ما۔ یوس) ناامید، نراس۔
مایوسانہ (ما۔ یو۔ سا۔ نہ) ناامید کی مانند۔
مایوسی (ما۔ یو۔ سی) ناامیدی۔
مایول (ما۔ ی۔ ؤل) جس چیز کی طرف رجوع کیا جاوے۔
مایہ (ما۔ یہ) پونجی، اصل، مادہ۔ مقدار، قدرت سامان، بنیاد۔ مادین حیوان۔ اعمال، بتن لوئی، گوندھا ہوا آٹا۔
مایۂ افتخار (ما۔ ی۔ اِ۔ اِف۔ تخار) فخر کی پونجی۔
مایۂ خمیر (ما۔ ی۔ خمیر) قدرتی مادہ۔
مباد (مباد) دیکھو مباد۔
مبات (مبات) رات بسر کرنے کی جگہ، بستر، بسیرا، شب گذاری۔
مباح (مباح) جائز ٹھہرائی ہوئی چیز، حلال رکھی ہوئی چیز جمع مباحات
مباحث (مبا۔ حث) بحث کی جمع (مباحث) بحث کرنے والا۔
مباحثہ (مبا۔ حثہ) آپس میں بحث کرنا۔
مباد (مباد) مت ہوجیو، خدا نکرے کہ یوں ہو
مبادا (مبا۔ دا) خدانکرے کہ یوں ہو۔
مبادات (مبا۔ دات) ظاہر کرنا، کھولنا۔
مبادر (مبا۔ در) جلدی کرنے والا۔ سبقت لے جانے والا۔
مبادرت (مبا۔ درت) جھپٹنا۔ بہادری دکھانا
مبادلہ (مبا۔ دلہ) ادل بدل، باہم تبادلہ کرنا۔
مبادی (مبا۔ دی) ظاہر کرنے والا (مبا۔ دی) ظاہر ہونے کی جگہیں، کسی فن کی ابتدائی باتیں جمع مبادی یا بادی مبدء کی جمع
مبارا (مبارات) (مبا۔ رات) باہمی جھگڑا باہمی بیزاری۔

مبارز (مُبا۔ رِز) فوج میں سے بڑھ کر لڑنے والا۔
مبارزت (مُبا۔ رَزَتْ) جنگ کے لئے باہر نکلنا۔
مبارک (مُبا۔ رَک) برکت دیا ہوا (مُبا۔ رِک) برکت دینے والا (مَبا۔ رِکْ) مبرک کی جمع۔
مبارکباد (مُبا۔ رَکْ۔ بادْ) تہنیت، برکت کی دعا
مبارکت (مُبا۔ رَکَتْ) برکت کرنا۔
مبارکی (مُبا۔ رَکی) تہنیت، برکت کی دعا۔
مباشر (مُبا۔ شِر) منیجر، نگراں، منتظم۔ کارروائی کرنے والا۔
مباشرت (مُبا۔ شَرَتْ) مرد عورت کی ہم بستری کارروائی، کام میں لگنا۔
مباعدت (مُبا۔ عَدَتْ) باہمی دوری، آپس کی مفارقت
مباعلہ (مُبا۔ عَلَہ) میاں بیوی کا ملاپ سے رہنا۔
مباکرہ (مُبا۔ کَرَہْ) املاد سے کام کرنا۔
مبال (مَبالْ) پیشاب کی جگہ، شرمگاہ۔
مبالا، مبالات (مُبا۔ لا، مُبا۔ لاتْ) خوف کھانا، اندیشہ کرنا۔
مبالغہ (مُبا۔ لَغَہ) کسی بات میں انتہائی کوشش، حد سے بڑھ جانا۔
مبالغہ اغراق (مُبا۔ لَغ۔ اِ۔ اِغْ۔ راقْ) عقلاً ممکن مگر عادتاً ناممکن مبالغہ۔
مبالغہ تبلیغ (مُبا۔ لَغ۔ اِ۔ تَبْ۔ لیغْ) عقلاً اور عادتاً ممکن مبالغہ۔
مبالغہ غلو (مُبا۔ لَغ۔ اِ۔ غُلُوْ) عقلاً اور عادتاً ناممکن۔
مبالہہ (مُبا۔ لَہَہ) کسی سے احمق کرنا
مباینت (مُبا۔ یَنَتْ) باہمی جدائی۔
مباہات (مُبا۔ ہاتْ) فخر کرنا، ناز کرنا۔
مباہجت (مُبا۔ ہَجَتْ) آپس میں خوش ہونا۔
مباہلہ (مُبا۔ ہَلَہْ) ایک دوسرے کو بددعا کرنا۔
مباہی (مُبا۔ ہی) ناز کرنیوالا، فخر کرنے والا
مبایعت (مُبا۔ یَعَتْ) خرید و فروخت، بیعت کرنا، تابع کرنا۔
مباینت (مُبا۔ یَنَتْ) بچھڑنا، جدا ہونا۔
مبت (مَبْ۔ تْ) ننگ، عار۔
مبتدا (مُبْ۔ تَدا) شروع، اول۔ جز جملہ اسمیہ کا
مبتدع (مُبْ۔ تَدِعْ) بدعت کرنیوالا جو مبتدع عمل
مبتدی (مُبْ۔ تَدی) شروع کرنیوالا (مُبْ۔ تَدا) شروع کیا ہوا۔
مبتذل (مُبْ۔ تَذَلْ) بے قدر، ذلیل، خوار۔
مبتر (مُبْ۔ تَرْ) ہلاک کیا ہوا، دم کٹا ہوا۔
مبتسم (مُبْ۔ تَسِمْ) مسکرانے والا، باغ باغ۔
مبتغا، مبتغی (مُبْ۔ تَغا) چاہا ہوا، آرزو۔
مبتغیات (مُبْ۔ تَغَیاتْ) آرزوئیں۔
مبتلا (مُبْ۔ تَلا) گرفتار بلا، آزمایا ہوا۔
مبتلی (مُبْ۔ تَلی) آزمانیوالا (مُبْ۔ تَلا) دیکھو مبتلا
مبتنی (مُبْ۔ تَنا) بنا کیا ہوا، بنیاد ڈالا ہوا، (مُبْ۔ تَنی) بنیاد ڈالنے والا۔
مبتہج (مُبْ۔ تَہِجْ) شادماں، خوش ہونیوالا۔
مبثوثہ (مَبْ۔ ثوثَہ) پراگندہ، پریشان۔
مبحث (مَبْ۔ حَثْ) بحث کی جگہ یا وقت۔ جمع مَباحِثْ۔
مبخر (مُبَخْ۔ خِرْ) بھاپ اٹھانیوالا، تبخیر پیدا کرنیوالا۔
مبدرق (مُبَدْ۔ رَقْ) رہبر۔
مبدع (مُبْ۔ دِعْ) نئی بات پیدا کرنے والا۔ نئے طرز سے شعر کہنے والا۔
مبدل (مُبَدْ۔ دَلْ) بدلا ہوا، بدلا گیا (مُبَدْ۔ دِلْ) بدلنے والا۔
مبدء (مَبْ۔ دَءْ) شروع کرنیکی جگہ، ظاہر ہونیکی جگہ، جمع مَبادی (مُبْ۔ دِءْ) شروع کرنیوالا۔ پیدا کرنیوالا، ظاہر کرنے والا (مُبْ۔ دَءْ) شروع کرنیکی جگہ، انشا کرنے کی جگہ۔
مبدءِ فیاض (مَبْ۔ دَ۔ اِ۔ فَیْ۔ یاضْ) اللہ تعالیٰ، پیدا کرنیوالا۔

مبذر (مُبَذِّ - ذِرْ) فضول خرچ، مسرف
مبذول (مَب - ذُول) عطا کیا ہوا، بخشا ہوا۔
مبرا (مُبَرْ - رَا) پاک کیا ہوا، بیزار کیا ہوا، دور شدہ۔
مبرات (مَبَرْ رَاتْ) پاک کی ہوئی چیزیں مبرا کی جمع
مبرد (مُبَرِّدْ) سرد کرنیوالا (مِبْ - رَدْ) دھار نکالنے کا آلہ۔
مبردات (مُبَرِّ - رِدَاتْ) سرد کرنیوالی چیزیں مبرد کی جمع
مبردہ (مُبَرْ رِدَہْ) سرد کرنے والی۔
مبرز (مَبْ - رَزْ) پاک ہونے کی جگہ، مقعد۔
مبرقش (مُبَرْ قِشْ) چتلا، کبرا۔
مبرک (مَبْ - رَکْ) اونٹوں کی خوابگاہ جمع مُبَارِکْ
مبرم (مُبْ - رَمْ) مضبوط، پائدار (مُبْ - رِمْ) رنج میں لانے والا۔
مبرود (مَبْ - رُود) ٹھنڈا کیا ہوا۔
مبرور (مَبْ - رُور) مقبول الطاعۃ، نیکی کیا گیا
مبروص (مَبْ - رُوص) برص کا مریض۔
مبرہن (مُبَرْ هَنْ) روشن معلوم، دلیل سے ثابت کیا ہوا
مبزاق (مِبْ - زَاقْ) اگالدان، پیکدان۔
مبسم (مَبْ - سِمْ) آگے کے دانت جمع مَبَاسِمْ
مبسوط، مبسوطہ (مَبْ - سُوطْ - مَبْ سُو - طَہ) فراخ، پھیلائی ہوئی چیز، غیر مرکب چیز۔
مبشر (مُبَشْ - شِرْ) خوشخبری دینے والا۔
مبصر (مُبَصْ - صِرْ) صاحب نظر عقلمند جمع مُبَصِّرِیْن (مُبَصْ - صَرْ) صاف - ظاہر (مُبْ - صِرْ) دیکھنے والا، روشن (مَب - صَرْ) حجت۔
مبضع (مِبْ - ضَعْ) فصّاد کا نشتر۔
مبطان (مِبْ - طَانْ) زیادہ کھانے سے پیٹ نکلا ہوا
مبطخہ (مَبْ - طَخَہْ) خربوزوں کی باڑی۔ فالیز۔
مبطل (مُبْ - طِلْ) باطل کرنے والا۔
مبطون (مَبْ - طُونْ) بڑے پیٹ والا، توندیلا

مبعوث (مَبْ - عُوثْ) منتخب شدہ ممبر، اٹھایا ہوا جمع مَبْعُوثِیْن۔
مبغوض (مَبْ - غُوضْ) دشمن جانا ہوا۔
مبقلہ (مَبْ - قَلَہْ) ترکاری کا کھیت جمع مَبَاقِلْ
مبقی (مُبْ - قِی) قائم رکھنے والا، باقی رکھنے والا۔
مبکار (مِبْ - کَارْ) پہلا نیا پھل۔
مبل (مُبِلْ) بھگونے والا، بھیگنے والا۔
مبلغ (مَبْ - لَغْ) پختہ، کامل، زر نقد (مَبْ - لَغْ) حد، نہایت، مقدار، پہونچنے کی جگہ، مجموعی تعداد (مُبَلْ - لِغْ) تبلیغ کرنیوالا، پہونچانے والا جمع مُبَلِّغِیْن (مُبَلْ - لَغْ) پہونچایا ہوا۔
مبلوک (مَبْ - لُوکْ) گیلا، تر، بھیگا ہوا۔
مبنی (مَبْ - نِی) بنیاد رکھا ہوا (مَبْ - نَا) بنیا کی جگہ جمع مَبَانِی۔
مبولہ (مِبْ - وَلَہْ) پیشاب کا برتن۔
مبہج (مُبْ - هِجْ، مُبْ - هَجْ) خوش، شادماں۔
مبہم (مُبْ - هَمْ) پوشیدہ، دربستہ، ان بوجھی بات
مبہوت (مَبْ - هُوتْ) حیران، ہکابکا۔
مبہی (مُبْ - هِی) دیکھو مبیہی
مبیت (مَبِیْتْ) بسیرا، شب نشین۔
مبیض (مُبَیْ - یِضْ) قلعی گر، سفید کرنے والا (مُبَیْ - یَضْ) سفید کیا ہوا (مُبْ - یَضْ) سفید ہوا
مبیضہ (مُبَیْ - یَضَہْ) سفید کیا ہوا (مُبْ - یَضْ) جسم سفید۔
مبیع، مبیعہ (مَبِیْع، مَبِیْ - عَہ) خریدی یا بیچی ہوئی چیز
مبیعی (مَبِیْ - عِی) منسوب بہ مبیع۔
مبین (مُبِیْنْ) ظاہر کرنیوالا۔ ظاہر ہونے والا۔ (مُبَیْ - یِنْ) بیان کرنیوالا (مُبَیْ - یَنْ) بیان کیا ہوا۔
مبینہ (مُبَیْ - یَنَہْ) بیان کی ہوئی۔
مبیہ (مُبَیْ - یِہْ) قوت باہ پیدا کرنے والا
مبیہی (مُبَیْ - هِی) مبیہ سے منسوب۔

متاب (مَتاب) بازگشت، واپسی کی جگہ۔
متابعت (مُتا۔ بَعَت) تابعداری۔ اطاعت۔
متاثر (مُتَ۔ اَث۔ ثِر) ثر پذیر، اثر قبول کرنیوالا۔
متاجرت (مُتا۔ جَرَت) باہم تجارت کرنا۔
متاخر (مُتَ۔ اَخ۔ خِر) پچھلا، آخر میں آنے والا
جمع مُتاخرین (مُتَ۔ آخ۔ خِر) جو پیچھے آیا ہوا۔
متادب (مُتَ۔ اَد۔ دَب) ادب پایا ہوا
متاوی (مُتَ۔ اَذ۔ دِی) پہو نچانے والا۔
متاذی (مُتَ۔ اَذ۔ ذِی) تکلیف پانے والا
متاربت (مُتا۔ رَبَت) برابر والوں میں نشست
متاسف (مُتَ۔ اَس۔ سِف) افسوس کرنیوالا۔
متاع (مَتاع) پونجی، سامان، اسباب تجارت
جمع اَمتِعَہ (مُتاع) سے اُلٹی آتا۔
متاعب (مَتا عِب) تعب کی جمع۔
متالف (مُتَ۔ اَل۔ لِف) سازگاری پانیوالا مرکب کیاگیا
متالم (مُتَ۔ اَل۔ لِم) رنجیدہ۔ دُکھیا۔
متامل (مُتَ۔ اَم۔ مِل) تامل کرنیوالا غور کرنیوالا۔
متانت (مَتا نَت) استواری، مضبوطی، سنجیدگی
متاہل (مُتَ۔ اَہ۔ ہِل) بیوی بچوں والا۔ گھروالا
متبادر (مُتَبا۔ دِر) فوراً ذہن میں آنے والا
متباین (مُتَبا۔ یِن) باہم الگ الگ، ایک دوسرے
سے جُدا ہونے والا۔
متبحر (مُتَبَ۔ حِر) بڑا علم والا۔
مُتبجر (مُتَبَ۔ جِر) بعاب بنایا ہوا مُتَبَجِّر بعاب کرنیوالا
متبدل (مُتَبَد۔ دَل) بدلا ہوا۔ تبدیل کیا گیا
(مُتَبَد۔ دِل) تبدیل کرنے والا۔
متبرک (مُتَبَر۔ رَک) برکت یافتہ، مبارک جانا
ہوا۔ (مُتَبَر۔ رِک) مبارک جاننے والا۔
متبسم (مُتَبَس۔ سِم) مسکرانے والا، شگفتہ۔
متبع (مُتَّ۔ تَبِع) پیرو، پیروی کرنیوالا جمع متبعین
متبلد (مُتَبَل۔ لِد) کند ذہن، احمق۔

متبنی (مُتَبَن۔ نا) لے پالک۔ پسر خواندہ۔
متبوع (مَت۔ بُوع) سردار، پیروی کیا گیا۔
متتالی (مُتَتا۔ لِی) لگاتار آنیوالا، آگے پیچھے جانیوالا۔
متتبع (مُتَتَب۔ بِع) پیروی کرنے والا۔
متجانس (مُتَجا۔ نِس) ہم جنس ہونے والا۔
متجاوز (مُتَجا۔ وِز) حد سے بڑھنے والا۔
متجاہل (مُتَجا۔ ہِل) دانستہ انجان بننے والا۔
متجبر (مُتَجَب۔ بِر) ظلم کرنیوالا (مُتَجَب۔ بَر) ظلم کیا ہوا۔
متجسس (مُتَجَس۔ سِس) تلاش کرنے والا۔
متجلی (مُتَجَل۔ لِی) روشن ہونیوالا (مُتَجَل۔ لا) روشن کیا ہوا
متجنب (مُتَجَن۔ نِب) دور ہونے والا۔
متحارب (مُتَحا۔ رِب) آپس میں جنگ کرنے والا۔
(مُتَحا۔ رَب) آپس میں جنگ کیا ہوا۔
متحتم (مُتَحَت۔ تِم) واجب ہونے والا۔ یقینی
(مُتَحَت۔ تَم) واجب کیا ہوا۔
متحجر (مُتَحَج۔ جِر) سخت۔
متحد (مُتَّ۔ تَحِد) یگانگت رکھنے والا (مُتَّ۔ تَحَد)
یگانگت رکھا ہوا۔ ملا ہوا۔
متحرک (مُتَحَر۔ رِک) ہلنے والا۔ حرکت کرنیوالا۔
(مُتَحَر۔ رَک) ہلا ہوا، حرکت کیا ہوا۔
متحرم (مُتَحَر۔ رِم) حرمت رکھنے والا مُتَحَر۔ رَم)
حرمت رکھا گیا۔
متحصن (مُتَحَص۔ صِن) قلعہ نشین ہونے والا۔
(مُتَحَص۔ صَن) قلعہ نشین کیا ہوا۔
متحظی (مُتَحَظ۔ ظِی) بہرہ مند، لذت پانیوالا (مُتَحَظ۔
ظَا) لذت پایا ہوا، حصہ پایا ہوا۔
متحف (مُت۔ حِف) تحفہ دینے والا (مُت۔ حَف)
تحفہ دیا ہوا، عجائب خانہ۔
متحقق (مُتَحَق۔ قَق) درست کیا ہوا۔ ٹھیک۔
(مُتَحَق۔ قِق) درست ہونے والا۔
متحلی (مُتَحَل۔ لِی) آراستہ ہونیوالا، زیور پہننے والا۔

(مُتَحَلّی۔ لا) آراستہ کیا ہوا، زیور پہنایا ہوا

متحمل (مُتَحَمْ۔ مِل) رنج سہنے والا۔ برداشت کرنیوالا۔

متحیر (مُتَحَیْ۔ یِر) حیران۔ برگشتہ (مُتَحَیْ۔ یَر) حیران کیا ہوا

متخاصم (مُتَخا۔ صِم) باہم دشمنی کرنیوالا (مُتَخا۔ صَم) باہم دشمنی کیا ہوا۔

متخرج (مُتَخَرْ۔ رِج) تعلیم یافتہ۔

متخصص (مُتَخَص۔ صِص) خصوصیت رکھنے والا۔ (مُتَخَص۔ صَص) خصوصیت رکھا ہوا۔

متخلص (مُتَخَل۔ لِص) تخلص رکھنے والا۔

متخلل (مُتَخَل۔ لِل) خلل انداز، خلل ڈالنے والا (مُتَخَل۔ لَل) خلل ڈالا ہوا۔

متخلخل (مُتَخَل۔ خِل) کھوکھلا، پولا، بکھرنے والا۔

متخیل (مُتَخَیْ۔ یِل) خیال میں لایا ہوا (مُتَخَیْ۔ یِل) خیال میں لانے والا۔

متخیلہ (مُتَخَیْ۔ یَلہ) خیال میں لایا ہوا، خیال کی جگہ (مُتَخَیْ۔ یِلہ) سوچنے کی قوت، خیال میں لانیوالی قوت

متدارک (مُتَدا۔ رِک) کھوئی چیز پانے والا۔ (مُتَدا۔ رَک) کھوئی چیز پایا ہوا۔

متداول (مُتَدا۔ وِل) ہاتھوں میں پھرنے والی چیز (مُتَدا۔ وَل) ہاتھوں میں پھری ہوئی چیز۔

متداولہ (مُتَدا۔ وَلہ) ہاتھوں ہاتھ پھری ہوئی چیز (مُتَدا۔ وِلہ) ہاتھوں ہاتھ پھرنیوالی چیز۔

متدین (مُتَدَیْ۔ یِن) دیندار، دیانت دار۔

متذکر (مُتَذَک۔ کِر) ذکر کیا ہوا (مُتَذَک۔ کَر) ذکر کرنے والا۔

متذکرہ (مُتَذَک۔ کَرہ) ذکر کیا ہوا۔

متر (مِتر) میٹر یعنی ایک فرانسیسی پیمانہ مطابق ۳۹ انچ

مترادف (مُتَرا۔ دِف) ہم معنی لفظ آگے پیچھے سوار ہونیوالا

متراقی (مُتَرا۔ قی) اوپر چڑھنے والا۔

متراکب (مُتَرا۔ کِب) باہم بیٹھنے والا۔

متراکم (مُتَرا۔ کِم) اکٹھا ہونیوالا، ہجوم کرنیوالا۔

مترتب (مُتَرَت۔ تِب) درست کرنے والا۔ (مُتَرَت۔ تَب) درست کیا ہوا۔

مترجم (مُتَرْ۔ جِم) ترجمہ کرنیوالا (مُتَرْ۔ جَم) ترجمہ کیا ہوا۔

متردد (مُتَرَد۔ دِد) تردد کرنیوالا، آنے جانے والا۔

مترسل (مُتَرَس۔ سِل) خط بھیجنے والا۔

مترسم (مُتَرَس۔ سِم) لکھنے والا، نشان کرنیوالا۔ کھنڈر تلاش کرنے والا، صاحب رسم۔

مترشح (مُتَرَش۔ شِح) تراوندہ، ٹپکنے والا۔ (مُتَرَش۔ شَح) ٹپکا ہوا۔

مترصد (مُتَرَص۔ صِد) امیدوار، امید رکھنے والا (مُتَرَص۔ صَد) امید رکھا ہوا۔

مترقب (مُتَرَق۔ قِب) انتظار کیا ہوا (مُتَرَق۔ قَب) انتظار کرنے والا۔

مترقبہ (مُتَرَق۔ قِبہ) انتظار کیا ہوا۔

مترقی (مُتَرَق۔ قی) ترقی کرنیوالا۔ زیادہ ہونیوالا۔ (مُتَرَق۔ قا) ترقی کیا ہوا۔

مترنم (مُتَرَن۔ نِم) گانیوالا (مُتَرَن۔ نَم) گایا ہوا۔

متروک (مَت۔ رُوک) ترک کیا ہوا، چھوڑا ہوا۔

متزاحم (مُتَزا۔ حِم) کھینچ کھینچ، اکٹھا ہونے والا۔

متزائد (مُتَزا۔ اِد) زائد ہونیوالا۔ بڑھنے والا۔

متزلزل (مُتَزَل۔ زِل) لرزنے والا۔ کانپنے والا۔

متزوج (مُتَزَو۔ وِج) بیاہا ہوا۔

متساقط (مُتَسا۔ قِط) باہم پیچھے گرانے والا۔

متساوی (مُتَسا۔ وی) آپس میں برابر، باہم برابر ہونیوالا۔

متسع (مُت۔ تَسِع) کشادہ ہونیوالا (مُت۔ تَسَع) کشادہ کیا ہوا

متسلط (مُتَسَل۔ لِط) قابو پانیوالا، غلبہ کرنیوالا۔ (مُتَسَل۔ لَط) قابو پایا ہوا۔

متسلم (مُتَسَل۔ لِم) اکٹھا کرنے والا۔ لینے والا (مُتَسَل۔ لَم) اکٹھا کیا ہوا، لیا ہوا۔

متسلی (مُتَسَل۔ لِی) خوش ہونے والا تسلی پانیوالا (مُتَسَل۔ لاَ) تسلی پایا ہوا۔
متسم (مُتَ۔ سِم) داغنے والا، خاص نشان ڈالنے والا (مُتَ۔ سَم) داغا ہوا، خاص نشان ڈالا ہوا۔
متشابہ (مُتَشَا۔ بِہ) مانند ہونے والا (مُتَشَا۔ بَہ) مانند کیا ہوا۔
متشاعر (مُتَشَا۔ عِر) جو شاعر نہ ہو مگر بنتا ہو۔
متشتت (مُتَشَت۔ تِت) سراسیمہ ڈانواڈول
متشدد (مُتَشَد۔ دِد) سختی کرنے والا (مُتَشَد۔ دَد) سختی کیا ہوا۔
متشرع (مُتَشَر۔ رِع) شریعت پر عمل کرنیوالا۔ (مُتَشَر۔ رَع) شریعت پر عمل کیا ہوا۔
متشکل (مُتَشَک۔ کِل) شکل اختیار کرنے والا۔ (مُتَشَک۔ کَل) شکل اختیار کیا ہوا۔
متشکی (مُتَشَک۔ کِی) شک کرنے والا (مُتَشَک۔ کَا) شک کیا ہوا۔
متشنج (مُتَشَن۔ نَج) اکڑا ہوا۔
متصادم (متصا۔ دِم) ٹکرانے والا۔
متصاعد (مُتَصَا۔ عِد) اوپر چڑھنے والا۔
متصدع (مُتَصَد۔ دِع) دردسر پانے والا۔
متصدق (مُتَصَد۔ دِق) صدقہ دینے والا، صدقہ لینے والا۔
متصدی (مُتَصَد۔ دِی) پیش خدمت، پیشکار آگے آنے والا۔
متصرف (مُتَصَر۔ رِف) کام میں ہاتھ ڈالنے والا۔
متصف (مُتْ۔ تَصِف) موصوف، صفت کیا ہوا (مُتْ۔ تَصِف) صفت سے موصوف ہونیوالا۔
متصل (مُتْ۔ تَصِل) پیوستہ ہونیوالا۔ ملنے والا۔ (مُتْ۔ تَصَل) ملا ہوا۔
متصنع (مُتَصَن۔ نِع) بناوٹ کرنیوالا (مُتَصَن۔ نَع) بناوٹ کیا ہوا۔

متصور (مُتَصَو۔ وِر) تصور باندھا ہوا (مُتَصَو۔ وَر) تصور باندھنے والا، دل میں نقشہ جمانے والا۔
متضاجم (مُتَضَا۔ جِم) ٹیڑھ منواں۔
متضاد، متضادہ (مُتَضَاد، مُتَضَا۔ دَہ) برعکس، مخالف۔
متضائف (مُتَضَا۔ ئِف) ایک دوسرے سے نسبت رکھنے والا۔
متضائق (مُتَضَا۔ ئِق) باہم تنگی کرنے والا۔
متضرر (مُتَضَر۔ رِر) تکلیف پہونچانے والا۔ (مُتَضَر۔ رَر) تکلیف پہونچایا ہوا۔
متضرم (مُتَضَر۔ رِم) غصہ کرنیوالا، خطر کرنے والا۔
متضرع (مُتَضَر۔ رِع) رونے والا، عاجزی کرنیوالا۔
متضلع (مُتَضَل۔ لِع) بہت بڑا عالم۔
متضمن (مُتَضَم۔ مِن) شامل، قبول کرنیوالا ضمن میں لینے والا (مُتَضَم۔ مَن) ضمن میں لیا ہوا۔
متطرق (مُتَطَر۔ رِق) راہ کرنے والا (مُتَطَر۔ رَق) راہ کیا ہوا۔
متطوع (مُتَطَو۔ وِع) والنٹیر، بلا تنخواہ فوج میں کام کرنے والا۔
متظلم (مُتَظَل۔ لِم) فریادی، دادخواہ (مُتَظَل۔ لَم) فریاد کیا ہوا۔
متع (مَتْ۔ ع) کسی چیز سے فائدہ حاصل کرنا۔
متعارض (مُتَعَا۔ رِض) ایک دوسرے کے سامنے آنیوالا۔
متعارف (مُتَعَا۔ رِف) آپس میں پہچاننے والا۔ (مُتَعَا۔ رَف) مشہور، پہچانا ہوا۔
متعارک (مُتَعَا۔ رِک) کان اینٹھنے والا، پھیلنے والا، ہٹانے والا، حاجت روائی کرنے والا، لڑنے والا، بھیڑ کرنے والا، کامیاب ہونے والا۔
متعاقب (مُتَعَا۔ قِب) پیچھا کرنیوالا، پیچھے آنیوالا
متعال، متعالی (مُتَعَال، مُتَعَا۔ لِی) بزرگ بلند ہونے والا۔
متعامل (مُتَعَا۔ مِل) آپس میں عمل کرنیوالا۔

متعاند (مُتَعَا۔نِدْ) باہم عناد رکھنے والا۔
متعبد (مُتَعَبْ۔بِدْ) بندگی کرنے والا۔
متعجب (مُتَعَجْ۔جِبْ) تعجب کرنے والا۔
متعدد (مُتَعَدْ۔دِدْ) چند، شمار کیا ہوا (مُتَعَدْ۔دِ) گننے والا، شمار کرنے والا۔
متعدم (مُتَعَدْ۔دِمْ) ناقص، ناپید، نہ ہونیوالا۔
متعدی (مُتَعَدْ۔دِیْ) پھیلنے والا، حد سے بڑھ جانے والا فعل جو مفعول چاہے۔
متعذب، متعذبہ (مُتَعَذْ۔ذِبْ، مُتَعَذْ۔ذِبَہ) خوش مزہ، خوشگوار۔
متعذر (مُتَعَذْ۔ذِرْ) دشوار، مشکل۔
متعرض (مُتَعَرْ۔رِضْ) پیش آنے والا۔
متعرف (مُتَعَرْ۔رِفْ) شناسا ہونیوالا، پوچھنے والا۔
متعسر (مُتَعَسْ۔سِرْ) دشوار۔
متعصب (مُتَعَصْ۔صِبْ) اپنے مذہب کی بیج کرنے والا، حمایت کرنے والا، مدد دینے والا۔
متعطش (مُتَعَطْ۔طِشْ) پیاسا۔
متعطل (مُتَعَطْ۔طِلْ) بیکار، ٹھالی۔
متعفف (مُتَعَفْ۔فِفْ) متقی، پارسا۔
متعلق (مُتَعَلْ۔لِقْ) تعلق رکھنے والا۔
متعلم (مُتَعَلْ۔لِمْ) تعلیم حاصل کرنیوالا، شاگرد، طالب العلم
متعنت (مُتَعَنْ۔نِتْ) کھوٹ، تلاش کرنے والا۔
متعند (مُتَعَنْ۔نِدْ) بدخواہ، عناد رکھنے والا۔
متعنف (مُتَعَنْ۔نِفْ) بدخو، جھگڑنے والا۔
متعوب (مُتْ۔عُوْبْ) رنج پہونچا ہوا۔
متعود (مُتَعَوْ۔وِدْ) عادی ہونے والا (مُتَعَوْ۔وَدْ) عادی کیا ہوا۔
متعہ (مُتْ۔عَہ) ایک معین مدت کے لئے نکاح
متعہد (مُتَعَہْ۔ہِدْ) تیماردار، تازہ کرنیوالا۔
متعی (مُتْ۔عَا) دفتی بیوی، عارضی جورو۔
متعین (مُتَعَیْ۔یَنْ) مقرر کیا ہوا، تعین کیا ہوا۔

متغایر (مُتَغَا۔یِرْ) باہم غیر ہونے والا۔
متغزل (مُتَغَزْ۔زِلْ) غزل لکھنے والا، جمع متغزلین
متغلب (مُتَغَلْ۔لِبْ) تغلب کرنیوالا، غالب ہونیوالا (مُتَغَلْ۔لَبْ) تغلب کیا ہوا، غالب کیا ہوا۔
متغیر (مُتَغَیْ۔یَرْ) بدلا ہوا (مُتَغَیْ۔یِرْ) بدلنے والا۔
متفاوت (مُتَفَا۔وِتْ) ایکدوسرے سے دور ہونیوالا۔ (مُتَفَا۔وَتْ) باہم دور کیا گیا، فرق کیا گیا۔
متفائل (مُتَفَا۔اِلْ) فال لینے والا۔
متفحص (مُتَفَحْ۔حِصْ) کھوج، تلاش، ڈھونڈھنے والا
متفرج (مُتَفَرْ۔رَجْ) تماشا گاہ (مُتَفَرْ۔رِجْ) تماشائی
متفرع (مُتَفَرْ۔رِعْ) شاخ ہونے والا۔
متفرق (مُتَفَرْ۔رِقْ) جدا، تتر بتر ہونے والا۔
متفق (مُتْ۔تَفِقْ) اتفاق کرنے والا (مُتْ۔تَفَقْ) اتفاق کیا ہوا۔
متفقہ (مُتْ۔تَفَقَہ) اتفاق کیا ہوا۔
متفق علیہ (مُتْ۔تَفَقْ۔عَلَیْہِ) جس پر سب کا اتفاق ہو۔
متفکر (مُتَفَکْ۔کِرْ) فکرمند، جس کو فکر ہو۔
متفنی (مُتَفَنْ۔نِیْ) شریر۔
متقابل (مُتَقَا۔بِلْ) جو مقابل تکلف سے بنے۔
متقارب (مُتَقَا۔رِبْ) نزدیک ہونیوالا، پیوستہ۔
متقاضی (مُتَقَا۔ضِیْ) تقاضا کرنے والا۔
متقاطع (مُتَقَا۔طِعْ) ایک دوسرے کو کاٹنے والا۔ ایک دوسرے سے کٹنے والا۔
متقاعد (مُتَقَا۔عِدْ) کام سے بیٹھ رہنے والا، ڈھیل کرنیوالا۔
متقامر (مُتَقَا۔مِرْ) جوا کھیلنے والا۔
متقبل (مُتَقَبْ۔بِلْ) پذیرائی کرنیوالا، قبول کرنیوالا (مُتَقَبْ۔بَلْ) قبول کیا ہوا، پذیرائی کیا ہوا۔
متقدم (مُتَقَدْ۔دِمْ) آگے بڑھنے والا (مُتَقَدْ۔دَمْ) آگے بڑھا ہوا۔
متقرب (مُتَقَرْ۔رِبْ) نزدیکی ڈھونڈھنے والا، نزدیک ہونیوالا
متقرر (مُتَقَرْ۔رِرْ) قرار پکڑنیوالا، تقرر حاصل کرنیوالا۔

متقلب (مُتَقَل۔ لِب) پھرنے والا، الٹنے والا۔
متقن، متقنہ (مُت۔ قِن، مُت۔ قَنَہ) مضبوط، محکم
متکا (مُت۔ تَکا) تکیہ گاہ، سہارا۔
متکاثف (مُتَکا۔ ثِف) گاڑھا، دبیز، دلدار۔
متکبر (مُتَکَب۔ بِر) گھمنڈی، مغرور۔
متکبرانہ (مُتَکَب۔ بِرانَہ) متکبر سے منسوب۔
متکسر (مُتَکَس۔ سِر) ٹوٹنے والا، شکستہ ہونے والا۔
متکفل (مُتَکَف۔ فِل) ضامن، کفیل۔
متکلف (مُتَکَل۔ لِف) تکلف کرنے والا (مُتَکَل۔ لَف) تکلف کیا ہوا۔
متکلم (مُتَکَل۔ لِم) کلام کرنیوالا، بولنے والا، علم کلام جاننے والا۔ جمع متکلمین (مُتَکَل۔ لَم) کلام کیا ہوا۔
متکون (مُتَکَو۔ وِن) ہست ہونیوالا، موجود ہونیوالا۔
متکی (مُت۔ تَکی) بھروسہ کرنے والا، تکیہ کرنے والا۔ (مُت۔ تَکا) تکیہ کیا ہوا، تکیہ گاہ، سہارا۔
متلاشی (مُتَلا۔ شی) پریشان، خراب، معدوم۔
متلاطم (مُتَلا۔ طِم) تھپیڑا مارنے والا، موجزن۔
متلالی (مُتَلا۔ لِی) تاباں، روشن۔
متلبس (مُتَلَب۔ بِس) لباس پہننے والا، چھپنے والا
متلذذ (مُتَلَذ۔ ذِذ) لذت اٹھانے والا (مُتَلَذ۔ ذَذ) لذت اٹھایا ہوا۔
متلطخ (مُتَلَط۔ طِخ) آلودہ، لتھڑا ہوا (مُتَلَط۔ طِخ) لتھڑنے والا۔
متلطف (مُتَلَط۔ طِف) مہربانی کرنیوالا (مُتَلَط۔ طَف) مہربانی کیا ہوا۔
متلف (مُت۔ لِف) نیست کرنیوالا، تلف کرنیوالا (مُت۔ لَف) تلف کیا ہوا، نیست کیا ہوا۔
متلقی (مُتَلَق۔ قِی) ملاقات کرنیوالا (مُتَلَق۔ قا) ملاقات کیا ہوا۔
متلون (مُتَلَو۔ وِن) غیر مستقل مزاج، رنگ برنگ ہونیوالا۔
متلہف (مُتَلَہ۔ ہِف) اندوہگین، افسوس کرنیوالا۔

متمادی (مُتَما۔ دِی) دراز، لمبا، انتہا کو پہونچنے والا۔
متماثل (مُتَما۔ ثِل) باہم مشابہ، مانند ہونے والا۔
متمائل (مُتَما۔ اِل) میل خواہش کرنیوالا، جھکنے والا۔
متمنع (مُتَمَن۔ نِع) قطع پانے والا۔
متمثل (مُتَمَث۔ ثِل) ہم مثل۔
متمدن (مُتَمَد۔ دِن) مہذب، بسنے والا۔
متمرد (مُتَمَر۔ رِد) سرکش، نافرمان۔
متمزق (مُتَمَز۔ زِق) ٹکڑے ہونے والا۔
متمشی (مُتَمَش۔ شِی) جاری، رواں ہونے والا۔ (مُتَمَش۔ شا) جاری کیا ہوا۔
متمکن (مُتَمَک۔ کِن) جگہ پکڑنے والا (مُتَمَک۔ کَن) جگہ پکڑا ہوا۔
متملق (مُتَمَل۔ لِق) چاپلوس، خوشامدی (مُتَمَل۔ لَق) تملق کیا ہوا۔
متمم (مُتَمَم۔ مِم) تمام کرنے والا، کامل کرنے والا۔ (مُتَمَم۔ مَم) تمام کیا ہوا، کامل کیا ہوا۔
متمنی (مُتَمَن۔ نِی) آرزومند، تمنا کرنے والا۔ (مُتَمَن۔ نا) آرزو کیا ہوا، تمنا کیا ہوا۔
متموج (مُتَمَو۔ وِج) موجزن، لہریں مارنیوالا۔
متمول (مُتَمَو۔ وِل) دولتمند، مالدار۔
متمیز (مُتَمَی۔ یِز) الگ ہونیوالا (مُتَمَی۔ یَز) الگ ہوا۔
متن (مَت۔ ن) کتاب کے صفحہ کی درمیانی عبارت۔ جمع متون، متان۔
متناسب (مُتَنا۔ سِب) تناسب رکھنے والا۔
متنافی (مُتَنا۔ فِی) ایک دوسرے کو فنا کرنے والا۔
متناقض (مُتَنا۔ قِض) ایک دوسرے کی ضد ہونیوالا۔
متناکح (مُتَنا۔ کِح) باہم نکاح کرنے والا۔
متناوحہ (مُتَنا۔ وِحَہ) جو بائیں پہاڑوں طرف کی ہوا۔
متناہی (مُتَنا۔ ہِی) انتہا کو پہونچنے والا۔
متنبہ (مُتَنَب۔ بِہ) واقف، آگاہ، خبردار۔
متنبی (مُتَنَب۔ بِی) جو نبی نہ ہو مگر بنتا ہو۔

متنجن (مُتَن۔جَن) ایک میٹھا پلاؤ۔
متنعم (مُتَنَع۔عِم) نازو نعمت میں پلنے والا۔
متنفر (مُتَنَف۔فِر) نفرت کرنے والا۔
متنفس (مُتَنَف۔فِس) سانس لینے والا، جاندار۔
متنور (مُتَنَو۔وِر) روشن خیال، روشنی دیکھنے والا۔
متنوع (مُتَنَو۔وِع) نوع نوع اور قسم قسم کا ہونیوالا۔
متواتر (مُتَوَا۔تِر) لگاتار ہونے والا۔
متوارث (مُتَوَا۔رِث) باہم میراث پانے والا۔
متوارد (مُتَوَا۔رِد) لگاتار، باہم ایک جگہ اترنیوالا۔
متواری (مُتَوَا۔رِی) چھپنے والا، پوشیدہ ہونیوالا۔
متوازی (مُتَوَا۔زِی) باہم برابر برابر ہونے والا۔
متواضع (مُتَوَا۔ضِع) فروتن، عاجزی کرنیوالا۔
متوافر (مُتَوَا۔فِر) زیادہ ہونیوالا، زیادتی اختیار کرنیوالا
متوالی (مُتَوَا۔لِی) پے در پے ہونیوالا، لگاتار آنیوالا۔
متوج (مُتَوَ۔وَج) تاج رکھا گیا (مُتَوَ۔وِج) تاج رکھنے والا۔
متوجہ (مُتَوَج۔جِہ) توجہ کرنیوالا، دھیان اور خیال کرنیوالا۔ (مُتَوَج۔جَہ) توجہ کیا ہوا۔
متوحش (مُتَوَح۔حِش) وحشت اختیار کرنیوالا۔
متورع (مُتَوَر۔رِع) پرہیزگار، پارسا۔
متورم (مُتَوَر۔رِم) سوجنے والا (مُتَوَر۔رَم) سوجا ہوا۔
متوزع (مُتَوَز۔زِع) سراسیمہ، ڈانواڈول۔
متوسط (مُتَوَس۔سِط) درمیانی ہونیوالا، واسطہ کرنیوالا (مُتَوَس۔سَط) واسطہ کیا ہوا۔
متوسل (مُتَوَس۔سِل) توسل والا، نزدیکی ڈھونڈھنے والا۔
متوصل (مُتَوَص۔صِل) پیوند ہونے والا۔
متوضا (مُتَوَض۔ضا) آبخانہ۔
متوطن (مُتَوَط۔طِن) باشندہ، رہنے والا۔
متوفر (مُتَوَف۔فِر) زیادہ ہونے والا۔
متوفی (مُتَوَف۔فِی) وفات پانے والا (مُتَوَف۔فا) وفات پایا ہوا۔

متوقع (مُتَوَق۔قِع) امیدوار، توقع رکھنے والا۔
متوقف (مُتَوَق۔قِف) دیر لگانے والا۔
متوکل (مُتَوَک۔کِل) خدا پر بھروسہ کرنے والا۔
متولد (مُتَوَل۔لِد) پیدا ہونے والا۔
متولی (مُتَوَل۔لِی) حکومت کرنے والا۔ کارکن (مُتَوَل۔لا) حکومت کیا ہوا۔
متوہم (مُتَوَہ۔ہِم) وہم کرنیوالا (مُتَوَہ۔ہَم) وہم کیا ہوا۔
متہ (مَتَہ) بڑھئی کا برمہ۔
متہاون (مُتَہَا۔وِن) خوار، حقیر، سستی کرنیوالا
متہم (مُت۔تَہِم) تہمت لگانیوالا (مُت۔تَہَم) تہمت لگایا ہوا۔
متی (مَتا) کب۔
متیع (مُتَیِع) قے کرنے والا۔
متیقن (مُتَیَق۔قِن) یقین کرنیوالا (مُتَیَق۔قَن) یقین کیا ہوا۔
متیم (مُتَی۔یِم) مشتاق، دردمند۔
متیمن (مُتَیَم۔مِن) بابرکت ہونے والا۔
متین (مَتِین) مضبوط، محکم، استوار۔
مثاب (مَثَاب) ٹھکانہ، لوٹنے کی جگہ، اکٹھا ہونے کی جگہ (مُثَاب) پاداش دیا ہوا۔
مثابت، مثابہ (مَثَابَت، مَثَا۔بَہ) مانند، کلمۂ تشبیہ
مثال (مِثَال) نظیر، مانند، شبیہ، تصویر، جسم، بستر۔ جمع مُثُل، مُثْل۔ ۲۔ حکم، فرمان، پروانہ جمع اَمْثِلَہ۔
مثالہ (مِثَا۔لَہ) فرمان شاہی۔
مثانہ (مَثَا۔نَہ) پھکنا، پیشاب کی تھیلی۔
مثانی (مَثَا۔نِی) سورۂ فاتحہ، قرآن شریف، مثنیٰ کی جمع
مثبت (مُث۔بِت) ثابت کرنیوالا، لکھنے والا۔ (مُث۔بَت) ثابت کیا ہوا۔ (مُثَب۔بَت) برقرار رکھا ہوا (مُثَب۔بِت) برقرار رکھنے والا۔

مثعب (مَث۔عَب) آبراہ، پانی جانے کا راستہ۔
مثقال (مِث۔قال) ساڑھے چار ماشہ کا وزن
جمع مثاقیل۔
مثقب (مِث۔قَب) چھیدنے کا برمہ جمع مثاقب
مثقل (مُث۔قِل) گرانبار کرنیوالا (مُث۔قَل)
گرانبار کیا ہوا۔
مثمل (مَث۔مَل) پناہ جائے پناہ جمع مثامل
مثل (مِث۔ل) حرف تشبیہ، مانند، مساوی، برابر جمع امثال
جمع جمع اماثل (مَثَل) مثال، کہاوت، داستان، جمع امثال
مثلاً (مَثَلَن) بطور مثال۔
مثلب (مَث۔لَب) عیب، عیب کی جگہ جمع مثالب
مثلث (مُثَل۔لَث) تین کونے والی چیز، تین کیا ہوا،
تین حرفوں کا لفظ، تین گنا (مَث۔لَث) تین تین
جمع مثالث۔
مثلوج (مَث۔لُوج) پالا مارا ہوا، برف مارا ہوا۔
مثلہ (مُث۔لہ) ناک کان کاٹنا۔
مثمج (مُث۔مِج) چھپینی، چھاپہ گر۔
مثمر (مُث۔مِر) پھل لانے والا، نتیجہ دینے والا۔
(مُث۔مَر) پھلدار پیڑ، پھل لایا ہوا۔
مثمن (مُثَم۔مَن) آٹھ پہلو کیا ہوا۔
مثنوی (مَث۔نَوی) منسوب بہ مثنیٰ، دو دو والی وہ
مسلسل نظم جس میں شعر کے دونوں قافیے ہموزن ہوں۔
مثنی (مُثَن۔نا) دوگنا، دوہرا، دو ٹکڑے کیا ہوا جمع
مثانی (مَث۔نا) دو دو جمع مثانی۔
مثوب (مُث۔وِب) ثواب دینا یا ہوا (مُث۔وِب) لوٹنے والا
مزدوری یا ثواب دینے والا، نماز کو بلانے والا
(مُث۔وَب) مزدوری یا ثواب دیا ہوا، لوٹا ہوا۔
مثوبت، مثوبہ (مَثُو۔بَت، مَثُو۔بہ) نیکی کا بدلہ
جمع مثوبات۔
مثول (مُثُول) زمین پر چپٹنا، پاؤں پر کھڑا ہونا۔
مثوی (مَث۔وا) جگہ، قرارگاہ، آرام کی جگہ۔

مثیب (مُثِیب) عوض نیکی کا دینے والا، اعتدال
مزاج پر پھر آنے والا۔
مثیل (مَثِیل) نظیر، ہم مثل (مَثِیل) مثال، مثال کا آلہ
مج (مَج یا مُج) مونگ، بنواش (مَج) روایت کرنیوالا
مجاب (مُجاب) جواب دیا ہوا۔
مجابرہ (مُجا۔بَرہ) کھیتی کو زمین اٹھانا۔
مجاج (مُجاج) جوار، ذرت۔
مجادل (مُجا۔دِل) لڑاک، لڑنے والا۔
مجادلہ (مُجا۔دَلہ) لڑنا، جنگ کرنا۔
مجاذبہ (مُجا۔ذَبہ) ایک دوسرے کو کھینچنا۔
مجارات (مُجا۔رات) ساتھ جانا۔
مجارستان (مَجا۔رِس۔تان) ملک ہنگری (یورپ)
مجاری (مَجا۔رِی) مجریٰ کی جمع۔
مجاز (مَجاز) راہ، گذر کی جگہ، ضد حقیقت، غیر حقیقی
معنی اصلی معنوں کی مناسبت کے ساتھ۔
مجازاً (مَجا۔زَن) مجاز کے طور۔
مجازا، مجازات (مُجا۔زا، مُجا۔زات) پاداش، بدلا دینا
مجازی (مَجا۔زی) منسوب بہ مجاز، غیر حقیقی (مُجازِی)
بدلا دینے والا، جزا دینے والا۔
مجاعت (مَجا۔عَت) بھوکھ، گرسنگی۔
مجال (مَجال) میدان، جولانگاہ، قدرت، طاقت
ہمت، حوصلہ۔
مجالس (مَجا۔لِس) مجلس کی جمع (مُجا۔لِس) ہم جلیس
ہمنشین۔
مجالست، مجالسہ (مُجا۔لَسَت، مُجا۔لَسَہ) ہم نشینی
مجامع (مَجا۔مِع) مجمع کی جمع (مُجا۔مِع) عورت سے
ہم بستر ہونے والا، جماع کرنے والا۔
مجامعت (مُجا۔مَعَت) عورت سے ہمبستری۔
مجاملت (مُجا۔مَلَت) نیکی کرنا۔
مجان (مَجّان) مفت، بیکار، بیہودہ۔ [illegible]
مجانبت (مُجا۔نَبَت) کسی کام سے یکسوئی، کسی چیز کو [illegible]

مجالست (مُجَا۔لَسَت) ہم نفسی، ہم نوی۔
مجانین (مَجَا۔نِین) مجنون کی جمع۔
مجادبہ (مُجَا۔وَبَہ) باہم جواب دینا۔
مجاور (مُجَا۔وِر) پڑوسی، درگاہ کا خدمتی، طالبعلم۔
مجاورانہ (مُجَا۔وِرَا۔نَہ) مجاور کی مانند۔
مجاورت (مُجَا۔وَرَت) ہمسائگی، پڑوس۔
مجاوری (مُجَا۔وِرِی) منسوب بہ مجاور، ہمسائگی
مجاوز (مُجَا۔وِز) حد سے بڑھنے والا۔
مجاوزت (مُجَا۔وَزَت) ایک دوسرے سے بڑھ جانا۔
مجاولہ (مُجَا۔وَلَہ) مقابلہ سے فوج کا واپس آجانا۔
مجاہد (مُجَا۔ہِد) غازی، جہاد کرنیوالا جمع مُجَاہِدِین۔
مجاہدہ (مُجَا۔ہَدَہ) کوشش، کافروں سے جنگ۔
مجاہر (مُجَا۔ہِر) روبرو جنگ کرنے والا۔
مجاہرت (مُجَا۔ہَرَت) روبرو جنگ کرنا، چلا کر بات کہنا۔
مجاہز (مُجَا۔ہِز) اسباب رکھنے والا۔
مجاہلت (مُجَا۔ہَلَت) نادانی اور جہالت کرنا۔
مجبوب (مَج۔بُوب) ہیجڑا، اختہ۔
مجبور (مَج۔بُور) بے بس، ناچار۔
مجبوری (مَج۔بُو۔رِی) ناچاری، بے بسی۔
مجبول (مَج۔بُول) طبعی، پیدا کیا ہوا، جبلت کیا ہوا۔
مجتاز (مُج۔تَاز) جھڑا ہوا، تجاوز کیا ہوا۔
مجتبیٰ (مُج۔تَبَا) برگزیدہ، پسندیدہ۔
مجتث (مُج۔تَث) جڑ سے اکھاڑا ہوا، شاعری کی ایک بحر کا نام۔
مجتمع (مُج۔تَمَع) جمع کیا ہوا، اکٹھا (مُج۔تَمِع) جمع ہونیوالا۔
مجتنب (مُج۔تَنِب) پرہیز کرنیوالا (مُج۔تَنَب) پرہیز کیا ہوا۔
مجتہد (مُج۔تَہِد) اجتہاد کرنے والا۔
مجحر (مَج۔حَر) پیچھے کھڑے ہونیکی جگہ، چھپنے کی جگہ۔
مجدار (مَج۔دَار) خوسہ، تصویر جو کھیت میں کھڑی کرتے ہیں
مجداف (مِج۔دَاف) ڈانڈ۔
مجدد (مُجَدِّد) رفارمر، مصلح، از سر نو کرنیوالا (مُجَدَّد) نیا کیا
مجدر (مُجَدَّر) چیچک نکلا ہوا، چھالے پڑا ہوا۔

مجدود (مَج۔دُود) نیک بخت۔
مجدور (مَج۔دُور) چیچک نکلا ہوا۔
مجذوب (مَج۔ذُوب) کھینچا ہوا، محبت خداوندی میں مدہوش جمع مَجَاذِیب۔
مجذور (مَج۔ذُور) حاصل ضرب۔
مجذوم (مَج۔ذُوم) کوڑھی، جذامی۔
مجر (مَجَر) ہنگری کا رہنے والا۔
مجرا (مُج۔رَا) کورنش، آداب، تسلیمات سلام، مجرئی۔
محسوب (مَج۔رَا) دیکھو مجری۔
مجرائی (مُج۔رَا۔ئی) سلام کرنے والا۔
مجرب (مُجَرَّب) تجربہ کیا ہوا (مُجَرِّب) تجربہ کرنیوالا۔
مجرد (مُجَرَّد) تنہا، اکیلا، بے بیوی والا، برہنہ کیا ہوا۔
(مُجَرِّد) برہنہ کرنے والا۔
مجردات (مُجَرَّدَات) غیرمادی چیزیں، غیر جسمانی جوہر۔
مجردی (مُجَرَّدِی) تنہائی
مجرفہ (مِج۔رَفَہ) بیلچہ۔
مجرم (مُج۔رِم) گنہگار، جرم کرنیوالا جمع مُجْرِمِین۔
مجروح (مَج۔رُوح) زخمی، گھائل جمع مجروحین۔
مجرہ (مَجَرَّہ) کہکشان۔
مجری (مُج۔رِی) جاری کرنیوالا (مُج۔رَا) جاری کیا ہوا (مَج۔رَا) جاری ہونیکی جگہ جمع مَجَارِی۔
مجریہ (مُج۔رِی۔یَہ) اگزیکٹو کونسل، جاری کیا ہوا۔
مجزا (مُجَزَّا) ٹکڑے ٹکڑے کیا گیا۔
مجزر (مَج۔زَر) کمیلا، مذبح۔
مجزوم (مَج۔زُوم) جزم لگایا ہوا، کاٹا ہوا، یقین کیا ہوا۔
مجزی (مُجَزِّی) دیکھو مجزا۔
مجس (مَجَس) نبض پر ہاتھ رکھنے کی جگہ۔
مجسم (مُجَسَّم) جسم دار، جسم بنایا ہوا (مُجَسِّم) جسم رکھنے والا۔
مجسمہ (مُجَسَّمَہ) کسی کا یادگار بت۔
مجشہ (مُجَشَّہ) ہاتھ کی چکی۔

مجصص (مُجَصَّصْ) چونا کیا ہوا۔
مجع (مِجَعْ) احمق، نادان۔
مجعد (مُجَعَّدْ) گھونگھر والے بال، چھنڈرے بال۔
مجفف (مُجَفِّفْ) خشک کرنے والا۔
مجل (مَجَلْ) گٹھا، ہاتھ پاؤں کا کھردرا پن۔
مجلی (مُجَلِّی) گھوڑا جو دوڑ میں اول آئے، جلا دینے والا، روشن کرنے والا (مُجَلّا) روشن، چمکدار، جلا دیا ہوا۔ (مَجْلا) آئینہ، جلا دینے کی جگہ، روشن کرنے کی جگہ جمع مَجَالی۔
مجلد (مُجَلَّدْ) جلد بندی کیا ہوا۔
مجلس (مَجْلِسْ) بیٹھنے کی جگہ نشست گاہ جمع مَجَالِسْ (مَجْلَسْ) بیٹھنا۔
مجلس الاشراف (مَجْلِسُ الْاَشْرَافْ) دار الامرا۔
مجلس البلدیہ (مَجْلِسُ الْبَلَدِیَّہ) میونسپل کمیٹی۔
مجلس العموم (مَجْلِسُ الْعُمُومْ) دار العوام۔
مجلس النواب (مَجْلِسُ النُّوَّابْ) دار الخواص۔
مجلہ (مَجَلَّہ) علمی رسالہ، میگزین، ماہوار رسالہ۔
مجمد (مُجَمَّدْ) وہ پتلی چیز جو سردی سے جم گئی ہو۔
مجمر (مِجْمَرْ) عود سوز، انگیٹھی، بخور کی جمع مَجَامِرْ۔
مجمع (مَجْمَعْ) مجلس، اکٹھا ہونے کی جگہ جمع مَجَامِعْ (مُجْمِعْ) اجماع کرنیوالا (مُجْمَعْ) اجماع کیا ہوا۔
مجمع العلما (مَجْمَعُ الْعُلَمَا) اکیڈمی، علمی مجلس۔
مجمع علیہ (مُجْمَعْ عَلَیْہ) وہ بات جس پر سب متفق ہوں علیہ۔
مجمل (مُجْمَلْ) محتاج تفصیل، گڈمڈ کیا ہوا۔
مجموع (مَجْمُوعْ) سب، کل، تمام و کمال۔
مجموع رسوم البلدان (مَجْمُوعْ رُسُومُ الْبُلْدَانْ) اٹلس یعنی ملکوں کے نقشوں کا مجموعہ۔
مجموعہ (مَجْمُوعَہ) اکٹھی چیز۔
مجموعی (مَجْمُوعِی) اکٹھی۔
مجن (مِجَنّْ) ڈھال، سپر۔
مجنح (مُجَنَّحْ) صاحب بازو، بازو رکھنے والا۔

مجندہ (مُجَنَّدَہ) جمع کی ہوئی فوج، یا مال فراہم کیا ہوا۔
مجنون (مَجْنُونْ) پاگل، دیوانہ جمع مَجَانِینْ۔
مجنونانہ (مَجْنُونَانَہ) مجنون کی شکل۔
مجنونہ (مَجْنُونَہ) باؤلی، دیوانی۔
مجنونیت (مَجْنُونِیَّتْ) دیوانگی۔
مجوز (مُجَوِّزْ) تجویز کرنیوالا (مُجَوَّزْ) تجویز کیا ہوا۔
مجوسی (مَجُوسِی) آتش پرست، سورج پرست جمع مَجُوسْ۔
مجوسیہ (مَجُوسِیَّہ) مجوسن، آتش پرست عورت۔
مجوف (مُجَوِّفْ) کھوکھلا (مُجَوَّفْ) خالی کرنیوالا (مُجَوَّفْ) خالی شدہ، موٹا، بڑے پیٹ کا۔
مجول (مِجْوَلْ) کرتی، انگیا، شاما بچہ۔
مجون (مُجُونْ) بے باکی، شوخی۔
مجہود (مَجْهُودْ) کوشش کیا ہوا۔
مجہور (مَجْهُورْ) آشکارا کیا ہوا، آواز بلند کیا ہوا۔
مجہول (مَجْهُولْ) گمنام، نامعلوم، انجان، وہ فعل جس کا فاعل معلوم نہ ہو کا ہل۔
مجہولیت (مَجْهُولِیَّتْ) انجان پن، کاہلی۔
مجی (مَجِی) آنا۔
مجیب (مُجِیبْ) جواب دینے والا، قبول کرنیوالا۔
مجید (مَجِیدْ) نام اللہ تعالیٰ، بزرگوار، گرامی۔
مجیدی (مَجِیدِی) ایک ترکی سکہ۔
مجیر (مُجِیرْ) دستگیر، مددگار، پناہ دینے والا۔
مچلکا (مُچَلْکَا) مجرموں کا عہد نامہ۔
مچیہ (مُچِیہ) ایک قسم کی موسمی بوٹی جو جنگل میں اگتی ہے۔
مچیدن (مُچِیدَنْ) اچھل کر چلنا، دیکھنا۔
مح (مُحّ) انڈے کی زردی۔
محابا (مُحَابَا) مروت، مدد، صلح، نگہداشت، لحاظ۔
محابات (مُحَابَاتْ) برضامندی جائیداد کا سستا بیچنا۔
محاجات (مُحَاجَاتْ) بہت پوچھ گچھ کرنا۔
محادثہ (مُحَادَثَہ) گفتگو، باہم بات چیت۔
محادلت (مُحَادَلَتْ) طلب کرنا، چاہنا۔

محاذ (مَحَاذ) مقابلہ کی جگہ جمع مَحَاذَات۔
محاذا، محاذات (مُحَا۔ذَا، مُحَاذَات) مقابلہ ہونا، مقابل آنا، سامنا
محاذ جنگ (مَحَاذِ جَنگ) لڑائی کا میدان۔
محاذرہ (مُحَا۔ذَرَہ) آپس میں پرہیز کرنا۔
محاذق (مُحَاذِق) جو محبت میں مخلص نہ ہو۔
محاذی (مُحَا۔ذِی) مقابل، روبرو، برابر ہونے والا۔
محارب (مُحَا۔رِب) لڑنیوالا، جنگ کرنیوالا جمع مُحَارِبِین
محاربہ (مُحَا۔رَبَہ) جنگ، کارزار جمع مُحَارَبَات۔
محارفہ (مُحَا۔رَفَہ) سلائی سے زخم معلوم کرنا۔
محارم (مَحَا۔رِم) محرم کی جمع۔
محاریب (مَحَا۔رِیب) محراب کی جمع۔
محازات (مُحَا۔زَات) برابر دائمی ہونا۔
محاسب (مُحَا۔سِب) حسابداں، حساب کرنے والا
محاسبہ (مُحَا۔سَبَہ) کسی سے حساب یا شمار کرنا۔
محاسد (مُحَا۔سِد) حسد کرنے والا۔
محاسدہ (مُحَا۔سَدَہ) حسد کرنا۔
محاسن (مَحَا۔سِن) حُسن کی جمع، ڈاڑھی، ریش۔
محاش (مَحَاش) سامان، دھن دولت۔
محاشات (مُحَا۔شَات) استثنا کرنا۔
محاصر (مُحَا۔صِر) محاصرہ کرنیوالا (مُحَا۔صَر) محاصرہ کیا ہوا
محاصرہ (مُحَا۔صَرَہ) راہ بندی، گھیر ڈالنا۔
محاضرہ (مُحَا۔ضَرَہ) سوال جواب کرنا، دوڑ میں برابری کرنا
محافظ (مُحَا۔فِظ) نگاہبان، گورنر جمع مُحَافِظِین۔
محافظت (مُحَا۔فَظَت) نگہبانی۔
محافل (مَحَا۔فِل) محفل کی جمع۔
محافہ (مِحَا۔فَہ، مُحَا۔فَہ) فنس، پینس، ڈولی
محاق (مُحَاق، مِحَاق) چاند کا گھٹاؤ، چاند کے مہینہ کی آخری تین راتیں۔
محاکا، محاکات (مُحَا۔کَا، مُحَا۔کَات) باہمی بات چیت، باہمی داستان گوئی۔
محاکم (مَحَا۔کِم) محکمہ کی جمع۔

محاکمہ (مُحَا۔کَمَہ) فیصلہ، منصف جمع مُحَاکَمَات۔
محال (مُحَال) ناممکن بات جمع مُحَالَات (مِحَال) مکر، حیلہ (مَحَال) محل کی جمع۔
محالف (مُحَا۔لِف) عہد کرنے والا۔
محالفت، محالفہ (مُحَا۔لَفَت، مُحَا۔لَفَہ) عہد کرنا، قسم کھانا، باہم حلف اُٹھانا۔
محالہ (مُحَا۔لَہ) چارہ، علاج، بد۔
محام (مُحَام) نگاہ رکھنے والا، بیرسٹر، وکیل۔
محامات (مُحَا۔مَات) نگاہ رکھنا، دفع کرنا۔
محاملت (مُحَا۔مَلَت) باہم بوجھ اٹھانا۔
محامی (مُحَا۔مِی) وکیل، پلیڈر۔
محانات (مُحَا۔نَات) فروگذاشت کرنا۔
محاوذہ (مُحَا۔وَذَہ) جوانمردی میں مقابلہ کرنا۔
محاورت، محاورہ (مُحَا۔وَرَت، مُحَا۔وَرَہ) بول چال، بات چیت جمع مُحَاوَرَات، باہم بات کرنا۔
محاوزہ (مُحَا۔وَزَہ) کسی سے ملنا۔
محاول (مُحَا۔وِل) حوالہ کرنیوالا، گرد پھرنے والا۔
محاولت (مُحَا۔وَلَت) ڈھونڈھنا، چاہنا۔
محب (مُحِب) دوست، محبت والا۔
محبانہ (مُحِب۔بَا۔نَہ) محب کی مثل۔
محبت (مُحَب۔بَت) دوستی، پریم۔
محبرہ (مَح۔بَرَہ) دوات جمع مَحَابِر۔
محبس (مَح۔بَس) قید خانہ، زنداں (مَح۔بِس) کھانے کا سامان (مُح۔بَس) قیدی، قید کیا ہوا۔
محبوب (مَح۔بُوب) دوست، پیارا۔
محبوبہ (مَح۔بُو۔بَہ) پیاری، دوست عورت۔
محبوبی، محبوبیت (مَح۔بُو۔بِی، مَح۔بُو۔بِی۔یَت) پیاراپن۔
محبوس (مَح۔بُوس) قیدی مرد، قید کیا گیا۔
محبوسانہ (مَح۔بُو۔سَا۔نَہ) قیدی کی مانند۔
محبوسہ (مَح۔بُو۔سَہ) قیدی عورت۔

مجوسی (مُ۔جُو۔سِی) قید
مجبی (مُجِب۔ بِی) میرے محب۔
محت (مُحِت) سخت چیز۔
محتاج (مُحْ۔تاج) حاجت مند، غریب، کنگال
محتاجی (مُحْ۔تا۔جِی) کنگالی۔
محتاط (مُحْ۔تاط) احتیاط کیا ہوا۔
محتال (مُحْ۔تال) مکر و حیلہ کرنے والا
محتالہ (مُحْ۔تا۔لَہ) مکر و حیلہ کرنے والی۔
محتجب (مُحْ۔تَجِب) پوشیدہ، چھپنے والا۔
محتجف (مُحْ۔تَجِف) خود کو باز رکھنے والا۔
محتد (مُحْ۔تِد) اصل۔
محترز (مُحْ۔تَرِز) پرہیز کرنیوالا (مُحْ۔تَرَز) پرہیز کیا ہوا
محترف (مُحْ۔تَرِف) پیشہ ور۔
محترق (مُحْ۔تَرِق) جلنے والا (مُحْ۔تَرَق) جلا ہوا۔
محترم (مُحْ۔تَرَم) احترام کیا گیا۔
محترمی (مُحْ۔تَرَ۔مِی) میرے محترم۔
محتسب (مُحْ۔تَسِب) احتساب کرنیوالا (مُحْ۔تَسَب) احتساب کیا ہوا۔
محتشم (مُحْ۔تَشِم) خدم و حشم والا۔
محتظ (مُحْ۔تَظ) خوش، مسرور، بہرہ یاب۔
محتقن (مُحْ۔تَقِن) جڑ سے اکھاڑا ہوا۔
محتقن (مُحْ۔تَقَن) حقنہ کیا ہوا (مُحْ۔تَقِن) حقنہ کرنے والا۔
محتکر (مُحْ۔تَکِر) اجارہ لینے والا، گراں فروشی کو غلہ بھرنے والا (مُحْ۔تَکَر) اجارہ لیا ہوا۔
محتمل (مُحْ۔تَمَل) احتمال کیا ہوا۔
محتوم (مُحْ۔تُوم) حکم کیا ہوا، واجب کیا ہوا۔
محتوی (مُحْ۔تَوِی) گھیرا کرنیوالا، محیط ہونے والا۔
محجل (مُحَ۔جَّل) سفید پاؤں کا گھوڑا یا سرنگ گھوڑا
محجمہ (مُحْ۔جَمَہ) پچھنہ، سینگی۔
محجن (مُحْ۔جَن) سینگی، کھونڈی، چوگان۔

محجوب (مُحْ۔جُوب) پنہاں، پوشیدہ، چھپا ہوا، شرمندہ
محجوبہ (مُحْ۔جُو۔بَہ) پردہ نشین عورت۔
محجور (مُحْ۔جُور) منع کیا گیا، حرام کیا گیا۔
محدب (مُحَ۔دَّب) ابھارا ہوا۔
محدث (مُحَ۔دِّث) علم حدیث جاننے والا، جمع محدثین (مُحْ۔دِث) نیا پیدا کرنیوالا (مُحْ۔دَث) نیا پیدا کیا ہوا، ٹوٹا ہوا، وضو ٹوٹا ہوا۔
محدود (مُحْ۔دُود) حد کیا گیا، انتہا کیا گیا۔
محذور (مُحْ۔ذُور) ڈراونی چیز۔
محذوف (مُحْ۔ذُوف) حذف کیا ہوا، کاٹا ہوا۔
محذی (مُحْ۔ذا) رانپی جو موچی کا اوزار ہے۔
محرار (مِحْ۔رار) سخت گرم۔
محراب (مِحْ۔راب) کمان کی شکل کا طاق جمع محاریب
محرابی (مِحْ۔را۔بِی) قسم تلوار، مسجی۔
محراث (مِحْ۔راث) ہلانے اور زمین درست کرنے کا آلہ
محراک (مِحْ۔راک) حرکت دینے کا آلہ۔
محربہ (مِحْ۔رَبَہ) کوڑا، چوبدستی جمع محاریب۔
محرر (مُحَرِّر) ایڈیٹر، لکھنے والا، آزاد کرنے والا (مُحَرَّر) لکھا ہوا، آزاد کیا ہوا۔
محرص (مُحَرِّص) کسی شخص یا لالچ میں ڈالنے والا۔
محرض (مُحَرِّض) سنکارنے والا، لڑائی پر ابھارنے والا (مُحَرَّض) ابھارا ہوا۔
محرف (مُحَرِّف) بات مطلب سے پھیرنے والا۔
(مُحَرَّف) الٹا، مطلب سے پھیرا ہوا۔
محرق (مُحْرِق) جلانیوالا (مُحْ۔رَق) جلایا ہوا۔
(مُحَرِّق) بہت جلانیوالا (مُحَرَّق) بہت جلا ہوا
محرقہ (مُحْ۔رِقَہ) جلانیوالی، ایک سخت بخار، ٹائیفائڈ بخار
محرک (مُحَرِّک) تحریک کرنیوالا، حرکت دینے والا۔
(مُحَرَّک) حرکت دیا ہوا، تحریک کیا ہوا۔
محرم (مُحَرَّم) پہلا اسلامی قمری مہینہ، حرام کیا ہوا۔ احرام باندھا ہوا، جمع محرمات (مُحْ۔رِم) احرام باندھنے والا

(مَحْ۔رَم) واقف کار جس سے نکاح حرام ہو جمع مَحَارِم

محرور (مَحْ۔رُوْر) گرم مزاج، دُبلا۔

محروس (مَحْ۔رُوْس) زیر نگرانی، نگاہ رکھا گیا۔

محروسہ (مَحْ۔رُوْ۔سَہ) نگاہبانی کیا ہوا، اپنی چیز، سلطنت، ملک یا دشاہی۔

محروق (مَحْ۔رُوْق) جلایا ہوا۔

محروم (مَحْ۔رُوْم) بے نصیب، روزی یا از رکھا ہوا، بے بہرہ

محرومی (مَحْ۔رُوْ۔مِی) بے نصیبی۔

محرومیت (مَحْ۔رُوْ۔مِی۔یَت) بے نصیبی پن۔

محزون (مَحْ۔زُوْن) غمگین، رنجیدہ۔

محزونی (مَحْ۔زُوْ۔نِی) غمگینی، رنجیدگی۔

محزونیت (مَحْ۔زُوْ۔نِی۔یَت) غمگین پن۔

محسن (مُحْ۔سِن) احسان کرنیوالا جمع مُحْسِنِین (مُحْ۔سَن) احسان کیا ہوا (مُحَسْ۔سِن) تعریف کرنیوالا (مُحَسْ۔سَن) تعریف کیا ہوا۔

محسنہ (مُحْ۔سِنَہ) احسان کرنیوالی (مُحْ۔سَنَہ) نیک رکھی ہوئی چیز، نیکی جمع مُحْسَنَات (مُحَسْ۔سِنَہ) تعریف کرنیوالی (مُحَسْ۔سَنَہ) تعریف کی ہوئی

محسوب (مَحْ۔سُوْب) شمار میں لایا ہوا، حساب کیا ہوا

محسود (مَحْ۔سُوْد) جس پر حسد کیا جاوے، حسد کیا ہوا

محسوس (مَحْ۔سُوْس) ظاہر، آشکارا، حس کے ذریعہ جانی ہوئی چیز جمع مَحْسُوْسَات۔

محشر (مَحْ۔شَر) میدان حشر، قیامت کے دن اکٹھا ہونیکی جگہ

محشو (مَحْ۔شُو، مَحْ۔شُوْ) بھرا ہوا، پُر کیا ہوا۔

محشور (مَحْ۔شُوْر) حشر کیا ہوا، قیامت کے دن اُٹھایا ہوا

محشوش (مَحْ۔شُوْش) جلا ہوا، آلودہ، مکروہ۔

محشنہ (مَحْ۔شَنَہ) آدمی کی مقعد۔

محشی (مُحَشْ۔شِی) حاشیہ چڑھایا ہوا، کنارے پر کچھ لکھا یا تیا یا ہوا (مُحَشْ۔شِی) حاشیہ چڑھانے والا۔

محصل (مُحَصْ۔صِل) تحصیل کرنیوالا، وصول کرنیوالا، حاصل کرنیوالا (مُحَصْ۔صَل) حاصل کیا ہوا، محصول

کیا ہوا (مَحْ۔صَل) حاصل ہونیکی جگہ جمع مَحَاصِل

محصن (مُحْ۔صِن) جورو والا، پارسا جمع مُحْصِنِین

محصنہ (مُحْ۔صَنَہ) سہاگن، شوہروالی، پارسا، حاملہ جمع مُحْصَنَات۔

محصود (مَحْ۔صُوْد) کٹی ہوئی کھیتی۔

محصور (مَحْ۔صُوْر) گھیرا ہوا، قید، حصر کیا ہوا جمع مَحْصُوْرِین

محصول (مَحْ۔صُوْل) ٹیکس جمع مَحَاصِل، مَحْصُوْلَات

محض (مَحْ۔ض) خالص چیز۔

محضر (مَحْ۔ضَر) عام درخواست، شاہی حاضری، باریابی، حاضر ہونیکی جگہ، حاضر ہونیکا وقت۔

محضرنامہ (مَحْ۔ضَر۔نَامَہ) حاضر ہونیوالوں کی فہرست

محطہ (مَحَطْ۔طَہ) ریلوے اسٹیشن۔

محظور (مَحْ۔ظُوْر) خلاف قانون، ممنوع، حرام کیا ہوا جمع مَحْظُوْرَات۔

محظوظ (مَحْ۔ظُوْظ) خوش، بہرہ مند، نصیب ور

محفر (مَحْ۔فَر) پھاوڑا، کسی، کلند۔

محفظہ (مَحْ۔فِظَہ) نوٹ بک، یادداشت کی کتاب

محفل (مَحْ۔فِل) آدمیوں کے جمع ہونیکی جگہ جمع مَحَافِل

محفوظ (مَحْ۔فُوْظ) حفاظت کیا ہوا۔

محفوف (مَحْ۔فُوْف) گھیرا ڈالا ہوا۔

محفہ (مَحَفْ۔فَہ) دیکھو محافہ۔

محق (مُحِقْ۔ق) امر معقول، حق بجانب (مَحْ۔ق) باطل کرنا، رد کرنا، پھکنا۔

محقر (مُحَقْ۔قَر) حقیر، شرمندہ کیا ہوا

محقق (مُحَقْ۔قِق) تحقیق کرنیوالا جمع مُحَقِّقِین (مُحَقْ۔قَق) تحقیق کیا ہوا، ایک رسم الخط۔

محقنہ (مِحْ۔قَنَہ) حقنہ کرنے کا آلہ

محقوق (مَحْ۔قُوْق) ٹھیک کیا ہوا۔

محک (مِحَکّ) کسوٹی۔

محکم (مُحْ۔کَم) مضبوط، پائیدار، مستعد جمع مُحْکَمَات۔

محکمات (مُحْ۔کَمَات) قرآن شریف کی بالکل صاف معنوں کی آیتیں

محکمہ (مَح۔کَمَہ) عدالت، کچہری، حکمرانی کی جگہ جمع محاکم
محکمی (مُح۔کَمی) مضبوطی، پائداری۔
محکوم (مَح۔کُوم) مطیع، حکم کیا گیا۔
محکیہ (مُح۔کِی۔یَہ) حکایت کیا ہوا۔
محل (مَحَل) عمارت، گھر، مکان، جگہ، موقعہ، علاقہ جمع محال، محلات (مَحَل۔لات) تعزیر (مَح۔ل) خشک سالی، کال، مکر، حیلہ (مَحِل) قرض دینے کا وقت۔
محلاج (مِح۔لاج) دُھنی، چرخی جس سے روئی دھنی جاتی ہے۔
محل الاستراحت (مَحَل۔لُل۔اِس۔تِراحت) آرام کرنے کا مقام۔
محلب (مَح۔لَب) دوہنی جمع محالب (مَح۔لِب) بازیگر۔
محلف (مُح۔لِف) حلف دینے والا (مُح۔لَف) حلف دیا ہوا
محلل (مُحَل۔لِل) تحلیل کرنیوالا (مُحَل۔لَل) تحلیل کیا ہوا
محل نظر (مَحَل۔لِ۔نَظَر) مقام غور، جائے اعتراض۔
محلوج (مَح۔لُوج) دھنی ہوئی روئی۔
محلول (مَح۔لُول) حل کیا ہوا، کھلا ہوا۔
محلہ (مَحَل۔لَہ) آبادی کا ایک مخصوص نامزد حصہ اترنے کی جگہ، منزل اور بیوی کی جگہ جمع محال، محلات۔
محلی (مَحَل۔لی) منسوب بہ محل شاہی خواجہ سرا (مُحَل۔لا) آراستہ، صفت کیا ہوا۔
محمد (مُحَم۔مَد) سرور دو عالم بانی امت والی کا نام پاک بہت تعریف کیا ہوا۔
محمدت (مَح۔مِدَت) تعریف جمع محامد۔
محمدی (مُحَم۔مَدی) مسلمان منسوب بہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم
محمص (مُحَم۔مِص) بھڑ بھونجا۔
محمل (مَح۔مِل) اونٹ کا کجاوہ محامل (مِح۔مَل) تلوار کا پرتلہ۔
محمود (مَح۔مُود) تعریف کیا ہوا۔
محمودہ (مَح۔مُو۔دَہ) تعریف کی ہوئی، سقمونیا جو ایک قسم کی جھاڑیوں کا گاڑھا گوند ہے۔
محمودی (مَح۔مُو۔دی) ململ ایک نفیس قسم۔
محمول (مَح۔مُول) گمان کیا ہوا، بوجھ لادا ہوا۔

محموم (مَح۔مُوم) جس کو تیز بخار ہو۔
محن (مِحَ۔ن) آزمانا (مِحَن) محنت کی جمع۔
محنت (مِح۔نَت) تکلیف، دکھ، رنج جمع محن۔
محنت زدہ، محنت کش (مِح۔نَت۔زَدَہ، مِح۔نَت۔کَش) تکلیف اٹھانے والا۔
محنت کشی (مِح۔نَت۔کَشی) تکلیف اٹھانا۔
محنتانہ (مِح۔نَتا۔نَہ) محنت کی مزدوری۔
محنتی (مِح۔نَتی) محنت کرنے والا۔
محنک (مُحَن۔نَک) گھاگ۔
محو (مَح۔و) کسی چیز پر سے کوئی چیز مٹانا یا صاف کرنا حروف یا نقوش مٹانا، کھویا ہوا ہونا، چاند کے داغ، عاشق، دیوانہ
محور (مِح۔وَر) جس پر کوئی چیز گھومے، چاک کی کیلی، وہ موہوم خط مستقیم جس کا ایک سرا قطب شمالی اور دوسرا قطب جنوبی سے ملا ہوا ہے۔
محوطہ (مُحَو۔وَطَہ) احاطہ کرنے کی جگہ، اکٹھا کرنے کی جگہ
محول (مُحَو۔وِل) پھرانیوالا، حوالے اور سپرد کرنیوالا۔ (مُحَو۔وَل) سپرد کیا ہوا۔
محی (مُح۔ی، مُحْیی) زندہ کرنے والا۔
محیا (مُح۔یا) انسان کا چہرہ۔
محیات (مُحْی۔یات) زندہ کی ہوئی جماعت۔
محیض (مَحِیض) حالت حیض۔
محیط (مُحِیط) گھیرنے والا، سمندر۔
محیل (مُحِیل) حیلہ گر، مکار۔
محیلہ (مُحی۔لَہ) حیلہ گر عورت، مکار عورت۔
مخ (مُخ) خلاصہ، گودا، مغز، سر، کھوپڑی (مَخ) آگ، زنبور، بھڑ
مخابرہ (مُخا۔بَرَہ) خبر رسانی، باہم خبریں پہنچانا۔
مخادشہ، مخادشت (مُخا۔دَشَہ، مُخا۔دَشَت) چھیلنا
مخادع (مُخا۔دِع) مکر و فریب کرنیوالا (مُخا۔دَع) فریب کیا ہوا۔
مخادعت (مُخا۔دَعَت) مکر و فریب، مکاری، دھوکا، دشمنی، مخادعات
مخاونت (مُخا۔وَنَت) دوستی رکھنا۔

مخادیم (مُخَادِیم) مخدوم کی جمع
مخاذیل (مُخَا ذِیل) مخذول کی جمع۔
مخارج (مُخَا رِج) مخرج کی جمع۔
مخارشت (مُخَا رَشَت) چھیلنا۔
مخازن (مُخَا زِن) مخزن کی جمع۔
مخاشنہ (مُخَا شَنَہ) خشونت کرنا اور شتی کرنا۔
مخاصم (مُخَا صِم) باہم خصومت کرنیوالا جمع مُخَاصِمِین (مُخَا صَم) باہم خصومت کیا ہوا۔
مخاصمت، مخاصمہ (مُخَا صَمَت، مُخَا صَمَہ) باہمی دشمنی۔
مخاض (مَخَاض) دردزہ، بچہ جننے کے درد۔
مخاط (مُخَاط) رینٹ، ناک کی ریزش۔
مخاطب (مُخَا طِب) خطاب کرنیوالا، بولنے والا جمع مُخَاطِبِین (مُخَا طَب) جس سے بات کیجائے، خطاب دیا ہوا۔
مخاطبت (مُخَا طَبَت) آپس میں خطاب کرنا جمع مخاطبات۔
مخاطرہ (مُخَا طَرَہ) خطر، اندیشہ، خطرے میں ڈالنا۔
مخاطی (مُخَا طِی) خطا کرنیوالا، بہت رقیق بلغم۔
مخاف (مَخَاف) خوف کی جگہ جمع مَخَاوِف۔
مخافت (مَخَافَت) کھٹکا، خوف، ڈر جمع مَخَافَات (مُخَا فِت) آہستہ پڑھنے والا (مُخَا فَت) آہستہ پڑھا ہوا۔
مخافتت (مُخَا فَتَت) آہستہ پڑھنا۔
مخالست (مُخَا لَسَت) چیز اچک لے جانا۔
مخالصت (مُخَا لَصَت) آپس میں خلوص رکھنا۔
مخالط (مُخَا لِط) باہمی میل رکھنے والا۔
مخالطت (مُخَا لَطَت) باہمی میل جول، آپس کی دوستی
مخالعت، مخالعہ (مُخَا لَعَت، مُخَا لَعَہ) مہر معاف کرکے عورت کا شوہر سے طلاق لینا۔
مخالف (مُخَا لِف) وہ آدمی جو خلاف ہو، دشمن جمع مُخَالِفِین
مخالفت (مُخَا لَفَت) باہمی دشمنی، خلاف کرنا۔
مخالقت (مُخَا لَقَت) اخلاق سے پیش آنا۔
مخالمہ (مُخَا لَمَہ) دوستی رکھنا۔
مخام (مُخَام) خیمہ کھڑا کرنا۔

مخاوذہ (مُخَا وَذَہ) اچھی الفت کرنا۔
مخبر (مُخ بِر) خبر دینے والا، جاسوس۔
مخبز (مَخ بَز) روٹی پکنے کی جگہ جمع مَخَابِز۔
مخبط (مُخَبَّط، بِّط) خبطی، پاگل، فاسد، تباہ، ملا ہوا۔
مخبوط (مَخ بُوط) خبطی، ملایا ہوا، ملا ہوا۔
مختار (مُخ تَار) اختیار دیا ہوا، کرتا دھرتا، وکیل قانونی کا ایک منصب۔
مختار کل (مُخ تَا رِ کُل) ڈکٹیٹر۔
مختاری (مُخ تَا رِی) صاحبِ اختیار ہونا۔
مختال (مُخ تَال) متکبر، مغرور۔
مختبط (مُخ تَبِط) شرم کے باعث رات کو چھپ کر مانگنے والا، بے وسیلہ مانگنے والا۔
مخترع (مُخ تَرَع) نئی چیز نکالی ہوئی، اختراع کی ہوئی (مُخ تَرِع) نئی چیز نکالنے والا، اختراع کرنے والا۔ جمع مُخ تَرِعِین۔
مختص (مُخ تَص) خاص کیا ہوا۔
مختصر (مُخ تَصَر) چھوٹا، جو طویل نہ ہو۔
مختصم (مُخ تَصِم) لڑائی کرنے والا۔
مختفی (مُخ تَفِی) پوشیدہ۔
مختل (مُخ تَل، مُخ تَل) خلل پایا ہوا۔
مختلس (مُخ تَلِس) اچکا، بردار۔
مختلط (مُخ تَلِط) اختلاط رکھنے والا، ملنے والا، (مُخ تَلَط) ملا ہوا، اختلاط رکھا ہوا۔
مختلف (مُخ تَلِف) اختلاف کرنیوالا (مُخ تَلَف) اختلاف کیا ہوا۔
مختم (مُخَتَّم) مُہر لگا ہوا، قفل لگا ہوا (مُخَتِّم) مُہر لگانے والا۔
مختوم (مَخ تُوم) مُہر لگا ہوا جمع مَخَاتِیم۔
مختون (مَخ تُون) ختنہ کیا ہوا۔
مخجل (مُخ جَل) شرمندہ کیا ہوا۔
مخدر (مُخَدِّر) بدن کو سست اور سُن کرنیوالی چیز۔

(مُخَدَّ، دَرْ) سست اور سن ہوا بدن، پردے میں بٹھائی ہوئی چیز
مُخدرہ (مُخَدْ، دَرَہْ) سست اور سن ہوئی مونث چیز، پردہ نشین بی بی جمع مُخَدَّرَات۔
مخدوش (مَخْ۔ دُوْش) خدشہ کیا ہوا، شک و شبہ کیا ہوا۔
مخدوم (مَخْ۔ دُوْم) خدمت کیا ہوا جمع مَخَادِیْم۔
مخدومہ (مَخْ۔ دُوْمَہ) خدمت کی ہوئی۔
مخدومیت (مَخْ۔ دُوْ۔ مِیْ۔ یَتْ) بزرگی، سرداری۔
مخدہ (مِخَدْ، دَہْ) گل تکیہ، گرد بالش۔
مخذول (مَخْ۔ ذُوْل) ذلیل و خوار، ذلیل کیا ہوا جمع مَخَاذِیل
مخراط (مِخْ۔ رَاط) دیکھو مخرط۔
مخراق (مِخْ۔ رَاق) دُرّہ۔
مخرب (مُخَرْ، رِبْ) بگاڑنے والا (مُخَرْ، رَبْ) بگاڑا ہوا۔
مخرج (مَخْ۔ رَجْ) باہر نکلنے کی جگہ جمع مَخَارِج (مُخْ۔ رِجْ) باہر نکلنے والا (مُخْ۔ رَجْ) باہر نکلا ہوا۔
مخرط (مِخْ۔ رَط) خراد، خراد کا آلہ۔
مخرق (مُخَرْ، رِق) ٹکڑے کرنے والا (مُخَرْ، رَق) ٹکڑے ٹکڑے کیا ہوا
مخروس (مَخْرُ۔ رُوْس) چھلا ہوا، ترشا ہوا۔
مخروط (مَخْ۔ رُوْط) نوکیلی گاؤدم چیز، خراطا کیا ہوا۔
مخروطی (مَخْ۔ رُوْ۔ طِی) منسوب طرف مخروط۔
مخزن (مَخْ۔ زَن) ذخیرہ، خزانہ، اکٹھا کرنے کی جگہ جمع مَخَازِن
مخزون (مَخْ۔ زُوْن) خزانہ کی چیز جمع مَخْزُوْنَات۔
مخسور (مَخْ۔ سُوْر) نقصان پہنچایا ہوا، ٹوٹا دیا ہوا۔
مخش (مِخَشْ) ملنسار۔
مخصص (مُخَصْ، صِصْ، صَصْ) تخصیص کیا ہوا (مُخَصْ، صِصْ) تخصیص کرنے والا۔
مخصف (مِخْ۔ صَف) ستالی۔
مخصوص (مَخْ۔ صُوْص) خاص کیا ہوا۔
مخصال (مِخْ۔ صَال) داس، ہنسیا۔
مخضب (مُخَضْ، ضَبْ) خضاب کیا ہوا، رنگین کیا ہوا۔ (مُخَضْ، ضِبْ) خضاب کرنے والا، رنگنے والا۔
مخضر (مُخَضْ، ضَرْ) ہرا بھرا کیا ہوا (مَخْ۔ ضَرْ) ہریاول کی جگہ

مخضرہ (مَخْ۔ ضَرَہْ) مرغزار جمع مَخَاضِر۔
مخضود (مَخْ۔ ضُوْد) کانٹوں سے صاف کیا ہوا درخت
مخطط (مُخَطْ، طَطْ) دھاری دار، خط کھینچا ہوا
مخطوب (مَخْ۔ طُوْب) منگیتر مرد۔
مخطوبہ (مَخْ۔ طُوْ۔ بَہ) منگیتر عورت۔
مخطور (مَخْ۔ طُوْر) فکر، اندیشہ، جس چیز کا خطرہ دل میں آئے، خوف کی چیز جمع مَخْطُوْرَات۔
مخطی (مُخْ۔ طِی) جس کا قصد نیکی کا ہو مگر نادانستہ خطا زد ہو جائے۔
مخفف (مُخَفْ، فَفْ) تخفیف کیا ہوا۔
مخفوض (مَخْ۔ فُوْض) ٹوٹا ہوا، پست کیا ہوا۔
مخفی (مَخْ۔ فِی) پوشیدہ۔
مخل (مُخِلْ) خلل انداز، خلل ڈالنے والا۔
مخلا (مِخْلَ، لَا) دیکھو مخلی۔
مخلات (مِخْ۔ لَات) توبڑہ، علیقہ۔
مخلاف (مِخْ۔ لَاف) سخت وعدہ خلاف۔
مخلب (مِخْ۔ لَبْ) کیٹا، شکاری پرند کا پنجہ، شیر وغیرہ کا پنجہ جمع مَخَالِب۔
مخلخل (مُخَلْ، خَلْ) الگ الگ اجزا کیا ہوا۔
مخلد (مُخَلْ، لَدْ) ہمیشہ، دائمی۔
مخلص (مُخْ۔ لِص) خالص دوست، اخلاص کرنے والا جمع مُخْلِصِیْن (مُخْ۔ لَص) خالص کیا ہوا (مَخْ۔ لَص) رہائی، اخلاص کی جگہ جمع مَخَالِص (مُخَلْ، لَص) خلاصہ کیا ہوا، چھوڑا ہوا (مُخَلْ، لِص) خلاصہ کرنے والا، چھوڑنے والا۔
مخلصانہ (مُخْ۔ لِصَانَہ) دوستانہ۔
مخلصی (مَخْ۔ لِصِی) رہائی۔
مخلط (مُخَلْ، لَط) ملایا ہوا (مُخَلْ، لِط) ملانے والا۔
مخلع (مُخَلْ، لَع) خلعت دیا ہوا۔
مخلف (مُخَلْ، لَف) پیچھے چھوڑا ہوا (مُخْ۔ لِف) کچھ ترکہ
مخلل (مُخَلْ، لَل) اچار، سرکہ کیا ہوا۔
مخلوط (مَخْ۔ لُوْط) ملا ہوا، ملا ہوا۔

مخلوط النسل (مَخ۔لُو۔طُن۔نَس۔ل) دو نسلا، دو نسلا
مخلوع (مَخ۔لُو۔ع) باہر لایا ہوا، نکالا ہوا۔
مخلوق (مَخ۔لُو۔ق) پیدا کی ہوئی چیز جمع مخلوقات
مخلی (مُخَل۔لَا) خالی کیا ہوا، چھوڑا ہوا۔
مخلی بالطبع (مُخَل۔لَا۔بِط۔طَب۔ع) بلا تکلف۔
مخمر (مُخَم۔مَر) خمیر کیا ہوا، گوندھا ہوا (مُخَم۔مِر) گوندھنے
والا (مَخ۔مِر) دل میں رکھنے والا۔
مخمس (مُخَم۔مَس) پانچ جزو والی چیز، پانچ مصرعوں کی
نظم جمع مخمسات۔
مخمصہ (مَخ۔مَصَہ) بھوک، اضطراب، افراط غم۔
مخمل (مَخ۔مَل) ایک ملائم کپڑا۔
مخملی، مخملین (مَخ۔مَلی، مَخ۔مَلِیْن) منسوب بمخمل، مخمل کا
مخمور (مَخ۔مُوْر) متوالا، شراب پیا ہوا۔
مخنث (مُخَن۔نَث) ہیجڑا۔
مخنق (مُخ۔نَق) دیکھو مخنوق (مَخ۔نَق) گلا گھونٹنے کا آلہ
مخنقہ (مُخ۔نَقَہ) گردن کا پٹا، گردن گھونٹنے کا آلہ۔
مخنکر (مُخ۔نْ۔کِر) قوال، ضیاگر، گویا، ڈوم۔
مخنوق (مَخ۔نُوْق) گلا گھونٹا ہوا، گردن مسوسا ہوا
مخوف (مُخَو۔وَف) ڈرایا ہوا (مُخَو۔وِف) ڈرانے والا،
(مَخُوْف) ڈرا ہوا (مَخ۔وَف) خوف کی جگہ جمع مخاوف
مخیدن (مُخی۔دَن) رینگنا، ہلنا، حرکت کرنا، چپکنا،
نافرمانی کرنا، گھسنا۔
مخیدہ (مُخی۔دَہ) خراب، پھسلا ہوا۔
مخیر (مُخَی۔یِر) بہت خیرات کرنیوالا، سخی، اختیار دینے والا
(مُخَی۔یَر) اختیار دیا ہوا (مَخِیْر) پنیر کا خمار۔
مخیض (مَخِیْض) چھاچھ، مٹھا، دوغ۔
مخیط (مَخِیْط) سینے کا آلہ جمع مخایط مخیط سلا ہوا
(مُحِیْط) سلا ہوا، لپیٹا، ریٹنا۔
مخیل (مُخَی۔یَل) خیالی، خیال کیا ہوا (مُخَی۔یِل)
خیال کرنیوالا۔
مخیلہ (مُخَی۔یَلَہ) گذرگاہ خیال، دماغ جمع مخایل
(مُخَی۔یِلَہ) خیال کرنے کی قوت۔
مخیم (مُخَی۔یَم، مُخَی۔یِم) خیمہ لگانے کی جگہ۔
مد (مَد) کشش، کھچاؤ، زیادتی، طغیانی، چڑھاؤ، سیلاب
(مُد) ایک پیمانہ۔
مداح (مَد۔دَاح) تعریف کرنے والا۔
مداحانہ (مَد۔دَا۔حَا۔نَہ) مداح کی مانند۔
مداحی (مَد۔دَا۔حِی) تعریف کرنا۔
مداخل (مَدَا۔خِل) مدخل کی جمع، آمدنی۔
مداخلت (مُدَا۔خَلَت) دخل اندازی، دخل دینا۔
مداد (مِدَاد) لکھنے کی روشنائی۔
مدار (مَدَار) دائرہ، دورہ، حلقہ، گردش، مرکز،
درمیان جمع مدارات۔
مدارا، مدارات (مُدَا۔را، مُدَا۔رَات) خاطر تواضع،
صلح آشتی کرنا، رعایت کرنا۔
مدار المہام (مَدَا۔رُل۔مَہَام) ذمہ دار حاکم اعلیٰ، وزیر
مدارس (مَدَا۔رِس) مدرسہ کی جمع۔
مدارست (مُدَا۔رَسَت) باہم پڑھنا پڑھانا۔
مدار کار (مَدَا۔رِ۔کَار) کارکن، کام کا مرکز۔
مدارکت (مُدَا۔رَکَت) لگاتار کرنا۔
مداعات (مُدَا۔عَات) بیجا پوچھ گچھ کرنا۔
مداعبت (مُدَا۔عَبَت) مزاح، خوش طبعی
مداعت (مَدَا۔عَت) حقنہ، تلیان۔
مداعسہ (مُدَا۔عَسَہ) نیزہ بازی، باہم نیزہ بازی کرنا
مدافع (مُدَا۔فِع) دفع کرنے والا۔
مدافعت (مُدَا۔فَعَت) ایک دوسرے کو دفع کرنا
مدال (مَدَال) تمغہ، میڈل۔
مدام (مُدَام) ہمیشہ، شراب (مَدَام) مہدم۔
مدامی (مُدَا۔مِی) منسوب بہ مدام، ہمیشگی۔
مداوا، مداوات (مُدَا۔وَا، مُدَا۔وَات) چارہ سازی،
دوا درمن کرنا۔
مداومت (مُدَا۔وَمَت) ہمیشگی۔

مداوی (مُدَا وَا) علاج کیا ہوا، دوا دارو کیا ہوا۔
مداہن (مُدَاہِن) سُستی کرنیوالا، جھوٹ بولنے والا۔
مداہنت (مُدَاہَنَت) دو دلی، خیانت کرنا، چھپانا، جھوٹ
بولنا، نفاق کرنا جو دل میں ہو اسکے برخلاف کہنا۔
مدائح (مَدَا۔اِ۔ح) مدیحہ کی جمع۔
مداینہ (مُدَایَنَہ) قرض دینا، ادھار بیچنا۔
مدبر (مُدَبِّر) بڑا صاحب تدبیر یا لیفٹیننٹ جمع مُدَبِّرین
(مُدَبَّر) تدبیر کیا ہوا (مُدْبِر) بدبخت، راندہ۔
مدبلبل (مَدِّ بُلبُل) بلبل کا نالہ۔
مدبوغ (مَدْبُوغ) دباغت کیا ہوا۔
مدت (مُدَّت) عرصہ، دیر۔
مدح (مَدْح) تعریف، ستائش۔
مدحت (مِدْحَت) تعریف، ستائش جمع مَدَائح۔
مدحرج (مُدَحْرَج) گول۔
مدحیہ (مَدْحِیَہ) منسوب بہ مدح، مدح والی چیز۔
مدخل (مَدْخَل) داخلہ، دخل کی جگہ جمع مَدَاخِل، دخل
کرنا، دخل ہونا (مُدْخِل) دخل کرنیکی جگہ، دخل کیا
ہوا (مُدْخَل) کنجوس، دخل کرنے والا۔
مدخنہ (مَدْخَنَہ) چمنی، دھواں نکلنے کی جگہ۔
مدخول (مَدْخُول) آمدنی، داخل کیا ہوا۔
مدخولہ (مَدْخُولَہ) گھر ڈالی ہوئی عورت، داخل کی ہوئی
مدد (مَدَد) کمک، امداد۔
مددخواہ (مَدَدْ خَوَاہ) مدد چاہنے والا۔
مددخواہی (مَدَدْ خَوَاہی) مدد چاہنا
مددگار (مَدَدْ گَار) مدد کرنے والا۔
مدر (مُدِرّ) پیشاب لانیوالی چیز (مَدَر) ڈھیلا، زمین۔
مدرار (مِدْرَار) بہت برسنے والا مینھ۔
مدارج (مُدَارِج) آپس میں لپٹنے والا (مُدَرَّج) آپس
میں لپٹا ہوا (مَدْرَج) چلنے کی جگہ۔
مدرجہ (مَدْرَجَہ) درجہ، راہ جمع مَدَارِج۔
مدرس (مُدَرِّس) پڑھانیوالا جمع مُدَرِّسِین۔
مدرسہ (مَدْرَسَہ) پڑھنے پڑھانے کی جگہ جمع مَدَارِس
مدرسی (مُدَرِّسی) پڑھانے کا کام۔
مدرع (مُدَرَّع) زرہ پوش۔
مدرک (مُدْرِک) سمجھنے والا، بات کو پہونچنے والا۔
(مُدْرَک) سمجھا ہوا، دریافت کیا ہوا۔
مدرکہ (مُدْرِکَہ) سمجھ، عقل، ذہن۔
مدروس (مَدْرُوس) پرانی ہوئی چیز۔
مدظلہ (مَدَّ ظِلُّہٗ) اس کا سایہ دراز ہو۔
مدعا (مُدَّعَا) مطلب، آرزو، دعوا کی ہوئی چیز۔
مدعو (مَدْعُو) بلایا ہوا، دعوت دیا ہوا۔
مدعی (مُدَّعِی) دعوا کرنیوالا، مخالف، رقیب
(مُدَّعَا) دیکھو مدعا جمع مُدَّعِیَات۔
مدعی علیہ (مُدَّعَا عَلَیْہ) جس پر دعوا کیا گیا ہو
مدغم (مُدْغَم) پیوست کیا ہوا، تشدید کے ذریعہ ایک
حرف کو دوسرے میں ملایا ہوا (مُدْغِم) پیوست کرنیوالا۔
مدفع (مِدْفَع) توپ جمع مَدَافِع۔
مدفعی (مِدْفَعِی) توپچی، توپ چلانے والا۔
مدفن (مَدْفَن) دفن کی جگہ جمع مَدَافِن۔
مدفون (مَدْفُون) دفن کیا ہوا۔
مدقق (مُدَقِّق) باریکی جانچنے والا، باریک نکتہ
پیدا کرنے والا (مُدَقَّق) باریک بینی سے
جانچا ہوا۔
مدقوق (مَدْقُوق) دق کا بیمار۔
مدقہ (مِدَقَّہ) کوٹنے کا آلہ۔
مدلل (مُدَلَّل) دلیل سے ثابت کیا ہوا،
(مُدَلِّل) دلیل سے ثابت کرنے والا۔
مدلول (مَدْلُول) دلیل کیا ہوا۔
مدلہم (مُدْلَہِم) بہت کالا، تاریک جمع مُدْلَہِمَّات
مدمغ (مُدَمَّغ) دغا باز، مغرور۔
مدمل (مُدَمِّل) زخم صاف کر کے بھرلانیوالا۔
مدمن (مُدْمِن) ہمیشہ کوئی کام کرنے والا۔

مدان (مَدَان) کھڑا ہونا (مُدُن، مُدَن) مدینہ کی جمع۔
مدنظر (مَدِّ نَظَر) نگاہ کی رسائی، ارادہ۔
مدنی (مَدَنِی) منسوب بہ مدینہ، شہری، مدینہ کا باشندہ۔
مدنیت (مَدَنِیَّت) شہریت، شہری پن۔
مدوجزر (مَدّ و جَزْر) جوار بھاٹا۔
مدور (مُدَوَّر) گول، گردا گرد پھرایا ہوا۔
مدوس (مِدْوَس) گلی، بردا غ۔
مدون (مُدَوَّن) جمع کیا ہوا (مُدَوِّن) جمع کرنے والا۔
مدہ (مِدَّہ) زخم کی پیپ (مَدَّہ) وہ ساکن حروف علت (ا، و، ی) جن کی حرکت ماقبل موافق ہو۔
مدہامتان (مُدْہَامَّتَان) دو سبز بچے، دو سبز باغ۔
مدہن (مُدْہُن) تیل کا برتن جمع مَدَاہِن۔
مدہوش (مَدْہُوش) اچوچکا، بے ہوش۔
مدہون (مَدْہُون) گیلی زمین۔
مدی (مَدَا) انتہا، نہایت، غایت۔
مدیان (مِدْیَان) بڑا قرض کرنے والا۔
مدیح، مدیحہ (مَدِیح، مَدِیحَہ) تعریف جمع مَدَائِح۔
مدید (مَدِید) لمبا، دراز، کھینچا ہوا، نام بحر شاعری
مدیر (مُدِیر) اڈیٹر، کلکٹر، منتظم، گھمانے والا۔
مدیرانہ (مُدِیرَانَہ) مدیر کی مانند، مدیر سے منسوب۔
مدیرہ (مُدِیرَہ) اڈیٹرس، مدیر کا مؤنث۔
مدیریہ (مُدِیرِیَہ) منسوب بہ مدیر، دفتر مدیر۔
مدین (مَدِین) بندۂ قرضدار، مزدوری دیا ہوا، خوار کیا ہوا
مدینہ (مَدِینَہ) شہر جمع مَدَائِن، مُدُن، مُدْن۔ نام شہر عرب جس میں حضور سرور دو عالم کا مزار معلّیٰ ہے۔
مدیون (مَدْیُون) قرضدار، جس پر قرض ہو۔
مذ (مُذ، مُذْ) صاحب، خداوند۔
مذا (مِذَاء) غیر مرد اور عورت کی یکجائی۔
مذاب (مُذَاب) پگھلا ہوا۔
مذاق (مَذَاق) ظرافت، ٹھٹھول۔ ذائقہ، چکھائی، چکھنے کی جگہ (مَذَّاق) جو محبت میں مخلص نہ ہو۔
مذاکر (مُذَاکِر) ذکر کرنے والا (مُذَاکَر) ذکر کیا ہوا۔
مذاکرہ (مُذَاکَرَہ) آپس میں بات چیت جمع مُذَاکَرَات
مذاہب (مَذَاہِب) مذہب کی جمع۔
مذبح (مَذْبَح) ذبح کرنے کی جگہ جمع مَذَابِح۔
مذبذب (مُذَبْذَب) ڈانوا ڈول جمع مُذَبْذَبِین۔
مذبوح (مَذْبُوح) ذبح کیا ہوا۔
مذبہ (مِذَبَّہ) مورچھل، چوری
مذخورہ (مَذْخُورَہ) ذخیرہ کیا ہوا۔
مذروع (مَذْرُوع) گز سے ناپا ہوا۔
مذرہ (مَذِرَہ) گندہ، خراب۔
مذعور (مَذْعُور) ڈرا ہوا۔
مذکار (مِذْکَار) جس کے یہاں فرزند اولاد نرینہ پیدا ہو
مذکر (مُذَکَّر) نر، مؤنث کی ضد، یاد دلایا ہوا، نصیحت کیا ہوا (مُذَکِّر) یاد دلانے والا، نصیحت کرنے والا۔
مذکرہ (مُذَکِّرَہ) نوٹ، یادداشت۔ مردانی عورت۔
مذکور (مَذْکُور) ذکر، ذکر کیا ہوا۔
مذلت (مَذَلَّت) خواری، رسوائی۔
مذمت (مَذَمَّت) برائی، بدی۔
مذموم (مَذْمُوم) بد، بُرا، ذم کیا ہوا۔
مذنب (مُذْنِب) گنہگار۔
مذہب (مَذْہَب) دین، دھرم، راہ جمع مَذَاہِب (مُذَہَّب) سنہرا، سنہرا جھول چڑھا ہوا (مُذَہِّب) سنہرا جھول چڑھانے والا۔
مذہوب (مَذْہُوب) جھول کیا ہوا، زرنگار۔
مذیب (مُذِیب) پگھلانے والا۔
مذیبہ (مُذِیبَہ) پگھلانے والی۔
مر (مَرّ) ریتی، کلہاڑی (مُرّ) بجائے، شمار بجد، بہت، کم حصہ، خاص، حرف زائد جمع مِرَار، (مُرّ) کڑوا، بول، جو ایک گوند کا نام ہے۔
مرا (مِرَا) مجھکو (مِرَاء) لڑائی جھگڑا کرنا (مَرَاء) ہضم، منظور۔

(مِرَا) ہم مرتبہ ہونا (مَرْ۔آیِ) مرد۔

مرابح (مُرَا۔بِحْ) نفع سے بیچنے والا (مَرَا۔بِحْ) مَربَح کی جمع

مرابحت (مُرَا۔بَحَتْ) نفع سے بیچنا۔

مرابط (مُرَا۔بِطْ) باہم ربط رکھنے والا۔

مرابطہ (مُرَا۔بَطَہ) ربط باہمی جمع مُرَابَطَاتْ۔

مرابی (مُرَا۔بِیْ) سود خوار، بیاج لینے والا۔

مرات (مِرْ۔آتْ) آئینہ جمع مَرَایا (مَرْئِیَاتْ) عورت

(مَرْ۔ئَاتْ) مرد کی جمع۔

مراتب (مَرَا۔تِبْ) مرتبہ کی جمع۔

مراجع (مُرَا۔جِعْ) واپس پھرنے والا (مَرَا۔جِعْ) مرجع کی جمع

مراجعت (مُرَا۔جَعَتْ) واپسی، لوٹنا، الٹا پھرنا۔

مراح (مِرَاحْ) شادی، خوشی (مَرَاحْ) راحت کی جگہ

مراحل (مَرَا۔حِلْ) مرحلہ کی جمع۔

مراحم (مَرَا۔حِمْ) مرحمت کی جمع۔

مراد (مُرَادْ) مطلب، مقصد، منشا جمع مُرَادَاتْ

مرادف (مُرَا۔دِفْ) ہم معنی لفظ جمع مُرَادِفَاتْ

مرادفت (مُرَا۔دَفَتْ) ایک پیچھے دوسرے کو بٹھانا

مرادی (مُرَا۔دِیْ) منشا کے مطابق، موافق،

خرچ، بیچنے جمع مُرَادِیَاتْ۔

مرارت (مَرَا۔رَتْ) کڑواہٹ، تلخی۔

مرارہ (مَرَارَہْ) حیوان کا پتہ جس میں تلخی کڑوا مادہ ہوتا ہے

مراسل (مُرَا۔سِلْ) خط وکتابت کرنے والا۔

مراسلت (مُرَا۔سَلَتْ) باہمی خط وکتابت۔

مراسلہ (مُرَا۔سَلَہْ) نامہ، خط، باہمی خط و

کتابت جمع مُرَاسَلَاتْ۔

مراسم (مَرَا۔سِمْ) رسم کی جمع۔

مراضعت (مُرَا۔ضَعَتْ) دودھ پلائی۔

مراعات (مُرَا۔عَاتْ) سلوک، رعایت،

نگہداشت، کنکھیوں سے دیکھنا۔

مراعات النظیر (مُرَا۔عَاتُن۔نَظِیر) شاعری

میں صنعت رعایت لفظی۔

مراعی (مُرَا۔عِیْ) رعایت کرنے والا، نگہبانی

کرنیوالا، چرانے والا (مَرَا۔عِیْ) مرعیٰ کی جمع۔

مراغ ، مراغہ (مَرَاغْ، مَرَا۔غَہ) لوٹنے کی جگہ

مراغب (مُرَا۔غِبْ) رغبت کرنے والا۔

مراغبت (مُرَا۔غَبَتْ) خواہش، رغبت۔

مراغہ (مَرَا۔غَہ) حیوان کا لوٹنا پوٹنا۔

مراغمت (مُرَا۔غَمَتْ) جنگ کرنا۔

مرافات (مُرَا۔فَاتْ) سزاواری، نرمی کرنا۔

مرافدہ (مُرَا۔فَدَہْ) یاری کرنا، مدد کرنا۔

مرافع (مُرَا۔فِعْ) مرافعہ کرنے والا۔

مرافعت، مرافعہ (مُرَا۔فَعَتْ، مُرَافَعَہ) مقدمہ اپیل

مرافق (مُرَا۔فِقْ) ہمراہ، رفاقت کرنیوالا جمع

مُرَافِقِیْن (مَرَا۔فِقْ) مرفق کی جمع۔

مرافقت (مُرَا۔فَقَتْ) ہمراہی، رفاقت باہمی۔

مراق (مَرَاقْ) جنون کی ایک قسم، مالیخولیا۔

مراقب (مُرَا۔قِبْ) نگہبان، امیدوار، غور کرنیوالا۔

مراقبہ کرنے والا۔

مراقبت (مُرَا۔قَبَتْ) نگہبانی، امید، حراست۔

مراقبہ (مُرَا۔قَبَہ) خدا کا دھیان، نگہبانی، امید

مراکش (مَرَا۔کِشْ) ملک مراکو شمالی ومغربی افریقہ

مراقی (مِرَا۔قِیْ) مالیخولیا کا بیمار۔

مراکب (مَرَا۔کِبْ) مرکب کی جمع۔

مراکبی (مَرَا۔کِبِیْ) کشتیبان۔

مراکض (مُرَا۔کِضْ) گھوڑا دوڑانے والا، چوکی۔

مراکضت (مُرَا۔کَضَتْ) گھوڑدوڑ۔

مراکلت (مُرَا۔کَلَتْ) باہم لاتیں مارنا، لتھاڑ۔

مرام (مَرَامْ) مطلب، مراد، مقصد جمع مَرَامَاتْ

مراوح (مُرَا۔وِحْ) ڈانواڈول (مَرَا۔وِحْ)

مروحہ کی جمع۔

مراوحت (مُرَا۔وَحَتْ) کام میں ڈانواڈول ہونا۔

مراہق (مُرَا۔ہِقْ) نوجوان، بالغ ہونے کے قریب

مراہقت (مُراہَقَت) بلوغ کو پہونچنا۔
مراہن (مُراہِن) رہن رکھنے والا۔
مراہنت (مُراہَنَت) رہن رکھنا۔
مراء (مِرا) خودنمائی، جنگ کرنا۔
مرائی (مُرا۔اِی) ریا کرنے والا، خودنما
مرابلہ (مُرا۔بلہ) جلدی جانا۔
مربا (مُرَبّ۔با) شکر کے قوام میں ڈالا ہوا پھل جمع مُربّات
تربیت کیا ہوا، پالا ہوا (مَربا) منظر، دیکھنے کی جگہ
شکارگاہ، کھیل کا میدان۔
مربح (مُرب۔بح) نفع بخش (مَربح) فائدہ کی
جگہ جمع مَرابح۔
مربض (مَربِض) بکریوں کے رہنے کی جگہ جمع مَرابِض
مربط (مَربَط) جانوروں کا کھرک جمع مَرابِط
(مِربَط) جانور باندھنے کی چیز۔
مربع (مُرب۔بع) چوکھٹہ جس کی لمبائی چوڑائی برابر ہو
چہار گنا، چوڑا (مَربَع) بہاری منزل جمع مَرابِع۔
مربوب (مَربُوب) مخلوق، پالا ہوا۔
مربوط (مَربُوط) بندھا ہوا، ربط کیا ہوا، لگایا ہوا۔
مربوع (مَربُوع) میانہ قد، چہار شانہ۔
مربی (مُرب۔بی) سرپرست، پرورش کرنیوالا، تربیت
کرنیوالا (مُرب۔با) دیکھو مربا (مُربِی) بیاج خور،
سودخوار۔
مرت (مَرْت) بنجر، خشکار۔
مرتاح (مُرتاح) عیش و نشاط کرنے والا۔
مرتاض (مُرتاض) ریاضت کرنے والا۔
مرتب (مُرتِّب) ترتیب دینے والا (مُرتَّب)
ترتیب دیا ہوا، تنخواہ۔
مرتبان (مَرتَبان) ایک برتن کا نام۔
مرتبت (مَرتَبَت) دیکھو مرتبہ جمع مَراتِب۔
مرتبط (مُرتَبِط) ربط دیا ہوا، لگایا ہوا۔
مرتبہ (مَرتَبَہ) درجہ، رتبہ جمع مَراتِب (مُرتَّبَہ)
ترتیب دیا ہوا۔
مرتجا (مُرتَجا) امید رکھا ہوا۔
مرتد (مُرتَد) اسلام چھوڑا ہوا مرد۔
مرتدہ (مُرتَد۔دَہ) اسلام چھوڑی ہوئی عورت۔
مرتسم (مُرتَسِم) نقش پکڑنے والا (مُرتَسَم) نقش
پکڑا ہوا۔
مرتشی (مُرتَشِی) رشوت لینیوالا۔
مرتضی (مُرتَضا) پسندیدہ۔
مرتضوی (مُرتَضَوی) حضرت علی کی طرف منسوب
مرتع (مَرتَع) چراگاہ جمع مَراتِع۔
مرتعب (مُرتَعِب) خائف، ڈرپوک۔
مرتعش (مُرتَعِش) کانپنے والا (مُرتَعَش) کانپا ہوا۔
مرتفع (مُرتَفِع) ابھرا ہوا، اونچا، بلند (مُرتَفَع)
ابھرنے والا، بلند ہونے والا۔
مرتقد (مُرتَقَد) خوابگاہ۔
مرتقی (مُرتَقِی) اوپر جانیوالا، ترقی کرنیوالا (مُرتَقا)
اوپر گیا ہوا، ترقی کیا ہوا، چڑھائی۔
مرتکب (مُرتَکِب) ارتکاب کرنیوالا، گناہ کرنیوالا۔
(مُرتَکَب) ارتکاب کیا ہوا، گناہ کیا ہوا۔
مرتک (مُرتَک) مردار سنگ۔
مرتہن (مُرتَہِن) رہن رکھنیوالا (مُرتَہَن) رہن رکھا ہوا۔
مرث (مَرث) چوسنا۔
مرثیہ (مَرثِیہ) مردے کی تعریف میں اشعار جمع مَراثِی۔
مرثیہ خواں (مَرثِیہ۔خواں) مرثیہ پڑھنے والا۔
مرثیہ خوانی (مَرثِیہ۔خوا۔نی) مرثیہ پڑھنا۔
مرثیہ گو (مَرثِیہ۔گو) مرثیہ کہنے والا۔
مرثیہ گوئی (مَرثِیہ۔گو۔ئی) مرثیہ کہنا۔
مرج (مَرج، مُرج) بگاڑ، ملونی (مَرج) چراگاہ
زمین جمع مُرُوج۔
مرجان (مَرجان) مونگا، چھوٹا موتی۔
مرجب (مُرَجّب) بزرگ رکھا ہوا، شکوہ رکھا ہوا۔

مرجح (مُرَجَّح) ترجیح دیا ہوا (مُرَجِّح) ترجیح دینے والا

مرجع (مَرْجِع) واپسی کی جگہ جمع مَراجِع۔

مرجل (مِرْجَل) تانبے کی بڑی دیگ جمع مَراجِل۔

مرجو (مَرْجُو) امید کیا ہوا۔

مرجوح (مَرْجُوح) مغلوب۔

مرجوع (مَرْجُوع) رجوع کیا ہوا، لوٹایا ہوا۔

مرجول (مَرْجُول) پاؤں جو الٹا پیدا ہوا ہو۔

مرجوم (مَرْجُوم) پتھراؤ کیا ہوا، نکالا ہوا۔

مرجی (مُرْجِی) وعدہ ٹالنے والا۔

مرح (مَرَح) اترانا، فاسد ہونا، خوش ہونا (مَرِح) خوش جمع مَرْحیٰ، مُرَحیٰ۔

مرحب (مَرْحَب) کشادہ جگہ جو بڑا ہوتا جمع مَراحِب

مرحبا (مَرْحَبا) کلمہ تعریف، شاباش، خوش آمدید، فراخ جگہ۔

مرحلہ (مَرْحَلَہ) منزل، منزل گاہ جمع مَراحِل

مرحمت (مَرْحَمَت) مہربانی جمع مَراحِم۔

مرحوم (مَرْحُوم) رحمت کیا ہوا، مرے ہوئے آدمی کی طرف اشارہ

مرحومہ (مَرْحُومَہ) رحمت کی ہوئی۔

مرخ (مَرْخ) تیل کی مالش کرنا۔

مرخص (مُرَخِّص) رخصت کرنیوالا (مُرَخَّص) رخصت کیا ہوا

مرخم (مُرَخَّم) ملائم کیا ہوا، ہر وہ کلمہ جس کا حرف آخر گرا دیا گیا ہو۔

مرد (مَرْد) آدمی (مَرْد) تنہائی، ضد (مُرْد) مرد کی جمع

مردا (مَرْدا) دمکتا ہوا چہرا، بے گھاس کا ریگستان

مرداد (مُرْداد) فارسی کا پانچواں شمسی مہینہ۔

مرد آدمی (مَرْدِ آدمی) بھلے آدمی، کلمہ مخاطبت

مردار (مُرْدار) ناپاک، مرے کی لاش، لوتھ۔

مردارخور (مُرْدار خور) مردار کھانے والا۔

مرداسنج مرداسنگ (مُرْدار سنج، مُرْدار سنگ) سیسہ

مردانگی (مَرْدانگی) بہادری۔

مردانہ (مَرْدانَہ) مرد کی مانند۔

مردانی (مَرْدانی) مردوں کی طرح عورت۔

مرد بچہ (مَرْد بچہ) بہادر، مرد کا بیٹا۔

مردد (مُرَدِّد) پھرانے والا (مُرَدَّد) پھرایا ہوا۔

مردک (مَرْدَک) حقیر آدمی، مرد کی تصغیر۔

مردکار (مَرْد کار) سورما، بہادر، کام کا آدمی۔

مردم (مَرْدُم) آنکھ کی پتلی، آدمی، انسان۔

مردم آبی (مَرْدُمِ آبی) جل مانس۔

مردم آزار (مَرْدُم آزار) آدمیوں کو تکلیف دینے والا۔

مردم آزاری (مَرْدُم آزاری) آدمیوں کو تکلیف دینا۔

مردم خیز (مَرْدُم خیز) لائق آدمی پیدا کرنے والا۔

مردم خیزی (مَرْدُم خیزی) لائق آدمی پیدا کرنا۔

مردم داری (مَرْدُم داری) خوش اخلاقی۔

مردم زن (مَرْدُم زَن) آدمی مارنے والا، جلاد۔

مردمک (مَرْدُمَک) آنکھ کی پتلی، پتلی کا تل۔

مردم گیا (مَرْدُم گیا) ایک گھاس جس کو آدمی کی شکل سے تشبیہ دیتے ہیں۔

مردمی (مَرْدُمی) بہادری، مروت، بردباری۔

مردن (مُرْدَن) مرنا جمع بمیرد۔

مردنی (مُرْدَنی) مرنے کے لائق، موت کی علامت

مردود (مَرْدُود) رد کیا ہوا۔

مردہ (مُرْدَہ) مرا ہوا جمع مُردگان (مَرْدَہ) بہادر آدمی۔ (مُرَدَّدَہ) تردید کیا ہوا۔

مردہ دل (مُرْدَہ دِل) پژمردہ، جس کا دل مر چکا ہو۔

مردہ سنگ (مُرْدَہ سَنگ) سیسہ کا میل، نام دوا۔

مردہ شو (مُرْدَہ شُو) مردہ نہلانے والا یا نہلانے والی۔

مردی (مَرْدی) بہادری (مُرْدِی) ہلاک کرنے والا (مُرْدِی) چپو، ڈانڈ۔

مرز (مَرْز) زمین، سرحد، قابل کاشت زمین۔

مرزا (مَرْزا) دیکھو میرزا جمع مرزایان (مُرَزّا) دیالو، سخی، خیرات کرنے والا۔

مرزاب (مِرْ-زابْ) پرنالہ جمع مَرَازِیب۔
مرزائی (مِرْزا-اِی) سرداری، بھلمنسائی۔
مرزبان (مَرْ-زَ-بَانْ) زمیندار، سردار۔
مرزبوم (مَرْ-زَ-بُوم) جائے پیدائش، جنم بھوم۔
مرزبہ (مَرْ-زُبَہ) طریقہ، قاعدہ، حکومت (مِرْزَبَہ) ہتھوڑی۔
مرزغان (مَرْ-زَ-غَانْ) دوزخ، آتشدان، قبرستان۔
مرزن (مَرْ-زَنْ) چوہا۔
مرزنجوش، مرزنگوش (مَرْ-زَنْ-جُوشْ، مَرْزَنْ-گُوشْ) ایک قسم کی خوشبودار گھاس جسکو شاعر زلف اور چہرے کے خط سے تشبیہ دیتے ہیں، دونا مروا، ناگ بیج۔
مرزہ (مَرْ-زَہ) دیکھو مرزن۔
مرس (مَرَسْ) مرسہ کی جمع، طبیب، کحال، ستیا۔
(مَرْسْ) طبیب، مشاق، ایک میوہ۔
مرسات (مُرْسَاتْ) لنگر جمع مَرَاسِی۔
مرسح (مَرْسَحْ) تیسر جمع مَرَاسِح۔
مرسل (مُرْسَلْ) بھیجا ہوا، صاحب کتاب نبی جمع مُرْسَلِین (مُرْسِلْ) بھیجنے والا، چھوڑنے والا۔
مرسلہ (مُرْسَلَہ) بھیجا ہوا، لٹکایا ہوا، لٹکا ہوا، ہار۔
مرسہ (مَرَسَہ) رسّہ، لنگر جمع مَرَسْ۔
مرسوم (مَرْسُومْ) سرکاری روزینہ یا ماہانہ، فرمان، رسم کیا ہوا، مقرر کیا ہوا، نشان کیا ہوا۔
مرشح (مُرَشَّحْ) سیراب، ٹپکا ہوا۔
مرشد (مُرْشِدْ) ہدایت کرنیوالا، سیدھی راہ بتلانیوالا (مُرْشَدْ) سیدھی راہ بتلایا ہوا (مَرْشَدْ) سیدھی راہ جمع مَرَاشِدْ۔
مرشوش (مَرْشُوشْ) چھڑکا گیا ہوا، ٹپکا ہوا۔
مرصاع (مِرْصَاعْ) ہتھوڑا۔
مرصد، مرصاد (مَرْصَدْ، مِرْصَادْ) امیدگاہ، انتظار گاہ، گھات جمع مَرَاصِدْ۔
مرصع (مُرَصَّعْ) جڑا ہوا، جڑاؤ، موزوں الفاظ کی نظم یا نثر جس میں الفاظ نگینہ کی مثل جڑے ہوں۔

مرصود (مَرْصُودْ) رصدگاہ سے جانچا ہوا، نگاہ ڈالا ہوا۔
مرصوص، مرصوصہ (مَرْصُوصْ، مَرْصُوصَہ) مضبوط کیا ہوا، رانگ پلایا ہوا۔
مرصوع (مَرْصُوعْ) دیکھو مرصع۔
مرض (مَرَضْ) بیماری جمع اَمْرَاضْ۔
مرضع (مَرْضَعْ) دودھ پینے کی جگہ، پستان، چھاتی جمع مَرَاضِعْ (مِرْضَعْ) دودھ پینے کا آلہ (مُرْضِعْ) دودھ پلائی، انّا، دائی۔
مرضعہ (مُرْضِعَہ) دودھ پلائی، دائی جمع مَرَاضِعْ۔
مرضوض (مَرْضُوضْ) چکنا چور۔
مرضوم (مَرْضُومْ) پتھر کی عمارت۔
مرضی (مَرْضِی، مَرْضِیّ) پسندیدگی، پسندیدہ، (مَرْضَا) مریض کی جمع۔
مرط (مِرْطْ) اونی کمبل جمع مُرُوطْ۔
مرطب (مُرَطِّبْ) تر ہونیوالا، تر کرنیوالا (مُرَطَّبْ) ترکیا ہوا۔
مرطوب (مَرْطُوبْ) تر، بھیگا ہوا، نمی پایا ہوا۔
مرطوبی (مَرْطُوبِی) موٹا پھیکس آدمی۔
مرعش (مُرْعِشْ) ایک قسم کے کھیلدار کبوتر۔
مرعوب (مَرْعُوبْ) رعب میں آیا ہوا، ڈرایا ہوا۔
مرعی (مَرْعَا) چراگاہ، ہری گھاس جمع مَرَاعِی (مَرْعِی) رعایت کیا ہوا۔
مرغ (مَرْغْ) ہری دوب (مُرْغْ) پرند، سورج جمع مُرْغَاں (مَرْغْ) تھوک، آب دہن۔
مرغا (مُرْغَا) خروس۔
مرغابی (مُرْغَابِی) چھوٹی جنگلی بط۔
مرغان (مُرْغَانْ) مرغ کی جمع۔
مرغان اولی اجنحہ (مُرْغَانِ اُلِی اَجْنِحَہ) بازوؤں والے پرندے یعنی فرشتے۔
مرغب (مُرَغَّبْ) رغبت دلایا ہوا۔
مرغباز (مُرْغ بَازْ) مرغے لڑانے کا شوقین۔

مرغبازی (مُرغ ۔ بَا ۔ زِی) مرغے لڑانا ۔
مرغزار (مُرغ ۔ زَار) ہرا بھرا جنگل ہری دوب کی جگہ ۔
مرغ زریں (مُرغِ ۔ زَر ۔ رِیں) ایک سنہری جنگلی مرغا ۔
مرغ سبز قبا (مُرغِ ۔ سَبز ۔ قَبا) ہریل جو ایک پرند ہے ۔
مرغ سلیمان (مُرغِ ۔ سُلَی ۔ مَان) ہدہد ، کٹھ بلیا ۔
مرغ سحر (مُرغِ ۔ سَحَر) بلبل ، مرغا ۔
مرغ عیسٰی (مُرغِ ۔ عِی ۔ سَا) چمگادڑ ۔
مرغک (مُر ۔ غَک) چھوٹا سا مرغ ، مرغ کی تصغیر ۔
مرغ نامہ بر (مُرغِ ۔ نَا ۔ مَہ ۔ بَر) ایک کبوتر ، ہدہد ۔
مرغوا (مَر ۔ غُوَا) فال بد ۔
مرغوب (مَر ۔ غُوب) پسندیدہ ، رغبت کیا ہوا ۔
مرغول ، مرغولہ (مَر ۔ غُول ، مَر ۔ غُو ۔ لَہ) دھوئیں کا چھلا ، بالوں کا گھونگر ، آواز کا اتار چڑھاؤ ۔
مرغی (مُر ۔ غِی) مالیان
مرفا (مِر ۔ فَا) ڈھول ، (مَر ۔ فَا) بندرگاہ ۔
مرفد (مِر ۔ فَد) بڑا پیالہ ۔
مرفق (مَر ۔ فَق) کہنی جمع مَرَافِق (مَر ۔ فِق) وہ کام جس سے فائدہ حاصل ہو ۔
مرفقہ (مِر ۔ فَقَہ) تکیہ ۔
مرفو (مَر ۔ فُو) رفو کیا ہوا ۔
مرفوع (مَر ۔ فُوع) اٹھایا ہوا ، بلند کیا ہوا ۔ پیش (ـُ) لگا یا ہوا ۔
مرفوع القلم (مَر ۔ فُو ۔ عُل ۔ قَلَم) ناقابل ذکر ، بے تکا ۔
مرفہ (مُرَ ۔ فَہ) آسودہ ، خوش معاش ۔
مرفہ الحال (مُرَف ۔ فَہُل ۔ حَال) آسودہ حال
مرق (مَرَق) شوربا ۔
مرقات ، مرقاۃ (مِر ۔ قَات) زینہ ، سیڑھی جمع مَرَاقِی
مرقاق (مِر ۔ قَاق) بیلن ۔
مرقب (مَر ۔ قَب) نگہبانی کی جگہ جمع مَرَاقِب ۔
مرقت (مَر ۔ قَت) شوربا ، یخنی
مرقد (مَر ۔ قَد) خوابگاہ ، قبر ۔

مرقع (مُرَق ۔ قَع) البم ، تصویروں کی کتاب ، رنگ برنگ کلیوں کی گدڑی ۔
مرقوم (مَر ۔ قُوم) لکھا ہوا ، رقم کیا ہوا ۔
مرکب (مُرَک ۔ کَب) ترکیب پایا ہوا (مَر ۔ کَب) سواری کی چیز جمع مَرَاکِب (مُرَک ۔ کِب) ترکیب دینے والا ، دوات کی روشنائی ۔
مرکز (مَر ۔ کَز) دائرے کا درمیانی نقطہ ، بیچوں بیچ صدر مقام جمع مَرَاکِز ۔
مرکن (مِر ۔ کَن) تغار ، لگن ، کونڈا ۔
مرکوب (مَر ۔ کُوب) جوتا ، سواری کیا ہوا ۔
مرکوز (مَر ۔ کُوز) منظور ، چھپایا ہوا ، گڑا ہوا ، مرکز کیا ہوا ۔
مرگ (مَرگ) موت (مُرگ) ناک کی گاڑھی رینٹ
مرگا ، مرگی (مَر ۔ گا ۔ مَر ۔ گی) مرگِ عام ، وبا ۔
مرگ مفاجات (مَرگ ۔ مُفَا ۔ جَات) ناگہانی موت ۔
مرگی (مَر ۔ گِی) وبا (مِر ۔ گِی) صرع ، ایک بیماری
مرمت (مَرَم ۔ مَت) سدھار ، سنوار ، درستی ۔
مرمد (مُر ۔ مَد) آنکھیں دکھا ہوا ۔
مرمر (مَر ۔ مَر) ایک سفید چکنا پتھر ، سنگ رخام ۔
مرمریں (مَر ۔ مَرِیں) سنگ مرمر کی مانند ۔
مرمل (مِر ۔ مَل) بیڑی ، بندیا ، پیکڑا ۔
مرماہ (مُر ۔ مَاہ) بالو کی دوات ۔
مرموز (مَر ۔ مُوز) اشارہ کیا ہوا ، رمز کیا ہوا ۔
مرمیس (مِر ۔ مِیس) گیندا ۔
مرو (مَرو) ایک خوشبودار گھاس ، نام شہر (روسی ترکستان) ۔
مروا (مَر ۔ وَا) نیکسخال ، ایک گھاس ۔
مروارید (مَر ۔ وَا ۔ رِید) موتی ۔
مروب (مِر ۔ وَب) دہی جمانے کا برتن ۔
مروت (مُرُو ۔ وَت) مردانگی ، مردمی ۔
مروج (مُرَو ۔ وَج) رواج دی ہوئی چیز ، (مُرَو ۔ وِج) رواج دینے والا ۔

مروح (مُرَوِّح) راحت بخش، مہکانے والا، (مُرَوَّح) راحت دیا ہوا، مہکایا ہوا۔
مروحہ (مِرْوَحَہ) راحت کی چیز، پنکھا جمع مَرَاوِح (مَرْوَحَہ) پنکھا جھلنے کی جگہ۔
مرود (مُرُوْد) امرود جو ایک پھل ہے۔
مرور (مُرُوْر) گذرنا، چلا جانا۔
مروض (مُرَوِّض) ریاضت دینے والا (مُرَوَّض) ریاضت دیا ہوا (مَرُوْض) رام کیا ہوا، ریاضت کیا ہوا۔
مروع (مُرَوَّع) ڈرایا ہوا، نگرانی میں رکھا ہوا
مروق (مُرَوَّق) مصفا، صاف کی ہوئی چیز۔ (مُرَوِّق) راج، رواق بنانے والا، چھتگیری لگانے والا (مُرَوِّق) اچنبھے میں ڈالنا۔
مرول (مُرَوَّل) چپڑی ہوئی چیز۔
مروہ (مَرْوَہ) مکہ معظمہ کی ایک پہاڑی اور تاریخی پہاڑی۔
مروی (مَرْوِی) روایت کیا ہوا۔
مرؤس (مَرْءُوْس) تابعدار، خادم، رعیت
مرہ (مَرَّہ) ایک بار، ایک مرتبہ جمع مِرَار، مَرَّات، مِرَر، مَرَّات (مِرَّہ) عقل، قوت، پتہ، صفرا۔
مرہا (مَرْہَا) بے سرمہ کی آنکھ، عورت جو سرمہ نہ لگاتی ہو۔
مرہم (مَرْہَم) زخم کی دوا، جمع مَرَاہِم۔
مرہمہ (مَرْہَمَہ) مرہم لگانا۔
مرہون (مَرْہُوْن) رہن کیا ہوا، گرو کیا ہوا۔
مرئی (مَرْئِی) دیکھنے والی چیز، دیکھا ہوا جمع مَرْئِیَات۔
مری (مَرِی) غذا کی نالی، ہضم، گوارا (مُرْیِی) کانجی آبکامہ (مَرْی) گھوڑے کا ٹاپ مارنا۔
مرے (مِرے) چیلنج کرنا، برابری کرنا۔
مزبج (مَزْبَج) آمیختہ، ملا جلا۔
مزیح (مِزْیِح) بے انتہا خوش۔
مزیخ (مِزْیِخ) منش تازہ، بہرام۔
مرید (مُرِیْد) ارادت کرنیوالا، باطنی شاگرد جمع مُرِیْدِیْن (مَرِیْد) متمرد، سرکش، نافرمان۔

مریدی (مُرِیْدِی) باطنی شاگردی۔
مریر (مَرِیْر) بہادر، توانا، سخت بٹی ہوئی رسی۔
مریض (مَرِیْض) بیمار، روگی جمع مَرْضٰی، مَرَاض، مَرَاضٰی۔
مریع (مَرِیْع) ہری بھری چراگاہ۔
مز (مُزّ) کھٹ میٹھا مزا، میخوش (مِزّ) افزونی، بڑھوتری (مَزّ) چوسنا۔
مزا (مَزَا) شراب۔
مزاج (مِزَاج) عادت، خاصیت، کیفیت جمع اَمْزِجَہ
مزاجمت (مُزَاجَمَت) تنگی دکھانا۔
مزاح (مُزَاح) خوش طبعی، زائل کیا ہوا (مَزَّاح) بڑا خوش طبعی کرنیوالا (مِزَاح) خوش طبعی کرنا۔
مزاحت (مِزَاحَت) مزاح، خوش طبعی۔
مزاحف (مُزَاحِف) اصطلاح عروض میں اصلی رکن سے دو حرف گر جانا یا بڑھ جانا جمع مُزَاحِفَات
مزاحم (مُزَاحِم) مزاحمت کرنے والا۔
مزاحمت (مُزَاحَمَت) کسی پر تنگی کرنا۔
مزاد (مُزَاد) نیلام، زیادہ کرنا۔
مزادہ (مَزَادَہ) توشہ دان جمع مَزَاد، مَزَایِد
مزار (مَزَار) زیارت گاہ، قبر جمع مَزَارَات۔
مزارت (مَزَارَت) سخت دلی۔
مزارع (مُزَارِع) کسان، کھیتی کرنیوالا جمع مُزَارِعِیْن
مزارعہ (مُزَارَعَہ) زمین جوتنے کو دینا۔
مزال (مَزَال) پھسلنے کی جگہ، لغزش۔
مزامیر (مَزَامِیْر) مزمار کی جمع۔
مزاوجت (مُزَاوَجَت) مناکحت، آس پاس کرنا۔
مزاولت (مُزَاوَلَت) مشق۔
مزاہمت (مُزَاہَمَت) نزدیک ہونا۔
مزایا (مَزَایَا) مزیت کی جمع۔
مزبر (مِزْبَر) لکھنے کا آلہ، قلم۔
مزبلہ (مَزْبَلَہ) گندگی ڈالنے کی جگہ جمع مَزَابِل۔

مزبور (مَز۔ بُور) لکھا ہوا۔
مزج (مَزَج) ملنا، ملاتا۔
مزجات (مُز۔ جَات) تھوڑا، بے اعتبار۔
مزخرف (مُزَخ۔ رَف) جھوٹی بات سچی کر دکھائی ہوئی۔ جمع مُزَخرَفات۔
مزد (مُزد) اجرت، مزدوری، اجر۔
مزدبر (مُزد۔ بَر) مزدور۔
مزدحم (مُز۔ دَحَم) ازدحام کیا ہوا (مُز۔ دَحِم) ازدحام کرنیوالا
مزدلفہ (مُز۔ دَل۔ فَہ) مکہ معظمہ میں ایک جگہ کا نام۔
مزدوج (مُز۔ دَوَج) مثنوی، ہمنشین۔
مزدوجہ (مُز۔ دَوجَہ) ہمقرین، ہمنشین، گھلا ملا ہوا۔
مزدور (مُز۔ دُور، مَز۔ دُور) مزدوری کرنے والا۔
مزدوری (مَز۔ دُو۔ رِی) اُجرت۔
مزدہ بر (مُز۔ دَہ۔ بَر) مزدور۔
مزر (مَزر) چکھنا۔
مزرد (مُزَر۔ رَد) زرہ پوش۔
مزرع، مزرعہ (مَز۔ رَع، مَز۔ رَعَہ) بویا، کھیت کھیتی کی جگہ۔
مزرقہ (مِز۔ رَقَہ) دو کی پچکاری۔
مزروع، مزروعہ (مَز۔ رُوع، مَز۔ رُوعَہ) بوئی ہوئی چیز جس چیز کی کھیتی کی جاوے۔
مزع (مَزَع) نوچنا (مَزِع) چست رفتار۔
مزعاج (مِز۔ عَاج) عورت جو نچلی نہ بیٹھ سکتی ہو
مزعفر (مُزَع۔ فَر) زعفرانی، ایک قسم کا میٹھا پلاؤ۔
مزعوم، مزعومہ (مَز۔ عُوم) جمع (مَز۔ عُومَہ) گمان کیا ہوا۔
مزعہ (مُز۔ عَہ) بوٹی، تکہ۔
مزق (مَزق) پھاڑنا۔
مزقہ (مِزَق۔ قَہ) محافہ، ڈولا، پالکی، فنس، پینس
مزکوم (مَز۔ کُوم) جس کو زکام ہو۔
مزکی (مُزَک۔ کا) پاک کیا ہوا، زکوٰۃ ادا کیا ہوا (مُزَک۔ کِی) پاک کرنیوالا، زکوٰۃ دینے والا۔
مزگت (مَز۔ گَت) مسجد۔
مزلاج (مِز۔ لَاج) دروازہ بند کرنے کا آلہ۔
مزلت (مَزَل۔ لَت) پھسلنے کی جگہ (مَزَل۔ لَت) پھسلنا۔
مزلف (مُزَل۔ لَف) زلف والا محبوب (مَز۔ لَف) انبوہ کی جگہ جمع مزالف۔
مزلفہ (مُز۔ لِفَہ) نزدیک لایا ہوا، فراہم کیا ہوا۔
مزلق (مُز۔ لِق) پھسلانیوالا (مَز۔ لَق) پھسلنے کی جگہ جمع مزالق (مُزَل۔ لَق) پھسلایا ہوا۔
مزلقہ (مُز۔ لِقَہ) پھسلانے والی چیز۔
مزمار (مِز۔ مَار) بانسری، ہتھ کا باجا جمع مزامیر
مزمر (مِز۔ مَر) بربط، باجا۔
مزمن (مُز۔ مِن) دیرینہ، کہنہ، اپاہج لنگڑا، احدی
مزن (مُزن) مینھ، ابر، چٹا بادل۔
مزنہ (مُز۔ نَہ) ابرنیساں۔
مزواج (مِز۔ وَاج) وہ عورت جو بہت سے شوہر کرے
مزور (مُزَو۔ وِر) جھوٹا، مکروفریب کرنیوالا کسی چیز کو ٹھیک کرنیوالا (مُزَو۔ وَر) پرہیزی کھانا۔
مزہ (مَزَہ) لذت، سواد۔
مزی (مَزِی) مزیت۔
مزیب (مُزَی۔ یَب) زیب دیا ہوا (مُزَی۔ یِب) زیب دینے والا۔
مزیت (مَزِی۔ یَت) بڑھوتری، زیادتی، فضیلت جمع مزایا۔
مزید (مَزِید) زیادتی، بڑھوتری، زیادہ کیا ہوا۔
مزیدان (مَزِی۔ دَان) دیکھو مکیدن۔
مزیر (مَزِیر) سخت، سخت دل۔
مزیل (مُزِیل) نشان مٹانیوالا، دور کرنیوالا۔
مزین (مُزَی۔ یَن) زینت دیا ہوا، سنگھرا ہوا۔ (مُزَی۔ یِن) زینت دینے والا، نائی۔

مژدگانی (مُژ۔ دَگا۔ نی) خوشخبری لانیوالے کا انعام
مژدہ (مُژ۔ دَہ) خوش خبری، بشارت۔
مژہ (مُژَہ) پلک جمع مژگان۔
مس (مَس) رگڑ، ملنا، چھونا (مِس) تانبا۔
مسا (مَسَا) شام۔
مسابعہ (مُسَا۔ بَعَہ) ہفتہ، ہفتہ وار کام کرنا۔
مسابقت (مُسَا۔ بَقَت) سبقت لے جانا۔
مساترت (مُسَا۔ تَرَت) پہنانا، چھپانا۔
مساجرت (مُسَا۔ جَرَت) دوستی رکھنا۔
مساجلت (مُسَا۔ جَلَت) برابری کرنا۔
مساح (مَس۔ سَاح) بڑا پیمائش کرنے والا۔
مساحت (مِسَا۔ حَت) پیمائش۔
مساحقہ (مُسَا۔ حَقَہ) چپٹی لڑانا۔
مساحلت (مُسَا۔ حَلَت) باہم ملکر ساحل پر جانا۔
مساحنہ (مُسَا۔ حَنَہ) باہم چین سے بسر کرنا۔
مسارعت (مُسَا۔ رَعَت) باہمی جلدی، جلد بازی
مسارقت (مُسَا۔ رَقَت) باہمی چوری، کنکھیوں سے دیکھنا
مساس (مَسَاس) ہاتھ سے مسلنا، جماع کرنا۔
مساعات (مُسَا۔ عَات) جلدی ساتھ جانا۔
مساعد (مُسَا۔ عِد) موافق، مددگار۔
مساعدت، مساعدہ (مُسَا۔ عَدَت، مُسَا۔ عَدَہ) مدد کرنا
مساعی (مَسَا۔ عِی) مسعات کی جمع۔
مساغ (مَسَاغ) کسی چیز کی روانی کی جگہ۔
مسافت (مَسَا۔ فَت) دوری، بیابان جمع مسافات
مسافح (مُسَا۔ فِح) زناکار۔
مسافحت، مسافحہ (مُسَا۔ فَحَت، مُسَا۔ فَحَہ) زناکاری
مسافر (مُسَا۔ فِر) سفر کرنے والا۔
مسافرت (مُسَا۔ فَرَت) سفر کرنا۔
مسافعہ (مُسَا۔ فَعَہ) آپس میں کھینچنا اور پکڑنا۔
مساق (مَسَاق) ہانکنے کی جگہ۔
مساکن (مَسَا۔ کِن) مسکن کی جمع۔
مساکین (مَسَا۔ کِین) مسکین کی جمع۔
مسالت (مَس۔ اَلَت) پوچھنا، سوال کرنا۔
مسالک (مَسَا۔ لِک) مسلک کی جمع۔
مسالمت (مُسَا۔ لَمَت) ملاپ، آشتی۔
مسام (مَسَام، مِسَام) مسم کی جمع۔
مسامات (مُسَا۔ مَات، مَسَام۔ مَات) مسم کی جمع الجمع۔
مسامح (مُسَا۔ مِح) صلح کرنے والا۔
مسامحت (مُسَا۔ مَحَت) جوانمردی، دوستی، صلح، آشتی
مسامرت (مُسَا۔ مَرَت) داستان گوئی۔
مسامیر (مَسَا۔ مِیر) مسمار کی جمع۔ چہرے کا مہاسہ۔
مساند (مَسَا۔ نِد) مسند کی جمع۔
مساندت (مُسَا۔ نَدَت) شعر میں مختلف قافیہ لانا۔
مسانید (مَسَا۔ نِید) مسند کی جمع۔
مسانہہ (مُسَا۔ نَہَہ) سالیانہ، سالانہ۔
مساوات (مُسَا۔ وَات) برابری۔
مساودہ (مُسَا۔ وَدَہ) بھید بتلانا، لڑائی میں معارضہ کرنا۔
مساوکت (مُسَا۔ وَکَت) مسواک کرنا۔
مساوی (مُسَا۔ وِی) برابر (مَسَا۔ وِی) بیئۃ کی جمع۔
مساویک (مَسَا۔ وِیک) مسواک کی جمع۔
مسایرت (مُسَا۔ یَرَت) برابری، باہم جاگنا۔ سمجھنا
مساہلت (مُسَا۔ ہَلَت) سستی، ڈھیل، آسان جاننا، سہل
مساہم (مُسَا۔ ہِم) شریک، سہیم، حصہ دار۔
مساہمت (مُسَا۔ ہَمَت) شرکت۔ قرعہ اندازی
مسائل (مَسَا۔ ئِل) مسئلہ کی جمع۔
مسایرت (مُسَا۔ یَرَت) برابری۔
مسایلت (مُسَا۔ یَلَت) سوال پوچھنا۔
مسبب (مُسَب۔ بَب) سبب کیا ہوا (مُسَب۔ بِب) سبب قائم کرنے والا۔
مسبب الاسباب (مُسَب۔ بِبُل۔ اَس۔ بَاب) سببوں کا سبب قائم کرنیوالا، اللہ تعالیٰ۔
مسبح (مُسَب۔ بِح) تسبیح کرنے والا۔

مسبحہ (مُسَبْ۔بِحَہ) شہادت کی انگلی، سبابہ۔
مسبع (مُسَبْ۔بَع) سات پہلو والی چیز، شاعری کیا ہوا، وہ نظم جس کے ہر بند میں سات مصرع ہوں۔
مسبلہ (مُسَبْ۔بَلَہ) گور غریباں۔
مسبوت (مَس۔بُوت) بیماری سے بیہوش یا مردہ۔
مسبوق (مَس۔بُوق) گزشتہ، جسکو کوئی چیز سابق ہو۔
مست (مَسْت) متوالا، متوالا (مُس۔تَہ) غم واندوہ، گلہ، شکوہ۔
مستاجر (مُس۔تَا۔جِر) ٹھیکیدار، اجارہ لینے والا جمع مستاجرین (مُس۔تَا۔جَر) ٹھیکہ لیا ہوا۔
مستاس (مُس۔تَاس) عوض چاہا ہوا۔
مستاصل (مُس۔تَا۔صِل) جڑ سے اکھیڑنے والا۔ (مُس۔تَا۔صَل) جڑ سے اکھاڑا ہوا۔
مستانس (مُس۔تَا۔نِس) خوگر، عادی، عادت اختیار کرنے والا۔
مستانف (مُس۔تَا۔نِف) اپیل کرنیوالا۔
مستانفہ (مُس۔تَا۔نَفَہ) اپیل کرنا۔
مستانہ (مَس۔تَا۔نَہ) مست سے منسوب، مست۔
مستانی (مَس۔تَا۔نِی) مست عورت۔
مستاہل (مُس۔تَا۔ہِل) سزاوار، لائق۔
مستبد (مُس۔تَبِد) کسی کام کو تنہا کرنیوالا جمع مستبدین۔
مستبدل (مُس۔تَب۔دِل) بدل چاہنے والا۔ (مُس۔تَب۔دَل) بدل چاہا ہوا۔
مستبشر (مُس۔تَب۔شِر) خوش ہونیوالا، مژدہ چاہنے والا۔
مستبصر (مُس۔تَب۔صِر) بینادل، وہ جس کا دل بینا ہو۔
مستبعد (مُس۔تَب۔عِد) دوری ڈھونڈنے والا۔ (مُس۔تَب۔عَد) دور، دشوار، دور گنا ہوا، دوری ڈھونڈا ہوا۔
مستبین (مُس۔تَبِین) واضح، ظاہر، آشکارا۔
مستتبع (مُس۔تَت۔بِع) پیروی کرنیوالا (مُس۔تَت۔بَع) پیروی کیا ہوا۔

مستتر (مُس۔تَتِر) پوشیدہ، پنہاں ہونے والا۔
مستتم (مُس۔تَتِم) تمام، تمامی کی طلب کرنیوالا۔
مستثنی (مُس۔تَث۔نَا) استثنا کیا ہوا، باہر کیا ہوا، خاص کیا ہوا، الگ کیا ہوا، ممتاز کیا ہوا۔
مستجاب (مُس۔تَجَاب) جواب پایا ہوا، قبول کیا ہوا۔
مستجار (مُس۔تَجَار) جس سے امان مانگی جائے۔
مستجب (مُس۔تَجَب) دوست رکھا ہوا، چنا ہوا۔ (مُس۔تَجِب) چننے والا، دوست رکھنے والا۔
مستجمع (مُس۔تَج۔مِع) جمع کرنیوالا (مُس۔تَج۔مَع) جمع کیا ہوا۔
مستجیب (مُس۔تَجِیب) دعا قبول کرنے والا۔
مستجیر (مُس۔تَجِیر) پناہ ڈھونڈنے والا، امان چاہنے والا۔
مستحاضہ (مُس۔تَحَا۔ضَہ) جسکو حیض زیادہ آتا ہو۔
مستحب (مُس۔تَحَب) اچھا جانا ہوا، وہ عبادت جس کا ادا کرنا بہتر ہو جمع مستحبات۔
مستحث (مُس۔تَحِث) اٹھانے والا (مُس۔تَحَث) اٹھایا ہوا۔
مستحدث (مُس۔تَح۔دَث) نئی چیز پیدا کی ہوئی (مُس۔تَح۔دِث) نئی چیز پیدا کرنے والا۔
مستحسن (مُس۔تَح۔سِن) نیک شمار کرنیوالا۔ (مُس۔تَح۔سَن) نیک شمار کیا ہوا۔
مستحضر (مُس۔تَح۔ضَر) یاد رکھا ہوا (مُس۔تَح۔ضِر) یاد رکھنے والا۔
مستحفظ (مُس۔تَح۔فِظ) نگرانی رکھنے والا۔ (مُس۔تَح۔فَظ) امانت، نگرانی رکھا ہوا۔
مستحق (مُس۔تَحِق) حقدار (مُس۔تَحَق) حقدار کیا۔
مستحکم (مُس۔تَح۔کَم) مضبوط۔
مستحلف (مُس۔تَح۔لِف) حلف چاہنے والا (مُس۔تَح۔لَف) حلف چاہا ہوا۔
مستحیف (مُس۔تَحِیف) ستم کرنے والا۔

مستخیل (مُس۔ تَخِیل) محال، ناممکن، حیلہ باز۔
مستخبر (مُس۔ تَخ۔ بِر) خبر ڈھونڈھنے والا (مُس۔ تَخ۔ بَر) خبر ڈھونڈا ہوا۔
مستخدم (مُس۔ تَخ۔ دِم) خدمت چاہنے والا۔ (مُس۔ تَخ۔ دَم) خدمت چاہا ہوا، نوکر۔
مستخرج (مُس۔ تَخ۔ رِج) اپنے میں سے باہر لانیوالا (مُس۔ تَخ۔ رَج) اپنے میں سے باہر لایا ہوا۔
مستخلص (مُس۔ تَخ۔ لِص) آزادی ڈھونڈھنے والا، خالص کرنیوالا (مُس۔ تَخ۔ لَص) آزادی ڈھونڈا ہوا، خالص کیا ہوا۔
مستخلف (مُس۔ تَخ۔ لِف) جانشین بنانیوالا (مُس۔ تَخ۔ لَف) جانشین بنایا ہوا۔
مستخیف (مُس۔ تَخِیف) ڈراونا، خوفناک۔
مستدام (مُس۔ تَدَام) ہمیشہ، ہمیشگی چاہنے والا۔
مستدعی (مُس۔ تَد۔ عِی) خواہشمند، استدعا کرنیوالا۔
مستدل (مُس۔ تَدِل) دلیل چاہنے والا۔
مستدیر (مُس۔ تَدِیر) گول، مدور، دائرے دار۔
مستذل (مُس۔ تَذَل) خوار، ذلیل رکھا ہوا۔
مستر (مُس۔ تَر) پوشیدہ کیا ہوا (مُس۔ تِر) پوشیدہ کرنیوالا (مِس۔ ٹَر) مسٹر یعنی انگریزی کلمۂ خطاب۔
مستراح (مُس۔ تَراح) فراغت کی جگہ، پاخانہ۔
مسترخی (مُس۔ تَر۔ خِی) سست، ڈھیلا، لٹکنے والا۔
مسترد (مُس۔ تَرَد) لوٹایا ہوا۔ واپس کیا ہوا۔
مسترشد (مُس۔ تَر۔ شِد) ہدایت چاہنے والا، مرید۔
مسترضی (مُس۔ تَر۔ ضِی) خوشنودی چاہنے والا۔ رضا جو (مُس۔ تَر۔ ضَا) خوشنودی چاہا ہوا، رضامند
مسترق (مُس۔ تَرَق) چرایا ہوا (مُس۔ تَرِق) قید کیا ہوا، غلامی میں لایا ہوا۔
مستروح (مُس۔ تَر۔ وِح) آسودہ ہونیوالا، اُلو لینے والا (مُس۔ تَر۔ وَح) آسودہ ہونے کی جگہ۔
مستزاد (مُس۔ تَزَاد) زیادہ کیا ہوا، اصطلاح شاعری میں ہر مصرع کے بعد ایک زائد کلمہ۔
مستسعد (مُس۔ تَس۔ عِد) مدد چاہنے والا، سعادت ڈھونڈھنے والا (مُس۔ تَس۔ عَد) مدد چاہا ہوا۔ سعادت ڈھونڈا ہوا۔
مستسقی (مُس۔ تَس۔ قِی) مرض جلندر کا بیمار۔
مستشار (مُس۔ تَشَار) جس سے صلاح مشورہ کیا جائے
مستشرق (مُس۔ تَش۔ رِق) وہ فرنگی جو مشرقی زبان یا علوم کا ماہر ہو جمع مُستَشرِقِین روشنی چاہنے والا (مُس۔ تَش۔ رَق) روشنی چاہا ہوا۔
مستشعر (مُس۔ تَش۔ عِر) دل میں پوشیدہ ڈر رکھنے والا
مستشفی (مُس۔ تَش۔ فَا) ہسپتال، شفاخانہ۔
مستشم (مُس۔ تَش۔ شِم) سونگھنے والا۔
مستشہد (مُس۔ تَش۔ ہِد) گواہی چاہنے والا۔
مستشیر (مُس۔ تَشِیر) مشورہ کرنے والا۔
مستصحب (مُس۔ تَص۔ حِب) صحبت چاہنے والا۔
مستضی (مُس۔ تَضِی) روشنی پکڑنے والا، روشنی چاہنے والا
مستطاب (مُس۔ تَطَاب) اچھا، عمدہ، پاک، لذیذ۔
مستطاع (مُس۔ تَطَاع) فرماں بردار، مطیع۔
مستطیع (مُس۔ تَطِیع) استطاعت والا، جس میں سکت ہو۔ صاحب قدرت۔
مستطیل (مُس۔ تَطِیل) لمبے جسم والی چیز، وہ شکل جس کی لمبائی چوڑائی برابر نہ ہو۔ شکل مستطیل
مستظہر (مُس۔ تَظ۔ ہِر) مدد چاہنے والا، پشت پناہ ہونیوالا (مُس۔ تَظ۔ ہَر) مدد چاہا ہوا۔
مستعاد (مُس۔ تَعَاد) نفع لیا ہوا، کہی ہوئی بات۔
مستعار (مُس۔ تَعَار) عاریت، مانگی ہوئی چیز۔
مستعان (مُس۔ تَعَان) جس سے مدد مانگی جائے۔
مستعجل (مُس۔ تَع۔ جِل) دوڑتے والا، جلد باز، اُتاولا (مُس۔ تَع۔ جَل) جلدی کیا ہوا۔
مستعد (مُس۔ تَعِد) آمادہ، تیار۔
مستعذب (مُس۔ تَع۔ ذِب) شیریں، میٹھا کیا ہوا۔

مستعذر (مُس۔تَع۔ذِر) عذر چاہنے والا (مُس۔تَع۔ذَر) عذر چاہا ہوا۔
مستعصی (مُس۔تَع۔صِی) باغی، ضدی، خطا کار
مستعطف (مُس۔تَع۔طِف) مہربانی چاہنے والا۔
مستعفی (مُس۔تَع۔فِی) استعفا دینے والا۔
مستعلن (مُس۔تَع۔لِن) آشکارا کرنے والا۔
مستعمر (مُس۔تَع۔مَر) کالونی، نوآبادی، آبادی چاہا ہوا جمع مستعمرات (مُس۔تَع۔مِر) آبادی چاہنے والا، نوآبادکار جمع مستعمرین۔
مستعمرہ (مُس۔تَع۔مَرَہ) نوآبادی۔
مستعمل (مُس۔تَع۔مَل) استعمال میں لایا ہوا۔
مستعیر (مُس۔تَعِیر) عاریت مانگنے والا۔
مستعین (مُس۔تَعِین) مدد چاہنے والا۔
مستغاث (مُس۔تَغَاث) جس سے انصاف چاہیں
مستغاثی (مُس۔تَغَا۔ثِی) دادخواہ، استغاثہ کرنیوالا
مستغرق (مُس۔تَغ۔رِق) غرق ہونیوالا۔ کام میں پوری طاقت سے الگ جانیوالا (مُس۔تَغ۔رَق) غرق کیا ہوا، کام میں لگا ہوا۔
مستغفر (مُس۔تَغ۔فِر) بخشش چاہنے والا (مُس۔تَغ۔فَر) بخشش چاہا ہوا۔
مستغنی (مُس۔تَغ۔نِی) بے پروا، دولتمند۔
مستغیث (مُس۔تَغِیث) فریادی، استغاثہ کرنیوالا۔
مستفاد (مُس۔تَفَاد) فائدہ چاہا ہوا، حاصل فائدہ
مستفاض (مُس۔تَفَاض) فیض چاہا ہوا۔
مستفسر (مُس۔تَف۔سِر) پوچھنے والا (مُس۔تَف۔سَر) پوچھا ہوا۔
مستفید (مُس۔تَفِید) فائدہ چاہنے والا۔
مستفیض (مُس۔تَفِیض) فیض چاہنے والا، خیر چاہنے والا۔
مستقبح (مُس۔تَق۔بِح) خراب، برا۔
مستقبل (مُس۔تَق۔بِل) آئندہ زمانہ، آگے آنیوالا (مُس۔تَق۔بَل) پورے رخ کی تصویر جس میں دونوں آنکھیں نظر آویں، سامنے آیا ہوا۔
مستقر (مُس۔تَقَر) ٹھہرنے کی جگہ، جائے قرار۔
مستقص (مُس۔تَقِص) خون کا چاہنے والا۔
مستقل (مُس۔تَقِل) مضبوط، مستحکم، استقلال والا
مستقلی (مُس۔تَق۔لِی) مضبوطی، مستحکمی۔
مستقیم (مُس۔تَقِیم) راست، سیدھا، جو چیز سیدھی کھڑی ہوئی ہو۔
مستکبر (مُس۔تَک۔بِر) متکبر، مغرور، گھمنڈی۔
مستکرم (مُس۔تَک۔رِم) بخشش چاہنے والا (مُس۔تَک۔رَم) بخشش چاہا ہوا۔
مستکرہ (مُس۔تَک۔رِہ) مکروہ، ناخوش، کسی چیز کو برا جانتے والا۔
مستکفی (مُس۔تَک۔فِی) ہر چیز میں کفایت چاہنے والا۔
مست گذارہ (مُس۔ت۔گُذا۔رَہ) جس کی مستی حد سے گزر گئی ہو۔
مستلذ (مُس۔تَلِذ) لذت لینے والا، حظ پانیوالا (مُس۔تَلَذ) لذت پایا ہوا، وہ چیز جس سے لذت حاصل کی جائے۔
مستلزم (مُس۔تَل۔زِم) لازم پکڑنیوالا (مُس۔تَل۔زَم) لازم پکڑا ہوا۔
مستلقی (مُس۔تَل۔قِی) چت لیٹنے والا، ستان۔
مستمال (مُس۔تَمَال) مائل، رجوع کیا ہوا۔
مستمد (مُس۔تَمِد) مدد چاہنے والا۔
مستمر، مستمرہ (مُس۔تَمِر، مُس۔تَمِرَّہ) رواں، مضبوط، ہمیشہ۔
مستمسک (مُس۔تَم۔سِک) چنگل مارنیوالا (مُس۔تَم۔سَک) چنگل مارا ہوا، جھپٹا مارا ہوا۔
مستمع (مُس۔تَمِع) سننے والا (مُس۔تَمَع) سنا ہوا۔
مستملح (مُس۔تَم۔لِح) نمکین۔
مستملک (مُس۔تَم۔لَک) نوآبادی جمع مستملکات
مستمند (مُس۔تَمَند) حاجتمند، رنجیدہ، غمگین۔

مستنبط (مُسْ۔تَم۔بِط) استنباط نکالنے والا (مُسْ۔تَم۔بَط) نکالی ہوئی چیز، باہر نکالنے کی جگہ۔
مستند (مُسْ۔تَنَد) پشت پناہ، سہارا ٹیکنے کی جگہ (مُسْ۔تَنِد) پیٹھ کا سہارا چاہنے والا، پناہ ڈھونڈھنے والا۔
مستنصر (مُسْ۔تَن۔صِر) مدد مانگنے والا (مُسْ۔تَن۔صَر) مدد مانگا ہوا۔
مستنکر (مُسْ۔تَن۔کَر) خراب، برا۔
مستنیر (مُسْ۔تَنِیر) روشن، روشنی چاہنے والا۔
مستوثق (مُسْ۔تَوْ۔ثِق) مضبوط، مضبوطی حاصل کرنیوالا۔
مستوجب (مُسْ۔تَوْ۔جِب) سزاوار، لائق۔
مستوحش (مُسْ۔تَوْ۔حِش) وحشت چاہنے والا۔
مستودع (مُسْ۔تَوْ۔دَع) امانت رکھی ہوئی چیز، امانت گاہ، مخزن (مُسْ۔تَوْ۔دِع) امانت کی نگرانی کرنیوالا۔
مستور (مَسْ۔تُور) چھپایا ہوا، پوشیدہ۔
مستورات (مَسْ۔تُو۔رَات) مستور کی جمع، پردہ والی بیبیاں، مخدرات، مقصورات۔
مستورہ (مَسْ۔تُو۔رَہ) چھپی ہوئی چیز۔
مستوری (مَسْ۔تُو۔رِی) پوشیدگی، چھپاوٹ۔
مستوسع (مُسْ۔تَوْ۔سِع) فراخ، کشادہ۔
مستوفا (مُسْ۔تَوْ۔فَا) تمام لیا ہوا۔
مستوفی (مُسْ۔تَوْ۔فِی) آڈیٹر، سر دفتر محاسب نیز (مُسْ۔تَوْ۔فَا) دیکھو مستوفا
مستوقد (مُسْ۔تَوْ۔قِد) آگ بھڑکانیوالا (مُسْ۔تَوْ۔قَد) آگ بھڑکایا ہوا۔
مستول (مَسْ۔تُول) جہاز کی لمبی چوب۔
مستولی (مُسْ۔تَوْ۔لِی) غلبہ کرنیوالا، قابو پانیوالا، چھا جانیوالا
مستوہب (مُسْ۔تَوْ۔ہِب) ہبہ طلب کرنیوالا، بخشش چاہنے والا (مُسْ۔تَوْ۔ہَب) ہبہ طلب کیا ہوا۔
مستوی (مُسْ۔تَوِی) ہموار، برابر۔
مستہ (مُسْ۔تَہ) شکاری پرندوں کی خوراک (مَسْ۔تَہ) مست ہو
مستہام (مُسْ۔تَہَام) سرگشتہ، حیران۔

مستہان (مُسْ۔تَہَان) ذلیل، خوار، اوچھا، نظروں میں ہلکا۔
مستہجن (مُسْ۔تَہ۔جَن) مکروہ، خراب، عیبی۔
مستہزی (مُسْ۔تَہ۔زِی) مسخرہ، دل لگی باز، ٹھٹھے باز۔
مستہل (مُسْ۔تَہِل) نیا چاند دیکھنے والا، دھوا دھار رونے والا بچہ۔
مستہلک (مُسْ۔تَہ۔لِک) نیست کرنے والا، (مُسْ۔تَہ۔لَک) نیست کیا ہوا۔
مستی (مَسْ۔تِی) متوالاپن، نشہ، جوش نفس۔
مستیسر (مُسْ۔تَیْ۔سِر) آمادہ ہونے والا۔
مستیقظ (مُسْ۔تَیْ۔قِظ) بیدار، جاگتا ہوا، نگہبانی کرنے والا۔
مسجد (مَسْ۔جِد) مسلمانوں کی عبادت گاہ، سجدہ کرنے کی جگہ، جمع مَسَاجِد، پیشانی۔
مسجد اقصیٰ (مَسْ۔جِدِ۔اَق۔صَا) بیت المقدس کی ایک مسجد کا نام جسکو مسجد عمرؓ بھی کہتے ہیں۔
مسجع (مُسَجْ۔جِع) سجع کہنے والا (مُسَجْ۔جَع) سجع کیا ہوا۔
مسجل (مُسَجْ۔جَل) آراستہ، درست، رجسٹری کیا ہوا۔ جج کا تصدیق کیا ہوا کاغذ (مُسَجْ۔جِل) تصدیق کرنیوالا جج، تصدیق کرنے والی عدالت۔
مسجود (مَسْ۔جُود) سجدہ کیا ہوا۔
مسجور (مَسْ۔جُور) مالامال، بھرا ہوا۔
مسجون (مَسْ۔جُون) قیدی، قید کیا ہوا۔
مسجہ (مُسَجْ۔جَہ) کرنی، گلمالہ۔
مسح (مَسْ۔ح) ہاتھ پھیرنا، ہاتھ سے ملنا (مِسْ۔ح) ٹاٹ، جمع اَمْسَاح، مُسُوح۔
مسحات (مِسْ۔حَات) بیلچہ، پھاوڑا، کدال، کھرپا۔
مسحل (مِسْ۔حَل) گورخر، ریتی، سوہان۔
مسحوق (مَسْ۔حُوق) گھسا ہوا، رگڑا ہوا، پیسا ہوا۔
مسخ (مَسْ۔خ) اچھی سے بگڑ کر بری صورت، بے مزگی، بے لطفی۔

مسخر (مُسَخ خَر) تسخیر کیا ہوا، تابع کیا ہوا (مُسَخ خِر) تسخیر کرنیوالا۔ تابع کرنیوالا۔

مسخرگی (مَس۔ خَرَ گی) دل لگی، ٹھٹھول۔

مسخرہ (مَس۔ خَرَہ) بھانڈ، ہنسوڑ۔

مسخن (مُسَخ خَن) گرم کیا ہوا (مُسَخ خِن) گرم کرنیوالا

مسخنات (مُسَخ خِنَات) گرم کرنیوالی چیزیں۔

مسخوط (مَس۔ خُوط) غصہ کیا ہوا۔

مسدس (مُسَد دَس) چھ پہلو والی چیز، ایک نظم جس میں چھ مصرعوں والی نظم، چھ فیر کا تمنچہ۔

مسدود (مَس۔ دُود) بند کیا ہوا، روکا ہوا۔

مسر (مَسَر) وہ آسمانی بخار جو جم کر مثل شیشے کے ہو جاوے

مسرت (مَسَر رَت) خوشی، فرحت۔

مسرجہ (مَس۔ رَجَہ) چراغدان۔

مسرح (مِس۔ رَح) کنگھی

مسرد (مِس۔ رَد) سُتالی۔

مسرع (مُس۔ رِع) جلد کرنیوالا، تیز رفتار گھوڑا۔

مسرف (مُس۔ رِف) فضول خرچ، فضول خرچی کرنیوالا

مسرور (مَس۔ رُور) خوش۔

مسروری (مَس۔ رُو۔ ری) دو حرفی لفظ۔

مسروق (مَس۔ رُوق) چرایا ہوا۔

مسطار (مِس۔ طَار) مسطر جمع مساطیر۔

مسطبہ (مَس۔ طَبَہ) دیکھو مصطبہ۔

مسطح (مُسَط طَح) ہموار، پھیلا ہوا (مِس۔ طَح) بیلن

مسطر (مِس۔ طَر) سطریں درست کرنیکا آلہ جمع مساطیر (مَس۔ طَر) سطروں کی جگہ جمع مساطیر (مُسَط طِر) سطریں بنانیوالا (مُسَط طَر) سطریں بنایا ہوا۔

مسطور (مَس۔ طُور) لکھا ہوا، سطر بندی کیا ہوا۔

مسع (مِس۔ ع) شمالی ہوا۔

مسعات (مَس۔ عَات) کوشش جمع مساعی۔

مسعد (مُس۔ عِد) خوش کرنیوالا، نیک بخت کرنیوالا (مُس۔ عَد) خوش، نیکبخت کیا ہوا۔

مسعط (مُس۔ عُط) ناسدان، ہلاس کا برتن۔

مسعف (مُس۔ عِف) حاجت روا کرنے والا، (مُس۔ عَف) حاجت روا کیا ہوا۔

مسعود (مَس۔ عُود) نیکبخت، سعد کیا ہوا۔

مسغبہ (مَس۔ غَبَہ) بھوک، تنگی۔

مسفر (مُس۔ فِر) روشن، سفید۔

مسفن (مِس۔ فَن) رندہ، رندنے کا آلہ۔

مسقط (مَس۔ قَط) گرنیکی جگہ جمع مساقط، نام شہر (عمان) (مُس۔ قِط) کلام میں غلطی کرنیوالا۔

مسقط الراس (مَس۔ قَطُ رْ رَاس) پیدائش کی جگہ، وطن، سر کے بل گرنے کی جگہ۔

مسقی (مَس۔ قِی) سینچا ہوا۔

مسک (مِسک) مشک، کستوری (مَس۔ ک) پوست، کھال، ہاتھی دانت کی چوڑی۔

مسکا (مُسْکَا) کلّا، منہ چہرہ کا ایک یا دونوں حصے

مسکان (مُس۔ کَان) بیعانہ، سائی۔

مسکت (مُس۔ کِت) چپ کرنیوالا۔

مسکر (مُس۔ کِر) نشیلی چیز جمع مسکرات۔

مسکن (مَس۔ کَن) سکونت کی جگہ، گھر جمع مساکن (مُسَک کِن) تسکین دینے والا (مُسَک کَن) تسکین دیا ہوا (مُس۔ کِن) آرام دینے والا (مُس۔ کَن) آرام دیا ہوا

مسکنت (مَس۔ کَنَت) انکساری، عاجزی۔

مسکوب (مَس۔ کُوب) زمین پر پانی چھوڑا ہوا، (مِس۔ کُوب) روسی حکومت، گورنمنٹ روس (مشرقی یورپ)

مسکوک (مَس۔ کُوک) ٹھپہ لگایا ہوا، سکہ کیا ہوا۔

مسکون، مسکونہ (مَس۔ کُون، مَس۔ کُو۔ نَہ) آباد، شہر جس میں رہائش ہو۔

مسکہ (مُس۔ کَہ) مکھن۔

مسکین (مِس۔ کِین) بالکل بے قوت، کنگالی سے نڈھال جمع مساکین۔

مسکینی (مِس۔ کی۔ نِی) کنگالی سے نڈھالی۔

مسکینت (مِس۔کی۔نی۔یَت) غریب پن، بڈھاپن۔
مسکن (مِس۔کَن) ٹھیرانے کا کام کرنے والا۔
مسلاح (مِس۔لاح) کینچلی جو سانپ چھوڑتا ہے۔
مسلح (مُسَل۔لِح) صاحب سلاح، ہتھیار والا، (مُسَل۔لَح) جو ہتھیار بند ہو، ہتھیار بندھا ہوا۔
مسلحہ (مَس۔لَحَہ) ہتھیار بند۔
مسلخ (مَس۔لَخ) کھال کھینچنے کی جگہ، کمیلہ، جمع مَسالِخ
مسلسل (مُسَل۔سَل) لگاتار، سلسلہ وار، زنجیر بند۔
مسلط (مُسَل۔لِط) غالب، فاتح، کسی کو کسی پر مقرر کرنیوالا (مُسَل۔لَط) جس پر کسی کو مقرر کریں، مغلوب، مفتوح، تسلط حاصل کیا ہوا۔
مسلف (مُس۔لِف) پینتالیس برس کی عورت، بدھنی باندھنے والا، بھاؤ باندھ کر سودا کرنے والا۔
مسلفہ (مِس۔لَفَہ) سہاگا، پٹیلا، پہرا، گرت۔
مسلک (مَس۔لَک) طریقہ، راستہ، جمع مَسالِک۔
مسلل (مُسَل۔لِل) سِل کی بیماری پیدا کرنیوالا، رشوت دینے والا، چوری کرنیوالا، تلوار کھینچنے والا۔
مسلم (مُس۔لِم) مسلمان، طاعت میں گردن رکھنے والا، جمع مُسلِمِین (مُسَل۔لَم) تسلیم کیا ہوا۔ (مُسَل۔لِم) تسلیم کرنے والا۔
مسلمان (مُسَل۔مان) مسلم، مذہب اسلام کا پیرو جمع مُسلمانان۔
مسلمانی (مُسَل۔ما۔نی) مسلمان پن، مسلمان ہونا۔
مسلمہ (مُس۔لِمَہ) مسلمان عورت (مُسَل۔لَمَہ) تسلیم کیا ہوا۔
مسلوب (مَس۔لُوب) لے جایا ہوا، سلب کیا ہوا۔
مسلوخ (مَس۔لُوخ) کھال کھینچا ہوا۔
مسلوک (مَس۔لُوک) سلوک کیا ہوا، گیا ہوا، آمد و رفت کیا ہوا۔
مسلول (مَس۔لُول) مرض سل کا بیمار ہوتا ہوا، کھینچا ہوا۔
مسلہ (مَسئَلہ) دیکھو مسئلہ۔

مسلی (مُسَل۔لی) تسلی دینے والا (مُصَل۔لی) ایک دوڑ کا نام
مسم (مَسَم) بہت باریک سوراخ، جمع مَسام، جمع الجمع مَسامات۔
مسما (مُسَم۔ما) جس کا نام رکھا گیا ہو، نام والا۔
مسمار (مِس۔مار) چوبی کیل، جمع مَسامِیر، برباد و تباہ۔
مسماع (مِس۔ماع) سننے کا آلہ، جمع مَسامِیع، کان۔
مسمر (مُسَم۔مَر) دھات کی کیلیں جڑا ہوا۔
مسمط (مُسَم۔مَط) پروئی ہوئی چیز، موتیوں کی لڑی۔
مسمع (مِس۔مَع) سننے کا آلہ، جمع مَسامِع (مَس۔مَع) سننے کی جگہ (مُس۔مِع) سننے والا (مُس۔مَع) سنا ہوا۔
مسمن (مُس۔مِن) قدرتی موٹا تازہ (مُسَم۔مَن) موٹا کیا ہوا (مُسَم۔مِن) موٹا کرنیوالی چیز۔
مسموط (مَس۔مُوط) ذبح شدہ جانور جس کی کھال گرم پانی سے اتاری گئی ہو۔
مسموع (مَس۔مُوع) سنا ہوا۔
مسموم (مَس۔مُوم) زہر دیا ہوا۔
مسمی (مُسَم۔ما) دیکھو مسمّا (مُسَم۔مِی) نام رکھنے والا۔
مسن (مُسِن) زیادہ عمر والا (مُسَن) برچھی والا (مِسَن) دھار تیز کرنے کا پتھر۔
مسند (مَس۔نَد) تکیہ گاہ، گدی، گاؤ تکیہ، جمع مَسانِد (مُس۔نَد) روزگار، زمانہ، منسوب کیا ہوا بیٹا، حرامزادہ، ٹیک لگانے کی چیز، قواعد زبان کی اصطلاح میں خبر (مُسَن۔نَد) اوپر اٹھایا ہوا۔
مسند آرا (مَس۔نَد۔آ۔را) گدی نشین۔
مسند آرائی (مَس۔نَد۔آ۔را۔ئی) گدی نشینی۔
مسند الیہ (مُس۔نَد۔اِلَیہ) مبتدا۔
مسنون (مَس۔نُون) بات جو سنت ہو، روشن کیا ہوا، بدلا ہوا، بیٹھا ہوا، موٹا، دلدار، رنگیلا۔
مسوات (مِس۔وات) کھیت میں چلانیکا پتھر، ہیرو، جمع مَساوِیت۔
مسواک (مِس۔واک) داتون، دتون، جمع مَساوِیک۔

مسود (مُسَوِّدْ) کالا کرنیوالا۔ لکھنے والا (مُسَوَّدْ) کالا کیا ہوا، لکھا ہوا۔
مسودہ (مُسَوَّدَہْ) پہلی مرتبہ سرسری طور پر لکھا ہوا، لکھا ہوا (مُسْ۔وَدْ۔دَہ) کالا، سیاہ۔
مسہد (مُسَہَّدْ) بیدار کیا ہوا، جگایا ہوا۔
مسہل (مُسْ۔ہِلْ) دست لانیوالی دوا، جلاب۔
مسئلہ (مَسْ۔ءَ۔لَہْ) حل طلب سوال، تجویز شرعی حکم جمع مسائل۔
مسئول (مَسْ۔ءُولْ) سوال کیا ہوا، چاہا ہوا۔
مسی (مُسِیْ) بدکردار، بدافعال، گنہگار (مِسِی) تانبے کی چیز، منسوب بہ مس۔
مسیچہ (مِسی۔چَہْ) دیکھو مسیچہ۔
مسیح (مَسِیْحْ) نقش گھسا ہوا۔
مسیحا (مَسی۔حَا) حضرت مسیح، مسیحا، عورت جس کے جوتے ملکے ہوں۔
مسیحائی (مَسی۔حا۔ئی) حضرت مسیح کی طرح بیمار اچھے اور مردے زندہ کرنا۔
مسیحی (مَسی۔حِی) منسوب بہ مسیح، عیسائی۔
مسیخ (مَسِیْخْ) پھیکا، باسی۔
مسیر (مَسِیْرْ) سیر کی جگہ، سیر کرنا، جانا۔
مسیطر (مُسَیْ۔طِرْ) مسلط، مقرر، کرکوڑا۔
مسیف (مِسِیْفْ) تیغزن، تلوار چلانے والا۔
مسیک (مِسْ۔سِیْکْ) کنجوس، کنجک۔
مسیل (مَسِیْلْ) پانی جاری ہونے کی جگہ، جمع مسایل۔
مشا (مَشْ۔شَا) بڑا چلنے والا (مَشَا) بہت سے بیٹوں والا ہونا۔
مشابکہ (مُشا بَکَہْ) پنجہ کشی، باہم پنجہ لڑانا۔
مشابہ (مُشَا۔بِہْ) مانند، مثل، نظیر، یکساں ہونیوالا۔
مشابہت (مُشا۔بَہَتْ) باہمی یکسانیت۔
مشاتمت (مُشا تَمَتْ) باہم گالیاں بکنا۔
مشاجرت (مُشا۔جَرَتْ) خلاف کرنا۔

مشاحنہ (مُشا۔حَنَہْ) آپس میں دشمنی رکھنا۔
مشار (مُشَارْ) اشارہ کیا ہوا (مُشَارٌ) شہد کا چھتہ۔
مشار الیہ (مُشَارٌ۔اِلَیْہِ) جس کی طرف اشارہ کیا گیا۔
مشارب (مُشا۔رِبْ) آپس میں پینے والا (مُشَارَبْ) باہم پیا ہوا (مَشَارِبْ) مشرب کی جمع۔
مشاربت (مُشا۔رَبَتْ) باہم مل کر پینا۔
مشارطت، مشارطہ (مُشا۔رَطَتْ، مُشا۔رَطَہْ) باہم شرط بدنا، آپس میں شرط لگانا۔
مشارع (مَشا۔رِعْ) مشرع کی جمع۔
مشارفت (مُشا۔رَفَتْ) خاندانی بڑائی پر باہم فخر کرنا۔
مشارک (مُشا۔رِکْ) شریک ہونیوالا، ساجھی۔
مشارکت (مُشا۔رَکَتْ) آپس میں ساجھا کرنا۔
مشاطہ (مَشْ شا۔طَہْ) نائن، سنگھار کرنیوالی عورت، تل، لالہ (مُشَاطَہْ) بال جو کنگھی سے گر جاویں۔
مشاع (مُشَاعْ) ساجھے کی بغیر بٹی چیز، مشترک چیز۔
مشاعرہ (مُشا۔عَرَہْ) باہمی شعرخوانی۔
مشافہہ (مُشا۔فَہَہْ) روبرو بات چیت، آمنا سامنا۔
مشاق (مَشْ۔شاقْ) بہت مشق کرنیوالا (مَشَاقّ) مشقت کی جمع۔
مشاقی (مَشْ۔شا۔قی) مشق۔
مشاکل (مُشا۔کِلْ) ہم شکل ہونیوالا، عروض کی ایک بحر کا نام۔
مشاکلت (مُشا۔کَلَتْ) ہم شکلی۔
مشاکہہ (مُشا۔کَہَہْ) نزدیک کرنا، مشابہ ہونا۔
مشام (مَشَامْ) مشم کی جمع، سونگھنے کی جگہ۔
مشاور (مُشا۔وِرْ) مشورہ کرنے والا۔
مشاورت (مُشا۔وَرَتْ) باہمی مشورہ۔
مشاہد (مُشا۔ہِدْ) دیکھنے والا۔
مشاہدہ (مُشا۔ہَدَہْ) دیکھنا، سامنے حاضر ہونا۔
مشاہرہ (مُشا۔ہَرَہْ) ماہیانہ، درماہہ۔
مشاہیر (مَشا۔ہِیْرْ) مشہور کی جمع، نامور لوگ۔

مشائخ (مَشا۔ اِخ) شیخ کی جمع ۔
مشائی (مَش۔ شا۔ اِی) اُس علاقے کا پیرو جو حکیم جس میں خاص اشیاء دلیل سے معلوم کی جاتی تھیں جمع مَشائین
مشاجرہ (مُشا جَرَہ) پرہیز کرنا، کام میں کوشش کرنا۔
مشایع (مُشا یِع) یار، مصاحب، ہمراہی، آخری پیرو
مشایعت (مُشا یَعَت) رخصت کرنیکے لئے چند قدم ساتھ جانا، پیروی کرنا، مدد کرنا۔
مشبر (مَش۔ بَر) گرہ کا نچلا جمع مَشابِر۔
مشبع (مُش۔ بَع) سیر کیا ہوا، زیر بار زیر بار پیش لیا کرکر کیا ہوا (مُشَب بِع) جنانے یا سالقہ کے پیچھے پیچھے چلنے والا۔
مشبک (مُشَب بَک) جالیدار چیز، جالی، جلیبی۔
مشبہ (مُشَب بَہ) مشابہ کیا ہوا (مُشَب بِہ) مانند کرنیوالا، مشابہت دینے والا۔
مشبہ بہ (مُشَب بَہ۔ بِہ) یعنی جس سے مشابہ کیا جاوے
مشت (مُش۔ ت) مٹھی کا گھونسہ، مٹھی (مُش۔ ت) (ابنوہ) بہت، لبریز، بھرا ہوا۔
مشتاع (مُش۔ تا۔ ع) آشکارا کیا ہوا۔
مشتاق (مُش۔ تاق) خواہشمند۔
مشتبہ (مُش۔ تَبَہ) پوشیدہ کی ہوئی چیز، شبہ کی چیز چھپی ہوئی بات (مُش۔ تَبِہ) پوشیدہ ہونے والا۔
مشتت (مُشَت تَت) پریشان، پراگندہ، متردد۔
مشترک (مُش۔ تَرَک) ساجھی، وحید کا خریدار (مُش۔ تَرِک) شرکت کیا ہوا، ایک سے زیادہ معنوں کا لفظ، وہ لفظ جس کے کئی معنے ہوں۔
مشترکہ (مُش۔ تَرَکَہ) شرکت کیا ہوا، ساجھا کیا ہوا۔
مشتری (مُش۔ تَری) گاہک، خریدار، را کنہ، ایک تارے کا نام، برجیس۔
مشت زن (مُش۔ ت زَن) پہلوان، گھونسہ باز
مشتعل (مُش۔ تَعِل) شعلہ زن، بھڑکنے والا (مُش۔ تَعَل) بھڑکا ہوا
مشتغل (مُش۔ تَغِل) مشغول ہونے والا۔

مشتق (مُش۔ تَق) ایک لفظ سے دوسرا لفظ بنایا ہوا
مشتمل (مُش۔ تَمِل) شامل ہونیوالا، اوپر چھا جانیوالا
مشتن (مُش۔ تَن) گوندھنا، مسلنا، مٹھنا۔
مشتناک (مُش۔ تَناک) راہ زن، ہنکو، لیٹرا۔
مشتلو (مُش۔ تَلو) ایک سُرخ مٹی۔
مشتوت (مَش۔ تُوت) پراگندہ، تاتا یا نا۔
مشتہر (مُش۔ تَہِر) اشتہار دینے والا، شہرت دینے والا جمع مُشتَہِرین (مُش۔ تَہَر) اشتہار دیا ہوا۔
مشتہی (مُش۔ تَہی) رغبت کرنیوالا، آرزومند، (مُش۔ تَہا) مرغوب، آرزو، رغبت کیا ہوا۔
مشتے (مُش۔ تے) کچھ، مٹھی بھر، ذراسی چیز۔
مشتے زیادہ (مُش۔ تے۔ زیادہ) کچھ مخالف لوگ۔
مشج (مَش۔ ج) ملانا۔
مشجر (مُشَج جَر) درختوں کی شکل نقش کی ہوئی۔
مشحض (مِش۔ حَض) دھار نکالنے کا آلہ، پتھری
مشحون (مَش۔ حُون) بھرا ہوا۔
مشخص (مُشَخ خَص) تشخیص کیا ہوا، جانچا ہوا۔ (مُشَخ خِص) تشخیص کرنیوالا، ایک عضو
مشدد (مُشَد دَد) سختی کیا ہوا، مضبوط کیا ہوا، وہ حرف جو تشدید (ّ) کے ساتھ پڑھا جاوے۔
مشراط (مِش۔ راط) چیرا لگانے کا نشتر جمع مَشارِط
مشراق (مِش۔ راق) سورج کی جگہ، پورب۔
مشرب (مَش۔ رَب) پینے کی جگہ، مزاج، طریقہ، مذہب جمع مَشارِب (مِش۔ رَب) پینے کا آلہ۔
مشربہ (مَش۔ رَبَہ) پینے کا آلہ، کوزہ، پیالہ۔
مشرح (مُشَر رِح) کھول کھول کر بیان کرنیوالا۔ (مُشَر رَح) کھول کھول کے بیان کیا ہوا۔
مشرطہ (مِش۔ رَطَہ) دیکھو مشراط۔
مشرع (مَش۔ رَع) راستہ، راہ جمع مَشارِع
مشرف (مُشَر رَف) بزرگی دیا ہوا (مُش۔ رَف) بلند جگہ جسکا کھ رفہ (مُش۔ رِف) بلند، اونچا، گھر یں کا …

مشرفہ (مُشَرْ رَفَہْ) بزرگی دی ہوئی چیز (مُشَرْ رِفَہْ) بڑے سے چھوٹے کو تحریر، بزرگی دینے والی
مشرق (مَشْ رِقْ) سورج نکلنے کی جگہ، پورب جمع مَشَارِقْ (مُشْ رِقْ) چمکنے والا، تارہ جمع مُشْرِقَاتْ
مشرقین (مَشْ رِقَیْن) مشرق اور مغرب دونوں
مشرک (مُشْ رِکْ) خدا کے ساتھ کسی اور کو بھی شریک کرنے والا جمع مُشْرِکِیْن (مُشْرِ رِکْ) کسی کو شریک کرنے والا (مُشَرْ رَکْ) شریک کیا ہوا
مشروب (مَشْ رُوْب) پیا ہوا
مشروبات (مَشْ رُوْبَاتْ) پینے کی چیزیں
مشروح (مَشْ رُوْح) شرح کیا ہوا
مشروط (مَشْ رُوْط) شرط کیا ہوا
مشروع (مَشْ رُوْع) حکم شریعت کے مطابق قسم کپڑا
مشط (مُشْط، مَشْط) کنگھی، شانہ جمع اَمْشَاطْ
مشع (مَشْ عْ) توسنا
مشعب (مَشْ عَبْ) راہ، روش، مذہب جمع مَشَاعِبْ
مشعبد (مُشَعْ بِدْ) بازیگر، شعبدہ باز
مشعر (مُشْ عِرْ) خبر دینے والا (مَشْ عَرْ) مکہ معظمہ میں حاجیوں کے قربانی کرنے، بال کترنے اور عبادت کرنے کی جگہ جمع مَشَاعِرْ
مشعرہ (مَشْ عَرَہْ) شعرخوانی کی جگہ، جمع مَشَاعِرْ
مشعشع، مشعشعہ (مُشَعْ شَعْ، مُشَعْ شَعَہْ) روشن، پانی ملی ہوئی شراب
مشعل (مَشْ عَلْ) چراغدان شمع جمع مَشَاعِلْ
مشعلچی (مَشْ عَلْ چِیْ) شمع والا
مشعلہ (مَشْ عَلَہْ) شمع، چراغدان جمع مَشَاعِلْ
مشعوذ (مُشَعْ وِذْ) دیکھو مشعبد
مشعوف (مَشْ عُوْف) شیفتہ، عاشق، محبت کرنے والا، مسرور
مشغلہ (مَشْ غَلَہْ) کاروبار، شور و غل جمع مَشَاغِلْ

مشغول (مَشْ غُوْل) کام میں لگا ہوا
مشغوف (مَشْ غُوْف) جسکے قلب میں بات بیٹھ گئی ہو
مشفق (مُشْ فِقْ) مہربانی کرنے والا
مشفقانہ (مُشْ فِقَانَہْ) مشفق کی مانند
مشفقی (مُشْ فِقِیْ) میرے مشفق
مشق (مَشْق) کسی کام کو لگاتار کرنا
مشقا (مُشْ قَا) کی ہائمک (مِشْ قَا) کنگھی
مشقاب (مُشْ قَابْ) ایک اُگلا برتن
مشقت (مَشَقْ قَتْ) سختی، محنت جمع مَشَاقّ
مشقر (مُشْ قَرْ) گلدستہ
مشقص (مُشْقَصْ) قصاب، قسائی
مشقی (مَشْ قِیْ) تختی، وصلی
مشک (مُشْک) کستوری (مَشْک) پانی بھرنے کا چمڑے کا تھیلا
مشکبار (مُشْک بَارْ) جو مشک برسا دے
مشکبو (مُشْک بُوْ) جس میں مشک کی خوشبو ہو
مشکبید (مُشْک بِیْدْ) ایک خوشبودار پھول کی بید کا پیڑ
مشک تر (مُشْک تَرْ) خالص کالی مشک
مشک فام (مُشْک فَامْ) جس کا رنگ مثل مشک ہو، کالی چیز
مشکل (مُشْ کِلْ) کٹھن، دشواری جمع مُشْکِلَاتْ (مُشَکْ کِلْ) مشکل بنانے والا (مُشَکْ کَلْ) شکل بنایا ہوا، صورت دیا ہوا، با اعراب لفظ
مشکل پسند (مُشْکِلْ پَسَنْد) جس کو مشکل چیز میں لطف آ دے
مشکل پسندی (مُشْکِلْ پَسَنْدِیْ) مشکل چیز اچھی لگنا
مشکناب (مُشْک نَابْ) سیاہی، خالص مشک
مشکو (مُشْکُوْ) بت خانہ، حویلی، اگراھی، بالاخانہ
مشکوۃ (مِشْ کَاتْ) چراغدان، فانوس
مشکور (مَشْ کُوْر) پسندیدہ، شکر کیا ہوا

**مشکوک** (مَش۔کُوک) شک کیا ہوا
**مشکوی** (مُش۔کُوی) بت خانہ، محل، گڑھی، حویلی، بالاخانہ
**مشکی** (مُشک۔کی) منسوب بہ مشک، سیاہ، کالی چیز
**مشکیزہ** (مَش۔کی۔زَہ) پانی کی چھوٹی مشک
**مشلول** (مَش۔لُول) شل کیا ہوا، اپاہج
**مشم** (مَشَم) قوت شامہ کی جگہ جمع مَشَام
**مشمر** (مُشَم۔مِر) کمر باندھ کر کام میں چستی کرنیوالا (مُشَم۔مَر) کام میں چستی کیا ہوا، تیز گھوڑا دوڑنے پر مستعد
**مشمش** (مِش۔مِش) زرد آلو، خوبانی
**مشمع** (مُشَم۔مَع) موم جامہ، پارسل جمع مُشَمَّعات
**مشمول** (مَش۔مُول) شامل کیا ہوا
**مشموم** (مَش۔مُوم) خوشبودار، سونگھا ہوا
**مشنا** (مَش۔نا) دشمن رکھنا
**مشنع** (مُشَن۔نَع) ملامت کیا ہوا، خراب، بُرا
**مشنگ** (مُشَنگ) موٹا گھاس، چور، راہزن
**مشو** (مُشَو) مسو سے مشابہ ایک غلہ، (مَشُو) مسہل جلاب
**مشواذ** (مِش۔وَاذ) لنگی، پگڑی جمع مَشَاوِذ
**مشوب** (مَشُوب) مخلوط، ملایا ہوا
**مشوذ** (مِش۔وَذ) لنگی، پگڑی، جمع مَشَاوِذ
**مشورت** (مَش۔وَرَت) صلاح پرسی، صلاح پوچھنا
**مشورت خانہ** (مَش۔وَرَت۔خَانَہ) کونسل
**مشورہ** (مَش۔وَرَہ، مَشُو۔رَہ) صلاح پرسی
**مشوش** (مُشَو۔وِش) پریشان کرنے والا (مُشَو۔وَش) گھبرایا ہوا، پریشان
**مشوق** (مُشَو۔وِق) شوق دلانے والا (مُشَو۔وَق) شوق دلایا ہوا (مَشُوق) شائق، شوقین
**مشول** (مِش۔وَل) چھوٹی درانتی، داسکالہ
**مشوم** (مَشُوم، مَش۔ؤم) منحوس
**مشوی** (مَش۔وِی) بھنا ہوا، بریاں
**مشہد** (مَش۔ہَد) حاضر ہونے کی جگہ، شہادت کی جگہ، شہید کا مقام، قبرستان جمع مَشَاہِد، نام شہر ایران

**مشہر** (مُشَہ۔ہِر) آشکارا کرنیوالا، شہرت دینے والا (مُشَہ۔ہَر) شہرت دیا ہوا، آشکارا کیا ہوا
**مشہود** (مَش۔ہُود) حاضر کیا ہوا، موجود، جس پہ گواہ ہوں، عرفہ کا دن
**مشہور** (مَش۔ہُور) شہرت دیا ہوا جمع مَشَاہِیر
**مشہی** (مُش۔ہی) بھوک لگانے والی چیز
**مشی** (مَش۔ی) چہل قدمی، چلنا (مَشِی) مسہل، جلاب
**مشیا** (مَش۔یَا) بکری کے دودھ کا گھی
**مشیب** (مَشِیب) بڈھا ہونا، بال سفید ہونا
**مشیت** (مَشِی۔یَت) اللہ میاں کی مرضی، خواہش
**مشیج** (مَشِیج) خونابہ، خون پانی ملا ہوا، ملاوٹ جمع أمْشَاج
**مشیخت** (مَشِی۔خَت) شیخی، ڈینگ، شیخ کی جمع
**مشید** (مَشِید) گچ کیا ہوا، مضبوط کیا ہوا (مُشَی۔یَد) گچ اور چونہ سے پکا کیا ہوا (مُشَی۔یِد) چونہ سے پکا کرنے والا
**مشیدہ** (مُشَی۔یَدَہ) ابھرا ہوا، بلند کیا ہوا، گچ اور چونہ سے پکا کیا ہوا
**مشیر** (مُشِیر) صاحب مشورہ، مشورہ دینے والا، اشارہ کرنے والا
**مشیق** (مَشِیق) چھریرا، اکہرا بدن، چوبینہ
**مشیمہ** (مَشِی۔مَہ) وقت پیدائش بچہ پر لپٹی ہوئی جھلی آنول کا چھٹا پردہ جمع مَشِیم، مَشَایِم
**مشین** (مُشَی۔یِن) شاندار، (مَشِین) بیکار، نامعقول
**مشیہ** (مِش۔یَہ) رفتار، چال
**مص** (مَص) چوسنا
**مصاب** (مُصَاب) مصیبت زدہ، دکھیارا
**مصابرت** (مُصَا۔بَرَت) صبر کرنا
**مصاحب** (مُصَاحِب) ہمجلیس جمع مُصَاحِبِین
**مصاحبت** (مُصَاحِبَت) ہم جلیسی، سنگت
**مصاحبہ** (مُصَا۔حِبَہ) ہم جلیس عورت

**مصاحف** (مَصَا۔حِفْ) مصحف کی جمع
**مصاد** (مَصَادْ) شکارگاہ
**مصادرت، مصاورہ** (مُصَا۔دَرَتْ، مُصَا۔دَرَہْ) تاوان، ڈنڈ۔ واپسی، واپس لوٹنا
**مصادقت** (مُصَا۔دَقَتْ) باہمی دلی دوستی
**مصادمت** (مُصَا۔دَمَتْ) صدمہ پہنچانا، ٹکرانا
**مصارع** (مُصَا۔رِعْ) کشتی گیر، ہاتھا پائی کرنیوالا
**مصارعت** (مُصَا۔رَعَتْ) دنگل، کشتی، ہاتھا پائی
**مصارمت** (مُصَا۔رَمَتْ) معاملہ قطع کرنا، علیحدہ کرنا
**مصاف** (مَصَافْ) صف کی جمع (مُصَافْ) آپس میں صف باندھنا
**مصافات** (مُصَافَاتْ) دوستی، اخلاص
**مصافحہ** (مُصَا۔فَحَہْ) وقت ملاقات ہاتھ ملانا
**مصالح** (مُصَا۔لِحْ) صلح کرنیوالا (مَصَا۔لِحْ) مصلحت کی جمع
**مصالحہ** (مَصَا۔لِحَہْ) درستی کی چیز، اصلاح کا سامان
**مصالحت** (مُصَا۔لَحَتْ) ملاپ، باہمی صلح
**مصانات** (مُصَا۔نَاتْ) رنج اٹھانا
**مصاولہ** (مُصَا۔وَلَہْ) لڑائی کے لیے حملہ کرنا
**مصاہرت** (مُصَا۔ہَرَتْ) سمدھیانہ، خسر بنانا، داماد بننا
**مصائب** (مَصَا۔ئِبْ) مصیبت کی جمع
**مصائد** (مَصَا۔ئِدْ) صید کی جمع
**مصب** (مَصَبْ) دہانہ
**مصباح** (مِصْ۔بَاحْ) چراغ جمع مَصَابِیْح
**مصبر** (مُصَبْ۔بِرْ) ایلوا
**مصبغ** (مُصَبْ۔بَغْ) رنگ کیا ہوا، (مُصَبْ۔بِغْ) رنگ کرنے والا
**مصبوغ** (مَصْ۔بُوغْ) رنگین، رنگ کیا ہوا
**مصبیہ** (مَصْ۔بِیَہْ) بچوں والی
**مصحح** (مُصَحْ۔حِحْ) پروف ریڈر، غلطی صحیح کرنیوالا، (مُصَحْ۔حَحْ) غلطی درست کیا ہوا
**مصحف** (مُصْ۔حَفْ) کتاب، قرآن مجید جمع مَصَاحِفْ
(مُصَحْ۔حَفْ) وہ لفظ جو نقطے لگنے سے بالکل دوسرا لفظ بنجاوے (مُصَحْ۔حِفْ) تصحیف کرنیوالا
**مصحوب** (مَصْ۔حُوبْ) صحبت یافتہ، ساتھ کیا ہوا
**مصداق** (مِصْ۔دَاقْ) وہ چیز جسکا مفہوم کسی دوسری چیز پر صادق آوے، آلۂ صدق جمع مَصَادِیْق
**مصدر** (مَصْ۔دَرْ) نکلنے کی جگہ، وہ کلمہ جو جملہ افعال کی اصل باعتبار اشتقاق ہو جمع مَصَادِرْ (مُصَدْ۔دَرْ) مقدم رکھا ہوا، صادر کیا ہوا (مُصَدْ۔دِرْ) مقدم رکھنے والا، صادر کرنے والا
**مصدرہ** (مُصَدْ۔دَرَہْ) صادر کیا ہوا، شروع سے لایا ہوا، مقدم کیا ہوا (مَصْ۔دَرَہْ) واپس لوٹایا ہوا
**مصدع** (مُصَدْ۔دِعْ) دردسر پیدا کرنیوالا، تکلیف دینے والا (مُصَدْ۔دَعْ) دردسر پیدا کیا ہوا، تکلیف دیا ہوا
**مصدق** (مُصَدْ۔دِقْ) تصدیق کرنیوالا (مُصَدْ۔دَقْ) تصدیق کیا ہوا (مُصْ۔دَقْ) عورت کا مہر مقرر کیا ہوا
**مصدقہ** (مُصَدْ۔دَقَہْ) تصدیق کیا ہوا
**مصدور** (مَصْ۔دُوْرْ) صادر کیا ہوا
**مصدوق** (مَصْ۔دُوْقْ) صادق کیا ہوا
**مصر** (مِصْرْ) شہر جمع اَمْصَارْ، نام ملک افریقہ، حد فاصل (مُصِرْ) کام پر کھڑا ہونیوالا، (مُصِرْ) اصرار کرنے والا
**مصراع** (مِصْ۔رَاعْ) کواڑ، پٹ، دروازہ بند کرنیکا تختہ
**مصران** (مِصْ۔رَانْ) دو شہر
**مصرح** (مُصَرْ۔رَحْ) صاف صاف کہا ہوا (مُصَرْ۔رِحْ) صاف گو، تصریح کرنے والا
**مصر سفلی** (مِصْ۔رِ۔سُفْ۔لَا) جنوبی مصر
**مصرع** (مِصْ۔رَعْ) آدھا شعر، ایک طرف کا کواڑ (مُصَرْ۔رَعْ) ڈالا ہوا، پہلے مصرع میں قافیہ لایا ہوا (مُصَرْ۔رِعْ) مصرع لانیوالا (مَصْ۔رَعْ) ڈالنے کی جگہ، پچھاڑنے کی جگہ جمع مَصَارِعْ
**مصر علیا** (مِصْ۔رِ۔عُلْ۔یَا) شمالی مصر

**مصرعہ** (مِص۔ رَعَہ) آدھا شعر

**مصرف** (مَص۔ رِف) خرچ کرنے کی جگہ جمع مَصَارِف
(مُص۔ رِف) فضول خرچ (مُص۔ رَف) گردان کیا ہوا

**مصرم** (مِص۔ رَم) درانتی، ہنسیا جمع مَصَارِم

**مصروع** (مَص۔ رُوع) مرگی کا بیمار، پچھاڑا ہوا

**مصروف** (مَص۔ رُوف) خرچ کیا ہوا، مشغول

**مصری** (مِص۔ رِی) ایک قسم کی شکر، مصر کی چیز، مصر کا باشندہ، مصر کے ساتھ منسوب

**مصطبغ** (مُص۔ طَبَغ) رنگا ہوا (مُص۔ طَبِغ) رنگنے والا

**مصطبہ** (مَص۔ طَبَہ) شراب خانہ جمع مَصَاطِب

**مصطفےٰ** (مُص۔ طَفَا) برگزیدہ، قبول کیا ہوا

**مصطفوی** (مُص۔ طَفَوِی) منسوب بہ سردارِ دوجہاں محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم

**مصطکی، مصطگی** (مُص۔ طَکَا، مَص۔ طَگِی) جنوبی یورپ وغیرہ کے ایک درخت کا زرد گوند جو دوا ہے

**مصطلح** (مُص۔ طَلَح) اصلی کے علاوہ دوسرے معنی مقرر کیا ہوا جمع مُصطَلَحَات (مُص۔ طَلِح) اصطلاح مقرر کرنیوالا اور دوسرے معنی مقرر کرنیوالا جمع مُصطَلِحِین

**مصعب** (مَص۔ عَب) دشواری، سختی کی جگہ جمع مَصَاعِب

**مصعد** (مَص۔ عَد) بلندی، اوپر نکلنے کی جگہ جمع مَصَاعِد
(مُص۔ عِد) اوپر نکلنے والا (مُص۔ عَد) اوپر نکلا ہوا

**مصغر** (مُص۔ غَر) چھوٹا کیا ہوا، تصغیر کیا ہوا،
(مُص۔ غِر) چھوٹا کرنے والا، تصغیر کرنیوالا

**مصف** (مَصَف) صف باندھنے کی جگہ جمع مَصَافّ

**مصفات** (مِص۔ فَات) صاف کرنیکا آلہ، چھنا

**مصفی** (مُصَف۔ فِی) صاف کرنے والا (مُصَف۔ فَا) صاف کیا ہوا

**مصقع** (مِص۔ قَع) فصیح و بلیغ جمع مَصَاقِع

**مصقل، مصقلہ** (مِص۔ قَل، مِص۔ قَلَہ) چمکانے کا آلہ جمع مَصَاقِل

**مصقول** (مَص۔ قُول) جلا کیا ہوا، چمکایا ہوا

**مصلا** (مُصَل۔ لَا) جائے نماز، عیدگاہ

**مصلا د** (مَص۔ لَاد) لگائے بھینس جو دودھ سے اتر گئی ہو

**مصلب** (مُصَل۔ لَب) سولی دیا ہوا، صلیب بنایا ہوا
(مُصَل۔ لِب) صلیب بنانیوالا، سولی دینے والا

**مصلح** (مُص۔ لِح) دنیادی، اصلاح کرنیوالا جمع مُصلِحِین

**مصلحت** (مَص۔ لَحَت) نیک تجویز، اچھی صلاح
جمع مَصَالِح

**مصلوب** (مَص۔ لُوب) سولی دیا ہوا

**مصلی** (مُصَل۔ لِی) نمازی، درود پڑھنے والا (مُصَل۔ لَا) درود پڑھا ہوا، درود پڑھنے کی جگہ، مصلا

**مصمت** (مُص۔ مَت) ایک رنگ، منہ بند پھوڑا، ٹھوس، وہ زخم جسکا منہ بھرا ہوا ہو (مُصَم۔ مَت) چپ کیا ہوا (مُصَم۔ مِت) چپ کرنے والا

**مصمصہ** (مَص۔ مَصَہ) غرارہ، کلی منہ میں پھرانا

**مصمم** (مُصَم۔ مَم) پختہ کیا ہوا (مُصَم۔ مِم) پختہ کرنیوالا

**مصن** (مُصِن) گندہ بغل

**مصندل** (مُصَن۔ دَل) صندلی

**مصنع** (مَص۔ نَع) قلعہ، ندی، حوض جمع مَصَانِع

**مصنف** (مُصَن۔ نِف) تصنیف کرنیوالا جمع مُصَنِّفِین
(مُصَن۔ نَف) تصنیف کیا ہوا، کتاب

**مصنفہ** (مُصَن۔ نَفَہ) تصنیف کیا ہوا جمع مُصَنَّفَات

**مصنوع** (مَص۔ نُوع) بنایا ہوا جمع مَصنُوعَات

**مصنوعی** (مَص۔ نُو۔ عِی) بناوٹی، نقلی

**مصوا** (مَص۔ وَا) عورت جسکی ران پتلی ہوں

**مصور** (مُصَو۔ وِر) تصویر بنانیوالا، تصویر کھینچنے والا
(مُصَو۔ وَر) تصویر کھینچا ہوا، تصویر والی چیز

**مصورہ** (مُصَو۔ وِرَہ) وہ قوت جو ماں کے رحم میں بچہ کی شکل ڈھالتی ہے

**مصوری** (مُصَو۔ وِرِی) تصویر بنانا

**مصوص** (مَص۔ وُص) وہ گوشت جو ابال کر جس میں مصالحے بھر کر سرکہ میں چھوڑتے ہیں

مصون (مَصُوْن) محفوظ، نگاہ رکھا ہوا
مصیب (مُصِیْب) تہ کو پہونچنے والا، ٹھیک کہنے والا
مصیبت (مُصِیْ۔بَتْ) دُکھ، تکلیف جمع مَصَائِبْ
مصیدہ (مَصِیْ۔دَہْ) جال
مصیر (مَصِیْر) جائے باز گشت، ٹھکانا
مصیقل (مُصَیْ۔قَلْ) جلا کی ہوئی چیز (مُصَیْ۔قِلْ) جلا کرنے والا، صیقل کرنے والا، صیقل گر
مضاجع (مُضَا۔جِعْ) باہم ایک جگہ سونے والا
مضاجعت (مُضَا۔جَعَتْ) باہم ایک جگہ سونا
مضاحک (مُضَا۔حِکْ) منہ زور، دل لگی باز
مضاحکہ (مُضَا۔حَکَہْ) آپس میں دل لگی کرنا
مضادّت، مضادہ (مُضَادْ۔دَتْ، مُضَادْ۔دَہْ) آپس میں ضد ہونا
مضار (مَضَارْ) نقصان، نقصان کی جگہ
مضاربت (مُضَا۔رَبَتْ) نفع کا شریک کرکے کسی کو تجارت کے لیے مال دینا
مضارع (مُضَا۔رِعْ) مانند ہونیوالا، وہ فعل جس میں مستقبل اور حال دونوں زمانے ہوں
مضارعت (مُضَا۔رَعَتْ) مشابہ ہونا، شریک ہونا
مضاعف (مُضَا۔عَفْ) دو چند، دونا، وہ کلمہ جسکے آخر میں ایک جنس کے دو حرف ہوں
مضاف (مُضَافْ) منسوب، متعلق
مضافات (مُضَا۔فَاتْ) متعلقات، منسوبات
مضاف الیہ (مُضَافْ۔اِلَیْہ) جسکی طرف نسبت دیجاوے
مضافرہ (مُضَا۔فَرَہْ) مدد کرنا
مضامین (مَضَا۔مِیْن) مضمون کی جمع
مضانعت (مُضَا۔نَعَتْ) رشوت دینا، کام آسان کرنا
مضاہات (مُضَا۔ہَاتْ) کسی چیز کی مانند ہونا
مضاہی (مُضَا۔ہِیْ) مانند، مشابہ
مضا (مُضَاء) روانی۔ رواں ہونا، گذرنا
مضایقہ، مضایقت (مُضَا۔یَقَہْ، مُضَا۔یَقَتْ) تنگی، باہمی تنگی جمع مَضَایِقْ
مضبطہ (مَضْ۔بَطَہْ) عرضداشت، میموریل
مضبوط (مَضْ۔بُوْط) پائدار، ضبط کیا ہوا، ٹھیک
مضبوطی (مَضْ۔بُوْ۔طِیْ) پائداری
مضج (مُضِجّ) رونے چلانے والا
مضجع (مَضْ۔جَعْ) خوابگاہ، جمع مَضَاجِعْ
مضحاک (مِضْ۔حَاکْ) بڑی ہنسنے والی
مضحک (مُضْ۔حِکْ) ہنسانے والا (مُضْ۔حَکْ) ہنسایا ہوا (مَضْ۔حَکْ) وہ آدمی یا چیز جس پر لوگ ہنسیں (مُضْحِکْ) ہنسانیوالا، ہنسنے والا (مُضْحَکْ) ہنسایا ہوا، ہنسا ہوا
مضحکہ (مَضْ۔حَکَہْ) ٹھٹھول، چہل
مضخہ (مِضَخْ۔خَہْ) پچکاری، دمکڑ
مضر (مُضِرّ) نقصان رساں (مَضَرّ) نقصان کی جگہ جمع مَضَارّ
مضراب (مِضْ۔رَابْ) ستار بجانیکا آلہ جمع مَضَارِیب
مضرب (مُضَرْ۔رَبْ) سیا ہوا (مَضْ۔رِب) رہنے کی جگہ جمع مَضَارِبْ (مِضْ۔رَبْ) مارنے کا آلہ، خیمہ جمع مَضَارِبْ
مضرت (مَضَرْ۔رَتْ) نقصان، گزند جمع مَضَارّ
مضرح (مِضْ۔رَحْ) پرانا کپڑا، جمع مَضَارِحْ
(مُضَرْ۔رَجْ) خون آلود کیا ہوا (مُضَرْ۔رِجْ) خون آلود کرنے والا
مضروب (مَضْ۔رُوْب) مارا ہوا، ضرب پہنچایا ہوا
مضرور (مَضْ۔رُوْر) ضرر پہونچایا ہوا
مضطبہ (مَضْ۔طَبَہْ) دیکھو مصطبہ
مضطر (مُضْ۔طَرّ) بے اختیار، بیچارہ، نقصان پہنچا ہوا
مضطرب (مُضْ۔طَرِبْ) پریشان
مضطرب الحال (مُضْ۔طَرِبُلْ۔حَالْ) پریشان حال
مضغ (مَضْغْ) چبانا
مضغہ (مُضْ۔غَہْ) لوتھڑا، ایک نوالہ کی برابر چیز جمع مُضَغْ

مضلت، مضلہ (مَضِلَّ۔لَتْ، مَضِلَّ۔لَہ) گمراہی اور ضلالت کی جگہ

مضمار (مِضْ۔مَار) گھوڑے پھیرنے کا میدان جمع مَضَامِیر

مضمحل (مُضْمَحِل) سست، ناچیز، محو ہونے والا، نابود ہونے والا

مضمر (مُضْ۔مَرْ) پوشیدہ، ضمیر لایا ہوا (مُضْ۔مِرْ) چھپانے والا، کلام میں ضمیر لانے والا (مُضَمَّر) طیار کیا ہوا گھوڑا (مُضَمِّر) کھلا پلا کر گھوڑا تیار کرنے والا

مضمضہ (مَضْ۔مَضَہ) دیکھو مضمضہ

مضمن (مُضَمَّن) تضمین کیا ہوا، قطعہ (مُضَمِّن) تضمین کرنے والا

مضموم (مَضْ۔مُوْم) پیش (ـُ) لگایا ہوا۔ ملایا ہوا

مضمون (مَضْ۔مُوْن) ضمن میں لیا ہوا، موضوع بیان، کسی موضوع پر تحریری یا تقریری اظہار خیال جمع مَضَامِین

مضنون (مَضْ۔نُوْن) بخل کیا ہوا، کنجوسی کیا ہوا

مضوا (مُضْ۔وَا) پیش قدمی کرنا، بڑھنا

مضور (مَضْ۔وُر) دودھ کھٹا کرنا

مضوغ (مَضْ۔وُغ) چبایا ہوا، جسکو چبا دیں

مضی (مُضِی) جانے گذرنا (مُضَا) گذرا ہوا

مضیع (مُضِیْع) ضائع کرنے والا

مضیف (مُضِیْف) مہمانی کرنے والا، نسبت کرنیوالا

مضیق (مَضِیْق) تنگ جگہ جمع مَضَائِق

مضیم (مَضِیْم) مظلوم

مط (مَطّ) ناک بھوں چڑھانا

مطا (مَطَا) پیٹھ، مدد، حفاظت جمع اَمْطَا

مطابخ (مَطَا۔بِخ) مطبخ کی جمع

مطابع (مَطَا۔بِع) مطبع کی جمع

مطابق (مُطَا۔بِق) موافق، برابر

مطابقت (مُطَا۔بَقَت) برابری، موافقت

مطار (مَطَار) اڑنے کی جگہ، ہوائی مستقر

مطارح (مَطَا۔رِح) مطرح کی جمع

مطارحہ (مُطَا۔رَحَہ) بات چیت، خوشامد، مشورہ جمع مُطَارَحَات

مطاردہ (مُطَا۔رَدَہ) آپس میں حملہ کرنا

مطاع (مُطَاع) اطاعت کیا ہوا (مَطَاع) جس سے نفع حاصل ہو۔ پونجی، سرمایہ

مطاعم (مَطَا۔عِم) مطعم کی جمع (مَطَاعِم) میری پونجی

مطاعن (مَطَا۔عِن) طعن کی جمع

مطاف (مَطَاف) طواف کرنے کی جگہ

مطالب (مَطَا۔لِب) مطلب کی جمع (مُطَالِب) طلب کرنے والا

مطالبہ (مُطَا۔لَبَہ) طلب کرنا

مطالعہ (مُطَا۔لَعَہ) کسی چیز سے واقف ہونے کے لئے اس کو دیکھنا

مطامع (مَطَا۔مِع) طمع کی جمع

مطاوع (مُطَا۔وِع) فرمانبرداری کرنے والا

مطاوعت (مُطَا۔وَعَت) فرماں برداری

مطاولہ (مُطَا۔وَلَہ) لمبائی میں برابری کرنا

مطاوی (مَطَا۔وِی) مطوی کی جمع

مطایبہ (مُطَا۔یَبَہ) مہذب ظرافت جمع مُطَایَبَات

مطایرہ (مُطَا۔یَرَہ) اڑانا، باہم مکرا اڑانا

مطب (مَطَبّ) بیماروں کا علاج کرنے کی جگہ

مطبخ (مَطْ۔بَخ) کھانا پکانے کی جگہ، باورچیخانہ جمع مَطَابِخ (مُطَ۔بِخ) کھانا پکانیوالا، باورچی

مطبخی (مَطْ۔بَخِی) باورچی

مطبع (مَطْ۔بَع) چھاپہ خانہ جمع مَطَابِع

مطبق (مُطْ۔بَق) ڈھکنےدار برتن، تہ پرتہ کیا ہوا

مطبوخ (مَطْ۔بُوْخ) آگ پر پکائی ہوئی چیز

مطبوع (مَطْ۔بُوْع) پسند کی ہوئی چیز، چھاپی ہوئی چیز، چھاپا ہوا، طبع کیا ہوا

مطحلب (مُطَحْلِب) کائی جما ہوا پانی

مطحن (مِطْ۔حَن) پیسنے کا آلہ، چکی جمع مَطَاحِن

مطحول (مَطْ۔حُوْل) جسکے پیٹ میں تلی ہو

مطر (مَطَ۔ رٌ) مینہ۔ بارش جمع اَمْطَار (مِطْرَ) تازگی۔
مطرا (مُطْرَ۔ رًا) مصفّا۔ تازگی۔ تازہ۔
مطران (مِطْ۔ رَانْ) عیسائیوں یا یہودیوں کا سردار قوم۔
مطرب (مُطْ۔ رِبْ) اُٹھم۔ گویا جمع مُطْرِبِیْنْ۔ مُطْرِبَانْ۔
مطربہ (مُطْ۔ رِبَہْ) ڈومنی جمع مُطْرِبَان۔ مُطْرِبَاتْ
مطرح (مَطْ۔ رَحْ) چیز ڈالنے کی جگہ جمع مَطَارِحْ
مطر (مُطْ۔ طَرِدْ) مستقیم۔ ایک ڈھنگ پر ہونیوالا آگے پیچھے ہونے والا (مِطْ۔ رَدْ) چھوٹا برچھا بسونا، نیچے پہننے کا کپڑا جمع مَطَارِدْ۔
مطرز (مُطْرَ۔ رَزْ) زینت دیا ہوا۔
مطرف (مُطْرَ۔ رَفْ) مزین، سجع کی ایک قسم (مُطْ۔ رِفْ) کسی بات کی اطلاع پانیوالا (مُطْ۔ رَفْ) جھنڈے کا کپڑا
مطرقہ (مِطْ۔ رَقَہْ) ہتھوڑا۔ چھڑی۔
مطروح (مَطْ۔ رُوْحْ) حقیر۔ بے وقر۔ ناپسندیدہ جمع مَطْرُوْحَاتْ۔
مطرود (مَطْ۔ رُوْدْ) نکالا ہوا۔
مطری (مُطْ۔ رِیْ) بھاٹ۔ تعریف کرنیوالا۔
مطعام (مِطْ۔ عَامْ) بہت کھانا کھلانے والا جمع مَطَاعِیْمْ
مطعان (مِطْ۔ عَانْ) بہت طعنہ دینے والا جمع مَطَاعِیْنْ
مطعم (مَطْ۔ عَمْ) کھانے کی چیز جمع مَطَاعِمْ (مِطْ۔ عَمْ) بڑا کھانے والا۔ (مُطْ۔ عِمْ) کھلانے والا (مُطْ۔ عَمْ) کھلایا ہوا۔
مطعوم (مَطْ۔ عُوْمْ) کھانے کی چیز جمع مَطْعُوْمَاتْ۔
مطعون (مَطْ۔ عُوْنْ) طعنہ دیا ہوا، عیب کیا ہوا۔
مطفح (مِطْ۔ فَحَہْ) کفگیر جمع مَطَافِحْ
مطفل، مطفلہ (مُطْ۔ فِلْ۔ مُطْ۔ فِلَہْ) بچوں والی
مطفی (مُطْ۔ فِیْ) آگ بجھانے والا۔ چراغ بجھانے والا۔
مطلا (مُطَلْ۔ لَا) سونے کا کام کیا ہوا۔
مطلاب (مِطْ۔ لَابْ) ڈھونڈنے کا آلہ جمع مَطَالِیْبْ
مطلب (مَطْ۔ لَبْ) مراد۔ معنی۔ ڈھونڈنے کی جگہ جمع مَطَالِبْ (مِطْ۔ لَبْ) ڈھونڈنے کا آلہ جمع مَطَالِبْ (مُطْ۔ طَلِبْ) ڈھونڈنے والا۔

مطلع (مُطْ۔ طَلَعْ) خبردار کیا ہوا (مُطْ۔ طَلِعْ) خبردار کرنے والا (مَطْ۔ لَعْ) طلوع ہونے کی جگہ۔ نظم کا شروع شعر جمع مَطَالِعْ۔
مطلق (مُطْ۔ لَقْ) آزاد۔ بے قید، رواں کیا گیا، کھولا ہوا کلیہ حصر (مُطْ۔ لِقْ) کھولنے والا۔ کہنے والا۔ دست کش والا (مُطَلْ۔ لِقْ) عورت کو آزادی دینے والا۔ طلاق دینے والا۔
مطلقاً (مُطْ۔ لَقَنْ) بطور مطلق، قطعی طور پر۔
مطلق العنان (مُطْ۔ لَقُلْ۔ عِنَانْ) بے لگام۔
مطلقہ (مُطَلْ۔ لَقَہْ) آزاد کی ہوئی، طلاق دی ہوئی۔
مطلوب (مَطْ۔ لُوْبْ) طلب کیا ہوا، ڈھونڈا ہوا۔
مطلوقہ (مَطْ۔ لُوْ۔ قَہْ) طلاق دی ہوئی۔
مطمح (مَطْ۔ مَحْ) نظر پڑنے کی جگہ جمع مَطَامِحْ۔
مطمر (مِطْ۔ مَرْ) راج کا سوت۔
مطمع (مَطْ۔ مَعْ) للچانے کی جگہ جمع مَطَامِعْ (مُطْ۔ مِعْ) طمع میں ڈالنے والا، گل یا درہم (مُطْ۔ مَعْ) طمع میں ڈالا ہوا۔
مطملہ (مِطْ۔ مَلَہْ) بیلن۔
مطمورہ (مَطْ۔ مُوْ۔ رَہْ) تہ خانہ۔
مطموع (مَطْ۔ مُوْعْ) لالچ کیا ہوا۔
مطمئن (مُطْ۔ مَ۔ اِنْ) آسودہ، سکون پانے والا۔
مطنب (مُطْ۔ نِبْ) لمبی بات کرنیوالا۔
مطوا (مَطْ۔ وَا) انگڑائی، باسک۔
مطوعہ (مُطْ۔ طَوْ۔ وِعَہْ) وہ مسلمان جو جہاد سے مستثنیٰ ہو مگر خود اپنی خوشی سے جہاد کرے۔
مطوق (مُطَوْ۔ وِقْ) طوق پہنانیوالا (مُطَوْ۔ وَقْ) طوق پہنایا ہوا۔
مطول (مُطَوْ۔ وِلْ) لمبا کرنے والا (مُطَوْ۔ وَلْ) لمبا کیا ہوا۔
مطوہ (مِطْ۔ وَہْ) چاقو۔
مطوی (مَطْ۔ وِیْ) گتھی، الجھن جمع مَطَاوِیْ
مطہر (مُطَ۔ طَہَرْ) پاک ہونے والا (مُطَہْ۔ ہَرْ) پاک

کیا ہوا (مُطَہ۔ہِر) پاک کرنے والا، ہجگی۔

مطہرہ (مِطْ۔ہَرَہ) پاک ہونیکا آلہ، چھاگل، آفتابہ، غسل خانہ۔

مطیب (مُطَی۔یِب) اچھی خوشبو دینے والا، پاک ہونیوالا۔ (مُطَی۔یَب) پاک اور خوشبودار کیا ہوا۔

مطیر (مُطَی۔یَر) پرندوں کی تصویر کھینچا ہوا، شرمندہ (مَطِیْر) برسنے والا۔

مطیع (مُطِیْع) فرماں بردار، اطاعت کرنے والا۔

مطین (مُطَی۔یَن) مٹی سے لیپا ہوا۔

مطیہ (مَطِی۔یَہ) سواری، مرکب جمع مَطَایَا۔

مظ (مَظّ) گلنار۔

مظالم (مَظَا۔لِم) مظلمہ کی جمع۔

مظان (مَظَانّ) مظنہ کی جمع گمان کرنیکی جگہ۔

مظاہر (مُظَا۔ہِر) مظاہرہ کرنے والا جمع مُظَاہِرِیْن۔ (مَظَا۔ہِر) مظہر کی جمع۔

مظاہرہ (مُظَا۔ہَرَہ) باہم ظاہر ہونا، ہم پشت ہونا۔

مظروف (مَظْ۔رُوْف) برتن میں رکھی ہوئی چیز۔

مظفر (مُظَفْ۔فَر) فتحمندی دیا ہوا۔

مظل (مِظَلّ) چھاؤں کرنیکا آلہ، سائبان (مُظِلّ) چھاؤں کرنیوالا۔ (مُظَلّ) چھاؤں کیا ہوا۔

مظلل (مُظَلْ۔لَل) سایہ ڈالا ہوا۔

مظلم (مُظْ۔لِم) تاریک (مَظْ۔لَم) اندھیری جگہ۔

مظلمہ (مَظْ۔لِمَہ) جور جفا ستم، سزا دہی کی جگہ جمع مَظَالِم (مُظْ۔لِمَہ) تاریک۔

مظلوم (مَظْ۔لُوْم) ستم رسیدہ۔ جمع مَظْلُوْمِیْن

مظلومی (مَظْ۔لُو۔مِی) مظلوم ہونا۔

مظلومیت (مَظْ۔لُو۔مِی۔یَت) مظلوم پن۔

مظلہ (مِظَلَّہ) سائبان (مَظَلَّہ) چھتر۔

مظنون (مَظْ۔نُوْن) گمان کیا ہوا۔

مظنہ (مَظِنَّہ) گمان کرنیکی جگہ، شبہ جمع مَظَانّ

مظہر (مَظْ۔ہَر) ظاہر ہونیکی جگہ جمع مَظَاہِر (مُظْ۔ہِر) ظاہر کرنے والا (مُظْ۔ہَر) ظاہر کیا ہوا۔

مع (مَعْ) ساتھ، با۔

معا (مِعَا) اوپر سے نیچے بہنے والی نلی، آنت، انتڑی، رودہ جمع اَمْعَا۔

معاً (مَعَنْ) فوراً، اسی وقت۔

معابد (مَعَابِدْ) معبد کی جمع۔

معاتب (مُعَا۔تِب) عتاب کرنیوالا۔ (مُعَاتَب) عتاب کیا ہوا۔

معاتبت (مُعَاتَبَت) آپس میں عتاب کرنا۔

معاجین (مَعَاجِیْن) معجون کی جمع۔

معاد (مَعَاد) لوٹ کر جانے کی جگہ، آخرت۔

معادات (مُعَا۔دَا۔ت) باہمی دشمنی۔

معادل (مُعَا۔دِل) مساوی، برابر۔

معادلت (مُعَادَلَت) انصاف پروری، برابری۔

معادن (مَعَادِن) معدن کی جمع۔

معاذ (مَعَاذ) جائے پناہ

معاذ اللہ (مَعَا۔ذَلْ۔لَاہ) خدا کی پناہ۔

معاذیر (مَعَا۔ذِیر) معذرت کی جمع۔

معارزہ (مُعَا۔رَزَہ) باہم دشمنی کرنا، دور ہونا۔

معارض (مُعَا۔رِض) برابری کرنے والا۔

معارضہ (مُعَا۔رَضَہ) برابری کرنا۔

معارف (مَعَا۔رِف) معرفت کی جمع، اہل علم و فضل، نامور لوگ، فکر، تعلیم، شناسائی (مُعَا۔رِف) آشنا، پہچاننے والا۔

معارکت، معارکہ (مُعَارَکَت، مُعَارَکَہ) باہمی جنگ۔

معاش (مَعَاش) وہ چیز جس سے زندگی بسر کی جاوے، پیشہ، زندگی کی جگہ، دنیا۔

معاشر (مُعَاشِر) ہمنشین جمع مُعَاشِرِیْن۔ (مَعَاشِر) معشر کی جمع۔

معاشرت (مُعَا۔شَرَت) مل جل کر زندگی بسر کرنا۔

معاشی (مُعَا۔شِی) منسوب بہ معاش، معاش والی چیز۔
معاشیات (مُعَا۔شِی۔یَات) معاشی کی جمع۔ معاش سے نسبت رکھنے والی چیزیں۔
معاصر (مُعَا۔صِر) ہمعصر، ہم زمانہ۔ جمع مُعَاصِرِین۔
معاصرت (مُعَا۔صَرَت) ہم زمانہ ہونا۔
معاصی (مُعَا۔صِی) معصیت کی جمع۔
معاضد (مُعَا۔ضِد) مددگار۔
معاضدت (مُعَا۔ضَدَت) مددگاری
معاطات (مُعَا۔طَات) کچھ دینا، خدمت کرنا۔
معاطفت (مُعَا۔طَفَت) مہربانی کرنا۔
معاف (مُعَاف) بخشا ہوا۔
معافی (مُعَا۔فِی) ۱۔ منسوب بہ معاف، بخشش۔ ۲۔ معاف کرنے والا۔ (مُعَا۔فَا) بخشا ہوا۔
معاقب (مُعَا۔قِب) عقوبت دینے والا (مُعَاقَب) عقوبت ہوا۔
معاقبت (مُعَا۔قَبَت) مار پیٹ، مار دھاڑ، عذاب دینا۔
معاقد (مُعَا۔قِد) عقد کو دینے والا، عہد باندھنے والا۔
معاقدت (مُعَا۔قَدَت) عہد باہمی، نکاح، گرہ بندی
معاقرت (مُعَا۔قَرَت) ہر وقت کوئی کام کرنا۔
معاقلہ (مُعَا۔قَلَہ) عقل میں برابری کرنا۔
معالج (مُعَا۔لِج) علاج کرنے والا جمع مُعَالِجِین۔
معالجت، معالجہ (مُعَا۔لَجَت) (مُعَا۔لَجَہ) علاج کرنا۔
معالمہ (مُعَا۔لَمَہ) علم میں برابری کرنا۔
معالنہ (مُعَا۔لَنَہ) کوئی چیز آشکارا کرنا۔
معامل (مُعَا۔مِل) معاملہ کرنے والا۔
معاملت، معاملہ (مُعَا۔مَلَت) (مُعَا۔مَلَہ) اشتراک عمل کوئی بات۔ جمع مُعَامَلَات۔
معان (مُعَان) جگہ، مدد کرنا۔
معانات (مُعَا۔نَات) دکھ جھیلنا، رنج اٹھانا۔
معاند (مُعَا۔نِد) دشمن، عناد رکھنے والا۔
معاندت (مُعَا۔نَدَت) باہمی دشمنی۔

معانق (مُعَا۔نِق) گلے ملنے والا، بغل گیر ہونے والا۔
معانقہ (مُعَا۔نَقَہ) بغل گیری، گلے ملنا۔
معانی (مُعَا۔نِی) معنی کی جمع۔
معاودت (مُعَا۔وَدَت) واپسی۔
معاورہ (مُعَا۔وَرَہ) کوئی چیز دینا۔
معاوضت، معاوضہ (مُعَا۔وَضَت) (مُعَا۔وَضَہ) بدلا، عوض دینا۔
معاون (مُعَا۔وِن) مددگار۔ جمع مُعَاوِنِین
معاونت (مُعَا۔وَنَت) مددگاری۔
معاہد (مُعَا۔ہِد) عہد کرنے والا۔
معاہدہ (مُعَا۔ہَدَہ) عہد باہمی۔
معاہرہ (مُعَا۔ہَرَہ) زنا کرنا۔
معایب (مُعَا۔یِب) معیب کی جمع۔
معایش (مُعَا۔یِش) معیشت کی جمع (مُعَا۔یِش) چین سے بسر کرنے والا۔
معایشت (مُعَا۔یَشَت) کسی کے ساتھ چین سے بسر کرنا
معاینہ (مُعَا۔یَنَہ) کوئی چیز روبرو دیکھنا۔
معبد (مَعْ۔بَد) عبادت کی جگہ جمع مَعَابِد (مُعْ۔بِد) عبادت کرنے والا (مُعْ۔بَد) عبادت کیا ہوا۔
معبر (مَعْ۔بَر) دریا عبور کرنے کی جگہ، گھاٹ جمع۔
معابر (مِعْ۔بَر) عبور کرنے کا ذریعہ جمع۔
معبر (مُعَبْ۔بِر) تعبیر کرنے والا، تعبیر بتانے والا۔ (مُعَبْ۔بَر) تعبیر کیا ہوا۔
معبلہ (مِعْ۔بَلَہ) پیکاں۔
معبود (مَعْ۔بُود) جس کو پوجیں، پوجا ہوا۔
معتاد (مُعْ۔تَاد) عادت پڑا ہوا، عادت ڈالنے والا۔
معتبر (مُعْ۔تَبَر) اعتبار کیا ہوا۔
معتد (مُعْ۔تَد) شمار میں لایا ہوا۔
معتدبہ (مُعْ۔تَدْ۔بِہ) (مُعْ۔تَدْ۔بِہی) اس کو شمار میں لایا ہوا۔
معتدل (مُعْ۔تَدِل) درمیانی۔
معتدی (مُعْ۔تَدی) حد سے تجاوز کرنے والا۔

معتذر (مُعْ. تَذِر) عذر کرنے والا۔
معترض (مُعْ. تَرِض) اعتراض کرنے والا۔
معترف (مُعْ. تَرِف) اعتراف کرنے والا۔
معتزل (مُعْ. تَزِل) یکسو ہونے والا۔
معتزلہ (مُعْ. تَزِلَہ) مسلمانوں کا ایک فرقہ
معتزلی (مُعْ. تَزِلی) فرقہ معتزلہ کا پیرو جمع معتزلیین
معتصر (مُعْ. تَصِر) جسکو پاخانہ جانے کی حاجت ہو۔
معتصم (مُعْ. تَصِم) سہارا پکڑنے والا، اپناہ لینے والا
معتضد (مُعْ. تَضِد) مدد لینے والا۔
معتقد (مُعْ. تَقِد) اعتقاد رکھنے والا۔
معتکف (مُعْ. تَکِف) اعتکاف کرنے والا۔
معتل (مُعْ. تَل) بیمار ہونے والا، حرف علت والا لفظ
معتم (مُعْ. تِم) رنگ کرنے والا (مُعْ. تَم) رنگ کیا ہوا۔
معتمد (مُعْ. تَمَد) اعتماد کیا ہوا۔
معتمد سیاسی (مُعْ. تَمَد سِیَاسِی) ریزیڈنٹ۔
معتمد علیہ (مُعْ. تَمَد. عَلَیْ. ہ) جس پر اعتماد ہو۔
معتنی (مُعْ. تَنِی) تیمارداری کرنے والا، اہتمام
معتوب (مَعْ. تُوب) عتاب کیا ہوا
معتوہ (مَعْ. تُوہ) بہکا ہوا جو کبھی باؤلوں کی باتیں کرے کبھی ہوشیاروں کی۔
معجب (مُعْ. جِب) حیرانی میں ڈالنے والا (مُعْ. جَب) حیرانی میں ڈالا ہوا۔ (مُعْ. جِب) غرور کرنے والا۔ (مُعْ. جَب) غرور کیا ہوا۔
معجر (مِعْ. جَر) اوڑھنی۔
معجز (مُعْ. جِز) خرق عادت، عاجز کرنے والا (مُعْ. جَز) عاجز کیا ہوا۔
معجزہ (مُعْ. جِزَہ) عاجز کرنے والا، وہ فوق العادت بات جو نبی سے ظاہر ہو جمع معجزات۔
معجل (مُعَجْ. جِل) جلدی کیا ہوا (مُعَجْ. جِل) جلدی کرنے والا (مُعْ. جِل) دوڑانے والا (مُعْ. جَل) دوڑایا ہوا۔
معجم (مُعْ. جَم) نقطہ والا حرف (مُعْ. جَم) وہ عربی لفظ

جس کو عجمی اپنے روزمرہ میں بولتے ہیں۔
معجمہ (مُعْ. جَمَہ) دیکھو معجم (مُعَجْ. جَمَہ) دیکھو معجم۔
معجن (مِعْ. جَن) لگن طشت۔
معجون (مَعْ. جُون) گوندھا ہوا، خمیر کیا ہوا، قوام میں طیار کی ہوئی دوا جمع مَعَاجِین
معد (مُعِد) آمادہ اور تیار کرنے والا (مُعَد) آمادہ۔ اور طیار کیا ہوا۔
معدد، معددہ (مُعَدْ. دَد) مُعَدْ. دَدَہ) شمار کیا ہوا ساز و سامان کیا ہوا۔
معدل (مُعَدْ. دِل) برابر کرنے والا ٹھیک کرنے والا
معدلت (مَعْ. دِلَت) عدل و انصاف
معدم (مُعْ. دِم) نیست کرنیوالا۔
معدن (مَعْ. دِن) زمین کی کان جمع مَعَادِن
معدنی (مَعْ. دِنی) وہ چیز جو کان سے نکالی جائے۔
معدود (مَعْ. دُود) تھوڑی چیز، گنا ہوا، شمار کیا ہوا۔
معدوم (مَعْ. دُوم) مٹایا ہوا گم۔
معدہ (مِعْ. دَہ) معدہ غذا ہضم کرنے والا عضو۔
معذار (مِعْ. ذَار) پردہ، پوشش جمع مَعَاذِیر۔
معذب (مُعَذْ. ذَب) عذاب کیا ہوا (مُعَذْ. ذِب) عذاب کرنے والا۔
معذبہ (مُعَذْ. ذِبَہ) مصیبت میں ڈالنے والی چیز۔
معذر (مُعَذْ. ذِر) عذر کرنیوالا (مُعَذْ. ذَر) عذر کیا ہوا۔
معذرت (مَعْ. ذِرَت) عذرداری جمع مَعَاذِیر۔
معذور (مَعْ. ذُور) عذر کیا ہوا۔
معذول (مَعْ. ذُول) ملامت کیا ہوا۔
معرا (مُعَرْ. را) برہنہ۔ ننگا۔ خالی
معراج (مِعْ. رَاج) اوپر چڑھنے کا آلہ، سیڑھی جمع مَعَارِج، مَعَارِیج، مراد: وہ جہاں سے آسمانوں پر تشریف لیجانے کا معجزہ۔
معرب (مُعَرْ. رَب) غیر عربی لفظ عربی بنایا ہوا (مُعْ. رَب) اعراب لگایا ہوا (مُعْ. رِب) اعراب لگانیوالا، بیان کرنیوالا۔

معربد (مُعَر۔ بِد) بدخو، لڑاکا۔
معرج (مِعْ۔ رَج) اوپر چڑھنے کا آلہ، سیڑھی جمع مَعَارِج (مَعْ۔ رَج) اوپر چڑھنے کی جگہ۔
معرس (مُعَ۔ رَس) رات میں اترنے کی جگہ مَعَارِس
معرض (مَعْ۔ رِض) نمائش گاہ کوئی چیز ظاہر کرنے کی جگہ جمع مَعَارِض (مُعْ۔ رِض) اعتراض کرنے والا، منہ پھیرنے والا (مُعْ۔ رَض) اعراض کیا ہوا، منہ پھیرا ہوا
معرف (مُعَرْ۔ رِف) تعریف کرنیوالا (مُعَرْ۔ رَف) تعریف کیا ہوا (مَعْ۔ رَف) پہچاننے کی جگہ جمع مَعَارِف۔
معرفت (مَعْ۔ رِفَت) پہچان، شناخت، ذریعہ
معرق (مُعَرْ۔ رِق) پسینہ لانیوالی چیز۔
معرکہ (مَعْ۔ رِکَہ) میدان جنگ۔ جمع مَعَارِک
معروری (مَعْ۔ رَوْ۔ رِی) گھوڑے کی ننگی پیٹھ کا سوار
معروض (مَعْ۔ رُوض) پیش کیا ہوا، عرض کیا ہوا۔
معروضہ (مَعْ۔ رُو۔ ضَہ) عرض کیا ہوا، عرضی۔
معروف (مَعْ۔ رُوف) پہچانا ہوا، مشہور، نیکی، وہ فعل جس کا فاعل معلوم ہو۔
معز (مُعِز) عزت کیا ہوا (مُعِز) عزت دینے والا، نام اللہ تعالیٰ (مَعْ۔ ز) بکرا بکری۔
معزز (مُعَزْ۔ زَز) عزت کیا ہوا۔ عزت دار
معزق (مِعْ۔ زَق) کھودنے کا آلہ، کدال۔
معزل (مُعَزْ۔ زَل) برطرف کیا ہوا (مَعْ۔ زَل) الگ، دور۔
معزم (مُعَزْ۔ زِم) افسوں گر، عزیمت خواں (مُعَزْ۔ زَم) منتر پھونکا ہوا۔
معزول (مَعْ۔ زُول) بیکار کیا ہوا، برطرف۔
معزولی (مَعْ۔ زُو۔ لی) برطرفی۔
معزل (مُعَزْ۔ زِل) خوش خوراک۔
معزی (مُعَزْ۔ زِی) تعزیت کرنیوالا (مُعِزْ۔ زِی) منسوب طرف معتز، خدائی (مَعْ۔ زِی) منسوب۔
معزی الیہ (مَعْ۔ زِی۔ اِلَیہ) منسوب الیہ

معسر (مُعْ۔ سِر) کنگال فقیر (مُعَس۔ سَر) دشوار۔
معسکر (مُعَس۔ کَر) فوج کا پڑاؤ، چھاؤنی۔
معشار (مِعْ۔ شَار) دسواں حصہ، محصول لینا۔
معشر (مَعْ۔ شَر) عزیزوں اور دوستوں کی جماعت جمع مَعَاشِر (مُعَش۔ شَر) دس گوشوں والی چیز۔
معشوش (مَعْ۔ شُوش) اکٹھا کیا ہوا، بہت پیوند کا کپڑا۔
معشوق (مَعْ۔ شُوق) وہ مرد جس پر کوئی عاشق ہو۔
معشوقہ (مَعْ۔ شُو۔ قَہ) وہ عورت جس پر کوئی عاشق ہو۔
معشوقی (مَعْ۔ شُو۔ قِی) محبوبی۔
معشوقیت (مَعْ۔ شُو۔ قِی۔ یَت) محبوبیت، محبوب پن
معصار (مِعْ۔ صَار) دیکھو معصر۔
معصال (مِعْ۔ صَال) چوگان، محجن۔
معصر، معصرہ (مَعْ۔ صَر) (مَعْ۔ صَرَہ) نچوڑنے کا آلہ، کولھو جمع مَعَاصِر
معصفر (مُعَص۔ فَر) کسنبھ میں رنگی ہوئی چیز (مُعْ۔ صُفَر) کسنبھہ۔
معصم (مِعْ۔ صَم) ہاتھ کی کلائی۔
معصوم (مَعْ۔ صُوم) بے گناہ، گناہ سے باز رہا ہوا۔ جمع مَعْصُومِین۔
معصومی (مَعْ۔ صُو۔ مِی) بے گناہی۔
معصومیت (مَعْ۔ صُو۔ مِی۔ یَت) بے گناہی پن۔
معصیت (مَعْ۔ صِی۔ یَت) گناہ، نافرمانی جمع مَعَاصِی۔
معضل (مُعْ۔ ضِل) دشوار، مشکل کرنے والا۔
معضلات (مُعْ۔ ضِلَات) معضل کی جمع، دشواریاں۔
معطر (مُعَطْ۔ طَر) خوشبو میں بسا ہوا (مُعَطْ۔ طِر) عطردان۔
معطش (مُعَطْ۔ طِش) پیاس لگانے والی چیز۔
معطل (مُعَطْ۔ طَل) بیکار، برطرف کیا ہوا۔
معطلی (مُعَطْ۔ طَلی) برطرفی، بیکاری۔
معطوف (مَعْ۔ طُوف) لپٹا ہوا، لپیٹا ہوا۔
معطی (مُعْ۔ طِی) عطا کرنے والا۔
معظم (مُعَظْ۔ ظَم) تعظیم کیا ہوا، بزرگ۔

